تحفۂ نایاب

اعلیحضرت عظیم البرکت اور دیگر اکابر اہلسنّت کے مجموعہائے اعمال کا

لاجواب انتخاب

# شمع شبستان رضا

حصہ اوّل

مرتب

اقبال احمد نوری


ملنے کا پتہ

شمع بک ایجنسی اولمپک پلازہ الکریم مارکیٹ، اردو بازار لاہور

# سوالات

سوال، محترمی سلام مسنون بعد عرض زیر مطالعہ آج کل شبستانِ رضا ہے۔ جسے آپ نے چھپوایا ہے جس کا ہدیہ ۱۲/۳ ہے۔ حسب ذیل چار باتیں دریافت طلب ہیں (۱) عامل کے لیے ترک جلالی وجمالی سے کیا مطلب ہے وہ کیا کیا چیزیں ہیں (۲) کتاب مذکور کا عمل ۲۲۷ عمل خاص پردۂ راز بہت مبہم ہے، واضح تحریر فرماکر ممنون فرمائیے (۳) کتاب مذکور کا عمل ۲۱۲ مکمل تحریر فرمائیے۔ کیا یہ دونوں عمل کسی صاحب کے آزمودہ ہیں۔ (۴) توسیع رزق کا کوئی آسان مجرب وآزمودہ عمل تحریر فرمائیے جو تیر بہدف ہو، عمل ۱۴۱ اگر اپنے مقام پر صحیح ہے تو بڑے کام کی چیز ہے

فقط سید تراب علی نزد گھنٹہ گھر بجنور۔

جواب، مکرمی ومحبی سید تراب علی صاحب السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہٗ لفافہ ملا جس میں سوالات ہیں نمبروار جواب ملاحظہ ہوں (۱) ترک جلالی وجمالی کا مطلب آسان ہے مگر عمل مشکل ہے یعنی یہ کہ قریب قریب ہر چیز عامل کو ترک کرنا ہوگی، پہلی ترکیب قلندرے آسان ہے کہ تا عمل روزے رکھے تنہائی اختیار کرے۔ جو کی روٹی اپنے ہاتھ سے پکا کر صرف نمک سے کھالیا کرے کیونکہ جلالی میں تو ہر قسم کا گوشت ہے جو ذبح کر کے حلال جانور کا ہم استعمال کرتے ہیں۔ اور ذبح چونکہ دھار دار چیز سے کیا جاتا ہے مچھلی بھی ترک جلالی میں شامل ہے کہ اس کو پانی سے جدا کرنا ہی جلال ظاہر کر رہا ہے۔ رہا جمالی تو یہ ہر قسم کے حلال جانوروں کا دودھ گھی مکھن وغیرہ ہے۔ عاملین اکثر جو اسے پسند کرتے ہیں کہ اس میں گھی وغیرہ کی دسترس نہیں ہوتی ہے ڈول اور نل وغیرہ سے لیا ہوا پانی بھی استعمال نہیں لایا جاسکتا کہ اس میں حلال جانور کا چمڑا ضرور ہے۔ بہر حال یہ دنیادار سے بہت مشکل ہے لیکن جو لوگ، ہر تکلیف برداشت کر سکتے ہیں اور کرتے ہیں مولی عز وجل حسب مقدور کامیابی فرما دیتا ہے بقول مولینا شہیدی کہ عالم ہیں ان کے تو الطاف شہیدی سب پر تجھ سے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا۔ ۲۲۷ عمل خاص پردۂ راز کا مطلب یہ ہے کہ یہ عمل راز میں رکھنے کا تھا جس کو چھاپ دیا گیا ہے تاکہ جو حضرات اہل ہوں وہ کسی نیک مقصد سے پڑھ کر فائدہ اٹھائیں یہ عمل درحقیقت ہمزاد کا ہے موافق اعداد اسم خود کا مطلب یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد نکالے مثلاً آپ کا نام تراب علی ہے اس نام کے عدد ۱۳۱۷ ہوئے بس ۱۳۱۷ بار پڑھا جائے گا۔ یَا لَطِیْفُ تَلَطَّفْ وَاللُّطْفُ فِیْ لُطْفِکُمْ یَا لَطِیْفُ اور لکھ نقش



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷ | ۲۳۲ | ۲۳۶ | ۲۴۳ |
| ۲۳۵ | ۲۳۳ | ۲۳۸ | ۲۳۳ |
| ۲۳۳ | | ۲۴۰ | ۲۳۴ |
| ۲۳۱ | ۲۳۹ | ۲۳۵ | ۲۴۷ |

کی سیاہی پر رہے گی اس سیاہی میں ہمزاد کی شبیہ نظر آئے گی عمل وقت مقررہ پر روزانہ پڑھتا رہے یہاں تک کہ ہمزاد حاضر ہو جب سامنے حاضر ہو تو عمل پورا کر کے اس سے ہمکلام ہو اور قول وقرار لے نقش یہ ہے۔ ترک حیوانات جلال جمالی کی شرط ہے دیگر یہ عمل ۴۰ دن میں بھی پورا ہو سکتا ہے۔ اور زیادہ سے زیادہ دن میں بھی جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔ ۲۱۲ یہ عمل کتاب میں مکمل تحریر ہے یعنی اوپر کی عبارت ایک ہزار بار پڑھے ۱۱، ۱۱ بار اول وآخر درود شریف پڑھے گویا یہ عمل ۷ دن پڑھا جائے گا ہاں اگر ساتویں روز جن حاضر نہ ہو تو پھر ترک نہ کرے بلکہ لگاتار پڑھتا رہے چاہے کتنے ہفتے گزر جائیں انشاء اللہ کامیابی ضرور ہوگی۔ اگر چہ ان دونوں کا ہم نے تجربہ نہیں کیا مگر سو فیصدی یقین ہے کہ عمل ضرور بزرگوں کے تجربہ کیے ہوئے ہیں آج کل لوگ لکھے ہوئے دنوں کی تعداد تک پڑھتے ہیں اور جب کامیابی نہیں ہوتی تو اپنی خامیوں کو نہیں دیکھتے عمل کو اور لکھنے والے کو کچھ کا کچھ کہنے لگتے ہیں دنیا جانتی ہے کہ زمین کے نیچے پانی ہے۔ مگر طاقتور آدمی جو پھاوڑا چلانا جانتا ہے چند روز میں کنواں تیار کر کے پانی حاصل کر لیتا ہے اور کمزور آدمی مہینوں میں بھی منزل سے دور رہتا ہے مگر پھر بھی یہ نہیں کہتا کہ یہاں پانی نہیں ہے بلکہ اپنی کمزوری اور زمین میں پانی کی دوری محسوس کرتا ہے۔ موٹی سی بات سمجھ لے تو یہ بات بھی سمجھ سکتا ہے کہ اللہ کے نام اور اس کے کلام اور بزرگوں کے بتائے ہوئے طریقوں میں ذرہ برابر شک نہیں ہے ہاں ناکامی محض ہماری ہی کمزوری اور کم ہمتی کا نتیجہ ہے۔

توسیع رزق کے اعمال اکثر وبیشتر شمع شبستان رضا میں درج ہیں مگر آپ فقیر کا مجرب وآزمودہ عمل دریافت فرمارہے ہیں تو سنیے آپ ہر نماز کے بعد یہ دعا پڑھ لیا کریں کبھی ناغہ نہ کریں پھر دیکھیں کہ پردۂ غیب سے کیسی کشائش ہوتی ہے اول درود شریف تین بار پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ تُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّھَارِ وَتُوْلِجُ النَّھَارَ فِی الَّیْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۵ مرتبہ پڑھیں پھر ہاتھ اٹھا کر اس طرح دعا کریں یا رحمن الدنیا والآخرۃ ورحیم الدنیا والآخرۃ تو جسے چاہے تو دنیا وآخرت میں دیتا ہے اور جسے چاہے منع فرماتا ہے مجھ پر رحم فرما اور ایسی رحمت فرما کہ اس کے سوا سب سے بے پرواہ ہو جاؤں الٰہی مجھے دولتمند کر دے اور مجھے کسی کا قرضدار محتاج نہ رکھ پھر تین بار درود شریف پڑھے انشاء اللہ امید وخیال سے زیادہ کامیابی ہوگی۔ (نوٹ) اس قسم کے عملیات جس قدر شمع شبستان رضا میں ہیں اگر کوئی صاحب عامل ہونا چاہیں تو پہلے استخارہ کر لیں اگر اجازت ملے تو شوق سے کریں ورنہ خیال ترک کر دیں۔

# فہرست

## تصحیح مندرجہ ذیل حضرات نے کی

* نبیرۂ اعلیٰحضرت علامہ مولینا التقدس **علی خان صاحب**
شیخ الجامعہ دار العلوم راشدیہ پیرگھوٹ۔

* نبیرۂ اعلیٰحضرت علامہ مولینا مفتی **اعجاز ولی خان صاحب**
دار العلوم نعمانیہ ٹکسالی گیٹ لاہور

* حضرت علامہ مولینا **قاری فرید احمد صاحب**
شعبہ حفاظ جامعہ غوثیہ رضویہ باغ حیات علی شاہ
سکھر






بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

بعد حمد وصلاۃ کے فقیر کو اس کتاب کے ترتیب دینے کی ضرورت اس لیے محسوس ہوئی کہ جب کمترین نے رضوی کتب خانہ کی بنا ڈالی ہے اور اس کے پوسٹر جابجا ارسال کئے زمانشات کتب کے ساتھ جو خطوط موصول ہوئے اُن میں بعض احباب کی یہ فرمائش بھی ہوئی کہ اعلیٰحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تصنیفات سے کوئی کتاب نقوش و عملیات کی ہو تو ارسال کر دی جائے۔ مگر چونکہ اب تک کوئی کتاب اس قسم کی طبع نہ ہوئی تھی اس لیے مجبوری ظاہر کر دی گئی مگر یہ فکر دامنگیر رہی۔ آخر کار یہ طے کر لیا کہ اعلیٰحضرت قدس سرہٗ کے مجموعۂ اعمال سے انتخاب کر کے عام مسلمانوں کو اس سے ضرور فائدہ پہنچایا جائے۔ اب نام کی فکر ہوئی کہ اس انتخابِ لاجواب کا نام کیا رکھا جائے اچانک خیال اب سے چند سال قبل خواب کی طرف گیا۔ جس میں اشارہ تھا بایں سبب وہی نام "شمع شبستانِ رضا" رکھا۔ فقیر کی نظر سے بہت سی کتابیں عملیات کی گزریں ہر کتاب میں سعد ونحس ساعتوں کا ذکر موجود ہے بعض کتابوں میں تو ستاروں کی رفتار۔ دوستی۔ دشمنی۔ نظرات وغیرہ بڑی وضاحت کے ساتھ دیئے گئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ عامل کے لیے ان چیزوں کا جاننا بہت ضروری ہے مگر فقیر نے اپنے بزرگوں کو خصوصاً حضور مفتی اعظم زیب سجادۂ عالیہ رضویہ مولٰنا و مرشدنا الحاج

محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب قبلہ دامت برکاتہم العالیہ کو دیکھا کہ صبح سے شام تک حاجت
مندوں کا ہجوم رہتا ہے اور آپ برابر ہر ایک کو تعویز لکھ کر دیتے ہیں۔ بس قلم چل رہا ہے
اور ہر ایک کو اس کی خواہش کے بموجب نقوش دیئے جا رہے ہیں۔ اور ساتھ ہی یہ بھی
تجربہ ہوا کہ آنے والے حاجت مندوں کو سو فی صدی کامیاب پایا ان تمام باتوں کو دیکھتے
ہوئے فقیر نے یہ نتیجہ نکالا کہ ستاروں کی رفتار بحکم احکم الحاکمین اپنا اچھا یا برا اثر ضرور رکھتی
ہے اور عاملین نے ساعتوں کی اور عروج ماہ کی جو قیود مقرر فرمائی ہیں وہ بے شک ازبس
ضروری ہیں۔ مگر جس طرح پولیس کے سپاہی یا تھانیدار یا شہر کوتوال وغیرہ سے عوام پبلک
ڈرتی اور خوف کھاتی ہے۔ ان ہی میں بعض لوگ ایسے بھی دیکھے جن سے پولیس کے سپاہی
بلکہ بعض حکام خود خائف رہتے۔ جب پتہ لگایا کہ آخر یہ کیا بات ہے۔ معلوم ہوا کہ ان کا تعلق
محبت اور دوستی کا شہر کے سب سے بڑے افسر سے ہے اس لیے یہ تمام حکام ان سے ڈرتے
ہیں۔ اس تجربہ نے ہمیں یہ سبق دیا کہ جس ذات گرامی کے طفیل اللہ نے کل کائنات کو پیدا
کیا یعنی حضور پرنور سیدنا احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان سے اگر مسلمان اپنا
رشتہ تعظیم و محبت نہایت پختگی اور مضبوطی کے ساتھ جوڑے تو تمام باتوں سے بے نیاز
ہو جائے اور پھر کسی چیز کے دیکھنے بھالنے کی ضرورت نہ رہے بس جس وقت اور جس کے
لیے جو حکم کر دے ہو جائے اور جو لکھ کر دے دے یقیناً کامیابی حاصل ہو لہٰذا اب
اس چیز کی ضرورت پیش آئی کہ یوں تو ہر مسلمان اسی کا مدعی ہے کہ سارے جہان میں سب
سے زیادہ ہم حضور کو چاہتے ہیں حضور ہی سے الفت و محبت ہے مگر امتحان کرنے پر
اکثر یہ دعویٰ غلط ثابت ہوتا ہے اور اس کا بڑا سبب ناواقفیت ہے لہٰذا ضرورت
ہوئی کہ ستاروں اور ساعتوں کے جھگڑوں کو بالائے طاق رکھتے ہوئے صرف اسی طرف
توجہ کی جاتی ہے کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رسالہ تمہید ایمان بآیات قرآن اس
کتاب کے ہمراہ شائع کیا جائے تاکہ سب سے پہلے ہر مسلمان آیات قرآن کے بموجب اپنے
ایمان اور عقائد کو پرکھ لے پھر جو نقش لکھا یا جو عمل پڑھا جائے گا ان شاء المولیٰ الکریم اس
میں وہ اثر ہوگا کہ آپ خود حیران رہ جائیں گے۔ مسلمان کی شان یہ بھی ہے کہ وہ سب سے زیادہ



جھوٹ کو عیب جانے گا کہ اللہ جل جلالہ نے جھوٹوں پر لعنت فرمائی ہے اب اگر کوئی عامل
گنڈے تعویذ کرتا ہو اور جھوٹ بولتا ہو تو تم خود انصاف کر لو کہ جب جھوٹوں پر اللہ لعنت
فرمائے تو وہ کون ہوگا۔ ایسے تعویذوں اور عمل میں کیا اثر ہوگا۔ تیسرے یہ کہ وہ حکیم حکیم
نہیں جو خود اپنا علاج نہ کر سکے اسی طرح وہ عامل عامل نہیں جو خود اپنی مصیبت اور
پریشانی اور تکلیفوں کو رفع نہ کر سکے اس لیے ضرورت ہوئی کہ کوئی عمل ایسا ہو جس کو عمل
میں لا کر عامل خود اپنی ضروریات اور حاجات سے بے نیاز ہو جائے اور نہایت اطمینان اور
سکون کی زندگی گزار سکے اور مخلوق خدا کو فیض پہنچا سکے۔ دفقیر نے اس کتاب کی ابتدا اسی
دعاء سے کی ہے۔

**فیض پہنچانا۔** اس کے لیے چند باتیں عامل کے اندر ہونا ضروری ہیں اول یہ کہ عامل
کے اندر تسخیر ہو کر مخلوق خدا اس کی طرف مائل ہو۔ دوسرے یہ کہ
زبان میں اتنا اثر ہو کہ اول تو خاموش رہے زیادہ بات نہ کرے اور جو کسی بات پر زبان
کھلے تو پتھر کی لکیر ہو۔ تیسرے یہ کہ عام طور سے لوگ اسی کی طرف زیادہ جھکتے ہیں جو
کوئی ایسی بات بتا دے جس کا بظاہر اُسے علم نہ ہو جس کے لیے اکثر استخارہ کا عمل کرتے
اور اس کی تلاش میں رہتے ہیں کہ کوئی بہترین استخارہ ہاتھ آجائے۔

پیارے عزیز اس انتخاب میں تجھے ہر چیز ملے گی۔ جو آج تک نہ کسی کتاب میں
دیکھی ہوگی نہ دیکھے مگر ان تمام اعمال نقش نقوش اور وظائف وغیرہ کی اجازت کے جو
شرائط میں ان کی پابندی ازبس ضروری ہے جن کا خلاصہ یہ ہے۔

## اجازت اور اس کے شرائط

۱۔ سب سے پہلے اپنا ایمان اور عقیدہ بالکل قرآن پاک کے مطابق ہو جس کے لیے تمہید ایمان
کا پڑھنا اشد ضروری ہے کہ اگر کچھ خامی ہوئی تو اس سے اصلاح ہو جائے گی۔

۲۔ بات کم کرے، کم سوئے، کھانا بھی کم کھائے، جھوٹ سے بالکل دور رہے۔

۳۔ مذہب اہل سنت پر قائم رہتے ہوئے جس کی معلومات کے لیے اعلیٰحضرت قدس سرہٗ

کی تصنیفات کا مطالعہ کرتا رہے اور اپنے احباب میں ان کی اشاعت کرتا رہے۔

۴۔ کوئی عمل کسی ناجائز کام کے لیے ہرگز نہ کیا جائے اگر کوئی مجبور کرے تو اسے ہر طرح سمجھایا جائے تاکہ وہ اس بُرے کام سے باز رہے۔

۵۔ اس پر آشوب زمانہ میں جب کہ دہریت، نجدیت، وہابیت، غیر مقلدیت، غرض بدمذہبیت طرح طرح کے روپ میں پھیل رہی ہے۔ ان کی کتابیں خصوصاً ان کے ترجمہ کیے ہوئے کلام پاک ہر ہر شہر کے ہر کتب فروش کی دکان پر ملتے ہیں اور ہمارے ناواقف بھائی ان کو بڑی خوشی سے لیتے اور پڑھتے ہیں اور نہیں سمجھتے کہ اس سے ہمارے عقائد میں کیا نقصان پہنچا یا پہنچ رہا ہے۔ لہٰذا ضرورت تھی اور ہے کہ اعلیٰ حضرت امام اہل سنت قدس سرہٗ کی وہ تصنیفات جو ابھی تک طبع نہیں ہوئی ہیں چھپوائی جائیں اور بزرگانِ دین سے اس کتاب کی اشاعت کے سلسلہ میں خاص اسی شرط پر اجازت ہے کہ جو صاحب شمع شبستان رضا سے پُورا پُورا فائدہ اٹھانا چاہیں وہ مبلغ گیارہ روپیہ بطور زکوٰۃ رضوی کتب خانہ بازار صندل خاں بریلی کے نام ارسال کر دیں اگر ایک مرتبہ ادا نہیں کر سکتے تو دو یا تین دفع میں اور اگر یہ بھی نہیں کر سکتے تو ایک روپیہ مہینہ کر کے روانہ کر دیں۔ یا گیارہ روپیہ کی وہ کتابیں جن کا تبلیغ سے تعلق ہو منگا کر غربا کو تقسیم کر دیں۔

جو ان پانچ باتوں پر معہ شرائط عمل کرے گا وہ اس کتاب کے تمام عملیات نقش نقوش سے پُورا پُورا فائدہ اُٹھائے گا۔ فقیر نے مجموعۂ اعمال کے ہر باب سے دو دو چار چار عمل انتخاب کر کے اور چند اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی دیگر کتب سے اور کچھ اپنے تجربہ شدہ عملیات شائع کر دیے۔ مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے میں تمام مسلمانوں کو اس سے فیض یاب فرمائے۔ آمین۔ ثم آمین۔

## دعا جامع المطلوب و دافع الکروب

یہ دعا کتب معتبرہ و احادیث صحیحہ میں وارد ہے۔ بڑا ہی خوش نصیب ہے جو اس کو روزانہ اپنے ورد میں رکھے اور اس سے دین و دنیا کے فوائد حاصل کرے اگر اس کے فوائد



تفصیل وار لکھے جائیں تو ایک دفتر ہو۔ خلاصہ یہ ہے کہ دین کی دولت، دنیا کی دولت تسخیر خلائق اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہی بہترین استخارہ ہے عقل مند کو اشارہ کافی ہے۔ اکثر لوگ ستاروں کی نحوست میں مبتلا رہتے ہیں اور بحکم احکم الحاکمین اُن کے اچھے یا بُرے اثرات بھی رونما ہوتے ہیں۔ جس کی تفصیل کی چنداں ضرورت نہیں۔ ذرا سی عقل والا خود اس دعا کو پڑھ کر سمجھ لے گا کہ یہ کیا چیز اور کتنی بڑی دولت ہے اور جو غافل رہے وہ بدنصیب ہے۔ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مَلَائِكَةَ كُلُّكُمْ بِأَمْرِ اللّٰهِ اَنْ تُغِيْثُوْنِيْ وَتُعِيْنُوْنِيْ وَاَنْ تَسُدُّوْنِيْ فِيْ مُرَادِيْ وَمَقْصُوْدِيْ وَاحْفَظُوْنِيْ مَالِيْ وَاَهْلِيْ وَوَلَدِيْ وَوَالِدَيَّ وَذُرِّيَّاتِيْ وَاِخْوَانِيْ وَاَحْبَابِيْ وَاَصْدِقَائِيْ وَمَا اَحَاطَ عَلَيْهِ شَفَقَةُ قَلْبِيْ مِنْ آفَاتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنْ نُحُوْسَاتِهِمْ وَنُحُوْسِ الزُّحَلِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالْمِرِّيْخِ وَالشَّمْسِ وَالزُّهْرَةِ وَالْعُطَارِدِ وَالْقَمَرِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ وَالْاِكْلِيْلِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ ذِيْ شَرٍّ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَسَاحِرٍ وَفَاجِرٍ وَظَالِمٍ وَبَاغٍ وَطَاغٍ وَمَارِدٍ وَمُعَانِدٍ وَنَاطِقٍ وَسَاكِتٍ وَمُتَحَرِّكٍ وَسَاكِنٍ وَهَامَّةٍ وَسَامَّةٍ وَلَامَّةٍ وَذَكَرٍ وَاُنْثٰى وَمِنْ آفَاتِ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ الْبَرِّيَّةِ وَالْبَحْرِيَّةِ اَجْمَعِيْنَ وَاعْمُوْا اَبْصَارَهُمْ وَاقْبِضُوْا اَلْسِنَتَهُمْ وَاَيْدِيَهُمْ وَعَلِّمُوْنِيْ عِلْمَ الَّذِيْ يَكُوْنُ نَافِعًا وَهُوَ مَا عَلٰى جَمِيْعِ الْعُلُوْمِ وَاعْطُوْنِيْ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا وَجَلِّلُوْنِيْ لِجَلْبِ قُلُوْبِ الْخَلْقِ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ اِلَيَّ بِالْمَوَدَّةِ وَالْمَحَبَّةِ وَانْصُرُوْنِيْ نُصْرَةً عَلٰى سَائِرِ الْاَعْدَاءِ وَاخْبِرُوْنِيْ مَا فِي الْحَوَادِثِ الْخَيْرِ وَالشَّرِّ قَبْلَ الْوُقُوْعِ وَمَا طُلِبَ مِنْ اَحْبَابِ الْعَالَمِ الْعَجَلَ الْعَجَلَ الْعَجَلَ السَّاعَةَ السَّاعَةَ السَّاعَةَ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا بِحَقِّ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَوَلَدِهِ الشَّرِيْفِ السَّيِّدِيْ مُحْيِ الدِّيْنِ حَضْرَتِ الشَّيْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ الْجِيْلَانِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاؤُدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَبِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۵

ترکیب:- ۴۱ دن بعد نماز عشاء ۴۱ بار پڑھ لے پھر ۱۱ بار روزانہ پڑھ لیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ دینی اور دنیوی ضروریات کے لیے کسی دوسرے وظیفہ کی ضرورت نہ پڑے گی۔ اس دعا میں سب کچھ ہے۔

# کتاب الامراض متعلق بہ سر

**۲۔ دردِ سر کا عمل۔** یہ نام باری تعالیٰ کے پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ فوراً شفا ہوگی
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰی یَا نُوْرَ النُّوْرِ
یَا خَالِقَ النُّوْرِ یَا مُنَوِّرَ النُّوْرِ یَا نُوْرَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرًا لَیْسَ مِثْلَهٗ نُوْرٌ یَا نُوْرًا قَبْلَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرًا بَعْدَ کُلِّ نُوْرٍ
فِی النُّوْرِ سُبْحٰنَكَ یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ خَلِّصْنِیْ مِنَ النَّارِ یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ۔

**۳۔ برائے نصف دردِ سر۔** آیت الکرسی وچاروں قل و آیہ وَلَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ تا آخر، سورہ حشر و آیۃ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ
بِهِ الْاَرْضُ اَوْ کُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰی بَلْ لِلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا ۝ پڑھ کر دم کرے اسی وقت شفا ہوگی۔

**۴۔ دیگر برائے نصف سر۔**

| عملسا | علسا | جلسا |
|---|---|---|

لکھ کر سر پر باندھے مجرب ہے۔

**۵۔ دیگر سورہ اخلاص۔** پڑھے اور دم کرے کم سے کم ۳ یا ۷ یا ۱۱ بار اسی طرح پڑھ کر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۱۱ بار کی تعداد پوری ہونے سے قبل ہی درد آدھے سر کا فور ہو۔ مجرب المجرب ہے۔

**۶۔ دیگر برائے دردِ سر مجرب ہے۔** سورۃ ناس ۷ بار پڑھ کر دم کرے اور دریافت کرے کہاں ہے۔ اگر باقی ہو تو پھر ۷ بار پڑھ کر دم کرے سارے سر یا نصف سر میں خواہ کیسا ہی درد ہو ۳ بار میں جاتا رہے۔

**۷۔ دیگر عمل عجیب۔** اَلَیْسَ بَیْتُھُمْ یہ عمل دردِ سر کے لیے اور ہر مقام کے درد کے لیے مجرب ہے یہاں تک کہ بر کاٹے یا بچھو غرض کہ ہر زہریلے جانور کا زہر اتارنے میں عجیب الاثر ہے۔ ترکیب خاص یہ ہے کہ انگشت شہادت سے مقام ماؤف پر ۳ بار لکھے اور سانس روک لے جب تین بار لکھ چکے اُسی جگہ پر دم کرے اور دریافت کرے کہ اثر باقی ہے یا نہیں اگر بتائے کہ ہے پھر ایسا ہی کرے۔ فقیر مؤلف کو بارہا تجربہ ہوا کہ درد بھاگا بھاگا پھرتا ہے یہاں لکھا اور وہاں پہنچا۔ چاہیے کہ مریض جہاں بتائے وہیں لکھے چند بار میں درد اور زہر وغیرہ انشاءاللہ جاتا رہے گا اور اس کا اثر بھی کافور ہو جائے گا۔



**۸۔ نقش دردِ سر** یہ نقش لکھ کر موم جامہ کرکے درد کی جگہ باندھ دے درد رفع ہو۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| [illegible] | | | |

**۹۔ دیگر۔** یہ دونوں نقش بھی ہر قسم کے درد کے لیے مجرب ہیں۔

۷۸۶

| ۸ | ۸ | ۸ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۸ | ۸ | ۸ |
| ۸ | [illegible] | ۸ | ۸ |
| ۸ | ۸ | ۸ | ۸ |

۷۸۶

| ھواللہ | ھواللہ |
|---|---|
| ھواللہ | ھواللہ |

**۱۰۔ نصف سر اور پورے سر کے درد کا مجرب نسخہ۔** اسطوخودوس ایک تولہ گول مرچ سفید ایک تولہ دونوں کو باریک پیس کر سفوف بنا کر شیشی میں محفوظ رکھ لیں۔ خوراک ۲ ماشہ۔ یہ سفوف اطریفل کشنیزی ایک تولہ میں ملا کر سوتے وقت گرم پانی سے کھا لیا کریں کیسا ہی درد ہو اور کتنے ہی دنوں کا کیوں نہ ہو۔ دو ہفتہ یہ دوا کھانے سے بالکل آرام ہو جاتا ہے۔ بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔ یہ دوا گلے کے پھولنے میں یعنی گھیگھا میں بھی مفید ہے۔ (مؤلف)

**۱۱۔ حب شفا دردِ چشم و دردِ کان وغیرہ کے لیے مجرب ہیں۔** تخم دھتورہ سیاہ ۱ تولہ۔ ریوند چینی ۸ ماشہ سونٹھ ۴ ماشہ۔ گوند ببول ۲ ماشہ خوب باریک پیس کر گولیاں چنے کے برابر بنا کر رکھ لیں۔ دردِ سر۔ دردِ چشم۔ درد قولنج۔ کان کا درد وغیرہ میں صرف ایک گولی کھانا انجکشن کا کام کرتی ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی بیماریوں میں کارآمد ثابت ہوتی ہیں۔ نوٹ یہ گولیاں جس قدر باریک دوا ہوگی اتنی ہی کارآمد ہوں گی اگر گولیاں بنا کر ۱۴ مرتبہ یٰسٓ شریف پڑھ کر دم کرکے رکھ لیں تو قریب قریب ہر مرض میں مختلف بدرقوں کے ساتھ استعمال کرکے نفع حاصل کیا جا سکتا ہے۔ مؤلف۔

**۱۲۔ آشوبِ چشم۔** یعنی آنکھ دکھنے میں اطریفل زمانی ۳ تولہ، اطریفل اسطوخودوس ۳ تولہ ہموزن باہم ملائیں سوتے وقت ۹ ماشہ استعمال کرتے وقت گرم پانی سے کھا لیا کریں۔ سر کے متعلق تمام بیماریوں میں اکسیر ثابت ہوتی ہے۔ کان کا بہنا یا بہرا پن بہت مشکل سے جاتا ہے اگر یہ دوا ۴۰ روز برابر استعمال کرائی جائے تو انشاءاللہ تعالیٰ کامل شفا ہو

دورانِ استعمال گوشت اور بادی چیزوں سے پرہیز کریں ۔ مؤلف ۔

# امراض چشم کے مجرب عمل

**۱۳۔ عمل حدت بصر و دفع درد چشم ۔** چاہیے کہ ۷ بار یہ دعا پڑھ کر دم کرے شفا ہو ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِیْرٌ وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ہ

۷۸۶

| یا بصیر | یا بصیر | یا بصیر | یا بصیر |
|---|---|---|---|
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |
| یا حکم | یا حکم | یا حکم | یا حکم |
| | | | |

**۱۴۔ دیگر ۔** یہ نقش کسی چینی کی رکابی پر لکھے اور اس کو ہری مکو کے عرق سے دھو کر قدرے افیون گھس کر آنکھ کے اوپر لیپ کرے انشاء اللہ پھر کسی دوا کی ضرورت نہ پڑے گی کیسا ہی سخت آشوب چشم کیوں نہ ہو دفع ہو جائے اگر وقت پر یہ دونوں چیزیں نہ ملیں تو پانی سے دھو کر آنکھ پر لگائیں مجرب ہے ۔

**۱۵۔ سرمہ کا نسخہ مجرب اور بہت آسان ۔** سرمہ دانی میں ایک لونگ مع پھول کے ڈال دیں ایک ماہ کے بعد وہ نکال کر علیحدہ کر دیں دوسری لونگ پھول دار ڈال دیں اسی طرح ہر ماہ لونگ تبدیل کر دیا کریں اور وہی سرمہ روز لگایا کریں انشاء اللہ عمر بھر کبھی آنکھ میں کوئی شکایت نہ ہوگی اور اگر نظر کمزور ہو گئی ہے تو اس کی مداومت سے روشنی بڑھ کر چشمہ کی عادت چھوٹ جائے گی مجرب ہے ۔ (فقیر مؤلف) کی رائے ہے ہر لونگ ٹوپی دار پر اگر ۱۲ بار درود شفاء پڑھ کر دم کر لیا کریں تو بہت ہی زود اثر ہو ۔ یہ فقیر کا تجربہ شدہ ہے درود شفاء یہ ہے ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَعَافِیَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَائِهَا وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَائِمًا اَبَدًا ہ

**۱۶۔ آنکھ کی روشنی کو واپس لانے کا نہایت نفیس قابلِ قدر عمل ۔** ایک صاحب نے اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت



میں عرض کی کہ روشنی بہت کم ہے فرمایا ۔ (۱) آیت الکرسی شریف یاد کر لیجئے ہر نماز کے بعد ایک بار پڑھیے اور پڑھتے ہوئے جب اس کلمہ پر پہنچیں وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا اس وقت دونوں ہاتھوں کی انگلیاں آنکھ پر رکھ کر اس کلمہ کو گیارہ بار پڑھیں پھر ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کر کے آنکھوں پر پھیر لیں ۔ (۲) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نُوْرٌ نُوْرٌ ۹ جگہ سفید چینی کی تشتری پر اس طرح لکھیں کر واؤ اور میم کے سر کھلے رہیں اور آب زمزم شریف نہ ملے تو آب باراں (بارش) وہ بھی نہ ملے تو تازہ پانی سے دھو کر ۲۵۶ بار اس پر یا نور پڑھ کر دم کرے اول آخر یہ درود شریف تین تین بار پڑھیں اَللّٰهُمَّ یَا نُوْرَ النُّوْرِ صَلِّ عَلٰی نُوْرِكَ الْمُبِیْنِ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ پھر یہ پانی آنکھوں پر لگائیں اور باقی پی لیں ۔ (۳) ٹھلیا کے تعویذ کا چلہ کریں (پھر فرمایا) یہ عمل ایسے قوی التاثیر ہیں کہ اگر اعتقاد ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ گئی ہوئی آنکھیں واپس آ جائیں ۔ ٹھلیا کا عمل تپ دق کہنہ و دق کے باب میں ملے گا ۔

**۱۷۔ نکسیر پھوٹنے کا بہترین عمل ۔** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ انگشت شہادت سے لکھتا ہوا ناک سے سر پر لے جائے ۳ بار ایسا ہی کرے انشاء اللہ خون بند ہو ۔ (مؤلف)

**۱۸۔ کان بہنے کے لیے ، کان کے ۱۹۔ درد میں دعا نمبر ۲۰ والی ۔** اطریفل زمانی ، اطریفل اسطوخودوس ، لعوق سپستاں ہم وزن ملا کر رکھ لے صبح و شام ۶،۶ ماشہ استعمال کرے بہرے پن کو بھی مفید ہے ۔ مؤلف ۔

کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر روغن گل سے دھو کر شیشی میں محفوظ رکھ لیں جب کسی کے کان میں درد ہو دو تین قطرے چمچے میں لے کر نیم گرم کر کے کان میں ڈالیں ۔

**۲۰۔ دیگر ۔** اسی طرح یہ کلمات مع بسم اللہ پڑھ کر دم کرے وہ کلمات اور اسماء یہ ہیں ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰی یَا خَالِقُ یَا صَادِقُ یَا فَالِقُ یَا دَافِعُ یَا رَازِقُ یَا شَافِعُ یَا سَابِقُ سُبْحٰنَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ

**۲۱۔ عمل درد دنداں ۔** ق ر ع و ن خ ر ا ق ش د (قرعون خراق شد)
ترکیب : یہ حروف یاد کر لیے جائیں اگر داڑھ یا دانت یا مسوڑھے کے

اندر کسی جگہ درد ہو تو اسی طرف کے رخسار پر کلمہ کی انگلی سے یہ حروف لکھے۔ تین مرتبہ کے لکھنے سے انشاء اللہ درد رفع ہوگا۔

**۲۲۔ دردہائے کہنہ۔** لَاحَیَّ یُوحِیْنِیْ لَیَنْفِیْ ان کلمات کے اثرات بھی حیرت انگیز ہیں جسم میں خواہ کسی جگہ درد ہو اور خواہ کسی سبب سے ہو شہادت کی انگلی سے لکھے اور دریافت کرے اگر باقی رہے پھر دوبارہ اور اسی طرح سہ بارہ غرض تین مرتبہ میں کیسا ہی درد ہو مریض درد کے مارے سر پھوڑتا ہو بفضلہٖ تعالیٰ شفا ہو۔

**۲۳۔ دندان کا عجیب عمل۔** یہ عمل تین بار پڑھ کر اپنی انگلی پر دم کرکے دانتوں پر ملے انشاء اللہ تعالیٰ درد رفع ہو اور اگر منجن کسی قسم کا ملے اور اس پر عمل کرے تو دانتوں کی تکلیف سے ہمیشہ محفوظ رہے۔ عمل یہ ہے۔ چار کمائیں بتیس ۳۲ کھائیں ہم تم مل سب ساتھ ہی جائیں واسطے قطب عالم کے۔ ایک کو چھوڑ ایک نہ جائے۔

**۲۴۔ دانت عمر بھر خراب نہ ہونے کا لاجواب عمل۔** (مؤلف) فقیر کے ایک پیر بھائی جن کی عمر کچھ کم سو برس کی تھی اپنے دانتوں سے گنا کھا لیتے تھے اور فرماتے تھے کہ جب میں گنا کھاتا ہوں تو میرے دانتوں پر جوان آدمی رشک کرتے ہیں۔ فقیر نے اُن سے دانتوں کی محفوظی اور مضبوطی کا سبب دریافت کیا۔ تو فرمایا اعلیٰ حضرت عظیم البرکۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے بچپن میں یہ عمل بتایا تھا کہ عشاء کے وتر جب پڑھے جائیں تو پہلی رکعت میں بعد الحمد سورۂ اذا جاء و دوسری میں تبت یدا، اور تیسری میں سورۂ اخلاص پڑھنے سے دانت عمر بھر ہر تکلیف سے محفوظ رہتے ہیں جب سے میں اسی طرح پڑھتا ہوں اور اسی عمل کی یہ برکت ہے (فقیر نے خود بھی اس پر عمل کیا اور اپنے اکثر احباب کو بتایا سب نے اس عمل کی تعریف کی۔

**ہلتے دانت جمانے کا نسخہ۔** (مؤلف) ایک صاحب نے فقیر کو یہ نسخہ بتایا کہ میری بتیسی ہل رہی تھی سوائے پتلے چاول کے کچھ کھا نہیں سکتا تھا مگر اس کے استعمال سے آج میں ہڈی چبا لیتا ہوں۔ مگر اس کے بعد ایک بزرگ نے بھی اس نسخہ کی تعریف کی تب اس کی آزمائش کی تو بڑا قوی التاثیر پایا۔ ہلتے دانت جما دیتا ہے پائریا جلد آرام



کر دیتا ہے یعنی پیپ کو جلا دیتا ہے خون کو بند کرتا ہے بدبو کو فوراً ختم کر دیتا ہے۔ دانت میں کیسا ہی درد ہو دور کرتا ہے۔

نسخہ یہ ہے۔

سوپاری چکنی ۲ تولہ۔ مازو پھل ایک تولہ۔ پھٹکری کی کھیل ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا کی کھیل ۱ تولہ ہڑ ایک تولہ۔ بہیڑہ ایک تولہ، بنسلوچن ۶ ماشہ۔ پھول کتھا ۳ ماشہ۔ کافور ۲ ماشہ۔ باریک پیس کر کم سے کم دن میں تین بار دانتوں پر ملیں درد فوراً دور ہو۔ پائریا کے لیے بھی اکسیر ثابت ہوا ہے۔ فائدہ حاصل کریں اور فقیر کے لیے دعا کریں۔

# گھیگھا یعنی گلے کا پھولنا

یہ اسماء پڑھ کر دم کرے اور یہی لکھ کر گلے میں باندھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰى يَا مَنْ خَلَقَنِيْ وَسَوَّانِيْ يَا مَنْ رَزَقَنِيْ وَرَبَّانِيْ يَا مَنْ اَطْعَمَنِيْ وَسَقَانِيْ يَا مَنْ قَرَّبَنِيْ وَاَدْنَانِيْ يَا مَنْ عَصَمَنِيْ وَكَفَانِيْ يَا مَنْ حَفِظَنِيْ وَكَلَانِيْ يَا مَنْ وَفَّقَنِيْ وَهَدَانِيْ يَا مَنْ اَعَزَّنِيْ وَاَغْنَانِيْ يَا مَنْ اَمَاتَنِيْ وَاَحْيَانِيْ يَا مَنْ اَيَّدَنِيْ وَدَلَّنِيْ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

**۲۶۔ گلے کا پھولنا۔** یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھے۔ محسوب ۳/۸
نوٹ:۔ باندھتے وقت حسب حیثیت نیاز حضور پُر نور غوث اعظم و نیز جملہ پیران عظام و اعلیٰ حضرت رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کی ضرور دلائے انشاء اللہ شفا ہو۔

**۲۷۔ دیگر۔** یہ مرض اگرچہ مہلک تو نہیں مگر اس سے صورت بدنما ہو جاتی ہے۔ خصوصاً نو عمر لڑکیوں کو یہ مرض اکثر لاحق ہوتا ہے یہ آیت مع بسم اللہ لکھ کر گلے میں باندھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَمْ اَبْرَمُوْا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ۝

**۲۸۔ دیگر۔** یا یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھے۔ نوٹ اس پر ۸۶، نہ لکھا جائے اور الٹے بازو پر باندھا جائے یہ دونوں عمل بھی مجربات ہیں۔

| مطسہ | مطسہ |
|---|---|
| مطسہ | مطسہ |

۲۹۔ برائے کنٹھ مالا۔ (والعیاذ باللہ تعالیٰ) سات تار نیلے سوت کی مریض کے قد کی برابر یعنی مریض کو کھڑا کر کے اُس کی پیشانی کے بالوں سے ناخن پا تک بالکل ٹھیک ماپے اور اس میں ۴۱ گرہ دے اور ہر گرہ پر مع اعوذ باللہ اور بسم اللہ یہ دعا پڑھے اور دم کرے اور گنڈہ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالے باذنہٖ تعالیٰ شفا ہو۔ دعا یہ ہے۔ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰہِ وَقُدْرَةِ اللّٰہِ وَقُوَّةِ اللّٰہِ وَعَظَمَةِ اللّٰہِ وَبُرْهَانِ اللّٰہِ وَسُلْطَانِ اللّٰہِ وَکَنَفِ اللّٰہِ وَجِوَارِ اللّٰہِ وَاَمَانِ اللّٰہِ وَحِرْزِ اللّٰہِ وَکِبْرِیَاءِ اللّٰہِ وَنَظَرِ اللّٰہِ وَبَهَاءِ اللّٰہِ وَجَلَالِ اللّٰہِ وَکَمَالِ اللّٰہِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ۔

(در محل خنازیر بندد)

## اعمال امراضِ قلب دل کا دھڑکنا

۳۰۔ دل کی سوزش وگھبراہٹ۔ سورۃ الطارق کسی کھانے یا پینے کی چیز پر اول و آخر درود شریف ۳۳ بار پڑھ کر دم کر کے کھلائے حق تعالیٰ شفا دے۔

۳۱۔ برائے وسواس شیطان۔ سورۃ قل اعوذ برب الفلق ہر نماز کے بعد ۱۲ مرتبہ مع درود شریف اول و آخر ۳ بار مجرب ہے۔

۳۲۔ دل کی ہر قسم کی بیماریوں کے لیے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ دل اَمَا دَائی مُسْتَقِیْمٌ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ اول آخر درود شریف ۱۰۱۱ بار اس عمل سے بہت سے کام نکل سکتے ہیں مثل مشہور ہے۔ یک من علم راده من عقل باید یعنی ایک من علم کے لیے دس من عقل کی ضرورت ہے۔

۳۳۔ برائے اختلاج قلب۔ یہ نقش اس طرح لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے اس طرح کہ نقش دل پر رہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لاحول | ولاقوۃ | الا | باللہ | العلی |
| ولاقوۃ | الا | باللہ | العلی | العظیم |
| الا | باللہ | العلی | العظیم | بسم اللہ |
| باللہ | العلی | العظیم | بسم اللہ | الرحمن |
| العلی | العظیم | بسم اللہ | الرحمن | الرحیم |



۳۴۔ نقش تطمئن القلوب۔ یہ نقش قلب کی تمام بیماریوں کے لیے ہے بارہا کا مجرب و آزمودہ ہے چاہیئے کہ اس کی نقل چینی کی پلیٹ پر کر کے ۲۱ روز پلائے اگر پڑھنے سے بچہ بھاگے یا ماں باپ کا حکم نہ مانے شریر ہو آوارہ ہو تو اس نقش کو کندہ کرا کے بچے کے گلے میں ڈالے اور ہر روز اسی نقش کو دھو کر پلائے اسی طرح دل کی گھبراہٹ کے لیے پہنے اور دھو کر اس کا پانی پیئے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ا | د | ی |
| ۱۰ | ۴ | ۱ | ۵ |
| ۱ | ۵ | ۱۰ | ۴ |
| ۴ | ۱۰ | ۵ | ۱ |
| یا بدیع السموات والارض | | | |

| |
|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ |
| لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی |
| العظیم باللہ یا رحمن یا رحیم |
| دل ما دائی مستقیم بحق ایاک |
| نعبد وایاک نستعین |
| یاھادی یا دلیل الایادی |

نوٹ:۔ اس قسم کے کندہ شدہ نقوش رضوی کتب خانہ سے ہر وقت تیار ملتے ہیں۔

ہدیہ۔ کتاب ہذا کے آخر میں فہرست دی ہوئی ہے دیکھ لیں۔

۳۵۔ برائے قبض جریان خون در ایام حمل۔ یہ نقش لکھ کر اس کے نیچے یا چاروں طرف یہ دعا تحریر کر کے ناف پر یہ نقش موم جامہ کر کے باندھے اور یہی دعا پانی پر دم کر کے بھی پلائے۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ علی سیدنا محمد و آلہ یا قابض الذی یقبض بحق یا قابض یتولی خون روان فلاں بن فلاں یا قابض۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | ۲۳۲ | ۲۲۸ | ۲۲۵ |
| ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ | ۲۳۱ |
| ۲۳۳ | ۲۲۶ | ۲۲۳ | ۲۲۰ |
| ۲۲۳ | ۲۲۱ | ۲۳۴ | ۲۲۷ |

۳۶۔ دافع ہیضہ و جملہ امراض شکم۔ ذیل کا نقش لکھ کر پرانے مگر پاک کپڑے سے لپیٹ کر باندھے۔

ھ ھ ھ ھ ھ ** ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ھ ھ ص م (ص کے دائرے کو کھینچ کر لکھیے کہ میم سے کٹ جائے)

۳۷۔ برائے دفع طاعون۔ یا لطیف لم یزل ∴ الطف بنا فیما نزل ∴ انت قوی نجنا ∴ عن قہرِیوم الفلل لکھ کر دروازے پر چسپاں کرے، لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا ∴ حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَةِ ∴ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی ∴ وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةِ ∴

## عملیات و تعویذات برائے بخار ہر قسم

۳۸۔ برائے تپ و لرزہ۔ جو کوئی اس آیت شریف کو لکھ کر مثل تعویذ جاڑے بخار والے کے

گلے میں ڈالے یا چینی کی پلیٹ میں لکھ کر باری سے دو گھنٹے قبل دھو کر پلائے انشاء اللہ فی الفور شفا پائے آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ وَاَرَادُوْا بِہٖ کَیْدًا فَجَعَلْنٰھُمُ الْاَخْسَرِیْنَ ۝

**۳۹۔ دیگر بخار کی حدت کم کرنے کے لیے۔** یہ آیت ۷ بار پڑھ کر بخار والے پر دم کرے حدت بخار میں نمایاں کمی ہو اور مریض کو سکون حاصل ہو۔ آیت یہ ہے۔ لَا یَرَوْنَ فِیْھَا شَمْسًا وَّلَا زَمْھَرِیْرًا ۝

**۴۰۔ خط بنام بخار۔** یہ عبارت پڑھ کر مریض پر دم کرے اور یہی لکھ کر گلے میں ڈالے اور ایک جگہ لکھ کر مریض کو پانی دھو کر پلاؤ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی دن باری سے نجات ہو۔ عبارت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ھٰذَا الْکِتَابُ مِنَ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ مِنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ اِلَی الْحُمّٰی حَرُّھَا مِنْ حَرِّ جَھَنَّمَ وَبَرْدُھَا مِنْ زَمْھَرِیْرٍ فَاِذَا جَاءَ کِتَابِیْ ھٰذَا فَاخْرُجِیْ مِنْ جَسَدِ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ وَّلَا تَاْکُلِیْ لَحْمَہٗ وَلَا تَشْرَبِیْ دَمَہٗ حَسْبِیَ اللّٰہُ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

**۴۱۔ دیگر عمل لرزہ بخار۔** باری کا بخار یا جاڑا بخار جو وقت مقررہ پر آ کر اتر جاتا ہے چاہیے کہ مٹی کی کوری ٹھیکری ۳ عدد لے کر ایک پر یا محیط دوسری پر یا محیطط تیسری پر یا محیططا اور دوسری طرف تکبیر ۱ ۲ ۳ اس طرح جیسے نیچے بنا دی ہیں بنا دے اور ہدایت کر دے کہ پہلے دن ایک تکبیر والی ٹھیکری باندھے اگر اس سے نہ رکے تو دوسرے دن باری سے دو گھنٹے قبل ایک تکبیر والی گھول کر رکھ لے اور دو تکبیر والی باندھے اگر اس سے نہ رکے تو تیسرے دن تین تکبیر والی باندھے انشاء اللہ تیسری باری پر یقیناً نجات ہوگی بعد صحت ٹھیکریاں کسی کنویں میں یا دریا میں ڈال دیں۔ مؤلف۔ ملیریا کے زمانے میں اس کی عام شکایت دیکھی گئی ہے۔ جاننا چاہیے کہ ۳ باری آنے کے بعد اگر باقاعدہ علاج نہ ہو تو تلی بڑھنا شروع ہو جاتی ہے اس لیے عامل کو چاہیے کہ گندھک کا تیزاب ایک تولہ منگا کر پاس رکھ لیں اور تعویذات کے ساتھ ہدایہ کریں کہ ایک سینک تیزاب میں ڈبو کر ایک گلاس پانی یعنی جتنا کہ مریض پی سکے اس میں گھول کر مریض کو پلا دے۔ ف اس سے یہ ہوگا کہ آئندہ مریض کو



جاڑا بخار نہ آئے گا ورنہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ تعویذ اور عمل اپنا اثر ضرور ضرور کرتے ہیں جس سے باری رک جاتی ہے۔ مگر چند دن کے بعد پھر آنے لگتی ہے اور اس کی وجہ یہی ہوتی ہے کہ تلی یا جگر میں خرابی آجاتی ہے۔ اس طریقے سے انشاء اللہ مریض کو دوبارہ شکایت نہ ہوگی نیز اگر چاہیں تو یہ نسخہ جو نہایت سستا اور انتہائی مجرب ہے۔ اگر ڈاکٹر صاحبان کو معلوم ہو جائے تو سیر دو سیر بنا کر رکھ لیں۔ اس کے سامنے کونین کی کوئی حقیقت نہیں کونین سے ملیریا بظاہر فوراً رفع ہو جاتا ہے مگر کونین کا بد اثر مہینوں باقی رہتا ہے۔ البتہ کونین کی طرح کڑوا بہت زیادہ ہے سمجھدار تو جیسے بھی ہو کھا لیتے ہیں مگر بچوں کو کھلانا بہت مشکل ہوتا ہے چاہیے کہ پانی میں گھول کر پلا دیں۔ نسخہ یہ ہے۔ کٹکی ۱ تولہ۔ ترکھور ۱ تولہ نوشادر ۱ ماشہ اسی حساب سے جتنا چاہیں بنا لیں۔ تینوں کو باہم ملا کر خوب کوٹ کر کپڑے میں چھان کر ڈبہ میں حفاظت سے رکھ لیں۔ خوراک ۲ ماشہ باری آنے سے قبل پانی کے ہمراہ ہر دو گھنٹہ یا تین گھنٹہ کے کھلائیں اور فقیر کے حق میں دعا کریں۔

**۴۲۔ تپ گرم یعنی صفراوی بخار کے لیے مجرب ہے۔** صفراوی بخار جس میں پیاس بہت ہوتی ہے اور بار بار بخار میں پانی پیتا ہے۔ برف مانگتا ہے مگر پانی پیتے ہی فوراً الٹی تے ہو جاتی ہے۔ اور جوں جوں پانی پیتا ہے آگ آگ پکارتا ہے انتہائی بے چینی ہوتی ہے یہ آیات لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ فوراً تسکین ہو۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ یُغْشِی الَّیْلَ النَّھَارَ یَطْلُبُہٗ حَثِیْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِہٖ اَلَا لَہُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

**دیگر** عرق بادیان ۱ تولہ میں آلو بخارا ۷ دانہ بھگو دیں۔ ایک گھنٹہ کے بعد تھوڑا تھوڑا پلائیں اور اوپر والی دوا ہضم نہ ہوتی ہو تو وہ بھی اسی عرق کے ساتھ پلائیں۔

**۴۳۔ دیگر نقش برائے بخار ہر قسم۔** یہ لکھ کر اس کے نیچے مع بسم اللہ یہ آیت لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے شفا ہو۔ نہایت مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱۴۰ | ۱۱۴۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۴۲ | ۲ | ۷ | ۱۱۴۱ |
| ۳ | ۱۱۴۵ | ۱۱۳۸ | ۶ |
| ۱۱۳۹ | ۵ | ۴ | ۱۱۴۴ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم وننزل من القرآن ما ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین ولا یزید الظالمین الا خسارا

**۴۴۔ گنڈہ برائے بخار مجرب ہے۔** ترکیب مع عمل۔ سات تار کچے سوت کے لے اُس پر چاروں قل پڑھ کر گرہ لگائے اور گرہ لگاتے وقت یہ کہے بستیم وقفل کردم بنام فلاں (یہاں مریض کا نام لے) بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ) اسی طرح چودہ بار چاروں قل پڑھے اور چودہ گرہ لگائے اور بخار والے کے گلے میں ڈالے اللہ کی قدرت سے انشاء اللہ شفاء کامل حاصل ہو۔ نوٹ: اگر بعد نماز ظہر یہ گنڈہ تیار کرے تو زیادہ مؤثر ہے۔

**۴۵۔ جاڑے بخار کے لیے مجرب ہے۔** پیپل کے تین پتوں پر ۳ دن ذیل کی آیت لکھ کر چاٹے انشاء اللہ تعالیٰ لرزہ نہ آئے گا۔ ایک گھنٹہ قبل چٹانا ضروری ہے آیت یہ ہے۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

**۴۶۔ برائے تپ و لرزہ۔** اور ہر مرض کے لیے ۱۵ کا نقش مفید ہے یہ نقش موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے۔

۷۸۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

**۴۷۔ بخار کے لیے مجرب ہے۔** بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا لکھ کر گولی بنا کر گڑ میں لپیٹ کر کھلائے۔ (مؤلف) فقیر نے دق کے پرانے بخار والے کو دیا الحمد للہ بخار ٹوٹ گیا ایسے مریضوں کو ۱۲ گولی لکھ کر دے ایک روز کھلانے بیچ میں ناغہ نہ کرے انشاء اللہ شفا ہو۔

**۴۸۔ دیگر جاڑا بخار بلکہ ہر بیماری کے لیے مجرب و آزمودہ ہے۔** چاہیے کہ نابالغ لڑکی کے ہاتھ سے کچا سوت کتوا کر سات تار یکجا کرے (۲ گز کافی ہوگا) پھر سورہ الم نشرح ترکیب ذیل سات بار پڑھے اور ہر بار دم کرکے گرہ لگاتا جائے یہاں تک کہ سات گرہ لگ جائیں پھر مریض کے گلے میں ڈالے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے۔
اَلَمْ نَشْرَحْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ وَسَلَّمَ لَكَ صَدْرَكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِي أَنْقَضَ ظَهْرَكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِنَّ



مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ إِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ وَإِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَسَلَّمَ تپ فلاں بن نام ولدیت فلاں دفع شد۔
نوٹ: اگر بخار کے سوا کوئی اور مرض ہو تو اس مرض کا نام لے اور فلاں کی جگہ پر مریض کا نام لے اور بن فلاں کی جگہ ماں کا نام لے (مؤلف) اس عمل کی تعریف لکھنے سے قاصر ہے۔ دیگر اس عمل میں یا محمد ہے بجائے یا محمد کے یا رسول اللہ لکھا ہے ۱۲ منہ) مؤلف۔

**۴۹۔ دیگر برائے بخار رقعہ حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔** یَا حَيُّ يَا قَيُّومُ لکھ کر گولی بنا کر مریض کو کھلا دے اور یہ رقعہ لکھ کر گلے میں ڈالے۔ برادرم تپ را غلام میراں محی الدین غوث الثقلین آنکہ اگر در وجود فلاں بن فلاں خواہی ماند فرداد رگور قاضی رشوت خوار گرفتار خواہد شد خبر کردن شرط است بگریز بگریز بگریز۔ نوٹ۔ حسب مقدور شیرینی پر فاتحہ حضور غوث اعظم دے۔

**۵۰۔ تپ کہنہ اور دق کے بخار کا عجیب و غریب عمل۔** پرانے بخار کے لیے چاہیے کہ رات کو مٹی کے برتن میں پانی بھر کر شبنم میں رکھ دے صبح بعد نماز فجر اُس پانی پر الحمد شریف مع بسم اللہ اس طرح پڑھے کہ بسم اللہ کی آخری میم الحمد شریف کے لام میں ملا کر پوری ایک سانس میں پڑھے اسی طرح سات بار پڑھے پھر آیت الکرسی ایک بار پھر تینوں قل ۳۔۳ بار اول آخر درود شریف ۳۔۳ بار پانی پر دم کرے پھر اس پانی کو مریض کے سینہ اور چہرے پر خوب زور سے پوری طاقت سے چھینٹا دے۔ مریض اگر عورت ہے تو اس کا شوہر یا کوئی ایسا رشتہ دار جو محرم ہو چھینٹا دے اور اگر مرد ہے تو کوئی بھی چھڑک دے اور چھڑکتے وقت یہ کہے۔ اَللّٰهُمَّ اشْفِ عَبْدَكَ وَصَدِّقْ رَسُولَكَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۝ کہے اور عورت ہو تو عبدك کے بجائے اَمَتَكَ کہے اسی طرح نو روز بلاناغہ کرے اور دو گھونٹ وہ پانی مریض کو پلا دے۔

**۵۱۔ ٹھلیا کا نقش مع ترکیب برائے دق و سل و نابینائی۔** اس نقش کا چلّہ تقریباً دو ماہ کا ہے یہ نہ صرف آنکھوں کی بیماریوں

حب یاجبرئیل ۷۸۶ بحق بابیوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۶۷ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۳۶۵ |
| ۶ | ۹ | اللھم اشف بحبك فلاں بن فلاں | ۳ |
| ۱۳۶۸ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

کے لیے ہے بلکہ ہر قسم کی مہلک بیماریاں یہاں تک کہ دق کے مریض کے لیے بھی مجرب ہے بارہا کا آزمودہ عمل ہے چاہیے کہ ۴۱ تعویذ لکھے اور دو ٹھلیاں منگائے ایک میں پانی بھر کر ایک تعویذ ڈال دیں اور تین دن وہی پانی پلایا جائے اور ہر تیسرے دن ٹھلیا اور تعویذ تبدیل کر دیا کریں اور اس خالی ٹھلیا کو دھوپ میں رکھ کر خشک کر لیا کریں چلہ ختم نہ ہونے پائے گا کہ بفضلہٖ تعالیٰ شفایاب ہوگا۔ دق اور سل یا دیگر مریض ایسے جن کو دوا کم اثر کرتی یا بالکل اثر نہ کرتی ہو چاہیے کہ نقش محیط الاسرار مع تکبیر جسنہ شرف آفتاب کا کندہ کیا ہوا رضوی کتب خانہ سے منگا کر ضرور دیا جائے اس سے ہزاروں شفایاب ہوئے ہیں۔

## چیچک خسرا موتی جھالہ وغیرہ

اگر چیچک یا خسرا نہ نکلی ہو تو انشاء اللہ نہ نکلے گی لکھ کر گلے میں باندھے اور اگر نکل آئی ہو تو چینی کے رکابی پر لکھ کر زمزم شریف سے اور نہ ملے تو بارش کے پانی سے اور یہ بھی نہ ملے تو تازہ پانی سے دھو کر پلائیں انشاء اللہ صحت کامل ہو دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بَلْ اِيَّاهُ تَدْعُوْنَ فَيَكْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَيْهِ اِنْ شَاءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِكُوْنَ ۝

**۵۲۔ دیگر چیچک سے محفوظ رہنے کے لیے مجرب ہے۔** نیلا سوت لے کر ۱۱ مرتبہ الحمد شریف مع بسم اللہ کے اس طرح پڑھے کہ بسم اللہ کے آخر کی میم الحمد میں ملا کر پڑھے اور ہر بار دم کر کے گرہ لگاتا جائے بعدہٗ گلے میں ڈالے اور اپنی وسعت کے لائق ایک خوراک یا دو خوراک کھانا تصدق کرے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد للہ | ۵ رب العلمین | ۴ الرحمن الرحیم | ۱۵ ملک یوم الدین |
| ۲ ایاک نعبد | ۱۶ وایاک نستعین | ۹ اھدنا الصراط | ۶ المستقیم |
| ۱۳ صراط الذین | ۲ انعمت | ۷ علیہم غیر المغضوب | ۱۲ علیہم |
| ۸ ولا الضالین | ۱۱ آمین | ۱۴ بسم اللہ | الرحمن الرحیم |

**۵۳۔ دیگر برائے چیچک مجرب المجرب ہے۔** جیسے ہی بخار شروع ہو اور چیچک کا شبہ ہو یا نکلنا شروع ہو یہ لکھ کر گلے میں ڈالے اگر نہ نکلی ہو گی تو انشاء اللہ نہ نکلے گی اور نکل

آئی ہوگی تو نہایت آسانی سے نکل کر مریض تندرست ہو جائے گا۔

نوٹ:۔ اس نقش میں الحمد کو بغیر نقطہ لکھا جائے اور جس طرح نمبر ۱، ۲، ۳ پڑے ہیں اسی ترتیب سے ہر کلمہ کو ترتیب وار نمبروں میں لکھنے وقت غلطی نہ ہو اور عامل نقش میں ۱، ۲، ۳ نہ لکھے یہ صرف چال بتلانے کے لیے لکھ دیے ہیں۔

**۵۵۔ عمل دیگر برائے چیچک مجرب و مفید ہے۔** بسم اللہ الرحمن الرحیم اے بتیلا تڑا قَاضِی طَیِّبْ برہنی دُعا گفتے لڑکا ہو تو سیدھے کان میں اور لڑکی ہو تو اُلٹے کان میں تین بار دم کرے اور شیرینی پر حسب مقدور فاتحہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اور حضرت پیران پیر دستگیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دے کر بچوں کو تقسیم کر دے اگر نہیں نکلی ہے تو انشاء اللہ ہرگز نہ نکلے گی ورنہ بآسانی برآمد ہو کر مریض بہت جلد شفایاب ہو گا نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

**۵۶۔ رشتہ یعنی نارو کا مجرب نقش۔** نارو کے لیے ہفتہ کے دن سات نقش لکھ کر رکھ لے

۷۸۶

| عہ | عہ | ھہ | عد |
|---|---|---|---|
| عہ | عہ | عہ | عہ |
| عہ | ھہ | حہ | عہ |
| حک | عہ | عہ | ھہ |

اور ہر روز گڑ میں لپیٹ کر مریض کو سات دن کھلائیے انشاء اللہ شفا ہو بارہا کا آزمودہ ہے۔

**۵۷۔ دیگر عمل سلطان المشائخ۔** حضرت سلطان المشائخ فرماتے ہیں کہ جو کوئی یہ تین کلمات اَللہُ شَافِیْ اللہ الکافی اللہ المعانی لکھ کر مریض کے گلے میں اُسی طرف جدھر نارو ہے باندھے بہت جلد شفا ہو۔ سلطان المشائخ کے پاس کوئی بھی مریض آتا خواہ کسی قسم کی بیماری کا ہو تو آپ یہی تین کلمات لکھ کر مریض کو دیتے سب کو شفا ہوتی۔ باذن اللہ تعالیٰ۔۔

**۵۸۔ دیگر عمل عجیب** اسم یا سلام ۱۱۱ بار پڑھے اول آخر درود شریف ۳۰۳ بار اور مریض پر دم کرے اور اگر مریض نہ آسکے اور عامل بھی نہ پہنچ سکے تو وہیں اپنے مقام پر پڑھے اور وہیں سے اُس طرف منہ کر کے مریض کا تصور کر کے دم کرے انشاء اللہ صحت ہو۔

**۵۹۔ نقش عجیب و غریب۔** برص۔ جذام۔ ہیضہ۔ طاعون۔ درد شکم۔ متلی۔ قے غرض جمیع امراض میں مجرب و آزمودہ ہے۔ حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے

منقول ہے کہ جو شخص اس نقش کو ایک کاغذ پر لکھ کر پرانے کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھے آسیب اور ہر بلا سے محفوظ رہے۔

۷۸۶ ہ ہ ہ ہ ہ ۔ ع ع ع ع ع ع ع ہ و ص م نوٹ: (ص کا دائرہ میم سے کٹے گا)

**۶۰۔ برائے دفع قے۔** سورہ طارق پڑھ کر کسی کھانے یا پینے کی چیز پر دم کر کے کھلا پلا دے مجرب و آزمودہ ہے۔

**۶۱۔ برائے دفع طحال یعنی تلی۔** اول کپڑا اتر کر کے پانی میں تر کرے اور تلی کے مقام پر رکھے اس کے اوپر ناریل کے پوست کا نصف ٹکڑا رکھے اور اس میں یہ تعویذ رکھے پھر اوپر سے آگ رکھے کہ تعویذ بالکل جل جائے اور کوئی اثر باقی نہ رہے اس سے تلی کے مقام پر آبلہ پڑ جائے گا اس میں دھویا ہوا گھی مل کر کسی قسم کا مرہم لگائے انشاء اللہ تلی کا اثر باقی نہ رہے گا۔

**۶۲۔ دیگر** بیگن صاف اور سات کانٹے ببول کے لے اور ہر کانٹے پر ۳-۳ بار سورہ قریش پڑھ کر دم کرے بعد ۶ کانٹے بیگن کے بیچ میں رکھے اور ایک کانٹا اس کے اوپر چبھو کر مریض کے اوپر لٹکا دے یعنی جہاں مریض سوتا ہو اور پانچ پیسہ کی نیاز حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دلا دے۔

**(۶۳) برائے مرگی مجرب ہے۔** اس طرح اس نقش کو لکھے کہ بروز چہارشنبہ ایک نقش لکھ کر موم جامہ کر

ع ۷۸۶ ع

| ۹ | ۵ | ۷ |
|---|---|---|
| ح | د | د |

کے مریض کے بازو پر باندھے اسی طرح ہر بدھ کو ایک ایک نقش لکھ کر جدا جدا بازو پر باندھتے رہیں جب ساتواں بدھ آئے تو ساتواں نقش لکھ کر اور پچھلے چھ نقش جو مریض کے بازو پر بندھے ہیں سب کو یکجا کرے اور سب کو موم جامہ کر کے ایک جگہ سی کر مریض کے بازو پر باندھے بفضل شافی حقیقی شفا ہو۔

**۶۴ مرگی یا مرگی کی طرح کے دورہ کا مجرب نقش خاص کر اُمِّ صبیان کے لیے۔** نیز ایک ٹکڑا بیخ مرجان نکا اور ایک



گرہ عود صلیب کہ دونوں چیزیں دوا فروشوں کی دوکان سے مل سکتی ہیں لے کر اسی نقش کے ہمراہ ایک تعویذ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ مرگی سے نجات ہو یہ نقش پہلی کی

| دوسری طرف | ایک طرف |
|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا منزل کل جبار عنید بقہر عزیز سلطانہ یا منان | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا مخلص لہ اللہ |

چاند رات کو خاص غروب آفتاب کے وقت لکھے جائیں اور صبح یعنی پہلی تاریخ کو خاص طلوع کے وقت کندہ کیے جائیں۔ نوٹ، یاد رکھیے کہ طلوع اور غروب کا وقت صرف ۲۰ منٹ کا ہے اسی کے اندر تیار ہوں گے۔ یہ نقش اور اس کے علاوہ جملہ نقوش کندہ شدہ رضوی کتب خانہ سے ہر وقت تیار مل سکتے ہیں۔

**۶۵۔ امتحان وقت دورہ۔** چوراہے میں پڑا ہوا ٹھیکری کا ٹکڑا لا کر پہلے سے محفوظ رکھے جس وقت دورہ پڑے یہ ٹھیکری مریض کے سینے پر رکھے اگر مریض ہنسے خلل دیو یا آسیب وغیرہ ہے ورنہ مرض تصور کرے اور حکیم کا علاج کرے۔ خلل کی صورت میں نقش تکسیر جز بھی اس اوپر والے نقش کے ساتھ پہنائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو۔

**۶۶۔ برائے مرگی مجرب ہے۔** اس شکل کا تعویذ بنائے اور ۱۴ مرتبہ درود شفا پڑھ کر دم کر کے مریض کی ناف پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو مجرب ہے۔

**۶۷۔ برائے سنگ مثانہ و گردہ اور نقش درود شفا۔** یہ نقش چاندی کی پتر پر کندہ کرے دوسری طرف نقش درود شفا اور روزانہ اس کو دھو کر مریض کو پلائے انشاء اللہ چند روز میں پتھری پیشاب کے ساتھ گھل کر جائے گی۔ نوٹ، چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دھو کر بھی پلایا جا سکتا ہے۔

نقش ۷۸۶ درود شفا

| ۶۶۱ | ۶۶۳ | ۶۶۷ | ۶۵۳ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

نقش تکسیر

| | ۱ | |
|---|---|---|
| ۳ | ۱۰ | ۶ |
| | ۹ | |

**۶۸۔ درد گردہ کا مجرب نسخہ۔** سونف۔ تخم خربوزہ۔ چھوٹا گوکھرو۔ تینوں دوائیں ایک ایک تولہ لے کر ہاون دستہ میں خوب کوٹیں پھر سل پر پانی ڈال کر ہو ڈالی کو باریک پیس کر شیرہ نکالیں اور چھان کر قدرے شکر ملا کر شربت بنا لیں۔ پہلے ایک عدد بڑی ہڑ کا مربہ کھائیں۔ اس کے دس منٹ بعد یہ شربت نیم گرم پی لیں انشاء اللہ ۳ دن

اور زیادہ سے زیادہ ۷ دن میں پتھری ریزہ ریزہ ہو کر پیشاب کے راستہ خارج ہو جائے گی اور درد کافور ہو جائے گا۔ یہ نسخہ حضرت شاہ جی محمد شیر میاں صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا بتایا ہوا اور بارہا کا آزمودہ ہے۔ نوٹ: گردہ اور مثانہ کے مریض کو چاول ہمیشہ نقصان کرتا ہے۔

(۶۹) بواسیر کے لیے نقش۔ بروز اتوار پہلی ساعت میں یہ نقش لکھ کر زوال کے بعد کمر میں باندھے نقش یہ ہے۔

(۷۰) برائے بواسیر مفید و کارآمد عمل۔ استنجا کرنے کے بعد مسّے کو پکڑ کر یہ دعا پڑھے اور ہاتھ پر دم کرے اور ہاتھ کو مسّے پر پھیرے۔ دعا یہ ہے خواجہ عمر محمد ترکی دیوام بیابانی تازی سوالہ۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔ ع انوار احمدی ص ۲۲۳۔

(۷۱) برائے دفع بواسیر خونی و بادی۔ ہر روز دو رکعت نماز پڑھے اول رکعت میں بعد الحمد و سورہ کے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ ایک بار پڑھے چند روز ایسا کرنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ اس مرض موذی سے نجات مل جائے گی۔ پڑھنے کا وقت بعد طلوع آفتاب بہتر ہے۔

(مؤلف) درود شفاء یا نقش درود شفاء چینی کی پلیٹ پر لکھ کر خونی و بادی بواسیر کے لیے پلائے اور اوپر کی عبارت بھی ساتھ میں لکھیں دن میں کم سے کم ۳ پلیٹ پلائی جائیں۔ فقیر نے اس سے بڑے بڑے کام لیے ہیں بس یوں سمجھ لیجئے کہ میرے عمل میں ہے یعنی نقش درود شفاء ہر مرض کے لیے مجرب المجرب ہے۔ اب یہ کام حکیم کا ہے کہ کسی نسخہ میں کوئی دوا بڑھا دی اور کسی میں کوئی دوا گھٹا دی۔ یک من علم را دہ من عقل باید کا مضمون ہے اگر کسی مریض پر آسیب وغیرہ کا خلل ہو تو اسی نقش کے ساتھ یا پشت پر نقش سیفی کندہ کرا کر مریض کو پلایا جائے۔ بلکہ ہر نقش کے ساتھ درود شفاء دی جائے تو نور علیٰ نور کیا کہنا۔ (نوٹ) نقش سیفی کی تعریف آگے ملاحظہ کیجئے۔

(۷۲) ناف کا ٹلنا۔ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ اس آیت کو لکھ کر ناف پر باندھے موم جامہ کر لے۔

(۷۳) دیگر پندرہ کا نقش۔ یہ نقش ہر کام کے لیے مجرب ہے۔ خاص کر ناف کے لیے بہت ہی مفید ہے چاہیے کہ لکھ کر اگر مرد ہو تو سیدھے ہاتھ



میں اور عورت ہو تو الٹے بازو پر باندھے اور اگر درد سر ہو اور اس سے پریشان ہو تو چاہیے کہ شروع ماہ کے پہلے اتوار کو لکھے پھر ۳ بار درود ۳ بار قل ہو اللہ پڑھ کر تعویذ پر دم کرے اگر سر میں درد ہو تو سر میں اور ناف ہٹی ہو تو بازو پر باندھے ان شاء اللہ اسی وقت درد سے نجات ہو۔

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

(۷۴) برائے استقرار حمل۔ بعد غسل حیض تین روٹی پر لکھ کر عورت کو کھلائے پھر شب کو ہم بستر ہو۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا ذَا الْعَرْشِ وَالْمُلْکِ الْقَدِیْمِ یَا رَحْمٰنُ یَا سَتَّارُ یَا غَفَّارُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

(۷۵) دیگر برائے استقرار حمل۔ مشک اور زعفران سے جو گلاب میں حل کیا ہوا ہو یہ نقش لکھے اس طرح کہ ۶ نقش مربع مضمر لکھے اور ایک مثلث یا مصور کا لکھے جس میں مرض ۵ کا منہ کھلا رہے بعد طہارت گلے میں ڈالے اور مصور کا زیر ناف اور بقیہ پانچ پانی سے دھو کر غسل کریں ان شاء اللہ استقرار حمل ہو۔ اگر پہلے ماہ نہ ہو تو دوسرے اور تیسرے ماہ بھی یہی عمل کرے۔ نوٹ: اس نقش میں جو اعداد دیے ہیں وہ صرف چال بتانے کے لیے۔

۷۸۶ مربع مضمر

| ۸ | ۴۱ | ۴۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۲ | ۷ | ۴۲ |
| ۳ | ۴۶ | ۳۹ | ۶ |
| ۴۰ | ۵ | ۴ | ۴۵ |

۷۸۶ مثلث

| یا مصور ۶ | یا مصور ۱ | یا مصور ۸ |
|---|---|---|
| یا مصور ۷ | یا مصور ۵ | یا مصور ۳ |
| یا مصور ۲ | یا مصور ۹ | یا مصور ۴ |

(۷۶) بانجھ عورت کے لیے۔ اچھی قسم کا انار لے کر ۴ ٹکڑے کر کے سورہ یٰسٓ شریف پڑھے اور ہر ہین پر دم کرتا جائے پھر سورہ ختم کر کے پاؤ بھر کشمش اور پاؤ بھر چنے کی دال بھنی ہوئی یا بکتے چنے لے کر فاتحہ ہفت سلطان کی دے کر بچوں کو تقسیم کر دے اور انار عورت کو بعد طہارت کھلائے۔ شب کو ہم بستری کرے ان شاء اللہ فرزند ہو۔

# کتاب تدبیر النساء العقیم

(۷۷) بانجھ عورت کا علاج۔ مثلث مضمر و مظہر مستخرج فقیر غفرلہ تعالیٰ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا دراز عمر کا صالح و جامع الفضائل جسمانی و روحانی پیدا ہو۔

مریض صحت یاب ہوگا اور آسیب اور اُس کا لشکر پسپا ہوگا بعد ازاں سارے موکلان کو رخصت کر کے شیرینی پر فاتحہ دے کر حضور غوث اعظم وجمیع بزرگان رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تقسیم کرے اور موکلان کی سلامتی کی دعا کرے اور فتیلہ کو گل کرے۔ فقیر کا تجربہ ہے کہ نقش محیط الاسرار مع تکسیر جنہ خاص شرف آفتاب میں کندہ کیا ہوا گلے میں ڈالنا اور اُسی کو دھو دھو کر پانی پلانا نہایت کارآمد ثابت ہوا۔ مؤلف۔

## ہر مہم کے آسان ہونے کا سب سے بہتر وبرتر تجربہ شدہ عمل

فقیر کے ایک پیر بھائی نے بیان کیا کہ میں نے طاعون کے موقع پر جب کہ گھر کے گھر تباہ ہو رہے تھے اور سارے قصبہ کے لوگ گھبرا گھبرا کر بھاگنے لگے تھے بجائے بھاگنے کے یہ عمل کیا کہ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی بعض کتابیں جو وہابیوں کے رد میں تھیں اور ہدیہ کرنے کے لیے دکان پر منگا کر رکھ لی تھیں مفت تقسیم کرنا شروع کر دیں اور یقین کر لیا کہ خدا اور رسول جل وعلیٰ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ عمل سب سے زیادہ پیارا اور محبوب ہے کہ ان کے سچے دین کی حمایت اور اشاعت کی جائے اس عمل میں اشاعت دین بھی ہے اور مالی قربانی بھی۔ اس کی برکت سے میں اور میرے گھر والے انشاء اللہ ضرور طاعون کی آفت سے محفوظ رہیں گے۔ الحمد للہ ایسا ہی ہوا کہ لوگ قصبہ کے حیران رہ گئے یعنی پڑوس کے مکانوں میں اگر گھر میں ۵ تھے یا سات تو ایک ایک کر کے طاعون کا شکار ہو گئے مگر بفضلہ اس عمل خیر کی برکت سے میرے یہاں کسی پر ہوا بھی نہ آئی۔ فقیر غفرلہ کو یہ واقعہ سن کر بڑی عبرت ہوئی اور پھر کئی دفعہ بعض مشکلات مثلاً مقدمات وغیرہ میں اس پر عمل کیا بفضلہ وہ مشکلات پانی پانی ہو گئیں۔ اس عمل پر فقیر کو اتنا یقین ہے کہ کوئی مسلمان اگر اس پر عمل کرے کہ بعض وہ رسائل جن کے نام فہرست کتب جو آخر میں درج ہیں اپنے حسب استعداد ۱۰۰ یا ۵۰ یا ۲۵ روپیہ یا گیارہ روپیہ کی خرید کر غربا کو یا گلابی وہابیوں کو مفت بانٹ دے اس نیت سے کہ ہمارے دین و مذہب کی اشاعت ہو اگر اُس مسلمان کی وہ مشکل حل نہ ہو تو قیامت کے دن مجھ فقیر کا دامن اور اُس کا ہاتھ ہو۔ نوٹ: جو صاحب مفت تقسیم کرنے کے لیے کتابیں



خریدیں گے کتب خانہ اُن کو ۲۰ فی صدی کمیشن پر کتابیں ارسال کرے گا۔

**(۲۱۰) ہر بلا ومصیبت سے محفوظ رہنے کی دعا یہ ہے۔** اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا۔ یہ دعا حفظ کر لیجئے اور جب کسی مریض کو یا مصیبت زدہ کو دیکھیں ایک بار پڑھ لیں اسی پر عمل کرنے سے جس جس بیمار یا مصیبت زدہ کو دیکھ کر اس دعا کو ایک بار پڑھ لیا ہے بیماری ومصیبت وہ آفت انشاء اللہ عمر بھر پاس نہ آئے گی۔ انتہائی مجرب اور سینکڑوں بار کی آزمائش کی ہوئی دعا ہے اور کیوں نہیں کہ احادیث کے ارشادات ہیں۔ ؎

نہ ہو آرام جس بیمار کو سارے زمانے سے
اٹھا لے جائے تھوڑی خاک ان کے آستانے سے

**(۲۱۱) برائے شیر مویشی۔** ۷ بار المتعال یا دس دانیل پڑھ کر مویشی کے کان میں دم کرے انشاء اللہ دودھ زیادہ ہوگا۔

**(۲۱۲) برائے دست غیب۔** فرض وسنت فجر کے درمیان روزانہ چالیس دن تک سورہ ہمزہ ۴۱ بار پڑھے غیب سے چالیس روپے ملیں۔

**(۲۱۳) عمل دست غیب۔** سات روزہ رکھے جھوٹ نہ بولے اور ہر شب بعد عشاء یہ پڑھے۔ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَؕ وَیَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِؕ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا یَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِیْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ كِتٰبٍ مُّبِیْنٍ۝ ایک ہزار بار پڑھے اول آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار پڑھے پھر یا حی ہزار بار یا قیوم ۱۵۰ بار سات دن بعد ایک جن آئے گا۔ اُس سے ۵ درہم لے اور اس کو جیب میں رکھے خوب خرچ کرے مولیٰ تعالیٰ چاہے کبھی ختم نہ ہوں گے۔

**(۲۱۴) استخارہ۔** ۱۵ بار درود شریف پڑھے اور ثواب حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ کی روح پاک کو بخشے بروز جمعرات یہ عمل کرے کہ غسل کر کے لباس تبدیل کرے خوشبو لگائے دن میں روزہ رکھے تو زیادہ بہتر ہے ۱۱ بار درود پڑھ کر یا بدیع العجائب یا کاشف الغرائب ۱۱۰۰ بار پڑھے پھر بغیر کلام کیے سو جائے۔

**(۲۱۵) استخارہ۔** اوّل دوگانہ پڑھے ثواب حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی روح پاک کو بخشے

بعد اس کے سورہ کوثر ایک بار پڑھے پھر یَا دَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ وَ یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ لِمَنَ الْحَالِ ۳۶۰ مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کر کے سو جائے۔

(۲۱۶) حب کے لیے بہتر عمل۔ الف سے ط تک بترتیب ابجد انڈے پر لکھ کر مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھے اور لعد دَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ پھر ہلکی آگ میں دفن کر دے ۳ دن یا ۷ دن میں کام ہو۔

(۲۱۷) برائے حب نہایت مفید عمل۔ ایک برتن میں پانی لے کر پہلے اور دل میں ۷ بار یا بدوح پڑھے پھر پانی منہ میں لے کر برتن میں کلی کر دے جس کو پلائے محبت میں دیوانہ ہو جائے سورۂ الم نشرح ۷۱ بار اس طرح پڑھے کہ ہر آیت کے بعد طالب اُس کی ماں اور مطلوب اور اُس کی ماں کا نام لے کر کہے اَللّٰهُمَّ الق محبة علی قلب جب سورۂ ختم ہو ایک سیاہ مرچ کے دانہ پر دم کر کے کوئلے کی آنچ پر جلائے۔ تین دن صبح بعد فجر کرے انشاء اللہ محبت پیدا ہو۔ ہرگز ہرگز ناجائز کام کے لیے نہ کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| محمد | اللہ |
| عمر | ابو بکر |
| علی | عثمان |

الف محبة فلان بن فلانہ علی قلب فلانہ بنت فلانہ بحق والقینا محبة منی

یہ لکھ کر بازو پر باندھیں

(۲۱۸) دافع احتلام۔ ناف پر اس طرح سوتے وقت عسو لکھے کہ عسو کی میم ناف کے سوراخ پر بنے۔

(۲۱۹) تسخیر خلائق۔ قطب ستارہ کی طرف منہ کر کے اس طرح کھڑا ہو کر سیدھا پاؤں الٹے پاؤں کے اوپر رہے۔ ۱۱ دانہ مونٹھ سفید رنگ پر گیارہ بار پڑھ کر کسی مٹی کے برتن میں رکھ کر منہ خوب جام کر کے اپنے گھر میں دفن کرے اور ایک لاکھ پچیس ہزار بار آیت پڑھ کر ثواب اس کا سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روح پاک کو بخشے پھر جس قدر ممکن ہو روزانہ پڑھے کبھی ناغہ نہ کرے مخلوق مطیع ہو واضح ہو کر اچھے اخلاق سے پیش آئے آیت پاک یہ ہے وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔

۵۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۰۹ | ۶۰۱۳ | ۶۰۱۶ | ۶۰۰۲ |
| ۶۰۱۵ | ۶۰۰۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۳ | ۶۰۱۸ | ۶۰۱۱ | ۶۰۰۴ |
| ۶۰۱۲ | ۶۰۰۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۱۷ |

(۲۲۰) محبت زن و شوہر۔ جو عورت اپنے شوہر کی



نظر میں محبوب ہونا چاہے اس نقش کو اپنے پاس رکھے جو بھی دیکھے محبت کرے نقش یہ ہے۔

(۲۲۱) دیدار الٰہی۔ چالیس دن متواتر یہ نقش باوضو اللہ تعالیٰ جل وعلیٰ کے دیدار کی نیت سے لکھے بلا ریب دیدار حق سے مشرف ہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

| |
|---|
| س یا اللہ ہشم د س |
| سلا و ح و ف |
| ص ع و س یا محمد |

(۲۲۲) بیوقوف کو عقلمند بنانے کے لیے۔ یہ نقش مشک و زعفران سے لکھ کر کھلائے مادر زاد احمق کیوں نہ ہو انشاء اللہ عقلمند ہو جائے گا مجرب ہے۔

ط ۱۱ ۱۱۱م ۱۱۳ ۱ ٤٤ ۱ ٤٤ ۱ ء

(۲۲۳) گیہوں میں گھن نہ لگنے کا مجرب عمل۔ عبد اللہ۔ عروہ۔ قاسم۔ سعید۔ ابو بکر۔ سلیمان۔ خارجہ یہ اسماء لکھ کر گیہوں میں رکھ دیں گھن نہ لگے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اور درد سر کے لیے پڑھ کر دم کرے یا لکھ کر گلے میں باندھے مجرب ہے۔

(۲۲۴) شیر اور مچھر سے حفاظت کے لیے۔ جو کوئی حضرت علی بن ہیتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام ہانک دے تو شیر بھاگ جائے اور مچھر ہوں تو وہ بھی انشاء اللہ تعالیٰ بھاگ جائیں۔

(۲۲۵) نزلہ زکام دائمی دور ہونے کا مجرب عمل۔ نیلا دھاگہ ہاتھ میں لے کر کہے نزلہ فلاں بن فلاں یا عورت ہو تو بنت فلاں را بستم۔ پھر ۷ گرہ لگائیں۔ پہلی تین گرہ دیتے وقت سورہ اخلاص ۳۔۳ بار پھر سورہ فلق ایک بار سورہ ناس ایک بار ۲ گرہ پر دم کرے پھر سورہ فاتحہ ۲ گرہ پر ایک ایک بار دم کر کے گرہ دیں پھر دونوں سرے ملا کر اوپر سے نیچے تک وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ پڑھ کر دم کرے اور نزلہ کی جگہ باندھے اس کے بعد اسے پلائے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وعلیٰ آل محمد وبارک وسلم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ و صلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین۔ دوسرے دن صبح اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ شام کو وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا تیسرے دن صبح ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ شام کو مِّنْ رَّبِّكُمْ لکھ کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد سے جلد صحت کاملہ ہو۔

**(۲۲۶) فتیلا مجرب برائے دفع آسیب** اول شیرینی پر فاتحہ حضور خواجہ معین الدین چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۵ ریا ۱۱ گیارہ
دلا مے پھر یہ فتیلہ روشن کرے۔ بسوختم دیوان و پریان و جنیان و بھوتان و عفریتان و کر
ران و جادوگران و بان ہائی دیرہائی و جوگنیاں دنہ کردہ و باد و سیلہ و کتب سر درد و
و شیاطین الجن والانس و کلیالنس و ہر آفتے و ہر بلائے در جان و تن و استخوان فلان باشد
درین فتیلہ چراغ حاضر آمدہ بند شود و بسوزد۔

**(۲۲۷) عمل خاص پردہ راز۔** یَا لَطِیْفُ تَلَطَّفْ وَاللُّطْفُ فِیْ لُطْفِ لُطُوْفِکَ موافق اعداد
اسم خود روزانہ پڑھے اور نظر سیاہی پر رکھے سیاہی میں جب
شبیہ نظر آئے تب بھی ناغہ نہ کرے جب
سامنے آئے اور قول و قرار ہو موقوف کر
دے عدد اسمار ۹ ۷۵ امربع ۲ ۴۳ کسر اخانہ
۱۳ اخانہ ۱۶ کو سیاہ کرے تیل و خوشبو ملے۔

| ۴۳۹ | ۴۴۲ | ۴۴۶ | ۴۳۲ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۵ | ۴۳۳ | ۴۳۸ | ۴۴۳ |
| ۴۴۴ | | ۴۳۰ | ۴۳۷ |
| ۴۴۱ | ۴۳۲ | ۴۳۵ | ۴ |

**(۲۲۸) برائے دفع بدخوابی یعنی احتلام نہ ہو** یہ نقش لکھ کر
موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے نیز بوقت خواب سینے
پر کلمہ کی انگلی سے دعمر فاروق اعظم، نقش کر لیا کرے مجرب ہے۔

| عصم | ۶ | ۸ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | عصم | ۶ |
| ۲ | ۸ | ۶ | عصم |
| ۶ | عصم | ۲ | ۸ |

**(۲۲۹) برائے دفع استحاضہ یعنی خون حیض کو روکنے کے لیے۔** اس نقش کو لکھ کر چاندی یا تانبہ کی۔
تعویذ کے اندر رکھ کر شکم پر باندھے مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللھم صل علی سیدنا محمد

| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۲۰ | ۲۲۳ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

**(۲۳۰) گھوڑے یا کسی جانور کا پیشاب بند ہو جائے یا بچہ پیدا ہونے میں کوئی تکلیف وغیرہ ہو اور بچہ باہر نہ آتا ہو** چاہیے کہ پاک زمین پر کوئلے کی راکھ ڈال کر کلمے

۷۸۶

| ح | ج | د |
|---|---|---|
| ا | ه | ط |
| د | ز | ب |



کی انگلی سے یہ نقش لکھے اور جانور کی باگ پکڑ کر اس نقش کے آس پاس پھرائے انشاء اللہ
فوراً پیشاب اتر آئے اور یا بچہ باہر آجائے مجرب ہے۔
نوٹ مہر نبوت شریف و نعلین شریف کے نقوش کو ان ضرورتوں میں مفید پایا۔

**(۲۳۱) شریر گھوڑے کو فرمانبردار بنانے کا بے نظیر عمل۔** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ
فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ بِسْمِ اللّٰہِ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلَیْنَا
وَادْفَعْ بَلَاءَنَا یَا رَءُوْفُ لَبَّیْکَ وَاَرْحَمْ لَبَّیْکَ وَاَکْرِمْ لَبَّیْکَ وَارْفَعْ لَبَّیْکَ وَاسْتَجِبْ لَبَّیْکَ
وَاَنَّ اللّٰہَ یَبْعَثُ مَنْ فِی الْقُبُوْرِ وَحُصِّلَ مَا فِی الصُّدُوْرِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ
وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ بِحَقِّ یَا مُحَمَّدُ وَبِحَقِّ نَادِ عَلِیًّا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ
تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ وَبِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ۔
لکھ کر گھوڑے کے گلے میں باندھے نظر بد سے نجات ہو حسب منشا کام کرے۔

**(۲۳۲) نقش آیۃ الکرسی برائے حفظ ماتقدم تحفظ از صدمہ دیو و پری و جن و شیطان**

۷۸۶

| ۳۶۷۱ | ۳۶۷۳ | ۳۶۷۷ | ۳۶۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۶۷۲ | ۳۶۶۵ | ۳۶۷۰ | ۳۶۷۵ |
| ۳۶۶۶ | ۳۶۷۹ | ۳۶۷۲ | ۳۶۶۹ |
| ۳۶۷۳ | ۳۶۶۸ | ۳۶۶۷ | ۳۶۷۸ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَا مُجِیْبَ دَعْوَاتِ الْمُضْطَرِّیْنَ
یَا اِلٰہَ الْعٰلَمِیْنَ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ لکھ کر پھر یہ نقش آیت الکرسی والا لکھا
جائے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈالا جائے۔

**(۲۳۳) قید سے رہائی کے لیے۔** اگر کسی کو سزا ہو گئی ہو یا قید کا اندیشہ ہو
یا گرفتار ہو گیا ہو یہ نقش لکھ کر پشت پر سیدھے شانہ کی طرف
چسپاں کر دے انشاء اللہ تعالیٰ رہائی ہو جائے۔ نوٹ: اس
نقش میں ۶ کے پہاڑے کی چال ہے۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

**(۲۳۴) برائے قوت رفتار و دفع کسل مجرب ہے۔** یہ نقش لکھ کر کمر میں باندھے

انشاء المولی الکریم فائدہ تام ہوگا مجرب المجرب ہے کتنی ہی محنت کرے یا چلے نہ تھکے گا۔ نقش یہ ہے.....

۴۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| قادر | قائم | قوی | مقتدر |
| قوی | مقتدر | قادر | قائم |
| مقتدر | قوی | قائم | قادر |
| قائم | قادر | مقتدر | قوی |

(۲۳۵) درد بدن فوراً دور ہونے کا مجرب عمل۔ دادا صاحب کی گھوڑی وہی اندھیری رات فلاں کا درد فلاں جگہ کا جائے یہی لگی میری آس پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ درد کافور ہو۔

(۲۳۶) تیزی ذہن و یادداشت وحفظ وغیرہ کے۔ ... ٹے ذیں پینی ی رہ بی پر لکھ کر ۳ یا ۷ دن یا ۱۱ دن بہتر ہے کہ ۲۱ دن پلائے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاحی یاقیوم یا ب موسیٰ وھارون وعیسیٰ بہتر ہو کہ ایک طرف یہ نقش دوسری طرف نقش تطمئن القلوب کندہ کیا امنگالیں اُسی کو دھو کر روزانہ پلائیں۔

(۲۳۷) برائے امساک۔

سامنے طرف

| | | |
|---|---|---|
| ۴۰ | ۳ | ۸ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۲ | | ۶ |

دوسری طرف

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۰۵ | ے ۳ | ۳۲ | ۲ | ۲ |
| ے ۲ | ے ۵ | ۸۸ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۲۲ | ۸۸۳ | ۹۹ | ے ۱ | ے ۳ | ۲۳ |

یہ دونوں نقش لکھ کر بر وقت کمر میں باندھے مجرب المجرب ہے۔

(۲۳۷) برائے زوج صالح کنواری کی شادی کے لیے۔ عبارات ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔ یہ عبارت اگر شوہر بدکار ہو تو بی بی لکھ کر گلے میں پہنے اور کنواری لڑکی نیک شوہر چاہے تو وہ بھی پہنے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ قَوْلِكَ هٰذَا وَبِحُرْمَةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْ تَرْزُقَ فُلَانَ بِنْتَ فُلَانَ زَوْجًا مُوَافِقًا غَيْرَ مُخَالِفٍ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔



(۲۳۸) برائے محبت و عداوت و برآمدان مال مسروقہ اس کا عمل کر لیں بہت سے کام میں آئے گا۔ چالیس دن اس عمل کو ہزار بار پڑھے اول آخر ۱۰۰-۱۰۰ بار درود شریف اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ یَا طَاطَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ سَامِعًا مُطِیْعًا بِحَقِّ یَا اللّٰهُ اس کے ساتھ روزانہ ایک نقش لکھے چلہ پورا ہونے پر سب تعویذوں کی آرد گندم میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دے پھر روزانہ سو بار عمل مذکور مع دس دس بار درود شریف پڑھتا رہے اور ایک نقش روزانہ لکھتا رہے بروقت ضرورت امور مذکورہ کے لیے نقش لکھ کر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳۳ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۰ | ۲۱ |
| ۱۴ | ۱۷ | احب اسرافیل یا طاطائیل یا دردائیل سامعا مطیعا بحق یا اللہ مقصود حاصل گردد (جو مقصد ہو لکھے) | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸ |

بھاری پتھر کے نیچے دا بے بعد حصول مراد فاتحہ خواجگان وحضرت سلسلہ رضویہ حامدیہ دلائے اور نقش دریا میں ڈال۔

(۲۳۹) گرفتاری سارق۔ نابالغ بچے کے ہاتھ پر روشنائی اور روغن لگا کر یہ عزیمت پڑھے اور ماش یا جو پر دم کر کے بچہ کے مارے ۷ یا ۹ بار مارنے سے چور کی صورت بچہ کو نظر آئے گی عزیمت یہ ہے عزمت علیکم فتحون فتحون فتحون جلتک جلتک جلتک شفیعا شفیعا شفیعا عطیشا عطیشا عطیشا سرودا سرودا سرودا قدودا قدودا قدودا سہلا سہلا سہلا نہلا نہلا نہلا احضروا من جانب المشارق والمغارب بحق سلیمان بن داؤد علیہم السلام۔

(۲۴۰) برائے ناف۔ موم جامہ کر کے ناف پر باندھے نقش یہ ہے۔ یاد رکھیے کہ ۱۲ جگہ دھرے واؤ بنیں گے۔

یا قیوم

# برائے حفاظت اطفال از بلیات و نظر بد وجملہ آفات باذن اللہ تعالیٰ

## چھوٹا چراغ اور اس کے روشن کرنے کی ترکیب

ہر مہینے کی چوتھی شب کو یہ چراغ خوشبو دار روغن اور چار بتی ڈال کر اس طرح روشن کرے کہ چراغ کا رخ سمتوں کی طرف رہے یعنی چراغ میں جہاں مشرقی لکھا ہے وہ رخ پورب کی طرف اور جہاں مغربی لکھا ہے وہ رخ پچھم کی طرف اور جہاں جنوبی لکھا ہے وہ رخ دکھن کی طرف اور جہاں شمالی لکھا ہے وہ رخ اتر کی طرف رہے اور جب روشن کر چکیں تو اس کی روشنی میں اپنے سب بچوں کو بٹھائیں اور بہتر یہ ہے کہ ہر روز اپنے کھانے میں سے ایک مٹھی آٹا نکال کر علیحدہ رکھتے جائیں جتنا آٹا مہینے پر جمع ہو اس کی روغنی روٹی پکائیں اور کچھ حلوا پکائیں اس پر فاتحہ دے کر ان چاروں بزرگوں کی جن کے اسماء گرامی چراغ میں کندہ ہیں ان کی ارواح کو بخشیں تاکہ رزق میں برکت ہو۔ پھر کعبے کی طرف منہ کر کے اس طرح بیٹھ کر کہ چراغ اپنے سامنے رہے ۵۰۰ بار یا غنی یا کریم یا احد یا منعم پڑھے اول و آخر ۱۰۰ بار درود شریف پھر گیارہ بار یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ پڑھے پھر سولہ مرتبہ یا امداد تنا عبد الکریم المغربی و عبد الجلیل الجنوبی و عبد الرحیم المشرقی و عبد الرشید الشمالی اغیثونی بحق غوثنا و غوثکم الشیخ عبد القادر جیلانی پڑھ کر بچوں پر اور سب گھر والوں پر دم کر کے ایک ایک گھونٹ پئے اور سب کو پلائے ہر مہینے اسی طرح کرے اور ہر سال رجب کی چار تاریخ کہ ان چاروں سلاطین کے عرس کی تاریخ ہے فاتحہ وغیرہ میں خاص اہتمام کرے اور پھر برکت اس چراغ کی دیکھے۔ زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں عمل کر کے دیکھ لیجیے اور اسی چراغ کی بدولت باذن اللہ ایسے ایسے مریضوں کو شفا ہوئی ہے جن کو اطبا جواب دے چکے تھے۔ برائے شفا امراض:- اگر بیمار کی صحت کے لیے روشن کرے اور جس طرح پڑھنے کو لکھا ہے اسی طرح پڑھے جب پڑھ چکے تو ۱۵۴۴ بار کہے شافی شفا شافی اول آخر درود شریف۔ پڑھتے وقت مریضوں کا اس چراغ کی روشنی میں بیٹھنا ضروری ہے اگر نہ بیٹھا جا سکے تو لیٹ سکتے ہیں جب پڑھ چکے تو اب مریض ہو یا دو جتنے بھی ہوں سب پر دم کر دے اور جو دوا حکیم دیتا ہو اس پر دم کرے مولیٰ تعالیٰ کے فضل سے شفا پائے گا۔



## برائے وسعت رزق وحصول دولت وغنا

چاہیے کہ ماہ ثابت عروج ماہ بعد از مغرب تازہ وضو کر کے پھر شانی شفا شافی بے گنتی پڑھے پھر دو رکعت نفل پڑھے صلاۃ الاسرار کی نیت سے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ اخلاص ۱۱ بار پڑھے بعد سلام ۱۱ بار درود غوثیہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ پڑھ کر یا رسول اللہ یا نبی اللہ اَغِثْنِیْ وَ اَمْدِدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ ایک بار پڑھے۔ پھر ۳ یا ۷ یا ۱۱ بار اپنے مقصد کے لیے دعا کرے پھر یہ چراغ اسی ترکیب سے روشن کرے اور اسی طرح سامنے رکھے اور اسی طرح چراغ کے سامنے بیٹھ کر خود کے سامنے چراغ رہے ۱۱ بار درود غوثیہ اور ۱۲ بار یا ساد اتنا پوری عبارت اور ۱۱ بار یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ پڑھے اور ۱۵۴۳ بار یا غنی یا کریم یا احق یا منعم پڑھے پھر ۱۱ بار درود غوثیہ پڑھے ۴۱ رات تک ایسی جگہ پڑھے کہ وہاں کوئی دوسرا نہ رہے اور وہاں سلائے پھر شب چہارم ہر ماہ خالی مقام پر عمل بدستور پڑھتا رہے عمر جلد ختم ہونے کے بعد ۱۵۴۳ بار نہ پڑھے بلکہ ۵۰۰ بار پڑھے لیکن ہر سال ۴ رجب کو فاتحہ چاروں سلاطین کی جن کے اسماء اس چراغ میں کندہ ہیں خاص اہتمام کے ساتھ کرنا چاہیے۔ ترکیب فاتحہ۔ اول درود غوثیہ ۷ بار۔ الحمد شریف ایک بار۔ آیۃ الکرسی ایک بار۔ قل ہو اللہ شریف ۷ بار۔ پھر درود غوثیہ ۳ بار پڑھ کر حضور پر نور تاجدار انبیا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روح پاک کو نذر کرے پھر تمام انبیاء کرام علیہم السلام صحابہ کرام اہل بیت وائمہ کرام پھر حضور پر نور سیدنا غوث اعظم وجملہ مشائخ کرام پھر حضور اعلیٰ حضرت اور سب بزرگان دین رضوان اللہ علیہم اجمعین کی ارواح طیبات کو بخشے پھر خصوصاً جن بزرگ کی نیاز کی گئی ہے ان کی روح پاک کو بخشے چاہیے کہ کھڑے ہو کر نیاز دے ادب کے ساتھ۔ تمام ہوا بیان چراغ خورد کا۔

| ۲۸۵ | ۲۸۸ | ۲۹۲ | ۲۷۸ |
|---|---|---|---|
| شافی | ۲۷۹ | ۲۸۳ | ۲۸۹ |
| ۲۸۰ | ۲۹۳ | ۲۸۶ | ۲۸۴ |
| ۲۸۷ | ۲۸۲ | شفا | ۲۹۳ |

پچھم

اغثنی یا عبد الکریم المغربی بحق غوثنا وغوثکم

یا غنی

۷۸۶

## عامل کے لیے ایک عجیب وغریب تحفہ۔

ذیل کی دعا صبح قبل طلوع آفتاب اور شام کو غروب آفتاب سے پہلے صرف ایک بار یہ دعا پڑھ لیا کریں۔

ف جس سے کسی دن سب وظائف رہ جائیں، تو یہ تنہا اُن سب کی جگہ کافی ہے۔ نیز دولت اور دن کے ہر نقصان کی تلافی ہے۔ فَسُبْحٰنَ اللّٰہِ حِیْنَ تُمْسُوْنَ وَحِیْنَ تُصْبِحُوْنَ وَلَہُ الْحَمْدُ فِی السَّمٰوٰتِ وَ

الاَرْضِ وَعَشِیًّا وَّحِیْنَ تُظْهِرُوْنَ وَیُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَیُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَیُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَکَذٰلِکَ تُخْرَجُوْنَ حامل کے لیے یہ مثل آب حیات کے ہے چاہیئے کہ اس کو حفظ کریں۔

(۲۴۵) اعلیٰ حضرت مجدد دین و ملت قدس سرہٗ کا ایک خط جو ہر مسلمان کے لیے ایک نعمت ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم برادر دینی و یقینی سنی مستقل باذن المولی الکریم سلمہ بعد سلام مسنون سید ضمیر الحسن سلمہ کی زبانی حال پر ملال انتقال برخوردار معلوم ہوا انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ کا ہے جو اس نے لیا اور اسی کا ہے جو اس نے دیا اور ہر چیز کی اس کے یہاں عمر مقرر ہے اس سے کمی بیشی نامتصور ہے بے صبری سے گئی چیز واپس نہیں آسکتی ہاں اللہ کا ثواب جاتا ہے۔ جو ہر چیز سے اعز و اعلیٰ ہے اور محروم تو وہی ہے جو ثواب سے محروم رہا۔ صحیح حدیث میں ہے جب فرشتے مسلمان کے بچے کی روح قبض کر کے حاضر بارگاہِ عزت ہوتے ہیں مولیٰ عزوجل فرماتا ہے (اور وہ خوب جانتا ہے) کیا تم نے میرے بندے کے بچے کی روح قبض کر لی عرض کرتے ہیں ہاں اے رب ہمارے، فرماتا ہے کیا تم نے اس کے دل کا پھل توڑ لیا۔ عرض کرتے ہیں ہاں اے رب ہمارے پھر اُس نے کیا کہا۔ عرض کرتے ہیں تیری حمد بجا لایا اور الحمد للہ کہا فرماتا ہے گواہ رہو میں نے اسے بخش دیا۔ اور جنت میں اس کے لیے ایک مکان تیار کرو اور اس کا نام بیت الحمد رکھو۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جس کے تین بچے نابالغی میں مر جائیں گے آتش دوزخ سے اس کے لیے حجاب ہو جائیں گے۔ کسی نے عرض کی اگر دو مرے ہوں فرمایا دو بھی۔ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کی اگر کسی کا ایک ہی مرا ہو فرمایا ایک بھی۔ اے نیک مولیٰ کی توفیق دی گئی۔ اس حکم میں ماں باپ دونوں شامل ہیں۔ آپ اور آپ کے گھر میں دونوں صاحب یہ دعا پڑھیں ان شاء اللہ العزیز اللہ عزوجل نعم البدل عطا فرمائے گا۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَسٰی رَبُّنَا اَنْ یُّبْدِلَنَا خَیْرًا مِّنْهَا اِنَّا اِلٰی رَبِّنَا رٰغِبُوْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اْجُرْنِیْ فِیْ مُصِیْبَتِیْ وَاخْلُفْ لِیْ خَیْرًا مِّنْهَا۔ صحیح حدیث میں ہے جب حضرت ابو سلمہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کی زوجہ مقدسہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو یہ دعا تعلیم فرمائی اور ارشاد ہوا کہ جو چیز فوت ہوتی ہے اس سے بہتر ملتی ہے۔ حضرت ام سلمہ نے



دعا پڑھی مگر اپنے دل میں کہتی تھیں کہ ابو سلمہ سے بہتر کون ملے گا عدت کے دن گزرنے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان سے نکاح فرمایا۔

(۲۴۶) دعا رحل المشکلات۔ جو اس دعا کو روزانہ بعد نماز فجر و بعد نماز عصر ۱۱-۱۱ بار (مع اول آخر ۱۱ بار درود شریف) پڑھے گا۔ اس کو گیارہ فائدے ہوں گے۔ یعنی ہر مشکل آسان ہو۔ سب پریشانیاں دور ہوں۔ ایمان سلامت رہے اللہ تعالیٰ ہر جگہ مدد فرمائے دشمن برباد ہوں حاسد اپنی آگ میں جلیں۔ نزع آسان ہو قبر میں شاداں ہو۔ نیکیوں کا پلہ بھاری ہو۔ قرض سے سبکدوشی ہو اگرچہ پہاڑ برابر ہو۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسْلِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّیْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ ط اَللّٰهُمَّ اکْفِنِیْ کُلَّ مُهِمٍّ مِنْ حَیْثُ شِئْتَ وَمِنْ اَیْنَ شِئْتَ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِدِیْنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِدُنْیَایَ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَا اَهَمَّنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰی عَلَیَّ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ کَادَنِیْ بِسُوْءٍ حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسْئَلَةِ فِی الْقَبْرِ حَسْبِیَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط

(۲۴۷) عمل تسخیر خلائق جمیعاً۔ بوقت عروج ماہ موافق نظر سعد کہ قمر بری از نحوست ہو یہ نقش لکھے اور اپنی نظر کے سامنے رکھے اور یہ آیہ کریمہ وَاِلٰهُکُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ لا

۸۸۶

| ۲۳۱ | ۲۲۳ | ۲۲۷ | ۲۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶ | ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۲۸ |

تا ۴۱ روز بلا ناغہ ۱۰۱۵ بار پڑھے اور ہر روز ایک نقش نیا لکھ کر سامنے رکھ لیا کرے بعد فراغت چلہ نقوش دریا میں ڈال آئے چاہیئے کہ پڑھنے کی جگہ اور وقت مقرر کرے کہ اس میں فرق نہ پڑے ان شاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا کا ہجوم ہوگا اور عجیب و غریب کرشمے دیکھے گا۔ چاہیئے کہ چلہ ختم ہونے کے بعد ۱۰۱ بار مع درود اول و آخر ۱۱-۱۱ بار آیۂ مذکور پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے تا عمل قائم رہے۔ نوٹ: یہ عمل عجیب و غریب ہے عقلمنداں را اشارہ کافی ست۔

(۲۴۸) دریافت مرض سحر یا آسیب وغیرہ۔ ۳ عدد مٹی کے پلیٹ یعنی سکوری پر ۳ نقش لکھ کر ۷ مرتبہ مریض پر سے اتار لے پھر آگ میں رکھ

کر خوب روشن کرے جب آگ میں تپ جائے تو دیکھے۔ اگر حروف سفید ہو جائیں تو
جادو ہے، سرخ ہو جائیں تو چڑیل وغیرہ اور غائب ہو جائیں تو جن وغیرہ تصور کرے سیاہ
رہیں تو مرض بدنی ہے اور تینوں مختلف رہیں تو نظر بد۔ نقش یہ ہے:

۳۲ ۱۱۱ ۲ ح ۹ ے ۵۸۳ ۱۱

**(۲۴۹) برائے دیدار سید ابرار احمد مختار حبیب پروردگار صلی اللہ علیہ وسلم** | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا
اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ۔
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ۔
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ۔
بعد نماز عشا ۱۳ یا ۱۰۱ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ سَیِّدِنَا
مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ۔ یا ۱۰۱ مرتبہ غرض روزانہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا
وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طاق بار جتنا نبھ سکے حصول زیارت اقدس کے لیے اس سے بہتر صیغہ نہیں
مگر خالص تعظیم شان اقدس کے لیے پڑھے اس نیت کو بھی جگہ نہ دے کہ مجھے زیارت نصیب
ہو آگے ان کا کرم بے حد و انتہا ہے۔ ع فراق و وصل چہ خواہی رضائے دوست طلب:
کہ حیف باشد ازو غیر او تمنائے۔ مونھ مدینہ طیبہ کی طرف ہو اور دل حضور اقدس صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف، دست بستہ پڑھے یہ تصور باندھے کہ روضہ انور کے حضور حاضر
ہوں اور یقین جانے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مجھے دیکھ رہے ہیں میری آواز
سُن رہے ہیں میرے دل کے خطروں پر مطلع ہیں۔

**(۲۵۰) دیگر الوظیفۃ الکریمہ۔** | الوظیفۃ الکریمہ میں وہ دعائیں ہیں جو خود اعلیٰ حضرت عظیم البرکۃ
قدس سرہٗ کے ورد میں تھیں اگر کوئی مسلمان اُن دعاؤں کو
روزانہ ورد میں رکھے یقیناً ولی ہو جائے جو زبان سے کہہ دے وہی ہو کر رہے اور اعلیٰ حضرت
رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سب وظائف کی تمام سنی بھائیوں کو اجازت عطا فرما دی ہے۔

**(۲۵۱) دیگر دلائل الخیرات۔** | دلائل الخیرات شریف جس میں درود ہی درود ہے اس کا ایک



حزب روزانہ پڑھنا اور ہمیشہ اس کی پابندی کرنا حصول مقاصد دینی و دنیاوی کے لیے کافی ہے۔

**(۲۵۱) برائے نامردی۔** | بعد نماز صبح روز چینی کی رکابی پر مشک و زعفران سے حسب ذیل عبارت
لکھ کر پلائیں پھر خدا کی قدرت کا منظر دیکھیں۔

**اول روز** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ
مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم وعلی رضی اللہ عنہ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ
الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرَنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْعُنَّۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

**روز دوم** حٰمٓ عٓسٓقٓ یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ
الظّٰلِمِیْنَ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْعُنَّۃِ تُقَدِّرَنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرَنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْعُنَّۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِہٖ اجمعین۔

**روز سوم** کٓھٰیٰعٓصٓ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ
الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرَنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْعُنَّۃِ وصلی اللہ علیٰ محمد واٰلہٖ اجمعین۔

**(۲۵۲) الخضاب من دون الاختضاب۔**
**مجموعہ اعمال کا پوشیدہ خزانہ** | بر نسخہ اعلیٰ حضرت۔ برادہ آہنی ایک سیر سیسہ
خالص ایک سیر۔ پارہ عمدہ ۶ تولہ۔ ۱۰ ماشہ۔ آم کچا
جس میں جالی نہ پڑی ہو۔ ۲۰۰ عدد۔

ترکیب: اول سیسہ کو خوب پگھلا کر اس میں پارہ ڈالیں جب سرد ہو جائے تو لوہے کا برادہ
اس میں ملا کر سب کو مثل سرمہ کے باریک پیس لیں یہاں تک برادہ سیسہ اور پارہ ایک جنس
ہو جائیں۔ پھر آموں کا سر اس انداز سے کاٹیں کہ اس میں سے تلی نکل آئے پھر ہر ایک انبہ میں
اس قدر دوا بھریں کہ اس میں آجائے اور سب دوا دو تین امبیہ کی ٹوپی اوپر رکھ کر اچھی طرح
سے اُس کے لب ملا کر اس پر ببول کے کانٹے یا لوہے کی کیلیں مضبوطی کے لیے ٹھونک دیں
کہ ان میں سے دوا نہ نکلنے پائے پھر امبیوں کو چکنے گھڑے یا مٹکے میں بھر کر اس میں تل کا تیل
اور گائے کا دودھ اوپر کر ڈالے بعدہٗ گھڑا منہ بند کر کے زمین میں دفن کر دیا جائے بعدہٗ دو
ہفتہ کے دیکھیں اگر آم سیاہ ہو گئے ہوں تو گھڑا نکال لیا جائے ورنہ پھر دفن کر دیا جائے اور
کچھ عرصہ کے بعد گھڑا نکال لیں اور ہر روز شام کو سوتے وقت ایک امبیہ نکال کر اُس کے اندر
کا مسالحہ پھینک دیں اور ایک آم دانہ الائچی اور زعفران کے ہمراہ کھائیں انشاء اللہ تعالیٰ ایک

ہفتہ میں اتنی قوت پائیں گے کہ کبھی نہ دیکھی ہوگی زائد ہوگی آنکھوں کی روشنی اور اچھا ہوگا چہرہ کا رنگ اور جھریاں نہ پڑیں گی جب تک زندہ رہے گا اور بعد چھ ماہ کے گر جائیں گے سفید بال اور اگنے لگیں گے ان کی جگہ سیاہ بال اللہ کے حکم سے اور جب کھائی جائے یہ دوا پرہیز رکھا جائے ترشی اور کثرت جماع سے اور زیادہ کھائیں گی اور فیرنی پھر دیکھیں عجائب اللہ تعالیٰ کی قدرت سے اور اللہ تعالیٰ ہر شے پر قادر ہے۔ تمام شد بحمد اللہ تعالیٰ وبفضل رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

## فقیر کے پدر بزرگوار عالی جناب مولینا الحاج صوفی حکیم شاہ عزیز احمد صاحب مداح الرسول رضوی مدظلہم العالی کے عطا کردہ

بعض مجرب نسخے جن سے بہت سے مریض صحت یاب ہوئے ہدیہ ناظرین ہیں مخلوق خدا کو فیض پہنچا کر دعائیں لیجئے اور دعائیں دیجئے۔

**خارش خشک ہو یا تر انشاء اللہ تین دن میں آرام ہوگا۔** برگ نیم سبز ایک تولہ برگ حنا (یعنی مہندی) سبز ایک تولہ چندہ قطرہ پانی ڈال کر باریک پیس لیں اور پھر کپڑے میں رکھ کر نچوڑ لیں کہ کم سے کم ایک تولہ عرق نکل آئے نہار منہ پی لیں صرف ۲ روز مگر پرہیز شرط ہے وہ یہ کہ صرف بیسنی روٹی بغیر نمک کے گھی میں چوری کر کے کھائیں اس کے سوا کچھ نہ کھائیں اگر دس برس کی بھی کھجلی ہوگی تو انشاء اللہ تین دن سے زائد کی ضرورت نہ پڑے گی عرق سے مونھ کڑوا ہو جائے گا۔ کالے چنے بھنے ہوئے ذرا سے کھا کر مونھ صاف کر لیں۔

**لقوہ کا تجربہ شدہ نسخہ سو فی صدی کامیاب۔** جیسے ہی لقوہ کی شکایت ہو فوراً بلا تاخیر مریض کو خالص شہد نیم گرم پانی میں ملا کر دیں اور غذا میں جنگلی کبوتر کا شوربہ صبح و شام پلائیں۔ بس اس کے سوا اور کچھ نہ دیں کم سے کم پاؤ سیر شہد روزانہ صبح سے شام تک پلا دیا کریں گیارہ دن اور زیادہ سے زیادہ پندرہ دن میں انشاء اللہ بالکل آرام ہوگا۔ کسی دوسری دوا کی ضرورت نہ پڑے گی۔

**درد گردہ کا مجرب نسخہ گردہ اور مثانہ کی پتھری کا بلا اپریشن مجرب علاج۔** سنگ سرماہی ایک ماشہ۔ حجر الیہود ایک ماشہ۔ ان دونوں کو خوب باریک پیس کر جوارش زرعونی ۵ ماشہ میں ملا کر کھلائیں اوپر سے یہ دوائیں سونف کے عرق میں پیس کر پلائیں۔ تخم خربوزہ ۵ ماشہ۔



گوکھرو ۵ ماشہ۔ دو قوہ ماشہ۔ کاکنج ۳ ماشہ۔ سونف ۵ ماشہ۔ شیرہ نکال کر چھان لیں اور شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پی لیں مجرب المجرب ہے درد گردہ انشاء اللہ پیتے ہی کافور ہو جائے گا مگر چونکہ درد گردہ میں پتھری پیدا ہو جاتی ہے پتھری کا کوئی ریزہ گردہ میں چبھتا ہے اور گردہ نازک چیز ہے جب تک وہ ریزہ نہ نکل جائے درد کو سکون نہیں ہوتا اکثر مریض اس درد میں ڈاکٹری علاج کی طرف متوجہ ہوتے ہیں اور ڈاکٹر صاحبان مارفیا (افیون) کا انجکشن دے دیتے ہیں جو گردہ کو سن کر دیتا ہے درد میں فوراً سکون معلوم ہوتا ہے مگر اس سے عارضی اور وقتی فائدہ حاصل کر کے بہت بڑا نقصان گردوں کو پہنچتا ہے یہ نسخہ گردہ کے مریض کے لیے آب حیات ہے کم سے کم ایک ہفتہ اور پتھری بڑی ہو گئی ہو۔ تو ۱۵ دن استعمال کریں اور مولیٰ تعالیٰ کی قدرت کا تماشہ دیکھیں۔ ساری پتھری ریزہ ریزہ ہو کر پیشاب کے راستے خارج ہو جائے گی اور انشاء اللہ ہمیشہ کے لیے اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔

غذائیں: بکری کا شوربہ۔ چپاتی۔ مولی کی بھاجی۔ شلجم استعمال کریں اور ایسے مریض چاول سے ہمیشہ پرہیز کریں۔

**عرق النساء یعنی رانگن کا درد۔** یہ مرض بعض مردوں کو گردوں کی کمزوری اور دائمی قبض کے باعث اور اکثر عورتوں کو رحم کی خرابیوں کے باعث ہوا کرتا ہے سیدھی طرف کم اور الٹی طرف زیادہ تر دیکھنے میں آیا۔ کولہے سے شروع ہوتا ہے اور پوری ٹانگ میں ہوتا ہے اور اکثر رگنگا ہے اسی وجہ سے اس کو رانگن کا درد کہتے ہیں۔ فقیر کے خود بھی دو سال کامل رہا۔ جتنا علاج کرتا مرض بڑھتا جاتا آخر کار ایک درویش کامل سے یہ نسخہ ہاتھ آیا۔ صرف آٹھ روز کے استعمال سے شفا ہوئی۔ جب سے بہت سے مریضوں کو دیا بفضلہٖ سب کو شفا ہوئی۔ نسخہ یہ ہے۔ اسگند ستاور سنبھل کی موصلی۔ سونٹھ۔ بدھارا۔ سب ایک ایک تولہ سب کو باریک پیس کوٹ چھان کر مثل میدہ کے سفوف بنا لیں اور ہموزن کچی شکر ملا کر پاؤ بھر شیر گاؤ سے نہار مونھ ایک تولہ کھا لیا کریں اور سوتے وقت معجون سورنجان اتولہ گرم پانی سے کھا لیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں اس موذی مرض سے نجات ہوگی۔ نیز یہ نسخہ مقوی باہ اور مغلظ بھی ہے۔ جریان کو بھی مفید ہے۔ غذا میں شوربا۔ چپاتی یا صرف گیہوں کا دلیہ دودھ میں پکا کر استعمال کریں۔

باہ اور جریان میں پرہیز لازم ہے تا استعمال دوا جماع سے بچیں۔

**برائے جریان و دافع احتلام و قوت مجرب ہے۔** چھوہارا ۵ عدد۔ مغز بادام شیریں ۵ عدد مغز کدو شیریں ۶ ماشہ۔ ناریل ۲ تولہ۔ ہر چہار اشیاء کچل کر نصف سیر دودھ گاؤ میں خوب پکا کر ٹھنڈا کر کے بطور ناشتہ صبح کو استعمال کریں اگر گرمی کا زمانہ ہو تو تخم کاہو ۶ ماشہ کا شیرہ نکال کر پکاتے وقت شامل کر لیا کریں۔

**حلوا موسم سرما برائے جریان و سرعت۔** چنے کی دال پاؤ سیر۔ گائے کا دودھ آدھا سیر میں خوب پکاؤ جب سب دودھ جذب ہو جائے سل پر پیس کر پاؤ سیر گھی خالص میں بگھار کر پاؤ سیر شکر ملا کر حلوا بنا کر رکھ لیں اور ایک چھٹانک روزانہ بطور ناشتہ استعمال کریں۔

**حب آواز کشا۔** مغز بادام شیریں ۷ عدد۔ مغز تخم کدو شیریں ۶ ماشہ۔ ببول کا گوند بریاں ۶ ماشہ۔ کتیرہ بریاں ۴ ماشہ۔ تخم خشخاش سفید ۹ ماشہ۔ گلنار فارسی ۴ ماشہ۔ عناب ولایتی ۵ دانہ۔ رب سوس ۴ ماشہ تخم کتان ۶ ماشہ۔ ست گلو ۴ ماشہ۔ ادرک ۹ ماشہ۔ مویز منقی ۱۵ دانہ۔ نشاستہ ۹ ماشہ۔ دانہ الائچی سرخ ۴ ماشہ۔ تخم بلیتھی ۶ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر بقدر ضرورت شہد میں چنے برابر گولیاں بنا لیں کالی کھانسی والے کو صبح اور سوتے وقت ایک ایک گولی دینا چاہیئے۔ میلاد خواں۔ مقررین واعظین تقریر کرتے وقت اس گولی کو موتھ میں رکھ کر چوستے رہیں یا بجائے تمباکو کے پان میں کھائیں جتنا آواز سے کام لیں گے انشاء اللہ تعالیٰ اتنی ہی آواز کھلنے لگے گی اور آواز سریلی ہو جائے گی۔ نیز یہ گولیاں ہر قسم کی کھانسی خصوصاً کالی کھانسی کے لیے بھی اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

**پرانے زہریلے زخم خصوصاً سرطان کا لاجواب مرہم۔** سنگ جراحت ۲ ماشہ۔ دانہ الائچی ۳ ماشہ سفید کافور ۶ ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ۵ ماشہ۔ پرانا ٹاٹ سوختہ کی راکھ ایک تولہ۔ پوست بلیلہ ۵ ماشہ۔ انزروت ۳ ماشہ۔ کسی حلال جانور کے جلے ہوئے بالوں کی راکھ ۳ ماشہ۔ مردار سنگ ۴ ماشہ۔ کمیلہ ۴ ماشہ زہر مہرہ خطائی ایک ماشہ۔ جند بیدستر ۳ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ موم خالص ۵ تولہ۔ ترکیب۔ پہلے افیون کو سرسوں کے روغن میں حل کر لیں پھر موم پگھلائیں اور یہ حل کیا ہوا روغن اس میں ملائیں پھر باقی دوائیں جو پہلے سے خوب باریک پیس کر رکھ لی گئی ہوں ملا دیں بس مرہم تیار ہے اور پھایہ بنا کر زخم پر لگائیں۔ یہ مرہم کنٹھ مالا کے لیے بھی اکسیر الاثر ہے۔



ضروری ہدایات:۔ کنٹھ مالا کے مریض کو مرہم کے ساتھ ۵ عدد منڈی صبح اور ۵ عدد شام کو پانی کے ساتھ تین ماہ تک کھلاتے رہنا کنٹھ مالا کے اثر کو جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دیتا ہے اور باریک بخار میں جو کنٹھ مالا کے سبب سے قائم ہو جاتا ہے جاتا رہتا ہے اور مریض بالکل تندرست ہو جاتا ہے۔

**اکسیر شکم۔** یہ گولیاں ہیضہ۔ درد شکم باگولہ۔ بدہضمی ضعف معدہ۔ بھوک کی کمی میں اسم بامسمیٰ ہیں بنا کر مریضوں پر استعمال کیجئے اور دعائیں لیجیے۔

نسخہ یہ ہے: مدار کا موتھ بند پھول۔ سہاگہ بریاں، پودینہ خشک۔ فلفل سیاہ۔ لونگ۔ سونٹھ نمک سیاہ (سب ایک ایک تولہ) سب کو باریک پیس لیجئے۔ اور پیستے وقت چند قطرے پانی ڈالتے جائیے۔ یہ دوا جتنی باریک پسے گی اتنی ہی زود اثر ہوگی اتنا پیسے کہ مثل میدہ کے ہو جائے لس پیدا ہو کر گولی باندھنے کے قابل ہو جائے چنے برابر بنا لیں۔ بعد غذا یا جب ضرورت ہو گرم پانی سے کھلائیں۔

**پیٹ کے کیڑے۔** پیٹ کے کیڑے مارنے کا بے نظیر نسخہ: پلاس پاپڑا ۲ ماشہ۔ مغز تخم کرنجوا ۱۲ ماشہ۔ اجوائن پوربی ۲ ماشہ۔ کمیلا ۳ ماشہ۔ بائبڑنگ ۴ ماشہ۔ ان سب دواؤں کو خوب باریک کر کے قند سیاہ ۲ تولہ میں جنگلی بیر کے برابر گولی بنالی جائیں مریض کو ایک گولی روزانہ شکر شربت کے ہمراہ کھلائیں۔

سب کیڑے مر کر نکل جائیں گے اور آئندہ کی پیداوار بند ہو جائے گی چاہیے کہ کم سے کم ۵ روز برابر سوتے وقت کھلائی جائیں۔

**برائے استحاضہ۔** گیرو ایک تولہ۔ مصطگی رومی ۸ ماشہ، کہربا شمعی ۴ ماشہ۔ تینوں باریک پیس کر ۲-۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ، شربت انجبار ایک تولہ کے ہمراہ پلائیں کیسا ہی خون جاری ہو خواہ حلق سے خواہ ناک سے یا رحم سے انشاء اللہ اس سے رک جائے گا۔ بہت مجرب المجرب ہے۔

---

# بعض تجربہ شدہ مجرب اعمال

**ناجائز دوستی اور محبت چھڑانے کا تجربہ شدہ عمل۔** اگر کوئی چاہے کہ دو آدمیوں کے درمیان جدائی اور عداوت پیدا ہو جائے تو یہ تعویذ لکھ کر کسی بزرگ یا شہید کے مزار پر جائے اور کسی اینٹ میں مزار یا متصل مزار یا چبوترے میں اس تعویذ کو جو موم جامہ کیا ہو عطر خوشبو لگا کر اینٹوں کے اندر رکھ دے اور بعد فاتحہ کے صاحب مزار کی طرف متوجہ ہو کر کہے کہ یہ امانت آپ کے پاس رکھے جاتا ہوں جس وقت میری حاجت پوری ہوگی تو میں آپ کے مزار پر شیرینی و عطر و ہار پھول حاضر کر کے فاتحہ دلاؤں گا جب دونوں کے درمیان جدائی ہو جائے مزار پر جائے نذر و نیاز کرے اور تعویذ نکالے اور آٹے کے گلے میں رکھ کر دریا میں ڈال دے۔

| ذالبطش الشدید | یا قاہر | لا یطاق |
|---|---|---|
| انت الذی | انتقام | انت الذی |
| لا یطاق | یا قاہر | ذالبطش الشدید |
| الٰہی بحرمت غضب و غصہ و قہر خود ما بین فلاں بن فلاں و فلاں بنت فلاں جدائی و عداوت شود والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ بحق یا قہار [illegible] | | |

**دشمن کو دوست بنانے کا عمل۔** تسمیہ الم تر کیف بتیخ خواب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بن فلاں فعلی ربک باصحٰب الفیل الم یجعل بستم الخ کیدہم فی تضلیل وارسل علیہم بستم الخ طیرا ابابیل ترمیہم بحجارۃ من سجیل فجعلہم بستم الخ کعصف ماکول بستم الخ۔ یہ سورت ، بار پڑھ کر شکر پر دم کریں اور مطلوب کو کھلائیں اور اگر نہ کھلا سکیں تو چیونٹیوں کو ڈال دیں۔

**برائے محبت زن و شوہر** بروز جمعہ لکھے۔ اگر بی بی سخت ہو تو مرد اور مرد تشدد کرے تو عورت اپنے بازو پر باندھے۔

| ۱۵۳۷۳ | ۱۵۳۸۶ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۵ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۷ |
| ۱۵۳۷۹ | ۱۵۳۸۲ | ۱۵۳۸۹ | ۱۵۳۷۵ |
| ۱۵۳۸۸ | ۱۵۳۷۶ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۸۲ |

**مرد و عورت ہر دو کی محبت کے لیے (از اعلیٰحضرت)** مرد کو مطیع کرنا ہو تو عورت باندھے اور عورت کو مطیع کرنا ہو تو مرد باندھے۔

۷۸۶

| لا الٰہ الا اللہ ۱۱ |
|---|
| عـــ اللہ مرد اللہ اللہ |



| باب | نقشہ ساعت سیارگاں | | | | | | | | | | النجوم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ساعت | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
| روز یکشنبہ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد |
| دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| سہ شنبہ | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہار شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ |
| چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| پنجشنبہ | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شب شنبہ | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر |
| شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

## نقش اکسیر اعظم مستخرجہ حضور مفتی اعظم ہند مدظلہ العالی

رضوی کتب خانہ بریلی سے طلب فرمایئے۔ موم جامہ کر کے کام میں لایئے۔ ہدیہ تعویذی ۳ ر نگینہ ۸ ر (فوائد) کامیابی امتحان۔ دافع نحوست سیارگان۔ یہ نقش مبارک تقریباً ۲۵ نقوش کا مجموعہ ہے۔ اس کے فوائد بیان کرنا کیا بس مختصراً یہ سمجھ لیجئے کہ ستاروں کی نحوست دفع کرنا اس کا خاص فعل ہے۔

# ساعت نکالنے کا نہایت آسان طریقہ جو کسی کتاب میں نہیں ملے گا۔

ع۱ وع۲ وغیرہ جو ساعت سیارگان میں دیا ہوا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ بعد طلوع آفتاب پہلی ساعت یعنی پہلا گھنٹہ مثلاً دوشنبہ یعنی پیر کے دن طلوع آفتاب صبح ۶ بج کر ۳۰ منٹ پر ہے تو ۶ بجکر ۳۰ سے ۷ بجکر ۳۰ منٹ تک قمر کی ساعت پھر ۷ بجکر ۳۰ منٹ سے ۸ بجکر ۳۰ منٹ تک زحل کی ساعت پھر ۸ بجکر ۳۰ منٹ سے ۹ بجکر ۳۰ منٹ تک مشتری کی ساعت پھر اسی طرح ترتیب وار مریخ۔ آفتاب۔ زہرہ۔ عطارد۔ قمر اور پھر وہی زحل مشتری وغیرہ یوں ہیں ۲۴ گھنٹہ ہر روز ساعتوں کا چکر رہتا ہے چونکہ ساتویں آسمان پر زحل۔ چھٹے آسمان پر مشتری۔ پانچویں پر مریخ۔ چوتھے پر آفتاب۔ تیسرے پر زہرہ۔ دوسرے پر عطارد۔ پہلے آسمان پر قمر ہے اور ہر ستارہ ہر دن سے منسوب ہے اس کو اس نقشہ میں دیکھیے۔ مع شرف وہبوط۔ ع۱ اسی حساب سے ساعات بدلتی ہیں۔

نقشہ ع۲ یہ ہے ملاحظہ کیجیے۔

| ہفتہ | جمعرات | منگل | اتوار | جمعہ | بدھ | پیر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شنبہ | پنجشنبہ | سہ شنبہ | یکشنبہ | جمعہ | چہارشنبہ | دوشنبہ |
| زحل | مشتری | مریخ | آفتاب | زہرہ | عطارد | قمر |
| ساتویں آسمان پر | چھٹے آسمان پر | پانچویں آسمان پر | چوتھے آسمان پر | تیسرے آسمان پر | دوسرے آسمان پر | پہلے آسمان پر |
| زحل یعنی سنیچر کو | مشتری یعنی برہسپت کو | مریخ یعنی منگل کو | آفتاب یعنی سورج کو | زہرہ یعنی سکر کو | عطارد یعنی بدھ کو | قمر یعنی چندرماں کو |
| شرف برج میزان یعنی تلا میں، ہبوط برج حمل یعنی میکھ میں | شرف برج سرطان یعنی کرک میں، ہبوط برج جدی یعنی مکر میں | شرف برج جدی یعنی مکر میں، ہبوط برج سرطان یعنی کرک میں | شرف برج حمل یعنی میکھ میں، ہبوط برج میزان یعنی تلا میں | شرف برج حوت یعنی مین میں، ہبوط برج سنبلہ یعنی کنیا میں | شرف برج سنبلہ یعنی کنیا میں، ہبوط برج حوت یعنی مین میں | شرف برج ثور یعنی برکھ میں، ہبوط برج عقرب یعنی برشچک میں |



| ۳۱ یوم | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | تتھ | پل | نچھتر | پل | یوگ | پل | راس | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | ۱ | ۱۳ | | | | | | | | | | متھن | ۳۶ ۴۱ |
| منگلوار | ۲ | ۱۳ | | | | | | | | | | | |
| بدھوار | ۳ | ۱۴ | | | | | | | | | | | |
| ویروار | ۴ | ۱۵ | | | | | | | | | | کرک | ۵۵ ۲۶ |
| شکروار | ۵ | ۱۶ | | | | | | | | | | | |
| سنیچروار | ۶ | ۱۷ | | | | | | | | | | | |
| اتوار | ۷ | ۱۸ | | | | | | | | | | سنگھ | ۲۳ ۲۴ |
| سوموار | ۸ | ۱۹ | | | | | | | | | | | |
| منگلوار | ۹ | ۲۰ | | | | | | | | | | کنیا | ۵۲ ۳۴ |
| بدھوار | ۱۰ | ۲۱ | | | | | | | | | | | |
| ویروار | ۱۱ | ۲۲ | | | | | | | | | | | |
| شکروار | ۱۲ | ۲۳ | | | | | | | | | | تلا | ۱۹ ۵ |
| سنیچروار | ۱۳ | ۲۴ | | | | | | | | | | | |
| اتوار | ۱۴ | ۲۵ | | | | | | | | | | برسچک | ۳۲ ۵۲ |
| سوموار | ۱۵ | ۲۶ | | | | | | | | | | | |
| منگلوار | ۱۶ | ۲۷ | | | | | | | | | | دھن | ۵۲ ۴۷ |
| بدھوار | ۱۷ | ۲۸ | | | | | | | | | | | |
| ویروار | ۱۸ | ۲۹ | | | | | | | | | | | |
| شکروار | ۱۹ | [illegible] | | | | | | | | | | مکر | ۴۶ ۱۰ |
| سنیچروار | ۲۰ | ۲ | | | | | | | | | | | |
| اتوار | ۲۱ | ۳ | | | | | | | | | | کمبھ | ۱۰ ۴۷ |
| سوموار | ۲۲ | ۴ | | | | | | | | | | | |
| منگل وار | ۲۳ | ۵ | | | | | | | | | | مین | ۱۶ ۴۹ |
| بدھوار | ۲۴ | ۶ | | | | | | | | | | | |
| ویروار | ۲۵ | ۷ | | | | | | | | | | میکھ | [illegible] |
| شکروار | ۲۶ | ۸ | | | | | | | | | | | |
| سنیچروار | ۲۷ | ۹ | | | | | | | | | | برکھ | ۴۳ ۲۰ |
| اتوار | ۲۸ | ۱۰ | | | | | | | | | | | |
| سوموار | ۲۹ | ۱۱ | | | | | | | | | | متھن | ۵۰ ۵۹ |
| منگل وار | ۳۰ | ۱۲ | | | | | | | | | | | |
| بدھوار | ۳۱ | ۱۳ | | | | | | | | | | | |

آفتاب کا غروب یہاں سے دیکھیے۔

آفتاب کا طلوع یہاں سے دیکھیے۔

برت پورنماشی بار وفات

[illegible] اس نقشہ میں ستاروں کی [illegible] معلوم کریں کہ کون ستارہ کب ہوگا [illegible] اور کب طلوع ہوگا کب غروب ہوگا۔ اس کا صحیح وقت اس جدول سے معلوم کریں۔ ۱۲۰۰

## جنتری کے نقشہ کو بغور دیکھیے ؛

یہ صرف اس لیے دیا گیا ہے کہ آپ کو ہر مہینہ میں قمر یعنی چندرماں کے ہبوط میں داخل ہونے کا وقت اور تاریخ معلوم کرنے میں آسانی ہو۔ جس کو قمر در عقرب کہتے ہیں۔ مگر اس کے لیے آپ کو ہر سال کی مشہور عالم جنتری کی ضرورت ہوا کرے گی جس سے اور بھی بہت سے کام نکلیں گے۔ یہ جنتری قریب قریب ہر شہر میں مل جاتی ہے۔

## قمر در عقرب دیکھنے کا طریقہ۔

سب سے پہلے برج کے نام عربی اور ہندی میں معلوم کرنا چاہیئں وہ یہ ہیں۔

| عربی | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہندی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کنبھ | مین |

اب آپ نقشے کو دیکھیے جہاں داخلہ اوقات راس چندرماں لکھا جس پر ۴ بنا دیا گیا ہے کہ قمر کس تاریخ کو کس برج میں ہوگا۔ دیکھنے سے معلوم ہوا کہ منگل کے دن ۲ دسمبر ۱۹۵۲ء کو برج متھن میں ہوگا اور ۵ دسمبر تک رہے گا۔ اور ۵ دسمبر کو کرک میں آئے گا اور ۷ دسمبر کو سنگھ میں اور ۹ دسمبر کو کنیا میں اور ۱۲ دسمبر کو تلا میں وغیرہ وغیرہ۔

اب آپ کو دیکھنا ہے کہ برج عقرب یعنی برچھک میں کس تاریخ اور کس دن آئے گا تو معلوم ہوا کہ ۱۴ دسمبر کو بروز اتوار ۳۹ گھڑی ۵۲ پل پر برچھک میں آئے گا یاد رکھیے کہ ۶۰ پل کی ایک گھڑی اور ۲½ گھڑی کا ایک گھنٹہ ہوتا ہے لہٰذا ۴۰ گھڑی کے ۱۶ گھنٹے ہوئے اب طلوع آفتاب سے ۱۶ گھنٹے جوڑ دیجیے مثلاً ۱۴ دسمبر کو طلوع کے خانہ میں جس پر دو ۲ بنا دیے ہیں۔ دیکھا تو ۶ بج کر ۵۴ منٹ پر طلوع ہے لہٰذا رات کے قریب قریب ۱۱ بجے چاند برج عقرب یعنی برچھک میں داخل ہوگا۔ اب یہ دیکھنا ہے کہ اس برج میں کب تک رہے گا تو چاند ہر برج میں تقریباً ڈھائی دن رہتا ہے دیکھیے ۱۶ دسمبر بروز منگل دھن میں ۵۴ گھڑی ۳۷ پل پر آیا ۵۴ گھڑی کے گھنٹے بنائے تو تقریباً ۲۲ گھنٹے ہوئے کچھ منٹ کم



تو کچھ منٹ کی کمی بیشی یا پل وغیرہ کا شمار میں لانا آپ کے لیے ضروری نہیں ہے۔ صبح ۶ بجے سے دوسرے دن صبح ۴ بجے تک ۲۲ گھنٹے ختم ہوتے ہیں جس کے معنی یہ ہوں گے کہ چاند دوسرے دن یعنی ۱۷ دسمبر بروز بدھ قبل طلوع آفتاب برج عقرب سے نکل کر برج قوس یعنی دھن میں صبح ۵ بجے آئے گا۔ اسی طرح ہر تاریخ کو چاند کی رفتار کا پتہ لگا سکتے ہیں کہ کس برج میں ہے مگر نظرات سعد و نحس دیکھنے کے لیے اس کی بھی ضرورت ہے کہ دیگر سیاروں کی رفتار معلوم کی جائے کہ وہ کس کس برج میں ہیں اس کے لیے مشہور عالم جنتری کا دوسرے کالم کا نقشہ بنا کر پیش کیا جاتا ہے تاکہ آپ ہمیشہ جنتری سے ہر ستارے کا حال معلوم کر سکیں کہ کون ستارہ کس برج میں ہے طلوع ہے یا غروب رفتار ستارے کی الٹی ہے یا سیدھی وغیرہ وغیرہ۔ اس نقشہ کو صفحہ ۱۰۷ پر ملاحظہ فرمائیے۔

**یہ نقشہ بھی ضرورت کے وقت بہت کارآمد ثابت ہوگا کہ کون ستارہ کس ستارہ کا دوست ہے اور کون کس کا دشمن ہے اور کون ستارہ کس کس گھر کا مالک ہے ؛**

| ستاروں کے نام | زحل یعنی سنیچر | مشتری یعنی برہسپت | مریخ یعنی منگل | آفتاب یعنی سورج | زہرہ یعنی شکر | عطارد یعنی بدھ | قمر یعنی چندرماں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کون ستارہ کس گھر کا مالک ہے | برج جدی و دلو | برج حوت و قوس | برج حمل و عقرب | برج اسد | برج ثور و میزان | برج جوزا و سنبلہ | برج سرطان |
| دوست کون ہے | زہرہ عطارد | آفتاب قمر و مریخ | آفتاب قمر و مشتری | قمر مریخ مشتری | زحل عطارد | آفتاب و زہرہ | عطارد و آفتاب |
| دشمن کون ہے | آفتاب قمر و مریخ | عطارد و زہرہ | عطارد | زحل زہرہ | آفتاب قمر | قمر | زحل زہرہ |

کے حکم لگا سکتے ہیں اور یہ چیزیں ضرورت کے وقت عامل کو بہت کام دیں گی مگر یہ بھی معلوم ہونا ضروری ہے کہ بارہ خانے کس کس کام سے منسوب ہیں اس کو آگے دیکھیے۔

## عامل کے لیے اس علم کا جاننا فی زمانہ بہت ضروری ہے

اس کتاب میں مختصر مگر آسان طریقہ سے جو اصول سمجھائے گئے ہیں گویا دہ سمندر در کوزہ ہیں۔ مگر یک من علم را دہ من عقل باید کا مضمون ہے۔ اگر آپ اس کے اہل ہیں تو اسی سے بڑے بڑے کام ہو سکتے ہیں۔

**نام کی راس** معلوم کرنے کا جو طریقہ نقشہ بنا کر بتایا گیا ہے یہ نقشہ مشہور عالم جنتری میں بھی ملے گا اب اس کے فوائد ملاحظہ ہوں۔

**پہلا فائدہ** اگر آپ کو کوئی عمل بطور زکوٰۃ پڑھنا ہے اور اس عمل کا عامل ہونا ہے تو ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ میں عمل کس تاریخ کو شروع کروں جس کے شرائط نمبر وار دیکھیے:

(۱) عروج ماہ ہو جو یکم سے تقریباً دس تاریخ تک معتبر مانا جاتا ہے۔

(۲) قمر برج عقرب میں نہ ہو ورنہ بجائے فائدے کے احتمال نقصان ہے۔

(۳) قمر اپنے طالع میں ہو یا کسی اپنے گھر میں یا شرف میں ہو اور کسی نحس ستارہ کی جیسے زحل اور مریخ جن کو ہندی میں سینچر اور منگل کہتے ہیں کہ یہ ستارہ نحس اکبر ہیں چوتھی یا آٹھویں نظر نہ پڑتی ہو بلکہ دو سعد ستارہ مثل مشتری و زہرہ میں سے کوئی ستارہ تیسری یا پانچویں یا نویں نظر سے دیکھتا ہو کہ یہ نظریں سعد اکبر ہیں۔ تو انشاء اللہ بلا تکلف کامیابی ہے۔ ان باتوں کی معلومات کے لیے سب سے پہلے آپ کو عروج ماہ اور شرف قمر کی تلاش ہوگی۔ جس کی مثال ذیل میں ملاحظہ ہو۔ ماہ دسمبر ۱۹۵۲ء کا جو نقشہ دیا ہے اُس میں دیکھا کہ ۲۷ دسمبر مطابق ۹ ربیع الثانی کو قمر ۳۴ بجے یعنی ۲۲ گھڑی ۴۰ پل پر برج ثور یعنی برکھ میں آئے گا اور یہ قمر کے شرف کا گھر ہے۔

نوٹ: ۳۰ پل سے زائد ہوں تو اس کی ایک گھڑی مان لیں اور ۳۰ پل سے کم ہوں تو چھوڑ دیا کریں۔ اس اعتبار سے ۳۵ گھڑی جس کے ۱۴ گھنٹے ہوئے گویا ۹ ربیع الثانی مطابق ۲۷ دسمبر ۱۹۵۲ء



کو بعد غروب آفتاب آئے گا۔ اب نام کی راس نکالی مثلاً میرا نام اقبال احمد ہے راس کے پہلے حرف سے میری راس برکھ ہوتی ہے اسی راس سے زائچہ اس شکل کا بنایا۔ برکھ دوسرا برج ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | | ۱ | برہسپت |
| ۴ | ۲ | | ۱۲ |
| ۵ | | ۱۱ | منگل |
| ۶ | ۸ | بدھ | شکر ۱۰ |
| ۷ سینچر | | ۹ | |

ہے زائچہ پُر کر کے ستارے جنتری سے دیکھ کر لکھے تو یہ شکل ہوتی ہے قمر کا حال تو معلوم ہے کہ وہ اس تاریخ میں برکھ میں ہے وہاں لکھ دیا باقی ستاروں کا مقام دوسرے نقشے میں جس میں ۵ کنڈلیاں ایک ایک ہفتہ کی بنا کر بتایا گیا ہے دیکھا تو ۲۴ دسمبر سے ۳۰ دسمبر تک کی کنڈلی کے حساب سے اپنے زائچہ میں دیگر ستاروں کے نام لکھے تو یہ شکل ہوئی اس کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ سینچر کی آٹھویں اور مریخ کی چوتھی نظر طالع پر پڑ رہی ہے اور یہ دونوں نظریں دشمنی کی ہیں اور ستارے بھی نحس ہیں ادھر قمر شرف میں ہے برکھ راس کا مالک شکر پانچویں یعنی دوستی کی نظر سے اپنے گھر کی حفاظت کر رہا ہے لہٰذا یہ سمجھا جا سکتا ہے۔ کہ اس تاریخ بعد عشاء عمل شروع کرنا مساوی ہے اگرچہ کچھ تکالیف رہیں گی دشواریاں پیش آئیں گی مگر انجام کار انشاء المولیٰ الکریم کامیابی ہوگی عمل پورا ہوگا۔

**دوسرا فائدہ** یہ کہ جب کوئی ضرورت مند عامل کے پاس آکر اپنی حاجت پیش کر کے عمل یا تعویذ کا خواہش مند ہو تو اُس کے نام سے راس معلوم کر کے اس گھر کے مالک ستارے کو دیکھے تو ضرور یا تو وہ ہبوط میں یعنی دشمن کے گھر میں ہوگا اور عجب نہیں کہ رجعت میں ہو یعنی الٹا چل رہا ہو جس کو بکری بھی کہتے ہیں اور کیا عجب کہ غروب بھی ہو تو عامل اگر اس علم کا اہل ہے تو وقتِ تکلیف کہ کب شروع ہوئی اور کب تک رہے گی معلوم کر سکتا ہے اور اس کا تدارک کر سکتا ہے کہ نماز کی پابندی کرو توبہ و استغفار کرو وغیرہ وغیرہ۔

**تیسرا فائدہ** محبت اور عداوت عشق و محبت و مقدمات۔ دشمنوں کا مقابلہ وغیرہ میں یہ علم سب سے زیادہ کارآمد ثابت ہوگا۔ مثلاً کوئی شخص آتا ہے اور کہتا ہے میری اہلیہ میکے جا کر بیٹھ گئی یا بیوی کہتی ہے کہ شوہر اتنے عرصے سے روٹی کپڑا نہیں دیتا تو سائل کے نام کی راس معلوم کر کے اس کے ستاروں کو دیکھے تو یا تو دونوں کے ستاروں میں دشمنی ہوگی کہ اگر یہ چیز شادی کے چند ماہ یا سال

کے بعد ظہور میں آئی تو ستاروں کی رفتار میں نظریں دشمنی کی پڑتی ہوں گی یا جس کو شکایت
ہے اُس کا ستارہ بجری ہوگا یا غروب ہوگا یا ہبوط میں ہوگا یہ تینوں خرابیاں موجود ہوں گی تو
یہ دیکھنا ہوگا کہ یہ خرابیاں کب دور ہوں گی ستارہ کی حالت کب درست ہوگی وغیرہ وغیرہ
کے لیے نقش تکسیر جیسے نقش محیط الاسرار و دیگر محبت کے نقوش جو وقت مقررہ پر کندہ کیے
جاتے ہیں کام لینے سے مقصد حاصل ہو سکتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ اور ستاروں کی رفتار درست
ہونے تک کا وقت بتایا جا سکتا ہے کہ انشاء اللہ اتنے عرصہ میں تمہارا کام ہو جائے گا۔

مگر ایسی حالت میں دو لوگوں کے ستاروں کے نام سے نہ دیکھنا چاہیے بلکہ جو عامل کے
پاس آئے اُس کا نام کے زائچہ بنا کر دیکھ لے اگر بی بی ہے تو شوہر کا اور شوہر ہے تو بی بی کا
ساتواں خانہ جو طالع کے بالمقابل ہوتا ہے۔ اُس گھر کے مالک کو دیکھے کہ وہی خانہ بی بی یا شوہر
دشمن کا مقابلہ ہو | تب بھی ساتواں ہی خانہ دیکھنا ہوگا اور پہلے اور ساتویں خانہ کے مالک
ستاروں کی کمزوری اور قوت معلوم کر کے ہر بات کہ کون غالب اور کون مغلوب ہے دیکھے
بارہ خانوں کے منسوبات میں التشریح درج ہے۔ مثلاً اب اس نقش کو دیکھئے

خانہ مال وغیرہ ۲
۱۲ ۱۳ دشمنان وحاسدان و بیماری قید وغیرہ
۱۱ آمدنی دولت راحت وغیرہ
سائل کی ذات کا خانہ تن و بدن وغیرہ
۳ رشتہ دار بہن بھائی سفر وغیرہ
۴ ماں کے باپ کا وغیرہ
۱۰ حالات اس خانہ سے معلوم کرے
۵ اولاد و محبوب وغیرہ
۷ بی بی یا شوہر غائب مسافر وغیرہ
۹ سفر دور کا شغل حج تعبیر خواب وغیرہ
۶ بیماری سحر جادو وغیرہ
۸ چوری کا حال اور پوشیدہ خزانہ وغیرہ

آپ بارہ خانوں کے منسوبات کو
خوب سمجھ کر یاد نہ کریں تو نقش کے
پاس اس کا کوئی علاج نہیں۔
نوٹ: نچھتر اور راہ اور کیت کے
چکر میں آپ نہ پڑیں ان سے گہرے
معاملات میں کام لیا جاتا ہے۔

دوسرے سائل کی راس کچھ بھی ہو یہ منسوبات کے خانہ اپنی جگہ قائم رہیں گے۔ مثلاً سائل کی
تُلا راس ہے۔ اور یہ ساتواں برج ہے تو ۷ کے ہندسہ کو طالع سے لکھنا شروع کریں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۸ | ۶ | ۵ |
| | ۷ | | |
| | ۱۰ | ۴ | |
| ۱۱ | ۱ | | ۳ |
| | ۱۲ | ۲ | |

اور اسی کے مقابل میکھ راس سے بی بی یا شوہر غائب
یا مسافر کا حال معلوم کریں گے۔ اسی سے دسواں خانہ روزگار
اور گیارھواں خانہ آمدنی کا مانا جائے گا۔



# سائل کے سوالات کے لیے یہ بارہ خانوں کی خاصیتیں ذہن نشین کر لیں

منسوبات خانہ اول جس کو طالع یا لگن کہتے ہیں | سوال سائل کا اگر اپنی ذات سے متعلق ہے تو زائچہ بنا کر طالع کے ستارہ کو دیکھیے اور وہ ستارہ جس حال میں ہو یعنی اگر اپنے گھر
میں ہے تو بہت اچھا ہے اور اگر اپنے دوست کے گھر میں ہے تو بھی اچھا ہے اور اگر شرف میں
ہے تو بہت ہی اچھا ہے گویا سسرال میں ہے اور مثل دولہا یا نواب کے ہے اور اگر ہبوط میں
ہے یا رجعت میں یعنی الٹا چل رہا ہے یا غروب ہے تو کمزور ہے اسی پر قیاس کر کے سائل کے
حالات معلوم کر سکتے ہیں مثلاً تن و جان بیماری تندرستی یا کوئی نیا کام مثل تجارت کا شروع کرنا۔ دوکانداری
نفع۔ نقصان۔ خیر یا شر۔ راحت یا رنج۔ یا نصیبے کی بلندی۔ یا شرف یا بزرگی چاہتا ہے تو اول
خانہ کو دیکھے اور اس کے ستارہ کی قوت یا کمزوری معلوم کر کے جواب دیں۔

منسوبات خانہ دوم | اگر سائل کا سوال دوسرے خانہ سے تعلق رکھتا ہو تو مثل مال اور معاش
اور کسب دوکانداری اور قرض دینا اور لینا اور وصیت کرنا۔ اور امانت رکھنا اور وصیت نامہ
لکھنا اور فرمان بادشاہی اور غائب اور مسافر کا شہر میں آنا اور حال غنا اور فقیری اور طعام نوش
کرنا اور طالع طفل شیر خوار کا دیکھنا اور حال سخاوت و بخل کا معلوم کرنا۔ یہ احوال خانہ دوم
سے تعلق رکھتا ہے۔ اگر سائل کا سوال ان باتوں سے ہو تو اس گھر کے کواکب اور طالع و
ملاحظہ کر کے حکم خیر اور شر کے اوپر کرے۔

منسوبات خانہ سوم | اگر سائل کا سوال اس خانہ سے متعلق ہووے مثلاً نقل اور حرکت نزدیک
اور دور اور ملاقات کرنا دوستوں اور آشناؤں سے اور شہر و بازار میں جانا واسطے خرید اور فروخت
کے اور کوئی جنس رہن کرنا اور تعبیر خواب کی نیک اور بد معلوم کرنا اور علم و عبادت کا حاصل کرنا
اور یہود دانش پرست کو اس خانہ سے نیک اور بد معلوم کرنا اور ضعف اور شرف اور ہبوط اور
وبال اور حضیض اور اوج جس حال میں وہ ستارہ ہووے یا خانہ دوست اور دشمن میں سعد
اور نحس یا ہمراہ راس کے یا ذنب کے یا قرآن مریخ یا زحل ہوئے یا احتراق میں یا رجعت میں
ہوئے ان سب کو ملاحظہ کر کے جو کچھ کہ خیر اور شر ہو اس پر حکم کرے تو ہرگز خطا نہ کرے گا۔

اور جو اپنی عقل کی خطا ہو تو مطابق نہ ہو گا۔

**منسوبات خانہ چہارم۔** اگر سائل کا سوال اس خانہ کا ہو مثلاً زراعت اور کاشتکاری عمارت اور حال باپ سائل کا اور زمین اور باغ کے کرنا اور دفینہ اور تعلیم کو دک اور شہر اور قلعہ اور بنیاد مکان کی رکھنا اور احوال خزانے کا معلوم کرنا اور خیر و شر دریافت کرنا احکام بیان کرنا۔

**منسوبات خانہ پنجم۔** اگر سائل کا سوال پانچویں خانہ سے تعلق رکھتا ہو تو مثلاً فرزند اور رسول اور خطوط اور نامہ اور ہنڈی اور طلب اُمید زنان سے اور دوستوں سے عشق اور محبت اور حال مردمان شہر کا۔ اور سوال طلب حاملہ عورت کا واسطے فرزند کے اور شادی اور تحفہ اور تحفہ۔ اور ہدیہ اور محاصل زمین و باغ اور زراعت اور نہر اور تالاب اور پُل اور مالگذاری سرکار کی کریا اور ملبوس اور پوشاک تیار کرنا مہمانی کرنا طلاق دینا وغیرہ وغیرہ۔

**منسوب خانہ ششم۔** اگر بیماری سحر جادو اور کنیز و غلام کی خرید و فروخت اور حالت حمل دوسری زوجہ کے متعلق سوال ہو تو اس خانہ کے ستارے کو دریافت کرے کہ کون سے خانہ میں اور کس حال میں ہے ویسا ہی حکم کرے۔

**منسوبات خانہ ہفتم۔** اگر نکاح کرنے اور شوہر و زن اور خصوصیت ان کے درمیان اور حسد ہمسائیگان اور لڑائی اور مقابلہ اور قصد عورتوں کا طرف مرد کے شادی اور محفل اور دشمنی اور مباحثہ اور میدان جدال و قتال اور سفر میانہ دو سو کوس سے کم ہوئے اور زفاف اور مباشرت اور مواصلت بازنان و معشوقہ اور شکار اور قمار بازی ان سوالات سے متعلق ہو تو ساتویں گھر کے ستارے پر حکم کرے۔

**منسوبات خانہ ہشتم** اگر میراث اور موت اور دہشت اور خوف و ہراس اور مال اور میراث اور گنج اور خزانہ پوشیدہ پانا اور مال چوری کا اور غرق کشتی اور فقیری اور محتاجی اور دشواری حاجات سے سوال ہو تو آٹھویں گھر کے ستارے پر حکم کرے۔

**منسوبات خانہ نہم** اگر دور و دراز سفر اور حج اور زیارات اور علم دین اور فقہ اور حدیث اور مکان اور مدرسہ اور مساجد اور نکاح کا خطبہ اور کار ثواب اور دیکھنا خواب



کا اور تعبیر اور اس کی راست ہے یا دروغ سے سوال ہو تو نویں گھر کے ستارے پر حکم کرے۔

**منسوبات خانہ دہم** اگر ملک اور بادشاہ اور ولیعہد اور مجتہد العصر اور قاضی اور حاکم وقت کے آگے جانا اور گفتگو کرنا اور رجوع مقدمات کی کرنا اور شرف اور بزرگی اور روزگار طلب کرنا یا کوئی پیشہ اختیار کرنا۔ اور احوال ماں باپ کا معلوم کرنا اور نوکری سے معزول ہونا پھر بحال ہونا اور احوال آسمان اور کواکب سے مطلع ہونا اور زلزلہ اور بارش کا حکم معلوم کرنا اور احوال خاص و عام خلائق کا معلوم کرنا چاہے تو دسویں گھر کے ستارے پر حکم کرے۔

**منسوبات خانہ یازدہم۔** اگر امید کسی جگہ ہو اور سعادت اور نیک بختی اور دولت اور راحت ہوگی یا نہیں اور دوستی بزرگان اور حرمت اور عشق و دوستی اور حشمت اور تجارت سے فائدہ ہو گا اور خرید و فروخت میں فائدہ ہو گا اور رشوت اور وکالت اور مقدمہ عدالت اور خرچ کرنا اور یہ خانہ دشمن قدیم کا ہے اور اس کی سعادت اور نحوست کا ملاحظہ کرنا ہو تو گیارہویں گھر کے ستارے پر حکم کرے۔

**منسوبات خانہ دوازدہم۔** اگر دشمنان اور حاسدان اور بدبختی اور احوال قید خانہ یعنی محبوس اور قیدی کا اور رنج و مشقت اور خدمت گاری گونہ گونہ اور خرید و فروخت چارپایان بڑے مثل ہاتھی اور اونٹ اور گھوڑا اور بیماری قدیم ان سوالات سے ہو تو سعادت اور نحوست معلوم کر کے حکم کرے۔

بارہ برجوں میں کون کون سے بروج ثابت ہیں اور کون سے منقلب اور کون سے ذوجسدین ہیں اس نقشے سے معلوم کریں۔

| بروج منقلب | بروج ثابت | بروج ذوجسدین |
|---|---|---|
| حمل ..... یعنی میکھ | ثور ...... یعنی برکھ | جوزا ...... یعنی متھن |
| سرطان .... یعنی کرک | اسد ..... یعنی سنگھ | سنبلہ ..... یعنی کنیا |
| میزان ..... یعنی تلا | عقرب .... یعنی برچھک | قوس ...... یعنی دھن |
| جدی ..... یعنی مکر | دلو ...... یعنی کنبھ | حوت ..... یعنی مین |

# سبعہ سیاروں کا شرف

**شرف شمس۔** ایک سال میں ۳۰ دن رہتا ہے۔ برج حمل میں شرف ہوتا ہے جب ۱۹ درجہ پر شمس برج حمل میں ہوتا ہے وہ شمس کی زیادہ قوت کا وقت ہے اور بعض برج حوت کے ۱۹ درجہ پر شرف بتاتے ہیں فقیر کے نزدیک یہی معتبر ہے۔ منجم اور جفاران ان ایام میں جو زمانہ شرف کا کہا جاتا ہے اپنے اپنے نقوش اور طلسم مرتب کر رکھتے ہیں اور سال بھر تک اُن نقوش سے کام لیا کرتے ہیں۔ بعض اس زمانہ میں قل ہو اللہ کا نقش یا حروف مقطعات قرآنی کندہ کرا کر پہنا کرتے ہیں یا کسی عقیق پر کتبہ کندہ کراتے ہیں خواہ اس عقیق کو طلائی انگشتری پر اسی اوقات میں نصب کراتے ہیں۔ یہ کتبہ جات اور نقوش وغیرہ بنا برعزت اور فتوح دینوی وخوشنودی امراء واکابر وتلاش معاش وترقی مدارج کو ازحد مفید ہیں۔ نوٹ:۔ فقیر اس کے شرف میں صرف نقش محیط الاسرار و تکبیر چند کندہ کیا کرتا ہے۔

**شرف قمر** ایک ماہ میں سوا دو دن شرف رہتا ہے۔ برج ثور میں شرف ۱۳ درجہ پر زیادہ ہوتا ہے۔ اسی طرح برج سرطان میں عروج ہے یہ ہر دو وقت نہایت اچھے ہیں اس دن میں کوئی وقت استخراج کر لیا جاوے تو وہ وقت نہایت اچھا ہے اس وقت کوئی کام شروع کیا جاوے یا کوئی کتبہ مرتب کیا جاوے یا اس وقت میں کوئی تکبیر جب منقش کی جاوے یا باضابطہ کوئی نقش مرتب کیا جائے یا کوئی وظیفہ خواہ عمل شروع کیا جاوے بہت نافع اور مناسب ہے اسی طرح قمر برج ہبوط یعنی قمر در عقرب ہو اور برج جدی یعنی برج وبال میں قمر سیر کرتا ہو تو بہت منع ہے اس میں عمل اور نقش وغیرہ کا اثر کالعدم ہو جاتا ہے

**شرف زحل** ۲۷ برس میں ڈھائی برس کو شرف رہتا ہے دو درجہ پر زیادہ شرف ہوتا ہے اس زحل کا شرف ۲۷ برس بعد آتا ہے اس کے شرف میں آنکھوں کا سرمہ اور حب کے نقوش مرتب کیے جاتے ہیں اس وقت کے نقوش بہت جلد اثر دیتے ہیں۔ یہ نحس اکبر ستارہ ہے نحوست بدرجہ غایت ہے مگر جب شرف میں ہوتا ہے تو سعد اکبر بن جاتا ہے۔ جن زائچہ پیدائش میں زحل خراب پڑ گیا ہے اُس خرابی کو شرف زحل کا نقش نہایت



کارآمد تجربہ میں آیا ہے۔ گویا کایا پلٹ ہے۔ (نقش اکسیر اعظم بھی مجرب ہے)

**شرف مشتری** بارہ برس میں ایک سال کو شرف رہتا ہے۔ اس مشتری کا شرف ۹ برس بعد آئے گا۔ برج سرطان میں ۱۵ درجہ پر شرف ہوتا ہے۔ یہ ستارہ سعد اکبر ہے اس کی سعید نظر ہر ستارہ پر پڑنا اچھی ہوتی ہے۔ خراب ستارہ کا اثر شرف والی مشتری سے بدل جاتا ہے چونکہ مشتری قاضی فلک ہے اہل معاملہ اور عدالتوں سے متعلق ہے جس کسی کے زائچہ پیدائش میں مشتری خراب گھر اور خراب حالت میں پڑی ہے وہ ہمیشہ غریبی اور پریشانی میں رہے گا۔ اور نجومی نحوست کو بھی مشتری تبدیل کیا کرتا ہے برج قوس اور برج حوت میں مشتری کو عروج ہے یہ زمانہ بھی اچھا ہے۔

**شرف مریخ** ڈیڑھ برس میں ۴۵ دن کو شرف مریخ آتا ہے۔ اس کے شرف میں نقش سیفی یا مثل اس کے دیگر نقوش کندہ کئے جاتے ہیں۔ افسران پولیس کو یا جن لوگوں کے دشمن بہت ہیں مریخ ستارہ کے شرفی نقوش بہت ہی زیادہ کارآمد ہیں برج جدی میں ۲۸ درجہ پر مریخ کو شرف اور برج حمل اور برج عقرب میں عروج ہوتا ہے۔

**شرف زہرہ** ایک سال میں ایک بار ۲۷ یوم کو شرف آتا ہے برج حوت میں ۲۸ درجہ پر اس کو شرف ہوتا ہے۔ جب زہرہ برج حوت میں ۲۸ درجہ پر ہوتی ہے وہ زمانہ زیادہ شرف کا ہے درمیان دو شخص کے بابت محبت اور بیاہ شادی اور کار خوشی اور سامان عیش وغیرہ میں اسی ستارہ کا اثر رہتا ہے۔ جب زہرہ ستارہ برج ثور اور برج میزان میں پہنچ جاتا ہے یہ زمانہ بھی بابت امور مذکور الصدر اچھا ہے۔ جب زہرہ ستارہ برج سنبلہ اور برج عقرب اور برج حمل میں پہنچ جاتا ہے۔ اُس وقت پر کوئی کار خوشی نہ کرنا چاہیے۔ اور طلسم اور نقوش بابت حب اور محبت وغیرہ نہ مرتب کرنا چاہیے یہ وقت نہایت خراب ہیں میرا تجربہ ہے کہ اس زمانہ میں جن دو شخصوں میں میل ومحبت ہے خود بخود اُن میں شکر رنجی پائی گئی جن کے سامان حب ادھورے ہیں۔ وہ اس زمانہ میں بالکل ختم سی ہو جاتی ہے جب بنانے میں ان اوقات مذکور الصدر یعنی جب زہرہ ہبوط اور زوال میں ہو اُسی وقت محبت کے نقوش نہ لکھے جائیں بالکل اُلٹا اثر پڑے گا یہ بھی تجربہ ہوا کہ جب زہرہ کو شرف ہوتا ہے تو خود بخود دو شخصوں کی آپس کی عداوت ذرا سے اشارہ اور کنایہ میں محبت سے بدل جاتی ہے۔

**شرفِ عطارد** سال میں ایک بار ۲۷ یوم کو شرف آتا ہے برج سنبلہ میں شرف ہوتا ہے اس ستارہ کے شرف میں نقوش اور طلسم بابت فہم اور درستی عقل و تعلیم علم کے لکھے جاتے ہیں برج سنبلہ میں شرف ہوتا ہے ۱۵ درجہ پر زیادہ زور شرف کا ہوتا ہے برج حوت میں کمزوری اور اسی طرح برج قوس میں کمزوری ہوتی ہے

**رجب شریف کی چار تاریخ۔** یہ مبارک تاریخ سلاطین اربع کے وصال اور عرس کی ہے اس تاریخ میں نقوش حروف مقطعات و نقش یا عزیز اور نقش یامنان تیار ہوتے ہیں فقیر اس کا خاص اہتمام کر کے کثرت سے یہ نقوش تیار کرتا ہے تاکہ سال بھر تک کفایت کر سکیں اور اب عرصہ دو سال سے اکثر فرمائشات تینوں نقوش کے ساتھ آتی ہیں فقیر ان تینوں نقوش کو ایک ہی انگشتری میں فٹ کر کے ارسال کر دیتا ہے۔

**خاص نوٹ، ضروری ہدایت** دست بستہ گزارش ہے کہ جو عمل پڑھا جائے یا کیا جائے اگر خدانخواستہ پوری ہونے پر اس میں کامیابی نظر نہ آئے تو واسطے خدا کے اسے ترک نہ کیا جائے بلکہ یقین کے ساتھ پڑھتے رہیں آپ کو یقین ہے کہ زمین کے نیچے پانی ہے اور بتانے والا اپنے تجربہ کی بنا پر بتاتا ہے کہ سات ہاتھ کھود و پانی نکل آئے گا کھودنے والا سات ہاتھ کھودتا ہے اور اگر پانی نہیں نکلتا تو وہ ناامید نہیں ہوتا بلکہ کھودے ہی جاتا ہے آخر کار پانی نکال لیتا ہے تو مسلمان کو اللہ کے کلام اور بزرگانِ دین کے ارشادات پر کتنا یقین ہونا چاہیئے۔



حصہ دوم

تحفۂ نایاب

اعلیٰحضرت عظیم البرکت اور دیگر اکابر اہلسنت کے مجموعہ ہائے اعمال کا

لاجواب انتخاب

# شمعِ شبستانِ رضا

حصہ دوم

مرتب

اقبال احمد نوری




شمع بک ایجنسی
اولمپک پلازہ
الکریم مارکیٹ، اردو بازار
لاہور

# فہرست مضامین شمع شبستان رضا حصہ دوم

## مختصر فوائد اسمائے باری تعالیٰ،

# ناظرین شمع شبستان رضا سے راز و نیاز کی باتیں ؏

شمع اول سے متعلق جہاں تعریف کے سینکڑوں خطوط آئے کہ اس کتاب کا ہر عمل کامیاب ہر نقش تیر بہدف ثابت ہوا وغیرہ وغیرہ۔ اسی سلسلے میں کچھ خطوط ایسے بھی آئے کہ ہم نے فلاں عمل کیا کامیابی نہ ہوئی۔ میں ماہنامہ نوری کرن میں ایسے خطوط اور ان کے جوابات ہماری ڈاک کے تحت چھاپتا رہا۔ اس سلسلے میں چند باتیں عرض کرنی ہیں۔

۱؎ بغیر اجازت عامل کوئی عمل نہ کرنا چاہئیے اعمالِ روحانیت میں اجازت شرط اول ہے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم ایک کافر سے فرماتے ہیں کہ اس درخت سے کہہ کہ تجھ کو اللہ کے رسول بلاتے ہیں وہ جاکر کہتا ہے اور درخت زمین چیرتا ہوا سرکار کی بارگاہ میں حاضر ہو کر سلام عرض کرتا ہے پھر حضور واپسی کا حکم فرماتے ہیں چلا جاتا ہے وہ درخت یہ نہیں دیکھتا کہ کہنے والا کون ہے مسلمان ہے یا کافر۔ آج ہیں، آپ و دیگر کروڑوں مسلمان ہیں کسی درخت کے پاس جاکر ایک، دو بار نہیں، چالیس روز ایک پاؤں پر کھڑا رہ کر ان الفاظ کو مسلسل رات دن رٹتے رہیں کوئی نتیجہ فراہم نہیں ہوگا اس کافر نے ایک بار کہا اور درخت نے اس کے حکم پر عمل کیا، بات صرف وہی ہے حکم اور اجازت لہٰذا بغیر اجازت کوئی عمل نہ کیا جائے۔ شمع شبستان کی اجازت اور اس کے شرائط حصہ اول میں درج ہیں پہلے ان شرائط کو ملاحظہ فرمائیں پھر اسی کے مطابق اجازت حاصل کریں۔ یا کسی عمل کی اجازت بطریق روحانیت لیں پھر عمل کریں اس کے لیے استخارہ بہتر ہے۔

۲؎ یقین کامل ضروری ہے۔ اجازت اور اعتقاد کامل کسی عمل کے اظہار اثر کے لیے روحانی برقی دو تار ہیں جو قلب و زبان کے ذریعہ متحرک ہو کر الیکٹرک شاک کی طرح اثر انداز ہوتے ہیں۔

**ہدایات برائے عاملین شمع شبستان رضا** یہ ہدایات حضرت قبلہ الحاج صوفی عزیز احمد صاحب مداح الرسول رضوی بریلوی مدظلہ کو حضرت حجۃ الاسلام مولانا شاہ محمد حامد رضا خاں صاحب خلفِ اکبر اہلسنت اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے بیعت و خلافت سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ اور جملہ تعویذات و عملیات کی اجازت عطا فرماتے وقت فرمائی تھی کہ خلاف شرع کے لیے نہ خود استعمال کریں نہ کسی اور کو دیں نہ بتائیں۔

مثلاً ۱؎ جس طرح عورتیں اکثر تسخیر شوہر چاہتی ہیں کہ ہمارے کہنے میں ہو جائے جو ہم کہیں وہی کرے۔ یہ حرام ہے حدیث میں اسے شرک فرمایا اللہ عزوجل نے شوہر کو حاکم بنایا نہ کہ محکوم ۲؎ یا یہ چاہتی ہیں کہ شوہر اپنی

ماں بہن سے جدا ہو جائے ع۳ یا ان کو کچھ نہ دے ہم کو دے یہ سب مردود خواہشات ہیں ع۴ مقدمات فوجداری
میں مسلمانوں کو نقوش حفاظت دیے جائیں ع۵ دیوانی و مال کے مقدمات میں جب تک معلوم نہ ہو کہ یہ حق پر ہے
نہ دیں کہ ظالم کی اعانت حرام ہے ع۶ حب و تسخیر عورت کے لیے نقش و عمل کسی کو نہ دیا جائے اس میں معاملہ
اکثر وجہ فاسد ہوتا ہے۔ اگر فی الواقع نکاح کا طالب ہو جب بھی صریح اندیشہ معصیت ہے کہ اجنبی عورت کی
محبت دل میں پیدا ہونا سم قاتل ہے ممکن ہے کہ نکاح میں تعویق ہو یا اولیاء زن نہ مانیں اور محبت طرفین سے
پیدا ہو چکی تو اس کا نتیجہ برا ہوگا ع۷ یونہی تسخیر زن نہ چاہیے بلکہ اولیائے زن کی تسخیر کہ وہ اس سے نکاح کر دیں اور
یہ ان کا کفو نہیں۔ یعنی ایسا کم ہو کہ اس سے اس کا نکاح اولیائے زن کے لیے سطوتی یا معصیت شرعی
ہو جب بھی ہرگز نہ دیں کہ یہ مسلمان کو ضرر رسانی ہے ع۸ بلکہ بہتر یہ ہے کہ اس مقصد کے لیے مطلقاً دیا ہی نہ جائے
نکاح خصوصاً ہندوستان میں عمر بھر کا ساتھ ہوتا ہے اور انجام کا علم اللہ عزوجل کو ہے۔ ممکن کہ یہ رشتہ اس کے لیے شر
ہو تو شر کا سبب بننا نہ چاہیے ایسوں کو ہمیشہ یہی ہدایت کی جاتی ہے کہ استخارہ شرعی اور دعا کریں کہ اللہ عزوجل وہی
کرے جو بہتر ہو ع۹ نہ خود کسی مسلمان کی ضرر رسانی کا کوئی عمل کریں نہ کسی کو بتایا جائے اگرچہ وہ اپنی مظلومی اور اس کا
ظالم و موذی ہونا ظاہر کرے ہاں اگر ثبوت شرعی سے ثابت ہو جائے کہ وہ عام طور پر موذی و ظالم ہے تو اس کے لیے
اس قدر ضرر کی خواہش روا ہے جس قدر کہ وہ حقدار ہے اس سے زیادہ حرام ہے اور ان کا صحیح معیار پر اندازہ خصوصاً
اپنے معاملہ میں بہت دشوار ہوتا ہے لہٰذا ایسے موقع پر ہمیشہ سپر ہی ہاتھ میں چاہیے اور تلوار سے کام نہیں لینا چاہیے
فقیر اس پر سختی سے پابند ہے ع۱۰ مسلمانوں کو لوجہ اللہ تعویذات و اعمال دیے جائیں دنیوی نفع کی طمع نہ ہو جیسا کہ
آج کل بحمد اللہ یہاں کا دستور ہے ع۱۱ کفار کو اگر نقوش دیے جائیں تو پوشیدہ طور پر علانیہ دینے کی اجازت نہیں
اور وہ بھی ایسا نہ ہو جس سے کسی مسلمان کا نقصان نہ ہو اور اس سے معاوضہ لینے میں مضائقہ نہیں۔ ع۱۲ جو لوگ اسلام
کے کھلے دشمن ہوں یا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شاتم ہوں انہیں تعویذات نہ دیے جائیں کیونکہ ان کا
مبتلائے عذاب و بلا ہو منجانب اللہ ہے۔ اور عوام میں سے جو لوگ اپنی کم علمی کی وجہ سے ان کے پیرو کار
ہوں ان کو اگر تعویذات دیے جائیں تو ان سے معاوضہ لے لینا چاہیے۔ یہ بارہ باتیں حسب ہدایت شہزادہ
اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ بغرض ہدایت تحریر ہیں۔ اللہ عزوجل عمل کی توفیق دے۔ آمین۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

# تسخیر و محبت کا بے مثل تحفہ

عاملین۔ علماء۔ مقررین۔ حق پرست حق پسند حق گو حضرات کے اکثر نفس پرست شر پسند افراد دشمن بن جاتے ہیں اور دورِ حاضر میں اسلام دشمن عناصر کلمہ اور نماز کی آڑ میں اسلام کی جڑوں کو کھوکھلا کرنے والے صلح کلی قسم کے سنی عوام کی ہمدردیاں حاصل کر کے انہیں کے ذریعہ علمائے حق کو بدنام کرانے کی سعی کرنے لگے ہیں۔ خود الگ رہ کر دین داروں ہی کے ذریعہ دین کو نقصان پہنچانے کی کوشش کر رہے ہیں اور یہ دیندار نفس پرستی کی خاطر دین کے مبلغین کو ذلیل و خوار کرنے سے گریز نہیں کرتے۔

ایسے پُر آشوب دور میں جب کہ عزت و آبرو کی حفاظت اہم ترین مسئلہ بن چکی ہے ضرورت تھی کہ کوئی ایسا تحفہ پیش کیا جائے جو ان کی عزت و عصمت اولاد اور دولت کے گرد حصارِ عظیم کا کام دے اور دشمن کسی مقصد اسکیم میں کامیاب نہ ہو سکے اس کا ہر وار خالی جائے بلکہ اس کا وار اسی پر پلٹ جائے۔ اسی خیال سے پہلے حصہ کی ابتدا ایسے ہی عمل سے کی تھی یعنی دعاء جامع المطلوب ودافع الکروب جو کہ ایک عظیم حصار بھی ہے۔ گویا اس دعاء کو ہر روز بعد نماز فجر پڑھنے والا دشمن پر رُف ہو جاتا ہے جس پر کسی کی دشمنی کا اثر نہیں ہوتا اور ہر کرب و بے چینی کا دفعیہ بھی ہے۔

اب دوسرے حصہ میں عمل عقد المحبت کے تحفہ سے ابتداء کی جا رہی ہے جو غریب دینداروں کے لیے بیش قیمت خزانہ ہے اس کو بعد نماز عشاء صرف ایک بار پڑھنے والا محبوب نظر بن جاتا ہے جب کہ اس عمل کو خلاف شرع مقصد کے لیے نہ پڑھا جائے۔

## عمل تسخیر و عقد المحبت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلَّذِیۡنَ یُنۡفِقُوۡنَ فِی السَّرَّآءِ وَ الضَّرَّآءِ وَ الۡکٰظِمِیۡنَ الۡغَیۡظَ وَ الۡعَافِیۡنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَ اللّٰہُ یُحِبُّ الۡمُحۡسِنِیۡنَ ﴿ۚ﴾ وَ الَّذِیۡنَ اِذَا فَعَلُوۡا فَاحِشَۃً اَوۡ ظَلَمُوۡۤا اَنۡفُسَہُمۡ ذَکَرُوا اللّٰہَ فَاسۡتَغۡفَرُوۡا لِذُنُوۡبِہِمۡ ۪ وَ مَنۡ یَّغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ اِلَّا اللّٰہُ ۪۟ وَ لَمۡ یُصِرُّوۡا عَلٰی مَا فَعَلُوۡا وَ ہُمۡ یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۱۳۵﴾ اُولٰٓئِکَ جَزَآؤُہُمۡ مَّغۡفِرَۃٌ مِّنۡ رَّبِّہِمۡ وَ جَنّٰتٌ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِہَا الۡاَنۡہٰرُ خٰلِدِیۡنَ فِیۡہَا ؕ وَ نِعۡمَ اَجۡرُ الۡعٰمِلِیۡنَ ﴿ؕ﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ يَا اللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ
يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سَخِّرْ لِيْ قَلْبَ فلاں بن فلاں بمہر و
دوستی اَللّٰهُمَّ سَخِّرْهُ لِيْ وَدَّ اللّٰهُ لِيْ وَجَعَلَهُ عَلَيَّ رَؤُفًا رَحِيْمًا بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا
رَحِيْمُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اَللّٰهُمَّ سَهِّلْ بِفَضْلِكَ
يَا وَهَّابُ يَا تَوَّابُ يَا رَبُّ اَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ يَا رَبَّاهُ يَا غَائِبَهُ يَا رَغْبَتَاهُ وَاَسْئَلُكَ اَنْ تَقْضِيَ حَاجَتِيْ
وَتُنَوِّرَ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ وَاَنْ تُعْطِيَنِيْ خَيْرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَتُعَزِّزَنِيْ فِيْ قُلُوْبِ الْعٰلَمِيْنَ وَالْاَكَابِرِ
يَا عَزِيْزُ تَعَزَّزْتَ بِالْعِزَّةِ وَالْعِزَّةُ فِيْ عِزَّةِ عِزَّتِكَ يَا عَزِيْزُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَ
يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ اِقْضِ حَاجَتِيْ يَا مُجِيْبَ الدَّعَوَاتِ اِسْتَجِبْ دُعَائِيْ بِحَقِّ عِزَّتِكَ يَا عَزِيْزُ تَعَزَّزْتَ
بِالْعِزَّةِ وَالْعِزَّةُ فِيْ عِزَّةِ عِزَّتِكَ يَا عَزِيْزُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ گردانی تو سر فلاں
بن فلاں را یارب بہ سودائے من بمہر دوستی بحق بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلِ
اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ
وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ
النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ
بِغَيْرِ حِسَابٍ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ
وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَ
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ یارب بر ہر دو چشم فلاں ابن فلانہ را گراں من کن بمہر و دوستی
بحق هذه الايات اَيُّكُمْ يَاْتِيْنِيْ بِعَرْشِهَا قَبْلَ اَنْ يَّاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ قَالَ عِفْرِيْتٌ
مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ قَالَ
الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّرْتَدَّ اِلَيْكَ طَرْفُكَ فَلَمَّا
رَاٰهُ مُسْتَقِرًّا عِنْدَهٗ قَالَ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ لِيَبْلُوَنِيْٓ ءَاَشْكُرُ اَمْ اَكْفُرُ وَمَنْ
شَكَرَ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ لِنَفْسِهٖ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یارب بر ہر دو گوش فلاں ابن فلانہ را شنوا
گرداں بسخن من بمہر و دوستی بحق ــــ وَلَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَانْظُرْنَا

أُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَخْشَى اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ
الْفَآئِزُوْنَ ۝ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَ
اللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ
یارَبِّ لب و دنداں فلاں بن فلانہ را گویا کن بر سخن من بمہر و دوستی بحق وَرَاوَدَتْهُ الَّتِيْ هُوَ
فِيْ بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ وَغَلَّقَتِ الْاَبْوَابَ وَقَالَتْ هَيْتَ لَكَ ؕ قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ
مَثْوَايَ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰىهَا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝ قَالُوْا تَاللّٰهِ
تَفْتَؤُا تَذْكُرُ يُوْسُفَ حَتّٰى تَكُوْنَ حَرَضًا اَوْ تَكُوْنَ مِنَ الْهٰلِكِيْنَ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ
یارب ہر دو دست وسینہ فلاں ابن فلانہ گرفتار من کن بمہر و دوستی بحق فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ
لَهُمْ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ
وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ فَاِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ ۝ بحق
كٓهٰيٰعٓصٓ و بحق طٰهٰ طٰسٓمٓ يٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ نٓ
وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۔ گرفتم دل و جان و ہفت اندام فلاں ابن فلانہ را بمہر و دوستی
وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْٓ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى
مَنْ يَّكْفُلُهٗ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ۝ اَللّٰهُمَّ يَارَبِّ بحق جبرئیل
ومیکائیل و اسرافیل و عزرائیل و حملۃ العرش و الکرسی و الروحانیین اللّٰھم
بحق توراۃ موسٰی و انجیل عیسٰی و زبور داود و صحف ابراھیم و فرقان سیدنا
محمد ن المصطفٰی صلی اللّٰہ علیہ وسلم وعلیھم اجمعین صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ گرفتم دل و جان و ہفت اندام فلاں ابن فلانہ را خواہانِ و طالب من گرداں بمہر و دوستی
خود بحق آدم صفی اللہ و حوا و ہابیل و شیث و ادریس و نوح و ابراہیم و اسمٰعیل و اسحٰق و یعقوب
و یونس و ہود و لوط و صالح و شعیب و موسٰی و ہارون و یوشع و ایوب و یونس و داؤد و سلیمان
و ذوالکفل و الیسع و شعیا و الخضر و الیاس و دانیال و جرجیس و ارمیا و خرقیل
و شمعون و ذوالقرنین و عیسٰی و مریم و سیدنا محمد ن المصطفٰی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ
وسلم و علیھم اجمعین ۔ یارب مہرباں من کن دل و جان فلاں ابن فلانہ را بحق ایں آیات

مکنون از اول تا آخر یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۔ اے موکلان والے
پریاں بشنوید گفتارِ من باشید و بفرمانِ من باشید و دوستی مرا در دل فلاں بن فلانہ زیادہ گرد
اینہ بحق و حرمت ایں آیت ہائے مکنون از اول تا آخر گرفتم دل و جان و ہفت اندام فلاں
ابن فلانہ را بمہر و دوستی فلاں ابن فلانہ بحق وَاَصْلَحْنَا لَهٗ زَوْجَهٗ اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسٰرِعُوْنَ فِي
الْخَيْرٰتِ وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا وَكَانُوْا لَنَا خٰشِعِيْنَ ۔ وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا
فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ
گرفتم دل و جان ہفت اندام فلاں ابن فلانہ را بمہر و دوستی فلاں ابن فلاں بحق ہمہ پیغمبران کہ
اول ایشاں آدم صفی اللہ و آخر ایشاں سیدنا محمدن المصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم و بحق
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ
حُبًّا لِّلّٰهِ ۔ هُوَ الَّذِيْٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ۔ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ
اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔ فَلَا تَحْسَبَنَّهُمْ بِمَفَازَةٍ
مِّنَ الْعَذَابِ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۔ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ۔ اِنَّا لَنَرٰىهَا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۔ گرفتم دل
و جان فلاں بن فلاں را بمہر و دوستی فلاں ابن فلانہ بحق ہمہ پیغمبراں کہ اول ایشاں آدم صفی اللہ
و آخر ایشاں سیدنا محمدن المصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم والہ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ یارب ہر دو
پائے فلاں ابن فلانہ را بجانب من رواں کن بمہر و دوستی بحق فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ وَخَسَفَ الْقَمَرُ
وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۔ وَاِنْ تَعْفُوْا وَتَصْفَحُوْا وَتَغْفِرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔ وَمِنَ النَّاسِ حُبُّ
الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَاۗءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ
وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ۔ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ۔ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَآ اَنْ
يُّصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحًا وَالصُّلْحُ خَيْرٌ وَاُحْضِرَتِ الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ۔ وَاِنْ تُحْسِنُوْا وَتَتَّقُوْا
فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۔ اِنَّهٗ عَلٰي ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۔ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ
لَشَدِيْدٌ ۔ وَلَا الضَّاۗلِّيْنَ اٰمِيْنَ گرفتم دل و جان و ہفت اندام فلاں ابن فلانہ را بمہر و دوستی خود بنام
خداوند العلمین اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۔ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۔ لَقَدْ جَاۗءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ

عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ط فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ
لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط فَقَالَ اِنِّیْ اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَیْرِ
عَنْ ذِكْرِ رَبِّیْ حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ ط وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ط گرفتم سی
صد رگ وچہل وچہار پارہ استخواں فلاں ابن فلانہ را العشق ودوستی فلانہ ابن فلاں بنام خدائے
تعالیٰ وبنام سیدنا محمد رسول اللہ صلوٰۃ اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ وعلیہم وعلیٰ آلہ بحرمۃ البیت الحرام
والرکن والمقام وبحرمۃ خطیرۃ القدس وکالبدر رسول اللہ صلاۃ اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ وعلیہم وعلیٰ
آلہ گرفتم از فرق تا ناخن پائے فلاں ابن فلانہ را بمہر ودوستی فلاں ابن فلانہ بمحبت وشفقت
وعشق ونوازش بحق قَالَ عِفْرِیْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِیْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ج وَاِنِّیْ
عَلَیْهِ لَقَوِیٌّ اَمِیْنٌ ط قَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِیْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ یَّرْتَدَّ اِلَیْكَ
طَرْفُكَ ط وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰى كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ط یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَ
الْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ
اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ط وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِیْبًا وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِیًّا وَّكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِیْرًا ۔ یارب بحق وبحرمت
آں نام کہ بر ساق عرش نوشتہ یارب چنانکہ عرش را بزرگ آفریدی مراد رچشم ودل فلاں بن
فلاں بزرگ گردان وبحق درجہ وسیلت ودوستی کہ با سیدنا محمدن المصطفےٰ صلوٰۃ اللہ تعالیٰ
علیہ داری بحرمۃ اُں نام بزرگ کہ برچشمہ آفتاب وماہتاب نوشتہ یارب بحق آں نام بزرگ
کہ در زبور حضرت داؤد علیہ السلام نوشت یا حی یا قیوم چنانکہ آہن را در دست داؤد علیہ السلام
نرم کردی یارب دل وجان فلاں بن فلاں را برائے من نرم کن ورحیم گردان یا رحیم یا کریم
بحق یا اللہ بحرمۃ آں نام کہ بر خاتم سلیمان علیہ السلام نوشتہ بودی تا بر عالمیاں بادشاہ شد یارب
مرا بر سر فلاں بن فلانہ بادشاہ گردان یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یارب بحرمۃ نام مہدی کہ در قرآن
مجید نوشتہ یا شافی چناں کہ سیدنا محمد مصطفےٰ صلوٰۃ اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ را بر امت شفیق و
مہربان من گردانیدی یا مقلب القلوب والابصار دل وجان فلاں بن فلاں نہ را مشفق و
مہربان من گردان وبر سریر فلک دل فلاں ابن فلاں مرا بادشاہ گرداں وہمہ حاجت ہائے
مراد اں گرداں یا ذوالجلال والاکرام یا قاضی الحاجات یا کافی المہمات یارب بحرمۃ آں نام

کہ در انجیل نوشتہ یارب بحرمتہ الامام حسن المجتبیٰ وبحرمتہ الامام حسین شہید کربلا وبحرمتہ الغوث الاعظم قطب الاقطاب یا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ ثَبِّتْ عَلٰی قُلُوْبِ جَمِیْعِ الْخَلَائِقِ بِالرَّحْمَةِ وَالرَّاْفَةِ اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِیْ جَمِیْعَ اَوْلَادِ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا یَارَؤُفُ۔ ۳ بار بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

عمل عقد المحبت جو کلام پاک کی ۱۱۴ سورتوں سے انتخاب کیے گئے ہیں اس کے فوائد لکھنے کے لیے ایک دفتر ناکافی ہے مگر عقلمند کے لیے یہ مختصر ہی کافی ہے۔

ع۱ اگر کوئی شخص اپنی عمر میں ایک بار پڑھ لے اس میں یہ صفت پیدا ہو جائے کہ جس کسی کے دل کو مسخر کرنا چاہے تو اس کا دل مثل موم ہو جائے اور مطیع ہو جائے۔

ع۲ اگر ایک بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلاوے تو ایسا بیقرار ہو کہ بغیر طالب کے مطلوب کو قرار نہ آئے۔

ع۳ اور اگر روزانہ ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتا رہے تو شخص پڑھنے والے کو دیکھے دوستی کرنے پر مجبور ہو جائے

ع۴ اور اگر گلاب پر دم کر کے چہرہ پر مل لے تو اہل دنیا میں جو بھی دیکھے دوستی کا دم بھرے۔

ع۵ اور اگر عطر گلاب یا کسی اور خوشبو پر دم کر کے محبوب کو سنگھا دے تو بغیر طالب کے اسے قرار نہ آئے اگرچہ اس کے درمیان پہلے سے دشمنی ہی کیوں نہ ہو تاہم دوست ہو جائے۔

ع۶ لکڑی کے سو دانے تسبیح کے لے کر ہر دانے پر ایک بار یہ عقد المحبت پوری پڑھ کر دم کرتا جائے دیہ ضروری نہیں کہ یہ عمل ایک ہی دن میں کرے بلکہ جتنے دنوں میں کر سکتا ہو کرے جب سو دانوں پر سو بار ختم کر چکے تو تنہا مکان میں جا کر انہیں جلائے تو معشوق کا دل اس طرح تڑپے کہ بغیر عاشق کے ایک پل قرار نہ آئے۔ (تصور شرط ہے۔)

ع۷ اور اگر مطلوب کہیں دور چلا گیا ہے تو لوبان پر ۷ بار دم کرے اور اسے جلائے اور جس سمت محبوب کا جانا معلوم ہو اس طرف دھوئیں کو حرکت دیں تو وہ بیقرار ہو کر فوراً واپس آ جائے اور اگر اپنے اوپر دم کر کے کسی کے سامنے جائے تو وہ شخص مطیع ہو جائے۔

ع۸ مطلوب کو حاضر کرنے کے لیے ۷ دن تک روزانہ ۱۲ مرتبہ پڑھے اور عود یعنی لوبان یا کالی مرچ پر دم کر کے آگ میں جلائے مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہو اگرچہ کتنا ہی دور ہو۔

# بابِ اوّل

شمع شبستان رضا حصہ اول میں سر سے پاؤں تک تقریباً ہر مرض کا علاج دیگر ہر تکلیف مصیبت محبت و عداوت تمام دینی و دنیاوی ضرورتوں کا حل تعویذ و عملیات سے درج کر دیا گیا ہے اور عمل کامیاب بھی ثابت ہوا مگر پھر بھی ہر ایک ان سے کماحقہٗ فائدہ حاصل نہ کر سکا اس کی وجہ یہ ہے کہ کسی بیماری کا علاج اور کسی تکلیف کا مداوا اس وقت آسان ہوتا ہے کہ جب اس کا سبب معلوم کر لیا جائے۔

## کتاب الامراض

**۱۔ دردِ سر** شمع شبستانِ رضا حصہ اول (۲) سے (۱۰) تک کے عملیات دردِ سر کے لیے بہت زود اثر ثابت ہوئے ہیں۔

۲۔ اگر دردِ سر وقتی ہو یعنی اچانک پیدا ہونے والا تو اس کے لیے حصہ اول کے (۵) سے (۷) تک کسی بھی عمل سے کام لیں۔

۳۔ اگر گرمی یا کمزوری یا دیرینہ چوٹ کے اثر سے ہو تو یہ دعا لکھ کر درد کی جگہ باندھیں اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی یَا نُوْرُ النُّوْرِ یَا خَالِقَ النُّوْرِ یَا مُنَوِّرَ النُّوْرِ یَا نُوْرَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرًا لَیْسَ مِثْلَہٗ نُوْرٌ یَا نُوْرًا قَبْلَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرًا بَعْدَ کُلِّ نُوْرٍ فِی النُّوْرِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ خَالِصًا مِّنَ النَّارِ یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ۔

۴۔ اگر نزلہ کے سبب سے ہو تو حصہ اول (۸) کا نقش باندھنے کو دیں اور (۲۰) کی دعا ایک سانس میں پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں ساتھ ہی (۱۰) یا (۱۸) کی دوائیں کھلائیں۔

۵۔ اگر سحر جادو وغیرہ کا شبہ ہو (۳)، کے عمل کے ساتھ (۹) کے نقوش بھی لکھ کر دیں۔ یا اسی کتاب سے جن۔ سحر۔ آسیب۔ جادو کے باب سے کسی نقش کو نقل کر کے دیں۔ اگر فکر و صدمہ کی خرابی سے دردِ سر ہو تو مذکورہ نقش و عملیات کے ساتھ نقش درود شفا لکھ کر دیں۔ نقش درود شفا اگلے صفحہ پر ہے۔



**۶۔ نقش درود شفار**

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۳ | ۶۶۷ | ۶۶۳ | ۶۶۱ |
| ۶۶۵ | ۶۶۰ | ۶۵۵ | ۶۶۶ |
| ۶۵۹ | ۶۶۳ | ۶۶۹ | ۶۵۶ |
| ۶۶۸ | ۶۵۷ | ۶۵۱ | ۶۶۲ |

**۷۔ دردِ کان** کان میں درد، نزلہ یا کان کے زخم پھوڑا پھنسی کی وجہ سے ہوتا ہے اس کے لیے آیاتِ شفار یا درود شفار پڑھ کر دم کریں یا نقش شفار لکھ کر دیں اور نیم کے تازہ پتوں کا عرق نکال کر پھاڑ کر نیم گرم کان میں ڈالیں۔

**۸۔ نقش آیاتِ شفار** آیات شفار ہر مرض کے لیے نہایت مجرب ہیں ان کو پڑھ کر دم کریں حکیم ڈاکٹروں کے لیے گیارہ بار اس کا ورد بہت ضروری ہے اگر لکھ کر دینا ہو تو نقش شفار اور اس کے نیچے آیات شفار لکھ کر دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | ا | ف | ی |
| ۸۱ | ۹ | ۳۰۱ | شفا |
| ۸ | ۷۸ | ۳ | ۳۰۲ |
| ۲ | ۳۰۳ | ۷ | ۷۹ |

بَاشَافِیْ یَا کَافِیْ یَا سَلَامُ یَا حَیُّ ۔ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ○ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ○ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِہَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ○ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ ○ قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ ط اگر نزلہ کے سبب سے ہو تو نقوش کے ساتھ نزلہ کی دوائیں بھی دیں۔

**۹۔ سات سلام** نزلہ اور امراض شکم کے لیے اکسیر کا حکم رکھتے ہیں اگر آیات شفار کے ساتھ لکھ کر دیں تو آنتوں کی دق اور سل کے لیے بھی مجرب ہے درود شفار کے ساتھ اس طرح لکھ کر دیں۔ بِحَقِّ اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ ط وَبِحَقِّ سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی ط سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ ○ سَلٰمٌ عَلٰی اِبْرٰھِیْمَ ○ سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھٰرُوْنَ ○ سَلٰمٌ عَلٰی اِلْ یَاسِیْنَ ○ سَلٰمٌ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا

**۱۰۔ امراض چشم** دفتر کا کام یعنی زیادہ پڑھنے لکھنے اور نظر بد سے اگر آنکھ کی روشنی کمزور ہو گئی ہو تو حصہ اول (۱۳) کی آیات سات بار پڑھ کر دم کرنا اور پانی پر دم کر کے

مفید ہے۔

۱۱ اگر آنکھ میں زخم یا پانی کی شکایت ہو تو (۱۴۱) کا نقش بھی دیں۔

۱۲ دماغی کمزوری، نزلہ کی وجہ سے نظر کمزور ہو تو "نوری سرمہ" بہت مفید ہے۔ ساتھ ہی مقویات اور نزلہ کی دوائیں بتائیں۔

۱۳ جالا پھلی وغیرہ کے لیے آیات شفا مع سات سلام ایک بار پڑھ کر نوری سرمہ پر دم کر کے دیں۔

۱۴ حصہ اول (۲) کے اسمائے حسنیٰ اور (۱۶) کا عمل بھی بہت سریع الاثر ہیں۔

**۱۵ گلے کا درد و جملہ امراض حلق** کے لیے اسمائے باری تعالیٰ پڑھ کر گلے پر دم کرے اور پانی پر دم کر کے پلائیں اور اسی کو لکھ کر باندھنے کو دے مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى يَا مَنْ خَلَقَنِيْ وَ سَوَّانِيْ يَا مَنْ رَزَقَنِيْ وَ رَبَّانِيْ يَا مَنْ اَطْعَمَنِيْ وَ سَقَانِيْ يَا مَنْ قَرَّبَنِيْ وَ اَدْنَانِيْ يَا مَنْ عَصَمَنِيْ وَ كَفَانِيْ يَا مَنْ حَفِظَنِيْ وَ كَلَانِيْ يَا مَنْ اَعَزَّنِيْ وَ اَغْنَانِيْ يَا مَنْ وَفَّقَنِيْ وَ هَدَانِيْ يَا مَنْ اٰنَسَنِيْ وَ اٰوَانِيْ يَا مَنْ اَمَاتَنِيْ وَ اَحْيَانِيْ يَا مَنْ اَلْبَسَنِيْ وَ وَلَّانِيْ سُبْحٰنَكَ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

**۱۶ امراض دندان و قلب** امراض دندان و قلب کے تقریباً تمام عملیات و نقوش حصہ اول میں درج ہیں مذکورہ وجوہات کو پیش نظر رکھ کر مختلف نقوش سے فائدہ اٹھائیں۔ مگر امراض قلب میں اصلاح جگر و معدہ کا لحاظ رکھتے ہوئے نقوش دیں کہ اکثر معدہ کی تبخیر کے سبب دل دھڑکنے لگتا ہے اگر ایسا ہو تو جوارش کمونی ۵ ماشہ، جوارش مصطگی ۵ ماشہ، ملا کر صبح اور شام کو ۴ بجے کھلانے سے ایک ہفتہ میں معدہ کی اصلاح ہو کر دل کا دھڑکنا موقوف ہوگا اور مریض شفایاب ہوگا۔

**۱۷ اختلاج قلب۔** اختلاج قلب بہت سے امراض پیدا کر دیتا ہے۔ گھبراہٹ، پریشانی، ناگہانی خوف و ہراس، بدگمانی، موت کا ڈر، وسوسہ، بے خوابی، ڈراؤنے خواب، احتلام وغیرہ موذی امراض ظہور میں آتے ہیں اس کے لیے مذکورہ نقش



کے ساتھ اصلاح شکم کے نقوش آیات شفا وغیرہ بھی دیں۔ اگر سحر جادو کا شبہ ہو تو نقش چہار قل وغیرہ نقوش سے انتخاب کر کے دیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بسم اللہ | الرحمٰن الرحیم | لاحول | ولا قوۃ | الا باللہ | العلی العظیم | یا اللہ | [illegible] |
| الرحمٰن الرحیم | لاحول | ولا قوۃ | الا باللہ | العلی العظیم | یا اللہ | یا حی یا قیوم | [illegible] |
| لاحول | ولا قوۃ | الا باللہ | العلی العظیم | یا اللہ | یا حی یا قیوم | ذوالعطایا | مستجیب |
| ولا قوۃ | الا باللہ | العلی العظیم | یا اللہ | یا حی یا قیوم | ذوالعطایا | مستجیب | [illegible] |
| الا باللہ | العلی العظیم | یا اللہ | یا حی یا قیوم | [illegible] | مستجیب | [illegible] | وذابالک |
| العلی العظیم | یا اللہ | یا حی یا قیوم | [illegible] | مستجیب | [illegible] | وذابالک | مستغیثی |
| یا اللہ | یا حی یا قیوم | [illegible] | مستغیث | [illegible] | وذابالک | مستغیثی | یا ھادی |
| یا حی یا قیوم | [illegible] | مستغیث | [illegible] | وذابالک | مستغیثی | یا ھادی | [illegible] |

**۱۸ اختلاج قلب زنانہ** عورتوں کو مذکورہ وجوہات کے علاوہ اکثر حیض و نفاس کی خرابی سے بھی یہ مرض پیدا ہوتا ہے۔ عورتوں کے امراض قلب میں ان وجوہات کو بھی پیش نظر رکھنا اشد ضروری ہے۔ جس کے لیے مذکورہ نقوش کے ساتھ نقش بسم اللہ شریف۔ آیات شفا اور سات سلام کو نہ بھولنا چاہیے۔

**۱۹ جاڑا بخار** کے مریض کے لیے بھی چند باتوں پر غور کرنا ضروری ہے۔ بخار میعادی بھی ہوتا ہے۔ میعادی بخار کو اتار دینا مریض کو خطرے میں ڈال دینا ہے میعادی بخار چیچک یا موتی جھالہ یا خسرہ کا پیش خیمہ ہے اس لیے بخار کا علاج دوا کے ساتھ تعویذ و عملیات سے بھی کریں کہ یہ قدرتی طور پر اثر کرتے ہیں۔ جاڑے کے بخار میں اصلاح شکم کی طرف بھی توجہ دیں یعنی بخار کے لیے دُعا و تعویذ حصہ اول سے منتخب کرنے کے ساتھ (۳۶) اکسیر شکم نقش درود شفا وغیرہ بھی دیں۔

**۲۰ میعادی بخار** چیچک موتی جھالا خسرہ وغیرہ موذی امراض جس میں اول تو بچنا مشکل ہوتا ہے اور اگر مریض بچ جائے تو ہاتھ پاؤں یا صورت بگڑ جانے کا خطرہ ہوتا ہے اس کے لیے بخار سے متعلق دوسرے نقش کے ساتھ نقش ام القرآن بغیر نقطے کے لکھ کر دینا اشد ضروری ہے۔ اگر دانے نکلنے سے پہلے یہ نقش ڈال دیا جائے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بسم الله | الرحمن الرحیم | الحمد لله | رب العلمین | الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین |
| الرحمن الرحیم | الحمد لله | رب العلمین | الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط |
| الحمد لله | رب العلمین | الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم |
| رب العلمین | الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت علیهم |
| ملک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت علیهم | غیر المغضوب |
| ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت علیهم | غیر المغضوب | علیهم |
| وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت علیهم | غیر المغضوب | علیهم | ولا الضالین |

تو نہ نکلیں گے اور نکل آئے ہوں تو آسانی سے ڈھل جائیں گے۔

**۲۱ نقش بسم اللہ شریف برائے پرانے بخار۔** یہ اسماء لکھ کر تین روز پانی سے دھو کر پلائے

پہلے دن بسم اللہ اہایوما

دوسرے دن الرحمٰن طسوما

تیسرے دن الرحیم لیوسوما

**۲۲ مرض لقوہ** ایک موذی مرض ہے رگوں میں خشکی کی وجہ سے خون کا دوران کم ہوجاتا ہے جس سے ایک جبڑہ کھنچ جاتا ہے اور منہ ٹیڑھا ہوجاتا ہے اس کے لیے لوہے کی پلیٹ پر سورہ زلزال شریف کندہ کرا کے دیکھتے رہنے سے یہ مرض جلد دور ہوجاتا ہے یہ عمل بہت مشہور و مجرب ہے الملفوظ حصہ چہارم میں مرقوم ہے۔

**۲۳ فالج** یہ اکثر نصف جسم پر ظاہر ہوتا ہے اور اس سے ایک جانب کا جسم بیکار ہوجاتا ہے بائیں جانب کا بہت خطرناک ہوجاتا ہے۔ اس کے لیے اصلی شہد بہت مفید ہے غذا اور پانی کی جگہ اسی کو کھلایا اور پلایا جائے۔ شربت بنا کر پلانا اور اسی کو چٹانا بہت مجرب ہے علاج ڈاکٹری ہو یا یونانی مگر شہد دینے سے غافل نہ ہوں اگر کوئی احمق ڈاکٹر منع کرے تو اس کا علاج چھوڑ دیں مگر شہد نہ چھوڑیں۔

دیگر نقش درود شفاء و آیات شفاء کے ساتھ بسم اللہ شریف کا نقش بھی مریض کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر پلائیں۔

## ۲۴ مرض جنون مرگی و دفع رجعت

جنون مرگی پاگل کے لیے یہ نقش

۷۸۶

| ۳۵۰۱ | ۳۵۰۴ | ۳۵۰۷ | ۳۴۹۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰۶ | ۳۴۹۴ | ۳۵۰۰ | ۳۵۰۵ |
| ۳۴۹۵ | ۳۵۰۹ | ۳۵۰۲ | ۳۴۹۹ |
| ۳۵۰۳ | ۳۴۹۸ | ۳۴۹۶ | ۳۵۰۸ |

بے نظیر ہے بعض لوگ عامل کی مدد یا بغیر اجازت کے بازاری کتابوں کے عمل کر بیٹھتے ہیں جس میں رجعت ہو جاتی ہے اس کے لیے بھی مفید ہے۔

## ۲۵ برائے کھانسی

بروز بدھ ے جگہ یا ستبین لکھ کر ہر ایک کی الگ الگ گولیاں بنائے اور ایک گولی روزانہ پانی سے کھلائے کتنی ہی پرانی کھانسی ہو ختم ہو جائے۔

## ۲۶ نقش دیگر جنون مرگی شقیقہ کنٹھ مالا

یہ نقش فقیر (اقبال احمد) کا بارہا کا آزمودہ ہے چاہیے کہ نقش اول بے نظیر کے ساتھ اس نقش کو بھی دیں ایک کو داہنے اور دوسرے کو بائیں بازو پر باندھیں اور صبح و شام اس بازو کا دوسرے پر اور دوسرے کا پہلے بازو پر تا شفا بدلتے رہیں۔

اللّٰھم محمد محمد صل محمد محمد علی محمد محمد محمد محمد

## ۲۷ نقش ناف

ناف کا ہٹ جانا نظام شکم کو برباد کر دیتا ہے ڈاکٹر لوگ اس کی طرف توجہ نہیں دیتے طب میں اس کو کافی اہمیت دی گئی ہے اکثر لوگ جن کو آنتوں کی ٹی بی تجویز کی جا چکی تھی مگر دیکھنے پر ناف کا فتور معلوم ہوا اس کے بعد بغیر دوا کے درست ہو گئے ناف کو ہٹے اگر زیادہ عرصہ نہ ہوا ہو تو بسم اللہ شریف انگلی سے اس طرح ناف پر لکھ دینے سے فوراً آجاتی ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم — یا قائم یا دائم

کاغذ پر بسم اللہ شریف اس طرح لکھ کر دیں اور بیچ کے دائرے میں یا قائم یا دائم یا قیوم لکھیں اس نقش کو ناف پر باندھنے سے قائم رہتی ہے اور درد بھی ختم ہو جاتا ہے۔

اگر ناف کو ہٹے ہوئے زیادہ دن گزر چکے ہوں تو ایک تولہ سرسوں کا تیل دو قطرے روغن موم ڈال کر پیٹھ پر روزانہ مالش کریں پیٹ ہر گز نہ ملوائیں اور نقش بسم اللہ شریف باندھنے کو دیں اور اسی کو پلیٹ پر لکھ کر پینے کو دیں۔

## ۲۸ نقش مرض احتلام

یہ نقش نہایت مجرب و آزمودہ ہے اگر احتلام کا مرض غلط کاری

کی وجہ سے ہو تو عمل یٰسین شریف ہر فعل بد کو چھڑانے کے لیے اکسیر ہے اور پیٹ کی خرابی سے ہو تو نقش ہذا کے ساتھ یہ نقش اکبر شکم دے۔

| بحق عمر فاروق اعظم | بحق ابابکر صدیق |
|---|---|
| از ہیبت عثمان نیا بد پیش من ہیبت علی شیر خدا | بگریزد شیطان لعین |

۸۷۶ ھھ ھھ ھھ ھھ ۶۶۶۶۶۶۶ ھ دص م

نوٹ: اگر اپنے لیے لکھنا ہو تو پیش من لکھے اور اگر دوسرے کو دینا ہو پیش فلاں بن فلاں یعنی مریض اور اس کی ماں کا نام ہے۔

## امراض زناں

**۲۹ حیض ونفاس کی کمی یا بے قاعدہ ہونا** اس مرض کی انتہائی بی پر ہوتی ہے اس لیے اس پر زیادہ متوجہ ہونا چاہیئے۔ ۱ اس کے لیے سات سلام ۲ اصحاب کہف کے اسمائے گرامی ۳ آیات شفاء ۴ نقش بسم اللہ شریف ۵ درود شفاء وغیرہ بہت مفید ہیں۔

**۳۰ خون حیض ونفاس کی زیادتی** مردوں کو جریان، عورتوں کو پرسوت یعنی سیلان الرحم حیض ونفاس کی زیادتی بھی جسم کو گھلا دیتی ہے اس کے لیے آیات شفاء درود شفاء اسمائے باری تعالیٰ ونقش دیگر حصہ اول سے (۲۵) اور (۸۹) کا لکھ کر دیں۔ اگر مرد کو جریان کے لیے دینا ہو تو نقش (۳۵) میں بستم جریان منی فلاں بن فلاں لکھیں۔

**۳۱ حمل گمشدہ** اگر حمل کے آثار ظاہر ہو کر معدوم ہو جاتے ہیں اسی طرح ایک مدت گزر جاتی ہے اس کے لیے یہ نقش مفید ہے۔ یہ نقش رانٹی پر لکھ کر عورت کو کھلایا جائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللھم صل وسلم علی سیدنا محمد وآلہ

| یا ودودی | ۸ | ۳ | ۶ | ۱ | یا حافظ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا ودانی | ۵ | ۲ | ۷ | ۴ | یا ودانی |
| یا رازقی | ۳ | ۸ | ۱ | ۶ | یا شافی |
| بوسف | | | | | کفیانی |
| بسم اللہ | ۲ | ۵ | ۴ | ۷ | بحق |

یارحم الراحمین بسم الشافی الکافی یا ...

قد یومۃ سنۃ ... صلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔



**۳۲ نقش باؤگولہ** یہ مرض عورتوں کو اکثر ایام کی خرابی سے ہوتا ہے اور عجیب عجیب قسم کے دورے پڑتے ہیں، عاملین جن آسیب کے پھیر میں وقت برباد کرتے ہیں یہ نقش ناف پر باندھیں فوراً شفاء ہو، درد یا دورہ ختم ہوتے ہی اس نقش کو کھول کر رکھ لیں۔

| لا لا ب ح لا ل د د و ا ا | ۱۰۰ | ۸ |
|---|---|---|
| الوغ این لا ا- مد ع | ۵۵ | [illegible] |
| ما هج ویزك ل | [illegible] | ل |

**۳۳ بچے نہ ہونے کے اسباب** یہ عمل فقیر (اقبال احمد) کو بزرگان دین سے دست بدست ملا ہے تجربہ سے صحیح ثابت ہوا اہلسنت کی ضرورت کے پیش نظر طبع کیا جا رہا ہے۔ یہ عمل حضرت سلیمان علیہ السلام کو پریوں نے بتایا کہ اولاد سے محروم رہنے کی سات علتیں ہیں جو مع علامات وعلاج کے درج ہیں۔

* پہلی علت یہ ہے کہ عورت کے رحم یعنی بچہ دانی الٹ جاتی ہے۔

علامت: بعد صحبت عورت کے سر میں درد ہوتا ہے۔

علاج: مغز بنولہ مرغ کی بیٹ آپس میں حل کر کے حیض سے فارغ ہو کر تین روز روئی تر کر کے شیافہ لے۔ بعد تین یوم کے جماع کرے۔

* دوسری علت یہ ہے کہ عورت کے رحم کا منہ بند ہو جاتا ہے۔

علامت: بعد جماع اندام نہانی کے ساتھ تمام بدن درد کرتا ہے چہرہ زرد ہو جاتا ہے۔

علاج: ہیرا ہینگ تلی کے تیل میں حل کر کے بعد حیض تین روز شیافہ لے بعدہٗ جماع کرے۔

* تیسری علت یہ ہے کہ رحم کے منہ پر ورم یا گوشت آ جانے سے حمل قرار نہیں پاتا۔

علامت: بعد صحبت کمر میں درد ہوتا ہے۔

علاج: زیرہ سفید اور ہاتھی کا ناخن با یک پیس کر گائے کے گھی میں مل کر شیافہ لے بعد تین یوم صحبت کرے۔

* چوتھی علت یہ ہے کہ رحم کے سر پر کیڑا پیدا ہو جاتا ہے جو نطفہ کو کھا جاتا ہے۔

علامت: ہڈیوں میں درد ہوتا ہے۔

علاج: صابن بھی کھار قدرے پانی میں ہم وزن حل کر کے بعد حیض تین روز شیافہ لے

بعدہٗ جماع کرے۔

* پانچویں علت یہ ہے کہ اعتدال سے زیادہ رحم میں گرمی پیدا ہو جانا۔

علامت:۔ دل کا دھڑکنا اور دل کے مقام پر درد ہونا۔

علاج:۔ گائے کے گھی میں مغز تیب دیم، گل گلاب پیس کر شیافہ لے بعد تین یوم صحبت کرے۔

* چھٹی علت یہ ہے کہ اعتدال سے زائد سردی جمع ہو جائے۔

علامت:۔ بعد جماع چھاتی میں درد ہوتا ہے۔

علاج:۔ کلونجی زیرہ سیاہ ہموزن پاؤ سیر تلی کے تیل میں پکائیں جب نصف رہ جائے روئی

ترکر کے تین یوم شیافہ لے، بعدہٗ جماع کرے۔

* ساتویں علت یہ ہے کہ دیو پری ام صبیان کا اثر ہونا۔

علامت: بعد صحبت کسی قسم کا درد نہ ہونا۔

علاج: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم تلسون الحرش الکریم و الملک القدیم

والعطاء العظیم والصراط المستقیم نیک ساعت میں مشک و زعفران سے لکھ کر بعد

طہارت حیض کمر میں باندھے اور ہم بستر ہو۔

**۲۴ امتحان قسمت کہ صاحبِ اولاد ہو گی یا نہیں۔** اکثر بے اولاد حضرات اپنی زندگی کا ثمر دیکھنے کی خواہش میں بڑی بڑی رقمیں

برباد کر دیتے ہیں اکثر عورتوں کی کشتی حیات بھنور کی نذر ہو جاتی مگر گوہر مراد سے محروم ہی رہتی ہیں

اس لیے تندرستی اور پیسے کو داؤں پر لگانے سے پہلے امتحان قسمت ضروری ہے جو کہ حصہ اول

صفحہ ۱۳ د ۷ ، پر درج ہے سورۂ مزمل شریف بہتر ہے کہ عورت خود پڑھے اگر صحیح نہ پڑھ سکے تو

کسی حافظ قرآن سے پڑھوا کر اتنے دودھ پر دم کرالے کہ شکم سیر ہو جائے نہ بچے، اور نہ بھوکی

رہے بروز جمعرات روزہ رکھے، نماز کسی وقت کی قضا نہ ہو، بیہودہ گفتگو سے پرہیز کرے بہتر

ہے کہ زیادہ وقت تلاوت قرآن کریم میں گزارے اور شام کو افطار میں اسی دودھ کو پی لے

اگر دودھ ہضم نہ ہو تو صبر کرے؛ اور اگر دودھ ہضم ہو جائے تو مذکورہ امور کی طرف توجہ کرے،

یا حصہ اوّل سے کسی عمل و نقش کا انتخاب کرے یا رضوی کتب خانہ سے کندہ شدہ نقش معاون



حمل منگالے ساتھ ہی یہ عمل بھی کرے مجرب ہے۔

اچھی قسم کا انار لے کر ۲ ٹکڑے کرے اور پاؤ بھر کشمش پاؤ بھر بھنے چنے رکھے اس کے بعد

سورۂ والیٰسین شریف پڑھے ہر مبین پر انار کے ٹکڑوں پر دم کرتا جائے جب سورۂ یٰسین ختم ہو تو انار

اور کشمش چنوں پر بھی دم کر دے اور فاتحہ دے کر سات سلاطین کی روح پاک کو بخش کر کشمش

اور چنے بچوں کو تقسیم کر دے اور انار کا ایک ٹکڑا مرد کھائے اور دوسرا عورت کو کھلائے شب کو ہمبستر

ہو اس کے بعد باقی دو ٹکڑے دونوں زن و شوہر کھالیں اور غسل کر کے نماز فجر ادا کریں۔ فجر کی سنت

پڑھنے کے بعد گیارہ بار مرد و عورت یہ دعا پڑھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا ذَا الْعَرْشِ وَالْمُلْکِ

الْقَدِیْمِ یَا رَحْمٰنُ یَا سَتَّارُ یَا غَفَّارُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُكُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ

یَشَآءُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ بِحُرْمَةِ كُنْ فَیَكُوْنُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَیْرِ خَلْقِهٖ

مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ ۔ اگر دونوں میں ایک پڑھا ہو تو وہ زور سے پڑھے دوسرا سن کر دہراتا

جائے پھر فجر کے فرض ادا کرے اگر دونوں ان پڑھ ہوں تو کسی سے پڑھوا کر پانی پر دم کرا کے رکھ

لیں جو فجر کی سنت اور فرض کے درمیان پی لیں مولیٰ تعالیٰ اپنے کرم سے نواز دے گا۔

**۲۵ انشاء اللہ لڑکا ہی ہوگا۔** بزرگان خاندانِ رضویت کالپی شریف کا مشہور و مجرب عمل جو بطور تحفہ حضرت والد ماجد صوفی عزیز احمد صاحب مداح الرسول مدظلہٗ

کو عطا فرمایا جس کے اولاد نہ ہوتی ہو یا لڑکیاں ہی ہوں لڑکا نہ ہو یا حمل ساقط ہو جاتے ہوں

یا پیدائش کے بعد انتقال کر جاتے ہوں تو کچے سوت کے سات تار، عورت کی پیشانی کے بال

سے پاؤں کی انگلی تک ناپ لیں اور ساتوں تاروں کو ملا کر ان پر ۱۱ بار آیۃ الکرسی شریف اس

طرح پڑھے کہ ہر بار ایک گرہ لگاتا جائے اور دم کرتا جائے۔ اس گنڈے کو عورت کی کمر پر باندھے

جب تک بچہ تولد نہ ہو ہرگز نہ کھولے یہاں تک کہ وقت غسل بھی جدا نہ کرے جب آثار حمل ظاہر

ہوں تو گھر کی پکائی ہوئی سفید میٹھی چیز پر حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ عنہ و شیخ محمد افضل صاحب

کانپوری رحمۃ اللہ علیہ اور سیدنا اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی فاتحہ دلائیں اور دو رکعت نماز نفل

ادا کرے، پھر کھڑے ہو کر بغداد شریف کی طرف منہ کر کے عرض کرے حضور میرے لڑکا ہوا تو

حضور کی غلامی میں دے دوں گی اور اس کا نام غلام محی الدین رکھوں گی۔ اس کے بعد یقین

رکھے کر لڑکا ہی ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ پس جب بچہ پیدا ہو تو غسل دے کر کانوں میں اذان کہیں اور وہ گنڈہ ماں کی کمر سے کھول کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ بچے کی پیدائش کے ہر سال پر ایک روپیہ بطور نذر ڈالتے رہیں جب بچہ گیارہ سال کا ہو تو ان گیارہ روپے کی شیرینی یا اس میں جتنا چاہے زیادہ کی نیاز دلائے اور اس گنڈے کو محفوظ جگہ دفن کر دیں۔

## ع۳۶ نقش اکسیر اطفال و نظر بد

بچے کا رونا ضد کرنا۔ دودھ نہ پینا نہ سونا۔ نظر بد وغیرہ بہت سے کاموں کے لیے مجرب ہے۔

ھا ھا ھا ھا ھا ھا
ء ء ء ء ء ء
و و و و و و
د د د د د د
ط ط ط ط ط ط
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ

## ع۳۷ دافع دیو پری سحر خصوصاً شیر خوار بچوں کے لیے

یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

ابابکر
سرتی ہتر میکائیل
اللہ
محمد رسول

## ع۳۸ اگر کوئی بچہ رات کو ڈرتا یا چونکتا ہو

تو یہ سورہ مبارکہ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ بچہ دن رات آرام سے رہے گا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۔

# متفرق عمل و نقوش

### نسخہ جات مجربات مجموعہ اعمال برائے شفائے امراض

## ع۳۹ چراغ خورد روشن کرنے کی ترکیب برائے شفائے امراض

جو حصہ اول (۲۴۲) پر مرقوم ہے چراغ کا عمل چاند کی



۴ تاریخ سے شروع کرنا بہتر ہے اور اگر مرض شدید یا خطرناک ہو اور چار تاریخ کے انتظار میں مرض کے بڑھ جانے یا مریض کی موت واقع ہو جانے کا امکان ہو تو فوراً عمل شروع کر سکتے ہیں ایسے موقع پر تاریخ مقررہ پر چراغ روشن کرنا ضروری نہیں۔

(۲) چراغ کو ایسی جگہ رکھ کر روشن کریں کہ اس کے سامنے بیٹھنے والا ایک مریض یا زیادہ جتنے بھی ہوں سب کا منہ چراغ اور قبلہ کی جانب ہو۔

(۳) چراغ میں چاروں سمت بتی رکھ کر روشن کی جائیں گی۔

(۴) چراغ کی جو بتی مشرق کی جانب رہے گی۔ چراغ میں اس بتی کی جگہ مشرق کھدا ہوا ہے۔ لہٰذا چراغ کو اس طرح رکھیں کہ اس بتی کا رخ پورب کی جانب رہے کہ جس پر مشرق لکھا ہوا ہے۔

(۵) مرض معمولی ہو یا شدید چراغ کو ۴۰ یوم ضرور جلائیں اگرچہ مریض ۴۰ دن سے پہلے ہی شفایاب ہو جائے اگر مجبوراً ترک کرنا پڑے تو ع۶ کے مطابق فاتحہ دلا کر عمل تمام کرے۔

(۶) جس دن عمل شروع کریں اس دن تھوڑا آٹا اپنے خرچ کے آٹے میں سے نکال کر ایک برتن میں ڈال دیں۔ اس کے بعد ہر روز اسی طرح چراغ روشن کرنے سے پہلے ایک چٹکی آٹا ڈالتے رہیں۔ جب عمل ترک کریں اس دن جمع شدہ آٹے کی روغنی روٹی یا پراٹھے اور کچھ حلوہ پکا کر سلاطین اربعہ یعنی خواجہ عبد الکریم مشرقی۔ خواجہ عبد الکریم مغربی۔ خواجہ عبد الجلیل جنوبی۔ خواجہ عبد الرشید شمالی رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی فاتحہ دلا کر خود کھائیں مریض کو کھلائیں اپنے اور پڑوس کے نابالغ بچوں کو کھلائیں۔

(۷) عمل شروع کرنے سے پہلے چراغ روشن کرنے والا خواہ وہ مریض ہو یا کوئی دوسرا تازہ وضو کرے۔ اگر مریض وضو کرنے کے لائق نہ ہو یا پانی نقصان دیتا ہو تو تیمم کرا کے چراغ کے سامنے بٹھائے یا لٹائے مگر اس طرح کہ مریض کا منہ چراغ کی جانب رہے۔

(۸) اگر خلل دماغ کا مریض ہو تو اس کے لیے وضو یا تیمم کی حاجت نہیں مگر ایسے مریض اٹھ کر بھاگنے کی کوشش کرتے ہیں ایسے مریض کے لیے دو ایک افراد عمل پڑھنے والوں کے علاوہ ہوں جو صرف مریض کی دیکھ بھال رکھیں تاکہ عمل میں خلل نہ پڑے۔

(۹) اگر مریض خود پڑھ سکتا ہو تو خود پڑھے یا مریض کے دوست احباب یا اہل خانہ

اس میں مرد و عورت کی قید نہیں۔ نہ تعداد کا تعین ہے خواہ ایک شخص پڑھے یا چند افراد
مل کر عمل کریں۔ خواہ کسی ایک مریض کی شفاء کی نیت سے عمل کریں۔ یا ہر فرد اپنے اپنے
مرض کی شفاء کی نیت سے پڑھیں فائدہ تمام حاضرین کو پہنچے گا۔

(۱) چراغ کو روشن کرنے کی جگہ رکھ کر مریض اور دیگر حاضرین چراغ روشن کرنے سے پہلے
شافی شفا شافی بغیر گنتی چند بار پڑھیں۔ لبعدہٗ

(ا) گیارہ بار درود غوثیہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ
الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔ پھر

(ب) ایک بار یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدِدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ
یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پڑھ کر مریض اپنے لیے اور دیگر حضرات جس مریض کی شفاء کی
نیت سے حاضر ہوں اس کا نام لے کر شفاء کاملہ کی دعا کریں۔ اس کے بعد ایک شخص چراغ
روشن کرے۔ بعد چراغ روشن کرنے کے

(ج) دس بار درود شریف — (د) ۱۲ بار یَا غَنِیُّ یَا کَرِیْمُ یَا اَحَدُ یَا مُعِیْدُ۔

(ھ) دس بار درود شریف — (و) گیارہ بار یَا شَیْخ عَبْدُ الْقَادِرْ جِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ۔

(ز) ۱۶ بار یَا سَادَاتِیْ اَنَا عَبْدُ الْکَرِیْمِ الْمَغْرِبِیْ وَعَبْدُ الْجَلِیْلِ الْجُنُوْبِیْ وَعَبْدُ الرَّحِیْمِ
الْمَشْرِقِیْ وَعَبْدُ الرَّشِیْدِ الشِّمَالِیْ اَغِیْثُوْنِیْ بِحَقِّ غَوْثِنَا وَغَوْثِکُمُ الشَّیْخ عَبْدِ الْقَادِرِ
جِیْلَانِیْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ ۱۵۴۴ بار شافی شفا شافی۔

۱۱ بار درود غوثیہ پڑھ کر پانی اور مریض پر دم کریں جو مریض عمل خود پڑھ رہا ہو وہ اپنے
پر دم کرے پانی دم کیا ہوا مریض اور تمام حاضرین گھر کے بچے سب پیئں۔

اس کے بعد چراغ کو گل کر دیں اور اسی طرح ہر روز عمل کریں۔

(۱) یاد رکھیئے کہ عمل میں شرکت کرنے والے تمام حضرات ایک ہی مریض کی صحت کی
نیت سے شریک ہوں یا ہر ایک مختلف مریضوں کی شفا کے لیے وہ شافی شفا شافی ۱۵۴۴
کی تعداد سب مل کر پوری کریں جس طرح ختم خواجگان وغیرہ پڑھا کرتے ہیں۔

(۲) اور اگر تمام حضرات اپنے اپنے لیے یا ہر ایک الگ الگ مریض کی شفاء کی نیت سے



شریک ہوں تو سوائے شافی شفا شافی کے باقی الف سے تا ز تک ہر نمبر کے عمل کو مذکورہ
تعداد میں ہر ایک شخص کو الگ الگ پڑھنا ضروری ہے۔

شفائے امراض مہلک میں چھوٹے چراغ کے بعد اگر کوئی عمل ہے تو وہ صرف بڑا چراغ ہے
آگے مرضی مولیٰ میں کس کا دخل ہے قضا حق ہے صبر کرنا چاہیے (ان اللہ مع الصابرین)

## نسخہ جات صوفی عزیز احمد مدظلہ العالی

**۲۱ پارے کی گولی بنانے کی ترکیب جو قوت باہ اور بھوک بڑھانے میں بے مثل ہے۔**
خالص چاندی کے ورق اور پارہ ہموزن لے کر دونوں کو اتنا کھرل کریں کہ گولی بندھ جائے جب گولی بندھ جائے تو اس کو ایک
دن رات سرکہ میں ڈال دیں جب سخت ہو جائے تو احتیاط سے رکھیں اگر دودھ میں ڈال
کر دودھ پکا کر پیئیں تو دودھ جلد ہضم ہوگا باہ اور بھوک میں زیادہ ہوگی چہرہ پر سرخی نمودار
ہوگی۔ نیز بلغمی امراض میں بہت فائدہ مند ثابت ہوگی۔

**۲۲ بلغمی کھانسی کے لیے بے نظیر گولیاں۔**
اصل السوس مقشر ۶ ماشہ۔ زوفائے خشک ۶ ماشہ مرچ سیاہ ۳ ماشہ۔ کوٹ چھان کر سیاہ مرچ برابر
گولیاں بنا کر سائے میں خشک کر لیں۔ بر وقت ضرورت منہ میں رکھ کر چوسیں سارا بلغم جو سینے
میں جمع ہو گیا ہے با آسانی خارج ہو کر کھانسی کو آرام ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**۲۳ دیگر ہر قسم کی کھانسی کے لیے جوشاندہ**
گل بنفشہ ۳ ماشہ۔ گاؤزبان ۳ ماشہ۔ بادیان ۳ ماشہ۔ تخم خطمی ۳ ماشہ۔ عناب ۵ دانہ۔ اصل السوس ۳ ماشہ۔
مویز منقی ۷ دانہ۔ سپستان ۹ دانہ۔ پرسیاؤشاں ۳ ماشہ۔ رات کو تازہ پانی میں بھگو دیں۔ صبح کو
چھان کر شربت بنفشہ ۲ تولہ یا شکر ۲ تولہ ملا کر پیئیں بہت جلد کھانسی اور بخار۔ بلغمی نزلہ زکام
اور بدن میں جو درد وغیرہ نزلہ زکام کے سبب سے ہوتا ہے سب سے بفضلہٖ تعالیٰ نجات ہو
گی کم سے کم ۵ دن ورنہ ۷ دن پیئیں۔

**۲۴ لاجواب طلا**
جلاپہ ۱ عدد۔ کرم سرخ ۱ ماشہ (یعنی گھینسا جو زمین کے اندر ہوتا ہے
مچھلی کے شکار کا چارہ بھی ہے) حب السلاطین یعنی جمالگوٹہ ۲ عدد

درمرارۂ دیک یعنی مرغ کے پتے میں ملا کر خوب کھرل کریں خوب گھوٹیں کر سب ایک ذات ہو جائے۔ یہ طلا صرف تین روز ورنہ ۷ روز عضو پر مالش کریں۔ انتہائی فائدہ مند ثابت ہوگا۔

**۴۴ دوائے عجیب و فعل غریب اس نسخہ کا نام کایا پلٹ ہے۔** ایک تربوز پختہ اور بڑا لے کر بیچ سے دو پارہ کریں ایک ٹکڑا علیحدہ رکھیں اور دوسرے ٹکڑے کو گودے سے خالی کرکے صندل سفید ۲ ماشہ طباشیر ۲ ماشہ پیس کر باریک کرکے خالی ٹکڑے میں چاروں طرف بچھا دیں۔ اس کے اوپر سے کشمش جتنی آسکے بھر دیں اس کے بعد دوسرا ٹکڑا جو علیحدہ رکھا ہے اس کے اوپر رکھ کر خوب مضبوطی کے ساتھ کسی چیز سے باندھ دیں اور آفتاب کے سامنے دس روز دھوپ میں رکھیں، دن میں دھوپ میں رکھیں رات کو سایہ میں رکھ دیا کریں بعد دس یوم کے کھول کر جو کچھ برآمد ہوا سے کپڑے میں چھان کر شیشے کے برتن میں سنبھال کر رکھ لیں۔ ہر روز نہار منہ دو ماشہ کھالیا کریں پھر قدرت الٰہی کا مشاہدہ کریں دیگر احتمال ست کہ شراب نگردد و سکر بیاورد، ورنہ حرام باشد)

**۴۵ مقوی دماغ و زیادتی عقل و خرد و دافع دردِ سر کہنہ** قرنفل ۳ ماشہ۔ زنجبیل ۳ ماشہ تخم خرفہ ۳ ماشہ۔ جوز الطیب ۳ ماشہ سنبل شونیز ۱ ماشہ۔ سب کو ملا کر سفوف کرکے رکھ لیں۔ سہ چند شہد خالص کا قوام کریں اور جب قوام تیاری پر آئے تو اس میں ایک لیمو کا عرق نچوڑ دیں بعدہٗ سفوف شامل کرکے معجون بنا کر رکھ لیں ۳ ماشہ سے ۵ ماشہ تک روزانہ صبح اور سوتے وقت ہمراہ عرق گاؤ زبان ایک چھٹانک یا پانی سے کھالیا کریں یہ معجون دماغ کو قوت دے گی عقل زیادہ کرے گی اور کمزوری دماغ سے جو درد سر لاحق ہوگا رفع ہوگا۔

**۴۶ پیٹ کے کیڑے مار کر نکالنے کا جوشاندہ** شاہترہ ۵ ماشہ۔ بائبڑنگ ۵ ماشہ۔ پوست بیلہ زرد ۵ ماشہ آدھ پاؤ پانی میں جوش دیں جب چھٹانک بھر رہ جائے چھان کر شکر بقدر ضرورت ملا کر پلا دیں، سات روز پلانا کافی ہے۔

**۴۷ روشنی چشم بڑھانے اور قائم رکھنے کا عمل۔** یہ نقش خاص اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کا ستجو ہے بڑا زود اثر اور مجرب ہے لکھ کر موم جامہ



کرکے سر پر باندھیں۔ جس طرف کی آنکھ میں تکلیف زیادہ ہو یا پانی آتا ہو یا جالا پڑ رہا ہو اسی طرف کی آنکھ اور کان کے درمیان رہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| فکشفنا | عنک غطائک | فبصرک | الیوم حدید |
|---|---|---|---|
| ۳۹۳ | ۱۱۳ | ۵۳۲ | ۱۱۶۹ |
| کافی | ۲۹۰ | ۱۱۷۲ | ۵۳۳ |
| ۱۱۷۱ | ۸۳۳ | ۱۱۰ | شافی |

**۴۸ نقش برائے ناف** اس نقش کی اعلیٰحضرت قدس سرہٗ نے بہت تعریف فرمائی ہے۔

۷۸۶

| ۳۸۰۹ | ۳۸۲۲ | ۳۸۱۹ | ۳۸۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۸۲۰ | ۳۸۱۵ | ۳۸۰۸ | ۳۸۲۱ |
| ۳۸۱۴ | ۳۸۱۷ | ۳۸۲۴ | ۳۸۱۱ |
| ۳۸۲۳ | ۳۸۱۲ | ۳۸۱۳ | ۳۸۱۸ |

**۴۹ قوت باہ کے لیے عجیب الاثر نسخہ۔** تخم پیاز گھر کے اندر یا محفوظ جگہ پر بوئے جب شلغیں نکلیں اور جڑ کی گرہیں بقدر سپاری کے ہو جائیں اس کے اوپر کی شاخوں کو تھوڑا کاٹ کر پھینک دیں باقی شدہ ہر شاخ میں ماشہ ماشہ بھر پارہ ڈال دیں۔ یہاں تک کہ پک جائیں اور قابل کھانے کے ہو جائیں تو ایک گرہ پیاز زمین سے نکال کر سالن کے ہمراہ پکا کر کھائیں اسی طرح ہر ساتویں روز ایک گرہ کھائے کم سے کم سات گرہ پیاز کھائے۔ عمر رسیدہ لوگوں کے لیے اس سے بہتر شاید ہی کوئی نسخہ ہو۔

**۵۰ نقش بواسیر خونی و بادی کے لیے بے نظیر ہے۔** گیہوں کے آٹے کی ٹکیہ پکا کر یہ نقش لکھ کر مریض کو ۷ روز تک کھلائے انشاء اللہ اس موذی مرض سے نجات ہو۔ یہی نقش انگشتری میں کندہ کرا کے رکھے اور پہنے تو اس مرض سے نجات ہو۔

لا الٰہ ۹ الا اللہ
محمد ۶ رسول اللہ

**۵۱ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کا مجرب نقش** ایک دانگے کی تختی پر یہ نقش لکھے اور فلاں کی جگہ دشمن کا نام لکھ دے اور ہینگ سے دھونی دے کر چولہے میں دفن کردے بہتر ہو کر منگل کے روز

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | فلاں | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن |
| فلاں | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |

بعد طلوع آفتاب اس نقش کو کندہ کرائے۔

**۵۲** جو عورتیں ہسٹریا کے مرض میں مبتلا ہوں اس نقش کو کندہ کر کے انگشتری میں رکھ کر پہنیں۔

| لا اله | الا الله | محمد | رسول | الله |
|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا رحمٰن | یا رحیم | یا ستار | یا غفار |
| یا کریم | یا وہاب | یا بدوح | یا غفور | یا شکور |

## ۵۳ نقش حیض و نفاس جاری کرنے کے لیے

۷۸۶

| ح | ھ | م | ی |
|---|---|---|---|
| ۱۱۵ | عل | د | دکا |
| دو | ۱۵ | ۱۱ | مرع |
| ۱۱ | ۳ | ۲ | ۱۹ |

اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی بائیں ران میں باندھے۔

## ۵۴ خونِ حیض کو روکنے کے لیے۔

خون حیض بار بار آتا ہو اور بند کرنا مقصود ہو تو یہ نقش لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے۔

۷۸۶

| عہ | عہ | عہ | عہ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

## ۵۵ نقش بچوں کی پسلی کے لیے۔

بچوں کی پسلی چلنے کے عارضہ میں یہ دونوں نقش دو طرف، کندہ کر کے پہنا دیں اس عارضہ سے بچہ محفوظ رہے گا اور اگر ہوگا تو دفع ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۱۴۲ | ۱۰۹ | ۱۴۷ | ۳۱۰۲ |
|---|---|---|---|
| یا سلام | یا حفیظ | یا مومن | یا شافی |
| ۱۳۸ | ۳۱۰۱ | ۱۴۳ | ۱۰۰۸ |
| ۳۱۰۰ | ۱۴۵ | ۱۰۱۱ | ۱۴۴ |
| ۱۰۱۰ | ۱۴۶ | ۳۰۹۹ | ۱۴۶ |

۷۸۶

یا اللہ — یا اللہ — یا اللہ — یا فتاح — یا فتاح — یا حادی — یا حادی — یا حافظ

## ۵۶ نقش جھوگا۔

یہ مرض بچوں کو اکثر ہو جاتا ہے بچہ رنگ بدلتا ہے۔ اینٹھتا اکڑتا ہے جبڑے سخت ہو جاتے ہیں اور آخر کار ابھی ہلک عدم ہو جاتے ہیں چونکہ اس مرض کا اثر صبیان سے تعلق رکھتا ہے اور ماں کے پیٹ سے بھی اثر ہو جاتا ہے جس کا ظہور بچہ کی پیدائش کے بعد جھوگا یا پسلی کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے اس کے دفع کرنے کے لیے اس دعا کو مع دونوں

نقشوں کے لکھے اور نیلے کپڑے میں کر کے حاملہ عورت کے باندھے جب بچہ پیدا ہو فوراً ماں کے گلے سے اتار کر بچہ کے گلے میں ڈالیں۔

دعا یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم شطوشا شصحا اخت ام ۱ ۲ الصبیان ابنا صالحا طویل العمر محمد و علی وحسن وحسین و صلّی اللہ علی خیر خلقہٖ محمّدٍ وّاٰلہٖ وَاَصحابِہٖ اَجمَعِینَ یَاحَافِظُ یَاحَفِیظُ اور دعا کے نیچے یہ دونوں نقش لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲عم | ۹عمر | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۶عمر | ععمر |
| ۸عمر | ۳عمر | ۸ | ۱ |
| عمر | ۵ | عمرعمر | ۷عمر |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲عمر | ۶ | ۵ ۴ | ۷ |
| ۹ عمر | ۳ | ۴۶ | ۳ |
| ۵ | ۲ ۴ | ۸ | ۴۴ |
| ۴ | ۸ ۴ | ۱ | ۷عمر |

۵۵ برائے دفع جمو گا

اس نقش کو چاندی کی تختی پر کندہ کرا کے بچے کے گلے میں ڈالے بچہ اس موذی مرض سے محفوظ رہے گا۔

| ۱۳۱ سلامٌ | ۱۱۰ علے | ۱۱۶ مر[illegible] | ۲۶۸ دھوون |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷ | ۲۶۷ | ۱۳۲ | ۹ |
| ۲۶۶ | ۱۱۴ | ۱۱۳ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۴ | ۲۶۵ | ۱۱۵ |

اور اگر مبتلا ہو چکا ہے تو اس مرض سے نجات پا کر انشاء اللہ تندرست ہو جائے گا۔

## ۵۶ درد سر اور آدھے سر کے درد کے مجرب نقوش

برائے درد سر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ط | ط | ط | ط |
| ط | ط | ط | ط |
| ط | ط | ط | ط |
| ط | ط | ط | ط |

پورے سر کے درد کے لیے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ک | ه | ی | ع | ص |
| ع | ص | ک | کھ | ی |
| ه | ک | ی | ع | ص |
| ص | ک | ھ | ی | ع |
| ی | ع | ص | لٓ | ھ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ |

آدھے سر کے لیے جس طرف درد ہو اس کے دوسری جانب موم جامہ کر کے باندھے۔

**ع۵۹ برائے دردِ سر** جو کسی طرح قابو میں نہ آتا ہو جمعہ کے دن صبح پہلی ساعت میں جو زہرہ کی ساعت کہلاتی ہے لکھے اور موم جامہ کرکے سر پر باندھے انشاء اللہ فوراً درد میں سکون ہو۔

بحق کہیعص و بحق حمعسق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم [illegible]

| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح |

**ع۶۰ نقش دمہ** حضور مفتی اعظم ہند نے یہ نقش دمہ کے لیے دیا تھا۔ محبت علی صاحب کو ایک ہفتہ یہ نقش پینے سے مرض جاتا رہا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۱۶۵۱ | ۷۱۶ | ۱۱۰۱۹ | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۵۸۲ | ۵۷۹ | ۸ |
| ۵۸۰ | ۷ | ۲ | ۵۸۱ |
| ۶ | ۵۷۷ | ۵۷۴ | ۳ |
| ۵۸۳ | ۴ | ۵ | ۵۷۸ |

[illegible]

ابجح ع بحرمۃ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وصحبہ وسلم۔

**ع۶۱ دودھ بڑھانے کا بہترین عمل۔** عورتوں کا دودھ اکثر نظر اور کبھی خون کی کمی یا بیماری کی وجہ سے سوکھ جاتا ہے یا اتنا کم ہوتا ہے کہ بچے کی شکم سیری نہیں ہو پاتی اس کے لیے دودھ بڑھانے کی رکابی جو حصہ اول میں موجود ہے بہت ہی مجرب ثابت ہوئی مگر یہاں ایک ایسا عمل تحریر کیا جاتا ہے جو عورتوں اور جانوروں گائے بھینس بکری سب کے لیے مفید ہے۔

سورۂ قدر انا انزلناہ فی لیلۃ القدر آخر سورہ تک ۲۱ بار پڑھ کر تین دن کسی کھانے کی چیز پر دم کرکے کھلائے اور جانوروں کو نمک پر دم کرکے دے۔



# باب ع۲

# علم الاعداد

علم الاعداد عاملین کے لیے بہت ضروری اور اہم فن ہے کوئی عمل ایسا نہیں جس میں اعداد کی قید نہ ہو کسی آیت یا اسم کا نقش تو بغیر علم الاعداد کے بھر ہی نہیں سکتے۔ اس کتاب میں اعداد نکالنے اور اس کا نقش بنانے کا طریقہ اور ضروری امور میں ان سے کس طرح کام لیا جا سکتا ہے مختصراً تحریر کیا جا رہا ہے۔

ع۶۲

## جدول اعداد قمری

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ |
| ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## جدول اعداد ایام فارسی

ع۶۳

| شنبہ | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہار شنبہ | پنجشنبہ | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵۷ | ۳۸۷ | ۳۶۷ | ۴۲۲ | ۵۶۶ | ۴۱۲ | ۱۱۸ |

اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے اعداد نکالنے کے کئی طریقے تحریر فرمائے ہیں جس میں دو بہت مشہور ہیں اعداد قمری دوسرے اعداد شمسی۔ اعداد قمری کی جدول تحریر کر دی گئی اعداد شمسی سے کس طرح اور کیا کیا کام لیے جا سکتے ہیں۔ دوسرے حصہ میں اس کی گنجائش نہیں اس لیے اعداد قمری پر ہی اکتفا کی جاتی ہے کہ عام طور پر اسی سے کام لیا جاتا ہے۔

کسی آیت یا نام کے اعداد نکالنا ہوں تو اس میں جو جو حروف ہوں ان کے اعداد اس

نقش کو دیکھ کر نکال لیں مثلاً اقبال احمد میں ا۔ ق۔ ب۔ ا۔ ل۔ ا۔ ح۔ م۔ د
۱۔ ۱۰۰۔ ۲۔ ۱۔ ۳۰۔ ۱۔ ۸۔ ۴۰۔ ۴
سب کا مجموعہ ۱۸۷ ہوتا ہے۔

نوٹ: اردو میں کچھ حروف زائد استعمال ہوتے ہیں مثلاً پ۔ چ۔ ژ۔ گ اس لیے یہ خیال رکھنا ضروری ہے کہ پ ب میں شامل ہوگا۔ چ ج میں ژ ز میں۔ گ ک میں شمار ہوگا اس طرح پ۔ چ۔ ژ۔ گ ب۔ ج۔ ز۔ ک کے عدد ہوں گے ساتھ ہی یہ بھی یاد رکھیں کہ جو حروف لکھنے میں آتے ہیں اعداد انہیں کے نکلیں گے۔ بعض لوگ تشدید والے الفاظ جو دو بار پڑھنے میں آتے ہیں۔ ان کے دوگنے اعداد شمار کرتے ہیں یہ طریقہ خود ساختہ اور غلط ہے۔

**۶۴۔ استخارہ از علم الاعداد** | نقل از مجموعہ اعمال اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ عطا فرمودہ حضرت محدث مولانا احسان علی صاحب مدظلہٗ مدرس مدرسہ منظر اسلام بریلی مریض کے متعلق اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ جسمانی مرض ہے یا سحر جادو کسی نے کیا ہے یا آسیب ہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ مریض کے نام کے حروف اور جس دن سائل نے سوال کیا ہے اس دن کے حروف لے کر دونوں کے عدد نکال لیے جائیں پھر دونوں کے اعداد جمع کر کے چار سے تقسیم کریں اگر تین باقی رہیں تو خلل آسیب ہے اور اگر دو باقی رہیں مرض جسمانی ہے۔ اگر ایک باقی رہے تو اندرونی بخار ہے اور چار سے برابر تقسیم ہو جائے تو سحر جادو تصور کریں اور جو معلوم ہو اس کا علاج کریں۔ مثلاً سائل نے شنبہ یعنی سنیچر کے روز سوال کیا کہ میری بہن جس کا نام اکبری ہے اس کو کیا مرض ہے تو شنبہ کے اور اکبری کے عدد نکالے جائیں گے۔

ش۔ ن۔ ب۔ ہ۔ ا۔ ک۔ ب۔ ر۔ ی ان سب کو جمع کیا تو ۵۹۰ ہوئے ان
۳۰۰۔ ۵۰۔ ۲۔ ۵۔ ۱۔ ۲۰۔ ۲۔ ۲۰۰۔ ۱۰

کو ۴ سے تقسیم کیا $\frac{590}{4}=147$ – ۲ تو ۲ بچے معلوم ہوا کہ مرض جسمانی ہے سحر، آسیب جادو وغیرہ نہیں ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

**اگر سوال کرے کہ مریض صحت یاب ہوگا کہ نہیں۔** | نام مریض کے اور مریض کی ماں کے نام اعداد اور جس دن سوال کیا ہے اس دن کے اعداد سب کو جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے۔ اگر ایک بچے مرض سخت ہے بدشواری صحت پائے گا۔ اگر دو باقی بچیں مرض بدرجہ اوسط ہے علاج سے جلد شفا ہوگی اور



اگر ۳ بچیں یعنی برابر سے تقسیم ہو جائے تو علامت زیست منقطع کی ہے خواہ مرض ہو یا آسیب وغیرہ۔

**اگر سوال کرے کہ پہلے میرا انتقال ہوگا یا زوجہ کا** | تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ شوہر کا نام مع نام والدہ اور زوجہ کا نام مع والدہ جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو پہلے مرد کا اور اگر ۲ بچیں تو زوجہ کا۔

**اگر سوال کرے کہ حاملہ کے لڑکا ہوگا یا لڑکی۔** | تو حاملہ کے نام کے عدد اور جس روز سوال کیا ہے اس دن کے عدد جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو لڑکا ہوگا ۲ بچیں تو لڑکی ہوگی اور ۳ بچیں تو حمل خام ضائع ہونے کی علامت ہے۔

**اگر سوال کرے کہ حمل زن تمام ہوگا یا ضائع ہوگا** | عدد نام حاملہ کے اور جس دن سوال کیا ہے اس دن کے اعداد جمع کر کے ۲ سے تقسیم کریں اگر ایک بچے حمل تمام ہو کر بچہ صحیح و سلامت پیدا ہوگا اور اگر ۲ بچیں تو قبل از وضع حمل ضائع ہونے کی علامت ہے۔

**اگر سوال کرے کہ فلاں عورت کو حمل ہے یا نہیں۔** | تو عدد اس عورت کے نام کے اور اس دن کے عدد جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے عورت حاملہ ہے ۲ بچیں تو نہیں اور اگر ۳ بچیں تو حمل تھا مگر غائب ہو گیا۔

**اگر سوال کرے کہ فلاں حاکم ظالم ہے یا عادل** | تو نام سائل اور یوم مسئول یعنی جس دن سوال کیا ہے عدد نکال کر جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے حاکم عادل ہے ۲ بچیں حاکم ظلم و عدل میانہ روش اختیار کئے ہوئے ہے اور اگر ۳ بچیں تو ظالم ہے۔

**اگر سوال کرے کہ مابین مرد و زن وصل ہوگا یا نہیں۔** | تو نام مرد مع نام والدہ اور نام زن مع نام والدہ سب کے عدد

نکال کر جمع کر کے ۵ سے تقسیم کرے اگر ایک یا ۲ یا ۳ یا ۵ باقی رہیں تو دونوں کا آپس میں وصل ہوگا اور دوستی قائم رہے گی اور اگر ۲ یا ۴ باقی رہیں ہرگز دونوں کے درمیان دوستی اور وصل کی امید نہیں

**اگر سوال کرے کہ فلاں شخص دوستی سے پیش آئے گا یا نہیں**

چاہیئے کہ سائل کے نام کے اعداد اور اس دن کے اعداد نکال کر جمع کر کے ۴ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو دشمنی ہو اگر ۲ بچیں دوستی ضرور ہو اگر ۳ بچیں بظاہر دوستی اور محبت جتائے مگر بباطن دلی دشمنی رکھے اگر ۴ بچیں ہر طرح ظاہر و باطن دوستی و محبت ہو۔

**اگر سوال کرے کہ فلاں چیز یا مال ہاتھ آئے گا یا نہیں۔**

اعداد نام سائل اور اعداد اس دن کے شمار کرے پھر دو سے تقسیم کرے اگر ایک بچے ہاتھ نہیں آئے گا۔ مگر بدشواری اور اگر ۲ بچے ہاتھ آئے گا بآسانی۔

**اگر سوال کرے کہ مال مجھے کہاں سے دستیاب ہوگا۔**

مندرجہ بالا طریقے سے اعداد نکال کر جوڑ کر ۷ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو عورتوں سے یا جو لکھنے کا کام کرتے ہیں وغیرہ وغیرہ اگر ۲ بچے تو مردوں سے اگر ۳ بچیں تو زمین کی پیداوار سے اگر ۴ بچیں تو سفر کرنے سے اگر ۵ بچیں تو میراث ترکہ وغیرہ سے ۶ بچیں تو تجارت سے اگر ۷ بچیں تو قرض سے۔

**اگر سوال کرے فلاں عورت سے شادی کرتا ہوں موافقت رہے گی یا نہیں**

چاہیے کہ نام سائل مع والدہ و نام عورت مع والدہ نکال کر سب کو جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے عورت سے موافقت رہے ۲ بچیں موافقت نہ ہو اگر ۳ بچیں تو عورت کے صالح ہونے کی علامت ہے۔

**اگر سوال کرے کہ فلاں شخص کس حالت میں ہے**

اعداد نام سائل و اعداد اس دن کے جمع کرے اگر ایک بچے عیش میں ہے اگر ۲ بچیں تو زندہ ہے مگر تکلیف میں ہے ۳ بچیں تو بہت نازک حالت میں ہے۔

**اگر سوال کرے کہ یہ دو تن یکجا ہوں گے یا نہیں۔**

نام سائل اور دن کے اعداد نکال کر جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے



اگر ایک بچے تو نہیں اور ۲ بچیں تو ہاں۔

**اگر سوال کرے کہ یہ خبر صحیح ہے یا جھوٹ۔**

مندرجہ بالا طریقے سے سائل اور دن کے اعداد جمع شدہ کو ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو جھوٹ اور ۲ بچیں تو صحیح و درست۔

**اگر سائل کسی غائب کے متعلق پوچھے کہ کس حال میں ہے۔**

نام سائل و روز کے اعداد شمار کر کے جمع کرے پھر ۴ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو قید میں ہے ۲ بچیں جلد واپس آئے اگر ۳ بچیں ہرگز واپس نہ آئے اگر ۴ بچیں تو دو ہفتہ یا دو ماہ یا دو سال میں واپس آئے یا خیریت کی خبر پہنچے۔

**اگر سوال کرے کہ غائب زندہ ہے یا مردہ**

غائب کا نام مع والدہ اور اس روز کے اعداد شمار کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے مردہ اور ۲ بچیں تو زندہ ہے۔

**اگر سوال کرے کہ غائب واپس آئے گا یا نہیں۔**

مندرجہ بالا طریقہ سے اعداد نکال کر ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو نہ آئے اور ۲ بچیں تو واپس آئے۔

**اگر سوال کرے کہ یہ اُمید پوری ہوگی یا نہیں۔**

نام روز اور نام سائل کے اعداد جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک باقی رہے تو بر آئے گی ۲ بچیں تو نہیں اور کس تدبیر سے بر آئے گی اس کے لیے مندرجہ بالا اعداد کو ۳ سے ضرب دے کر ۴ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو تجارت پارچہ سے ۲ بچیں تو چاندی کی تجارت سود مند ہوگی اگر ۳ بچیں تو حیوانات کی تجارت سے اور ۴ بچیں تو سب بے سود۔

**اگر سوال کرے کہ اس دوا سے فائدہ ہوگا یا نہیں۔**

چاہیے کہ سب دواؤں کے نام اور دن کے اعداد نکال کر جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو فائدہ مند ہے ۲ بچیں تو حکم مباح یعنی نہ نقصان نہ مفید۔

اور ۳ بچیں تو اس دوا سے نقصان پہنچنے کا احتمال ہے۔

**اگر سوال کرے کہ سفر کروں یا نہ کروں،** عدد نام سائل و عدد یوم سب کو جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ا بچے سفر نہ کرے اور ۲ بچیں تو کرے۔

**اگر سوال کرے کہ اس سفر میں فائدہ ہوگا یا نہیں۔** سائل اور دن کے اعداد جمع کر کے ۳ سے تقسیم کرے ا بچے تو نقصان ۲ بچیں تو نفع ۳ بچیں تو حکم اوسط ہے۔

**اگر سوال کرے کہ گھر بچہ کس سمت گیا ہے۔** مندرجہ بالا طریقہ سے اعداد نکال کر تین گنا کرے یعنی ۳ سے ضرب دے حاصل اعداد کو ۴ سے تقسیم کرے اگر ا بچے تو جانب مشرق ۲ بچیں تو شمال یعنی اتر ۳ بچیں تو جانب مغرب اور ۴ بچیں تو جنوب یعنی دکھن کی سمت گیا ہے۔

**اگر سوال کرے کہ مال مسروقہ ملے گا یا نہیں۔** مندرجہ بالا طریقہ سے عدد نکال کر ۲ سے تقسیم کریں اگر ا بچے تو نہیں اور ۲ بچیں تو ہاں۔

**اگر سوال کرے کہ چور مرد ہے یا عورت۔** سائل اور دن کے اعداد جمع کر کے ۲ سے تقسیم کریں اگر ا بچے تو مرد ہے اور ۲ بچیں تو عورت۔

**اگر سوال چور کے رنگ وغیرہ کا ہے** تو مندرجہ بالا طریقہ سے اعداد نکال کر ۳ سے تقسیم کرے اگر ا بچے تو رنگ سفید مائل بہ زردی اگر ۲ بچیں تو رنگ سرخ مائل بہ سبزی اور اگر ۳ بچیں تو رنگ گندمی سانولا ہے۔

**اگر سائل پوچھے کہ فلاں سے رنجش ہے اور مقدمہ چل رہا ہے انجام کیا ہوگا،** چاہیے کہ عدد نام اس روز کے اور دونوں مدعی مدعا علیہ کے ناموں کے اعداد سب جمع کر کے ۴ سے تقسیم کریں اگر ا بچے سائل غالب آئے ۲ بچیں تو اس کے برعکس ۳ بچیں تو صلح کی امید ہے ۴ بچیں تو رنجش و خصومت زیادہ ہونے کی علامت ہے۔

**اگر سوال کرے کہ کون سا کام کروں جس سے فائدہ ہو۔** عدد نام سائل اور اس دن کے



اعداد نکال کر ۴ سے تقسیم کرے اگر ایک بچے تو تجارت زمین سے پیدا ہونے والی اشیاء کی ۲ بچیں تو کھیتی اور زراعت وغیرہ اور اگر ۳ بچیں تو تجارت پارچہ اور اگر ۴ بچیں تو نوکری اور ملازمت سے مال ہاتھ آئے۔

**اگر سوال کرے کہ فلاں کے ساتھ شرکت کرنا مفید ہوگا یا نہیں۔** نام سائل اور دن کے اعداد کو جمع کر کے ۲ سے تقسیم کرے اگر ا بچے تو شرکت بری ہے اور ۲ بچیں تو مفید ہے۔

(از اقبال احسن)

**خصوصی نوٹ بابت استخارہ علم الاعداد** علم اعداد کے استخارے اکثر دیکھنے میں آئے عموماً اس علم کے ماہرین اس کے خصوصی اشارے مخفی رکھتے ہیں یہی وجہ ہے کہ علم الاعداد سے لوگ کما حقہ فائدہ نہیں اٹھاتے۔

اس استخارہ میں بھی ایک امر مخفی نظر آتا ہے وہ یہ کہ سائل کے نام اور دن کے اعداد کے ساتھ اس کے سوال کے اعداد بھی شامل کرنا ہوں گے۔ یعنی سائل کے نام اور اس دن کہ جس روز سوال کیا جا رہا ہے دونوں کے اعداد اور سائل کا پورا سوال جو اس کی زبان سے الفاظ ادا ہوں لکھ لے اور اس پوری عبارت کے اعداد نکالے انشاء اللہ جواب صحیح نکل آئے گا۔

**ع۶۵ نقش بنانے کا طریقہ** عام طور پر دو قسم کے نقوش زیادہ تر کام میں لیے جاتے ہیں مربع اور مثلث نقش مربع ۱۶ خانے کا ہوتا ہے۔ اور نقش مثلث ۹ خانہ کا۔ جس آیت یا اسم کا نقش بنانا ہو تو اس کے اعداد نکال کر جمع کر لیں پھر قانون کے ۳۰ عدد کم کر کے ۴ سے تقسیم کر دیں اور حاصل عدد سے نقش پُر کریں۔ مثلاً بسم اللہ شریف کے اعداد ۷۸۶ ہوتے ہیں ۷۸۶ میں سے ۳۰ کم کئے تو باقی بچے ۷۵۶ اب ان کو ۴ سے تقسیم کیا تو ۴)۷۵۶(۱۸۹ حاصل عدد ۱۸۹ ہوئے اب ۱۸۹ ہی سے نقش بھرا جائے گا۔

**ع۶۶ نقش مربع بھرنے کا طریقہ** خانہ اوّل میں ۱۸۹ اور خانہ دوم میں ۱۹۰ اسی ترتیب

سے نقش بھرلیں۔ اب اس کے اعداد کو جس طرف سے بھی جوڑیں کے ۷۸۶ ہوجائیں گے اسی طرح ہر آیت اور ہر اسم کا نقش بنایا جا سکتا ہے۔ نوٹ: اگر کسی کے اعداد پورے تقسیم نہ ہوں تو نقش بھرتے وقت کسر دینا پڑتی ہے اگر ا بچے تو تیرھویں خانہ میں ایک بڑھائیں۔ اگر دو بچیں تو نویں خانہ میں ا بڑھائیں اور ۳ بچیں تو پانچویں خانہ میں ا بڑھائیں۔ مثلاً اسم باری تعالیٰ حلیم کے عدد نکالے تو ۸۸ ہوئے ۳۰ قانون کے کم کئے ۵۸ بچے اب ۴ سے تقسیم کیا ۱۴ ۲/۴ اس تقسیم میں دو بچے اب اسم یاحلیم کا نقش ۱۴ سے بھرنا ہے اور نویں خانہ میں ایک بڑھانا ہے یعنی نویں خانہ میں بجائے ۲۲ کے ۲۳ لکھیں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ آٹھواں | ۱۱ گیارھواں | ۱۴ چودھواں | ۱ خانہ اول |
| ۱۳ تیرھواں | ۲ دوسرا خانہ | ۷ ساتواں | ۱۲ بارھواں خانہ |
| ۳ تیسرا خانہ | ۱۶ سولھواں | ۹ نواں خانہ | ۶ چھٹا خانہ |
| ۱۰ دسواں خانہ | ۵ پانچواں خانہ | ۴ چوتھا خانہ | ۱۵ پندرھواں خانہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۵ | ۲۸ | ۱۴ |
| ۱۷ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۶ |
| ۱۶ | ۳۰ | ۲۳ | ۱۹ |
| ۲۴ | ۱۸ | ۱۷ | ۲۹ |

# مفتاح النقوش یعنی کلیدِ رازِ سربستہ

## از سیدی امام اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ عطا کردہ ڈاکٹر محمد صدیق صاحب

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۸) برائے محفوظی خوف مفسدین و متعصبین | (۱۱) برائے حصول مراد و دولت و صحت از زحمت | (۱۴) برائے جائز دوستی و محبت و تسخیر عوام | (۱) برائے حفاظت جان و صحت از بیماری |
| (۱۳) برائے جدائی و عداوت و بربادی دشمناں | (۲) برائے حفاظت مال از چور و دشمن سے | (۷) برائے دفع مرض و اماں از غرق آب | (۱۲) برائے دفع اعدا رو مقہوری اعدار |
| (۳) برائے اصلاح و صلح دوست برادران | (۱۶) برائے فتحیابی مقدمات و طاقات ارواح روحانیاں | (۹) برائے گریۂ طفلاں از درد شکم و امراض شکم | (۶) برائے حفاظت از سانپ بچھو و حاسدین |
| (۱۰) برائے تسخیر افسران حاکمان و امیران | (۵) برائے عشق فراواں اور محبوب کو حاضر لانے کا۔ | (۴) برائے زبان بندی و عقد النوم | (۱۵) برائے فراخی زراعت و دفع کرم از کھیتی |

جس مقصد کے لیے نقش دینا ہو اسی خانہ سے شروع کریں۔



مذکورہ بالا طریقہ نقش پُر کرنے کا جو درج ہوا اس پر عمل کرکے آپ کسی ایک اسم باری تعالیٰ سے ہر کام لے سکتے ہیں۔ خانہ مقصد سے نقش بھرنے کا طریقہ درج ذیل ہے۔

۱ — برائے حفاظت جان و صحت از بیماری۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۲ — برائے حفاظت مال از چور و دشمن۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |

۳ — برائے اصلاح صلح دوست برادران

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |

۴ — برائے زبان بندی و عقد النوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

۵ — برائے عشق فراواں اور محبوب کو حاضر کرنے کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

۶ — برائے حفاظت از سانپ و بچھو و حاسدین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۴ | ۱۵ |
| ۱۲ | ۷ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۱۱ | ۸ |

۷ — برائے دفع مرض و اماں از غرق آب۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۴ | ۱۴ | ۷ |
| ۶ | ۱۵ | ۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۰ | ۸ | ۱۳ |
| ۱۶ | ۵ | ۱۱ | ۲ |

۸ — برائے محفوظی خوف مفسدین و متعصبین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |

۹ — برائے گریۂ طفلاں از درد شکم و امراض شکم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۱۵ | ۴ |
| ۷ | ۱۲ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۸ | ۱۱ |

۱۰ — برائے تسخیر افسران حاکمان و امیران

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

۱۱ — برائے حصول مراد و دولت و صحت از زحمت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

۱۲ — برائے دفع اعداد مقہوری اعداد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

۱۳ — برائے جدائی و عداوت و بربادی دشمناں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

۱۴ — برائے جائز دوستی و محبت و تسخیر عوام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

۱۵ — برائے فراخی زراعت و دفع کرم از کھیتی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

۱۶ — برائے فتحیابی مقدمات و ملاقات ارواح روحانیاں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۶ | ۹ |
| ۱۴ | ۱ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱۳ | ۲ |

## نقشہ اسمائے باری تعالیٰ مع اعداد قمری

| اَللّٰہُ ۶۶ | رَحْمٰنُ ۲۹۸ | رَحِیْمُ ۲۵۸ | مَلِکُ ۹۰ | قُدُّوْسُ ۱۷۰ | سَلَامُ ۱۳۱ |
|---|---|---|---|---|---|
| مُؤْمِنُ ۱۳۶ | مُھَیْمِنُ ۱۴۵ | عَزِیْزُ ۹۴ | جَبَّارُ ۲۰۶ | مُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | خَالِقُ ۷۳۱ |
| بَارِیُٔ ۲۱۳ | مُصَوِّرُ ۳۳۶ | غَفَّارُ ۱۲۸۱ | قَھَّارُ ۳۰۶ | وَھَّابُ ۱۴ | رَزَّاقُ ۳۰۸ |
| فَتَّاحُ ۴۸۹ | عَلِیْمُ ۱۵۰ | قَابِضُ ۹۰۳ | بَاسِطُ ۷۲ | رَافِعُ ۳۵۱ | خَافِضُ ۱۴۸۱ |
| مُعِزُّ ۱۱۷ | مُذِلُّ ۷۷۰ | سَمِیْعُ ۱۸۰ | بَصِیْرُ ۳۰۲ | عَدْلُ ۱۰۴ | لَطِیْفُ ۱۲۹ |
| خَبِیْرُ ۸۱۲ | رَقِیْبُ ۳۱۲ | مُجِیْبُ ۵۵ | وَاسِعُ ۱۳۷ | حَکَمُ ۶۸ | وَدُوْدُ ۲۰ |
| عَظِیْمُ ۱۰۲۰ | غَفُوْرُ ۱۲۸۶ | شَکُوْرُ ۵۲۶ | عَلِیُّ ۱۱۰ | کَبِیْرُ ۲۳۲ | حَفِیْظُ ۹۹۸ |
| مُقِیْتُ ۵۵۰ | حَسِیْبُ ۸۰ | جَلِیْلُ ۷۳ | کَرِیْمُ ۲۷۰ | مَجِیْدُ ۵۷ | بَاعِثُ ۵۷۳ |
| شَھِیْدُ ۳۱۹ | حَقُّ ۱۰۸ | قَوِیُّ ۱۱۶ | وَکِیْلُ [illegible] | مَتِیْنُ ۵۰۰ | وَلِیُّ ۴۶ |
| حَمِیْدُ ۶۲ | مُحْصِیُ ۱۴۸ | مُبْدِیُٔ ۵۶ | مُعِیْدُ ۱۲۴ | مُحْیِیُ ۶۸ | مُمِیْتُ ۴۹۰ |
| حَیُّ ۱۸ | قَیُّوْمُ | وَاجِدُ ۱۴ | مَاجِدُ ۴۸ | وَاحِدُ ۱۹ | اَحَدُ ۱۳ |



| صَمَدُ ۱۳۴ | قَادِرُ ۳۰۵ | مُقْتَدِرُ ۷۴۴ | مُقَدِّمُ ۱۸۴ | مُؤَخِّرُ ۸۴۶ | اَوَّلُ ۳۷ |
|---|---|---|---|---|---|
| آخِرُ ۸۰۱ | ظَاھِرُ ۱۱۰۶ | بَاطِنُ ۶۲ | وَالِیُ ۴۷ | مُتَعَالِیُ ۵۵۱ | بَرُّ ۲۰۲ |
| تَوَّابُ ۴۰۹ | مُنْتَقِمُ ۶۳۰ | مُنْعِمُ ۲۰۰ | عَفُوُّ ۱۵۶ | رَؤُفُ ۲۸۶ | مَالِکُ الْمُلْکِ ۲۱۲ |
| ذُوالْجَلَالِ ۸۰۱ | وَالْاِکْرَامُ ۲۹۹ | رَبُّ ۲۰۲ | مُقْسِطُ ۲۰۹ | جَامِعُ ۱۱۴ | غَنِیُّ ۱۰۶۰ |
| مُغْنِیُ ۱۱۰۰ | مُعْطِیُ ۱۲۹ | مَانِعُ ۱۶۱ | ضَارُّ ۱۰۰۱ | نَافِعُ ۲۰۱ | نُوْرُ ۲۵۶ |
| ھَادِیُ ۲۰ | بَدِیْعُ ۸۶ | بَاقِیُ ۱۱۳ | وَارِثُ ۷۰۷ | رَشِیْدُ ۶۱۴ | صَبُوْرُ ۲۹۸ |
| دَیَّانُ ۶۵ | بَصِیْرُ ۳۰۲ | اَکْبَرُ ۲۲۳ | دَافِعُ ۱۵۵ | دَلِیْلُ ۷۴ | دَائِمُ ۴۵ |
| کَبِیْرُ ۲۳۲ | شَافِیُ ۳۹۱ | حَلِیْمُ ۸۸ | حَنَّانُ ۱۰۹ | مَنَّانُ ۱۴۱ | سَرِیْعُ ۳۴۰ |
| ھُوَ ۱۱ | سُبُّوْحُ ۷۶ | حَافِظُ ۹۸۹ | سَتَّارُ ۶۶۱ | مَانِعُ ۱۶۱ | مُسَبِّبُ الْاَسْبَابِ ۲۰۱ |
| اَحْکَمُ الْحَاکِمِیْنَ ۲۳۹ | مُحْتَسِبُ ۵۱۲ | کَافِیُ ۱۱۱ | وَافِیُ ۹۷ | عَادِلُ ۱۰۵ | حَکِیْمُ ۷۸ |
| ثَابِتُ ۹۰۳ | زَکِیُّ ۳۷ | مُبِیْنُ ۱۰۲ | یٰسِیْنُ ۱۳۰ | یٰسٓ ۷۰ | قَدِیْرُ ۳۱۴ |
| سُبْحٰنُ ۱۲۰ | مَحْمُوْدُ ۹۸ | صِدْقُ ۱۹۴ | نَقِیُّ ۱۶۰ | تَقِیُّ ۵۱۰ | قَائِمُ ۱۴۱ |

| اِلٰهٌ | مُحْفِيْ | بُرْهَانٌ | سُلْطَانٌ | سَلَامٌ | حَامِدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۸۳۰ | ۲۵۸ | ۱۵۰ | ۱۳۰ | ۵۳ |
| شَاهِدٌ | كَبِيْرٌ | مَالِكٌ | مَلِيْكٌ | حَاكِمٌ | عَالِمٌ |
| ۳۱۰ | ۲۳۲ | ۹۱ | ۱۰۰ | ۶۹ | ۱۴۱ |
| اَعْلٰی | وَحِيْدٌ | مُعِيْزٌ | مُعِيْنٌ | مُسْتَبِيْنٌ | حَامِدٌ |
| ۱۱۱ | ۳۰ | ۱۲۷ | ۱۷۰ | ۵۶۲ | ۵۳ |
| ا - ب | ج - د | ه - و - ز | ح - ط | ی - ك | ل - م |
| ۱، ۲ | ۳، ۴ | ۵، ۶، ۷ | ۸، ۹ | ۱۰، ۲۰ | ۳۰، ۴۰ |
| ن - س - ع | ف - ص - ق | ر - ش | ت - ث | خ - ذ - ض | ظ - غ |
| ۵۰، ۶۰، ۷۰ | ۸۰، ۹۰، ۱۰۰ | ۲۰۰، ۳۰۰ | ۴۰۰، ۵۰۰ | ۶۰۰، ۷۰۰، ۸۰۰ | ۹۰۰، ۱۰۰۰ |

اپنی ذات کے لیے اسم اعظم استخراج کرنے کا طریقہ اپنے نام کے اعداد نکال کر اتنے ہی اعداد کا ایک اسم باری تلاش کیجئے۔ اگر ایک اسم نہ ملے تو دو اسمائے باری ملا کر بنا لیجئے۔ مثلاً میرے نام کے اعداد ۱۸۷ ہیں کوئی ایک اسم جس کے ۱۸۷ اعداد ہوں نہیں ملا اس لیے دو اسم ملا کر اپنا اسم اعظم بنایا۔ یا سُبحان کے اعداد ۱۲۱ اور یا اللہ کے ۶۶ دونوں کے اعداد ملا کر ۱۸۷ ہو گئے اب اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فرمان کے مطابق یاسبحان یا اللہ کے اعداد کو دوگنا کر کے یعنی ۳۷۴ بار ورد میں رکھے تو اس اسم کی تلاوت اسم اعظم کا کام دے گی جس کا خلاصہ صـ۵۶ـ پر ملاحظہ فرمائیے۔

## اسم اعظم شریف کی تلاش

اکثر عاملین، عابدین، زاہدین، بلکہ عام مسلمین صدیوں سے اسم اعظم کی تلاش و جستجو میں سرگرداں ہیں کتنی ہی کتابیں تصنیف کی گئیں اور اکثر نے اس کی تلاش میں کتب تفسیر و احادیث کے مطالعہ میں زندگیاں وقف کر دیں مگر کسی ایک نقطے پر سب کی نگاہیں مرکوز نہ ہو سکیں عوام تو عوام خواص اور عالم علم روحانیت بھی اس امر پر متفق نہ ہو سکے کہ فلاں اسم ہی اسم اعظم ہے۔



اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے والد ماجد مولانا نقی علی خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تصنیف لطیف احسن الوعا میں نو بشارتوں میں اسم اعظم شریف کی طرف اشارہ فرمایا ہے امام اہل سنت اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے ان میں گیارہ بشارتوں کا اور اضافہ فرما کر ۲۰ کا عدد پورا کر دیا جو ہدیۂ ناظرین ہے۔

## اسم اعظم کی تحقیق

از قلم امام اہل سنت اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ اور آپ کے والد ماجد مولانا نقی علی خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ

قال الرضا: یہاں بیس بشارتیں ہیں۔ نو حضرت مصنف علام قدس سرہٗ نے ذکر فرمائیں اور گیارہ فقیر سگِ کوئے قادری غفرلہٗ تعالیٰ لہٗ نے بڑھائیں۔

بشارت ۱۔ حدیث میں آیہ کریمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ کی نسبت فرمایا یہ اسم اعظم ہے جو اس کے ساتھ دعا کرے قبول ہو علماء فرماتے ہیں آیہ کریمہ قبولِ دعا خصوصاً دفع بلا میں اثر تمام رکھتی ہے قال الرضا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تمہیں اللہ تعالیٰ کا وہ اسم اعظم نہ بتا دوں کہ جب وہ اس سے پکارا جائے۔ اجابت کرے اور جب اس سے سوال کیا جائے، عطا فرمائے۔ وہ دعا یہ ہے جو یونس علیہ الصلاۃ والسلام نے تین تاریکیوں میں کی تھی لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ خاص یونس علیہ الصلاۃ والسلام کے لیے تھا یا سب مسلمانوں کے لیے ہے۔ فرمایا۔ مگر تو نے خدا تعالیٰ کا ارشاد نہ سنا کہ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ۝ یعنی پس ہم نے یونس کی دعا قبول فرمائی اور اسے غم سے نجات دی اور یوں ہی نجات دیں گے ایمان والوں کو رواه احمد والترمذی والنسائی والحاكم مطولا واللفظ له والبیهقی والضیاء فی المختارة۔

بشارت ۲۔ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو کہتے سنا اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ بِاَنِّیْٓ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ

یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝ ارشاد فرمایا خدا کی قسم تو نے اللہ تعالیٰ سے وہ نام اعظم لے کر سوال کیا کہ جب اس سے سوال کیا جاتا ہے، اللہ تعالیٰ عطا کرتا ہے اور جب اس سے دعا کی جاتی ہے قبول فرماتا ہے۔ قال الرضا۔ رواہ احمد و ابن ابی شیبۃ و ابو داؤد والترمذی والنسائی و ابن ماجۃ و ابن حبان والحاکم۔

امام ابوالحسن علی مقدسی و امام عبدالعظیم منذری و امام ابن حجر عسقلانی وغیرہم ائمہ رحمہم اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ اس حدیث کی اسناد میں کوئی طعن نہیں اور دربارۂ اسم اعظم یہ سب احادیث سے جید و صحیح تر ہے۔

بشارت ۳: ایک حدیث میں آیا اسم اعظم ان دو آیتوں میں ہے۔ اِلٰـھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اور الٓمّٓ اللہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ قال الرضا۔ رواہ ابن ابی شیبۃ و ابو داؤد والترمذی و ابن ماجہ عن اسماء بنت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

بشارت ۴: بعض علماء یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کو اسم اعظم کہتے ہیں قال الرضا سری بن یحییٰ قدس سرہٗ بعض اولیاء سے راوی ہیں۔ دعا کرتا تھا اللہ تعالیٰ سے کہ مجھے اسم اعظم دکھا دے۔ مجھے آسمان میں ایک ستارہ نظر آیا جس پر لکھا تھا یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔

بشارت ۵: بعض علماء نے یَا اَللہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ کو اسم اعظم کہا۔

بشارت ۶: حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے زید بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یوں دعا کرتے سنا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنَّ لَکَ الْحَمْدُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ۝ فرمایا یہ اللہ کا وہ اسم اعظم ہے کہ جب اس سے پکارا جائے۔ اجابت کرے۔ اور جب مانگا جائے عطا فرمائے اخرجہ احمد و ابن ابی شیبۃ والاربعۃ و ابن حبان والحاکم عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

بشارت ۷: حدیث میں ہے ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے یوں دعا کی



اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَدْعُوْکَ اللہَ وَاَدْعُوْکَ الرَّحْمٰنَ وَاَدْعُوْکَ الْبَرَّ الرَّحِیْمَ وَاَدْعُوْکَ بِاَسْمَآئِکَ الْحُسْنٰی کُلِّھَا مَا عَلِمْتُ مِنْھَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ اَنْ تَغْفِرَ لِیْ وَتَرْحَمَنِیْ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ ان میں اسم اعظم ہے رواہ ابن ماجۃ

بشارت ۸: ابو درداء و ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم فرماتے ہیں اسم اعظم رَبِّ رَبِّ ہے۔ رواہ الحاکم حدیث میں آیا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندہ یَا رَبِّ یَا رَبِّ کہتا ہے۔ رب عزوجل فرماتا ہے لَبَّیْکَ اے میرے بندے مانگ کہ تجھے دیا جائے رواہ ابن ابی الدنیا عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

بشارت ۹: حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خواب میں دیکھا کہ اسم اعظم اَللہُ اَللہُ اَللہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ہے۔

بشارت ۱۰: ابو امامہ باہلی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شاگرد و قاسم بن عبدالرحمٰن شامی کہتے ہیں اسم اعظم اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ہے۔

بشارت ۱۱: امام قاضی عیاض نے بعض علماء سے نقل فرمایا اسم اعظم کلمہ توحید ہے۔

بشارت ۱۲: امام فخرالدین رازی و بعض صوفیاء کرام نے کلمہ ھو کو اسم اعظم بتایا۔

بشارت ۱۳: جمہور علماء فرماتے ہیں کہ اللہ اسم اعظم ہے کذا اجزاہ الامام القاری
حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں شرط یہ ہے کہ تو اللہ کہے اور اس وقت تیرے دل میں اللہ تعالیٰ کے سوا کچھ نہ ہو۔

بشارت ۱۴: بعض علماء نے بسم اللہ شریف کو اسم اعظم کہا۔ حضور غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ بسم اللہ زبان عارف سے ایسی ہے جیسے کن کلام خالق ہے۔

بشارت ۱۵: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو ان پانچوں کلموں سے ندا کرے۔ اللہ تعالیٰ سے جو کچھ مانگے اللہ عزوجل عطا فرمائے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَاللہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ۔

بشارت ۱۶: اوپر گزرا کہ جو شخص یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ تین بار کہے۔ فرشتہ کہتا ہے مانگ کہ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ نے تیری طرف توجہ فرمائی۔

بشارت ۱۷: پانچ بار یَا رَبَّنَا کہنے کا فضل امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے گزرا۔

بشارت ۱۸: یہی خاصیت اسمائے حسنیٰ کی ہے قال الرضا

بشارت ۱۹: نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہتے سُنا۔ فرمایا۔ مانگ کہ تیری دعا قبول ہوئی۔

بشارت ۲۰: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث میں ہے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جبرائیل میرے پاس کچھ دعائیں لائے اور عرض کی جب حضور کو کوئی حاجت پیش آئے انہیں پڑھ کر دعا مانگئے۔ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا صَرِیْخَ الْمُسْتَصْرِخِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَا کَاشِفَ السُّوْءِ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا مُجِیْبَ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ یَا اِلٰہَ الْعٰلَمِیْنَ بِکَ اُنْزِلُ حَاجَتِیْ وَاَنْتَ اَعْلَمُ بِهَا فَاقْضِهَا۔

## ۴۶۔ اسم اعظم شریف کا مجموعہ

ظفر جلیل شرح حصن حصین میں لکھتے ہیں کہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے (اسم اعظم کی تحقیق میں) ایک رسالہ علیحدہ تحقیق میں تصنیف کیا ہے بہ سبب خوف ضخامت کے اس پر اکتفا کیا جاتا ہے کہ بعض محققین نے کہا کہ یہ دعا جامع سب اقوال کی ہے کہ سب اسم اعظم جو بزرگوں سے منقول ہیں اس میں آجاتے ہیں دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّ لَكَ الْحَمْدُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا خَیْرَ الْوَارِثِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا سَمِیْعَ الدُّعَاءِ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اللّٰهُ یَا عَالِمُ یَا سَمِیْعُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا مَالِكَ الْمُلْكِ یَا مَلِكُ یَا سَلَامُ یَا حَقُّ یَا قَدِیْمُ یَا دَائِمُ یَا غَنِیُّ یَا مُحِیْطُ یَا حَکِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا قَاهِرُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا سَرِیْعُ یَا کَرِیْمُ یَا مُغْنِیُّ یَا مُعْطِیُّ یَا مَانِعُ یَا مُحْیِیْ یَا مُقْسِطُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ

يَارَبِّ يَارَبِّ يَارَبِّ يَا وَهَّابُ يَا غَفَّارُ يَا قَرِيْبُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ اَنْتَ حَسْبِيْ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَاِسْمُ اللّٰهِ تَعَالٰى الْاَعْظَمُ الَّذِيْ اِذَا سُئِلَ بِهٖ اَعْطٰى وَاِذَا دُعِيَ بِهٖ اَجَابَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّيْ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

فوائد: اس دعا کو پڑھ کر جو دعا بھی مانگی جائے اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے اور جو مقصد بھی ہو پورا فرماتا ہے۔

**۱۲۔ ہر اسم، اسم اعظم ہے۔**

فقیر (اقبال احمد) اسم اعظم کی تحقیق جدید تو کیا کر سکتا تھا۔ مگر بزرگوں کی بیاضوں اور اکابرین کی تصنیفات کا مطالعہ ضرور کیا جس سے میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ ہر اسم باری تعالیٰ جل شانہٗ اسم اعظم ہے اور اسمائے باری تعالیٰ کے متعلق بزرگوں نے ارشاد فرمایا ہے کہ اسماء حسنیٰ کا انحصار ۹۹ پر نہیں جیسا کہ مشہور ہے لوامع النجوم میں لکھا ہے کہ ایک ہزار نام اللہ تعالیٰ کے وہ ہیں جن کو سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا اور ہزار نام وہ ہیں جن کو فرشتوں کے سوا کوئی نہیں جانتا اور ہزار نام وہ ہیں جو مسلمانوں کی زبانوں پر جاری ہیں جن میں سے تین سو توریت میں اور تین سو انجیل میں اور تین سو زبور میں اور سو کلام اللہ شریف میں مذکور ہیں عام طور سے مشہور ہے کہ قرآن میں ۹۹ نام ایسے ہیں جو سب پر ظاہر ہیں اور ایک پوشیدہ ہے جو اسم اعظم ہے۔ اگر اس کو صحیح مان لیا جائے تو ان احادیث کے متعلق کیا کہا جائے گا کہ جن میں طالبان اسم اعظم کو اسم اعظم بتائے گئے ہیں۔ پھر وہ پوشیدہ کہاں رہا۔ ساتھ ہی غور طلب یہ امر بھی ہے کہ مختلف صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اسم اعظم کی جو نشاندہی فرمائی ہے وہ کسی ایک اسم سے متعلق نہیں جدا جدا اسم باری کو اسم اعظم بتایا جس سے اس نتیجہ پر پہنچنا آسان ہے کہ ہر اسم اسم اعظم ہے۔ اور اسمائے باری تعالیٰ کی کثرت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ہر اسم کسی کی ذات سے منسوب ہو کر وہ اسم

خاص اس کے لیے اسم اعظم کا کام دیتا ہے۔

**آپ کا اسم اعظم** اس سربستہ راز کو بھی امام اہل سنت اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ظاہر فرما کر ہماری مشکل آسان فرمادی ایک سائل کے جواب میں ارشاد فرماتے ہیں۔

**عوض:** حضور میرے بھتیجا پیدا ہوا ہے اس کا کوئی تاریخی نام تجویز فرمادیں۔

**ارشاد:** تاریخی نام سے کیا فائدہ نام وہ ہوں جن کے احادیث میں فضائل آئے ہیں۔ میرے اور میرے بھائیوں کے جتنے لڑکے پیدا ہوئے ہیں۔ میں نے سب کا نام محمد رکھا یہ اور بات ہے کہ یہی نام تاریخی بھی ہوجائے حامد رضا خاں کا نام محمد ہے اور ان کی ولادت ۱۲۹۲ھ میں ہوئی اور اس نام مبارک کے عدد بھی ۹۲ ہوئے ہیں۔ ایک دقت تاریخی نام میں یہ ہے کہ اسمائے حسنیٰ سے ایک یا دو جن کے اعداد موافق عدد نام قاری ہوں عدد نام دوچند کرکے اگر پڑھے جاتے ہیں تو وہ قاری کو اسم اعظم کا فائدہ دیتے ہیں تاریخی نام سے مقدار بہت زیادہ ہوجائے گی۔ مثلاً اگر کسی کی ولادت اس ۱۲۲۹ھ میں ہوئی تو اس کے مطابق اسمائے حسنیٰ ۲۶۵۸ بار پڑھے جائیں گے اور محمد نام ہوتا تو ایک سو چوالیس بار دونوں میں کس قدر فرق ہوا (پھر اس نام اقدس کے فضائل میں یہ چند حدیثیں ذکر فرمائیں) ایک حدیث میں ہے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ جو میری محبت کی وجہ سے اپنے لڑکے کا نام محمد یا احمد رکھے گا اللہ تعالیٰ باپ اور بیٹے دونوں کو بخشے گا۔ ایک روایت میں ہے ملائکہ اس گھر کی زیارت کو آتے ہیں جس میں کسی کا نام محمد یا احمد ہے ایک روایت میں ہے جن مشوروں میں اس نام کا آدمی شریک ہو اس میں برکت رکھی جاتی ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ تمہارا کیا نقصان ہے کہ تمہارے گھروں میں دو یا تین محمد ہوں۔

## مختصر فوائد اسمائے باری تعالیٰ

۱۔ **یاھُو:** اسم ذات باری تعالیٰ ہے صاحب تنویر الاسمار تحریر فرماتے ہیں کہ اہل تحقیق نے اسم اعظم کہا ہے اور یہ خاص ترین اسم ہے۔ اسمائے باری تعالیٰ سے اور اسمائے حسنیٰ میں



سب سے پہلے واقع ہوا ہے اگر کوئی شخص ۲۹ مرتبہ ھُو کہے تو آتش دوزخ اس پر حرام ہو۔ جس کا دل آخرت کے انجام سے لرزاں و ترساں ہو اللہ ہو کا ذکر کرے حشر میں مطمئن ہوگا۔ تنویر الاسمار میں ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر کوئی شخص روز پنجشنبہ کو روزہ رکھے اور چینی کے پیالے پر لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لکھ آب باراں یا آب چشمہ سے دھو کر روزہ افطار کرے مرض نسیان ختم ہوجائے جو یاد کرے کبھی نہ بھولے مسحور کو پلائے سحر دفع ہو اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہر بلا سے محفوظ رہے۔ دشمنوں پر مظفر و منصور ہو ہر اچھے برے کی نظر میں مقبول القول ہو ہر دلعزیز ہو۔ تنویر میں ہے کہ ایک مجلس میں بارہ ہزار مرتبہ یااللہ یاھُو کہے کہ جن والنس وحوش طیور و جملہ مخلوقات مسخر و مطیع ہو، پرندو چرند، درندانس کرنے لگیں۔ خواص اشیاء و علوم مخفیات منکشف ہوں۔

۲۔ **یااللہ۔** یہ نام اسم ذات ہے اور تمام صفات الٰہیہ کا جامع ہے تنویر میں ہے اگر کوئی شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ یااللہ پڑھے تو مستجاب الدعوات ہوجائے۔ صاحب دلائل تحریر فرماتے ہیں کہ جو کوئی بعد ہر نماز سو بار پڑھتا رہے صاحب باطنی اور کشف ہو جو کوئی تین ہزار ایک سو پچیس بار (۳۱۲۵) اسم کو لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالے خدا چاہے چالیس روز میں مراد حاصل ہو اگرچہ تخت شاہی کی تمنا ہو دیگر اعمال و وظائف کتاب ہذا میں بھی ملیں گے اور حصہ اول (۱۱۵) و (۱۱۹) اور ایک خاص عمل وسعت رزق کا (۱۲۸) پر درج ہے کیونکہ وہ عمل صرف تین یوم کا ہے اس لیے اکثر نظر انتخاب اسی پر ٹھہرتی ہے چاہیے کہ اس عمل کو موکل کی حاضری کی نیت سے نہ پڑھے کہ اس زمانہ میں عمل بالکل کرنا بہت دشوار ہے اس لیے بہتر طریقہ یہ ہے کہ عمل تین یوم اسی ترکیب سے بغیر ترک جلالی و جمالی کے پڑھے صرف جھوٹ و دیگر ممنوعات شرع سے بچتا رہے بعد تین یوم ۴۰۰ مرتبہ روزانہ ورد میں رکھے انشاء اللہ روزانہ جس چیز کی خواہش ہو ضرورت ہو غیب سے پہنچتی رہے اس اسم کے موکل غائبانہ اس کی اطاعت کرتے رہیں گے مجرب و آزمودہ ہے (اقبال احمد) نقش اسم اللہ کا سونے کے پتر پر کندہ کراکے انگشتری میں پہنے معزز ہو۔

۳۔ **یارحمٰن** جو لوگ امور دینی و دنیوی کاہلی و غفلت کی وجہ سے اپنی جانوں پر

ظلم کرتے ہیں انہیں چاہیے کہ بعد ہر نماز سو مرتبہ مداومت کریں، تنویر میں ہے کہ اس کے دل کو ظلمت و غفلت و سستی سے پاک کرے ۱۲۔ جو بچے پڑھنے سے بھاگتے ہوں اور دل نہ لگتا ہو ان کو پنج وقتہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔ صاحب دلائل فرماتے ہیں ۲۹۸ بار بعد نماز فجر پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس پر رحمت فرمائے دل کو روشن فرمائے بہوگی والے کان میں ۷ مرتبہ ایک سانس میں پڑھ کر دم کرے فوراً ہوش میں آئے کشف اگر ۴۰ روز دو ہزار پانچ سو مرتبہ باشرائط تلاوت کرے تمام اسرار مشاہدہ کرے (تنویر)

۷۷ یا رحیم :۔ امام علی رضا رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ اس اسم کو ۲۵۸ مرتبہ روزانہ تلاوت کرے تو اس کا انجام بخیر ہو۔ مرتے وقت باایمان جائے۔ سکرات و قبر و پلصراط کی منزلیں آساں ہوں برائے قضائے حاجات اسم یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم شمع شبستان رضا حصہ اول (۱۱۵) پر عمل مرقوم ہے بہت زود اثر اور مجرب ہے۔ ہر روز ۵۰۰ مرتبہ پڑھے تو دولت مند ہو خلق اللہ مہربان ہو۔

۷۸ یَا مَالِکُ یَا مَلِیْکُ یَا مَلِکُ یہ اسماء ہم معنی اور ہم صفات ہیں ان تینوں اسماء میں سے جو بھی اسم اعداد کے لحاظ سے آپ کے نام کے مطابق ہوں ان کو اسی تعداد یعنی قاعدہ اول کے مطابق پڑھیں۔ امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ اسم بہت سریع الاجابت ہیں۔ مگر (ان میں سے کسی) اسم کو آٹھ ہزار ایک سو مرتبہ پڑھ کر جو دعا مانگے قبول ہو (تنویر الاسماء) تنگدستی بیروزگاری کے لیے یا ملِک ۹۰ بار یا ملیک ۱۰۰ بار یا مالک ۹۱ بار روزانہ پڑھے تو خلق سے بے نیاز ہو اور دولت دنیا اس کی جانب رجوع کرے (تنویر) اگر اس اسم کو اسم قدوس سے ملا کر پڑھے یعنی (الملک القدوس ۲۶۰ بار) تو اگر صاحب ملک یعنی صاحب عزت و اقبال ہو یا کاروبار اور ملازمت یا جس عہدے پر فائز ہو تو مولیٰ تعالیٰ اس کے ملک یعنی نسب قائم و دائم رکھے اور عزت و حرمت ملے اگر ۹۰ بار ہی پڑھے تو دل منور ہو (دلائل الخیرات شرح) دیگر حصہ اول (۱۳۰) میں عمل شجر زر میں اسم کے پڑھنے کا طریقہ مرقوم ہے اس نقش کو سونے کی تختی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھے اور اس کے گرد آیۃ

| ۳۷ | ۱۲ | ھر |
|---|---|---|
| ۳۳ | ل | ۲۷ |
| ك | ۴۷ | ۲۳ |



(قل اللّٰھم مالک الملک تا بغیر حساب) لکھے تو لوگوں میں ہیبت والا ہو یہ نقش افلاطون نے سکندر ذوالقرنین کے لیے تیار کیا تھا جس کے اثر سے شیر کانپتے تھے۔ (تنویر)

۷۹ یا قدوس :۔ اگر اس اسم کو وقت زوال ۱۷۰ مرتبہ پڑھتا رہے اس کا دل معصیت سے صاف ہو کر روشن ہو جائے۔ اور جو کوئی اسم سبوح کے ساتھ بعد نماز جمعہ روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر کھائے ملکوتی صفات پیدا ہو جائیں جب دشمن کے خوف سے بھاگنے کے سوا چارہ نہ ہو تو بکثرت پڑھے اس کے اور دشمنوں کے درمیان حصار قائم ہو جائے یا ان کی نظروں سے پوشیدہ ہو جائے (ظفر جلیل)

سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّ الْمَلٰئِکَةِ وَالرُّوْحُ

| سبوح | قدوس | رب الملٰئکة | والروح |
|---|---|---|---|
| والروح | رب الملٰئکة | قدوس | سبوح |
| قدوس | سبوح | والروح | رب الملٰئکة |
| رب الملٰئکة | والروح | سبوح | قدوس |

اگر کوئی تعداد حروف کہ ۲۲ ہے اتنے سو مرتبہ یعنی ۲۲۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھے تو کبھی کسی کے سامنے دست سوال دراز کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے اور اتنے ہزار مرتبہ یعنی ۲۲ ہزار مرتبہ چالیس یوم باحتیاط ممنوعات شرع پڑھ لے بعدہٗ ۱۷۰ بار پڑھتا رہے تو خود کیمیا بن جائے (نقش از منقول تنویر)

۸۰ یا سلام یا سلٰم یہ اسم بغیر الف کے بھی لکھا جاتا ہے اور الف کے ساتھ بھی صرف اعداد میں فرق ہے جس کی وجہ سے دو جگہ لکھا گیا ہے اس اسم پاک کا پڑھنے والا افعال رذیلہ اور کردار قبیحہ سے محفوظ ہو جاتا ہے (ظفر جلیل) بعد نماز فجر ایک ہزار بار پڑھنے سے علم اور جودت (یعنی ذہن میں تیزی اور قوت حافظہ) زیادہ ہو (دلائل ہو)۔ اس اسم کا ذاکر بوجہ علم و سخا مشہور ہو جاتا ہے اور شہر بہ شہر عوام و خواص اس کی مدح و ثنا کرنے لگیں (تنویر)

۸۱ یا سلامُ یا اللہُ شفائے امراض کے لیے یہ عمل مجرب ہے۔ مرض شدید میں مریض کے سرہانے بیٹھ کر اس طرح پڑھے کہ تسبیح مریض کے سر سے مس ہوتی رہے۔ جب تسبیح ختم ہو اس تسبیح کو مریض کے تکیہ کے نیچے رکھ دے دوسرے دن وقت مقررہ یا کچھ قبل پھر تسبیح نکال کر اسی طرح پڑھے اور تسبیح سرہانے رکھ دے اسی طرح تین دن یا تین شب یہ عمل کرے اور تسبیح مریض کے سرہانے تا شفا ہی رکھی رہنے دے انشاء اللہ پہلے دن سے افاقہ ہو

اور جلد شفا حاصل ہو (تنویر)

برائے قضائے حاجت :۔ گوشہ خلوت یا گوشہ مسجد میں نصف شب میں دو رکعت نماز ادا کرے اور حضوری قلب کے ساتھ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۔ کھڑے ہو کر پڑھے جو حاجت ہو پوری ہو اور اگر چالیس دن اسی طرح پڑھے تو علم ظاہر و باطن حاصل ہو اور کل مخلوق مسخر ہو (تنویر)

۸۲ مومن :۔ امام ہشم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں جو کوئی روزانہ ایک سو چھتیس بار پڑھے تو قلب میں ایمان کی لہریں موجزن ہو جائیں۔ شیخ مغربی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اگر ایک ہزار ایک سو بتیس ۱۱۳۲ مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں کی بدگوئی اور امراض خبیثہ سے محفوظ رکھے شیخ عبد المجید مغربی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جو شہوت نفس اور غضب سے خالی ہو کر خلوت میں باستقلال بہ زبان و قلب ذکر میں محو ہو کر نفس کا بھی وجود نہ رہے عمل پڑھے بعد ۴۱ یوم گزرنے کے دیوار پر ایک خاص نور ظاہر ہو گا جس کا اظہار زبان سے ناممکن ہے۔ ذاکر کا قلب انوار معرفت سے منور ہو جائے گا اور ذاکر خود اپنے کو بحر انوار میں جلوہ گر دیکھے گا اس کے بعد اس ذاکر میں صفت پیدا ہو جائے گی کہ جو اسے دیکھ لے باایمان ہو جائے اور گنہگار تائب ہو جائے گا۔ (تنویر)

۸۳ یا مُهَيْمِنُ اس اسم مبارک میں ہیبت و عظمت کی بہت بڑی خاصیت ہے اور دشمنوں کے قلب کو مرعوب کرنے اور رعب و وجاہت سے مسخر کرنے کی خاص تاثیر ہے اس اسم کے ذاکر پر سخت دل موم ہو جاتے ہیں کارہائے مشکل آسان ہو جاتے ہیں ناقابل برداشت بوجھ اٹھانے کی قوت پیدا ہو جاتی ہے (تنویر) نہ مخلوق کو اس سے برائی پہنچے نہ کوئی اسے برائی و نقصان پہنچا سکے (ظفر جلیل) شیخ مغرب علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جو شخص ۴۰ یا ۷ روز بوقت صبح بعد غسل (کہ غسل کرتے وقت اور بعد غسل ختم عمل تک کسی سے بات نہ کرے) اچھا لباس پہن کر ۹۶ یا ۱۸۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے ایسی تسخیر پیدا ہو کہ خود متحیر ہو جائے (تنویر)

۸۴ یَا عَزِیْزُ یَا مُعِزُّ : یہ دونوں اسماء ہم معنیٰ اور ہم صفات ہیں۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ



فرماتے ہیں یہ اسم اذکار متوکلین سے ہے اس لیے اس اسم کے ساتھ اور کسی اسم کو نہ ملائے (تنویر) اور امام اہل سنت اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے پنج گنج قادریہ میں بعد نماز فجر یا عَزِیْزُ یا اللہ سو بار تحریر فرمایا ہے جو خاندان قادریہ کا معمول رہا ہے اور مجربات سے ہے اس سے ظاہر ہے کہ کسی دوسرے اسم کے ساتھ پڑھنے میں اس کے فوائد کبریٰ میں کمی نہ ہو گی بلکہ مثل دوسرے اسماء کے زود اثر و قوی تر ہو جائے گا (اقبال احمد) اگر اس کے نقش چاندی پر کندہ کرا کے انگشتری میں رکھ کر پہنے دشمن پر غلبہ و تفوق حاصل ہو پیش حکام سلاطین معزز ہو۔ اشرار و خرافات عالم سے مامون رہے اسرار عزت سے آراستہ ہو (تنویر) اگر اسم پاک کو اس طرح پڑھیں یَا عَزِیْزُ عِزَّ رَبِّیْ تَحَيَّرَتْ بِعِزَّتِكَ یَا مُعِزُّ ۔ نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان ۲۱۱ بار پڑھیں تو عوام و خواص، حکام و رعایا بلکہ ہر شے مسخر ہو اور اپنے گرد ہجوم دیکھے مگر شرط یہ ہے کہ ہر مومن کے ساتھ اخلاق حسنہ سے پیش آئے۔ دیگر عمل مجرب شبستانِ رضا حصہ اول (۱۳۳) پر مرقوم ہے جو کوئی شخص عمل یا عزیز کا اپنے نام کے اعداد کے مطابق یا کسی اور طریقے پر پڑھے تو اس کے آخر میں لقد جاءکم رسول من انفسکم تا ھو رب العرش العظیم ایک بار اول آخر درود مندرجہ ذیل دس بار پڑھے (فوائد کبریٰ) صلی اللہ علیک یا رسول اللہ وسلم علیک یا حبیب اللہ ۔ فضائل آخر میں درج ہیں۔

۸۵ یا جبار یا قہار : یہ دونوں اسم جلالی اور مقہوری اعدا کے لیے بہت زود اثر ہیں ان کے عاملین کو چاہئے کہ اگر کسی کے اسم اعظم میں یہ اسماء یا ان میں کا ایک آئے تو وہ بادشاہ و حاکم یا ان کے مثل رعب و ہیبت، عزت و عظمت پائے۔ مگر کسی اور طریقے پر دشمنوں کے لیے پڑھے تو یہ خیال رکھے کہ دشمن مومنین میں سے ہوں تو ذلیل و خوار اور ان کی ہلاکی کی نیت سے نہ پڑھے بلکہ اس لیے کہ دشمن اس کو نقصان نہ پہنچا سکیں اتنا ہی کافی ہے باقی مرضی مولیٰ پر چھوڑ دیں کیونکہ کسی مومن کو ذلیل و خوار برباد یا ہلاک کرنا جائز نہیں اگرچہ وہ اس کا ظلم برداشت سے بالاتر ہو اپنا مقصد تو اسی سے حاصل کہ دشمن کی دشمنی کا اثر نہ ہو و باللہ التوفیق دیگر عمل مقہوری اعدا، و فتح بر دشمناں شبستانِ رضا اول (۱۴۵) (۱۴۷) اور نقش یا قاہر (۱۵۲) پر درج ہے۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس اسم کی دعوت ۴۰ روز کی ہے۔ دس ہزار

مرتبہ روزانہ بہ پابندی شرائط خلوت میں پڑھے نفس میں پاکیزگی طبیعت میں انکساری اور نیک نیتی ہو۔ مقاصد میں کامیابی اور دشمنوں پر غلبہ حاصل ہو عظیم القدر اور جلیل المرتبت گردانا جائے (تنویر) شیخ ابوالعباس احمد فرماتے ہیں کہ مریدوں اور اہل ریاضت کے لیے مناسب ہے کہ نفس مغلوب اور شہوت سے محفوظ رہے (تنویر) اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے اسم یا جبار یا اللہ پنج گنج قادریہ میں بعد نماز عصر سو بار تحریر فرمایا ہے۔

۴۶ یَا کَبِیْرُ یَا اَکْبَرُ یَا مُتَکَبِّرُ: امام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اکثر مباشرت سے پہلے اس اسم کو دو مرتبہ پڑھ لے تو پروردگار فرزند صالح عطا فرمائے (تنویر) شیخ عبدالمجید مغربی نے فرمایا ہے کہ یہ ذکر صالحین اور عابدین کے اذکار سے ہے۔ اس اسم کے ذاکر میں شائستگی اور امور میں باقاعدگی پیدا ہو جاتی ہے اور نظر عوام خواص میں عزت و حرمت پیدا ہوتی ہے اور ہر سرکش ذلیل و سرنگوں ہو جاتا ہے ۶۳۶ مرتبہ یا متکبر بعد نماز صبح تلاوت کرنی چاہیے۔ اگر کوئی شخص دو سو بتیس مرتبہ روزانہ اس اسم یا کبیر کو پڑھے بزرگی حاصل ہو شیخ ابوالعباس ابن علی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں اسم یا کبیر کا ذکر اذکار جلیلہ سے ہے اور جو خواص اسم متکبر کے ہیں وہی اسم مبارک کے ہیں ان اسماء کے ذکر سے ہر سرکش اور بادشاہ مطیع ہو جاتا ہے (تنویر) دعائے حیدری شمع حصہ اول (۱۴۵) پر مرقوم ہے جس میں ۱۴۵ اسمائے باری تعالیٰ مذکور ہیں ان میں اکبر اور متکبر بھی ہے دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے دعائے حیدری قوی تر اور مجرب ہے اکبر کو اسم اللہ کے ساتھ ملا کر پڑھے یعنی اللہ اکبر۔

۴۷ یَا خَالِقُ یَا بَارِئُ یَا مُصَوِّرُ۔ امام علی رضا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جو شخص دستکاری یا کار نازک اور مشق کتابت یا صاحب قلم ہو یعنی لکھنے کا کام زیادہ کرتا ہو اور اس میں کسی وجہ سے خلل پڑتا ہو وہ ان اسماء کی تلاوت کرے سب تکلیفات دور ہو کر سہولت حاصل ہو یا سلاطین (حکام بالا) سے تعلقات ہوں اور کوئی درمیان میں فساد پیدا کرتا ہو یعنی کوئی ان تعلقات میں مخل ہو یا حکام کو برگشتہ کر دیتا ہو یا ایسا اندیشہ ہو تو اسم یا خالق کی تلاوت کی برکت سے تمام درمیانی نقصانات دور ہوں اور جملہ حالات بہتر ہو جائیں (تنویر) شیخ مغربی علیہ الرحمہ نے تحریر فرمایا ہے کہ جو شخص اولاد و فرزند سے محروم ہو یا تنگی رزق کا شکار ہو وہ



ان اسماء کا ورد کرے کامیاب ہو (تنویر) جو کوئی اسم خالق کا ورد کرے اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا کرے اور وہ اس کے لیے قیامت تک عبادت میں مشغول رہے اور پڑھنے والے کا چہرہ نورانی کر دے اور جو کوئی ہفتہ میں سو بار اسم یا باری پڑھے حق تعالیٰ اس کو قبر میں نہ چھوڑے بلکہ ریاض قدس میں لے جائے اور بے اولاد ہو سات دن روزہ رکھے اور نزدیک افطار ۲۱ بار یا مصور پڑھے اور پانی پر دم کر کے بیوی کو پلا دے فرزند نیک پیدا ہو (ظفر جلیل)

۴۸ یَا غَفُوْرُ یَا غَفَّارُ یَا عَفُوُّ: امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب انسان پر روزی تنگ ہو یا پریشانی دامن گیر ہو یا کوئی مصیبت پیش آئے یا اولاد کی تمنا ہو یا زیادتی مال و منال چاہتا ہو اس کو چاہیے کہ خلوص دل سے پروردگار عالم کی درگاہ میں توبہ کرے اس نیت کے ساتھ کہ آئندہ ان خطاؤں کا مرتکب نہ ہو گا تو وہ جس شے کو طلب کرے گا حاصل ہو گی اور ہر شدت و سختی دور ہو ظالم و موذی کی ایذا اور ظلم سے محفوظ رہے ان امور میں یہ تین اسماء سریع التاثیر ہیں (تنویر) پنج گنج قادریہ میں یا غفار یا اللہ کا عمل بھی مرقوم ہے سو بار بعد نماز عشاء پڑھے یہ سب فوائد حاصل ہوں ان شاء اللہ تعالیٰ۔

۴۹ یَا وَهَّابُ: جو کوئی فقر و فاقہ میں مبتلا ہو اس اسم کو پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے حق تعالیٰ اس کو اتنا دیتا ہے کہ حیران رہ جائے اور اگر نماز چاشت کے بعد بھی سجدے میں ۷ بار کہے اللہ تعالیٰ خلقت سے بے پروا کر دیتا ہے۔ اگر کوئی حاجت اہم ہو تو نصف شب کو وضو کرے اور تین بار سجدہ کرے اور ہر سجدہ میں سو بار یا وہاب کا ورد کرے اس طرح کہ ہاتھ کی ہتھیلیاں اوپر کو رہیں۔ مثل دعا کے ان شاء اللہ تعالیٰ پہلی شب میں ہی حاجت پوری ہو ورنہ تین شب کرے کامیاب ہو۔ (ظفر جلیل) اور شیخ مغربی فرماتے ہیں کہ اگر کوئی مہم پیش آئے یا کسی چیز کا طالب ہو یا کوئی مراد حاصل کرنا ہو یا کسی دوسرے کے ہاتھ میں قید ہو یعنی مقروض ہو یا محنت سخت برداشت کرنی پڑتی ہو یا رزق میں تنگی ہو یا طلب راہ حقیقت ہو یا دنیا کا مال حاصل کرنا مقصود ہو یا اعلیٰ درجہ کی حکومت (یا ملازمت) حاصل کرنا ہو یا دشمن کو دفع کرنا ہو یا دوست سے ملاقات کی تمنا ہو یا اس کے علاوہ کوئی سی بھی مراد رکھتا ہو تو بوقت نیم شب وضوئے کامل کر کے دو رکعت نماز بجا لائے شب جمعہ ہو تو بہتر ہے اور مسجد میں یا خانہ خلوت میں اس عمل

کو کرنا چاہیے بعد نماز سر کو برہنہ کر کے دست بدعا ہو کر سو مرتبہ یا وہاب کہے بعدہٗ حق تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے اس عمل کو متواتر تین شب کرے انشاء اللہ الوہاب مقصد پورا ہو (تنویر) عمل دعوت یا وہاب شمع اول (۱۸۳) پر بھی مرقوم ہے۔ ہمت اور استقلال درکار ہے

**۹۰ یا رزاق :** رزق ضروریات زندگی کا نام ہے اور اسم یا رزاق کے پڑھنے والے کو خزانہ غیب سے روزی ملتی ہے۔ جو کوئی طلوع صبح صادق کے بعد نماز فجر سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں پر کھڑے ہو کر دس دس بار اسم یارزاق تلاوت کرے کبھی اس کے گھر میں ضعف اور مفلسی نہ ہو طریقہ اس کا یہ ہے کہ گھر میں قبلہ رخ کھڑا ہو اور دہنے ہاتھ کے گوشے سے شروع کرے اور اس کونے سے دوسرے کونے تک اس طرح جائے کہ قبلہ رُخ نہ پھرے اور ہر گوشہ میں قبلہ رُخ ہی کھڑے ہو کر یہ اسم پڑھے بہت مجرب ہے (ظفر جلیل) شمع اول میں (۱۴۹) پر بھی اس کا عمل درج ہے۔ جناب امام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں جو شخص روزانہ تین سو آٹھ مرتبہ بعد نماز فجر پڑھ لیا کرے تو رزق کشادہ ہو اور شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ جو لفظ شعبان میں کثرت سے پڑھے اور انگشتری میں کندہ کر کے پہن لے تو پروردگار عالم سال بھر کا رزق عطا فرمائے (تنویر)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ان اللہ ۵۵۲ | ھو الرزاق ۵۶۶ | ذو القوۃ ۵۶۳ | المتین ۵۶۰ |
| المتین ۵۶۳ | ذو القوۃ ۵۵۹ | ھو الرزاق ۵۵۳ | ان اللہ ۵۶۵ |
| ھو الرزاق ۵۵۸ | ان اللہ ۵۶۱ | المتین ۵۶۸ | ذو القوۃ ۵۵۳ |
| ذو القوۃ ۵۶۴ | المتین ۵۵۵ | ان اللہ ۵۵۷ | ھو الرزاق ۵۶۲ |

یہ نقش مسلمان کو حروف میں اور غیر مسلم کو اعداد میں دیا جائے۔

**۹۱ یا فتاحُ :** یہ اسم مبارک ہر کار مشکل جس کا حل دشوار ہو اس اسم پاک کی برکت سے آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔ ظفر جلیل میں ہے جو بعد نماز فجر دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر ستر بار یا فتاحُ کا ورد کرے اس کے آئینہ دل سے زنگ میل دور ہو اور نور و صفائی کی ارزانی ہو۔" یہ اسم پاک امتحان دینے والوں اور وکیلوں، مناظروں نئی نئی ایجادات کرنے والوں، مفکروں مبلغوں مقرروں کے لیے شمع شبستان کا کام دیتا ہے۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں یہ اسم سالکوں کے لیے مناسب ہے جو کثرت سے اس کا ورد کرے تو پروردگار ابواب فتح و نصرت کشادہ فرما دے اور جو شخص دو رکعت نماز ادا کرے رکعت اوّل میں بعد سورۂ فاتحہ لیٰسین شریف اور دوسری میں بعد سورۂ فاتحہ سورۂ تبارک الذی پڑھے بعد نماز ۴۸۹ مرتبہ یا فتاح



پڑھے تمام مشکلات آسان ہوں ہر حاجت بر آوے غیبی امداد شامل ہو (تنویر) اس اسم کا پڑھنے والا تسخیر اور مقدمات میں کامیابی کے لیے نقش محیط الاسرار شریف سامنے رکھے اور نگاہ اس پر رہے آنکھ میں تسخیر پیدا ہو۔

**۹۲ یا عالِمُ یا عَلیمُ :** امام ہمام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں اگر کوئی اپنے دل میں اس اسم کی کثرت کرے تو پروردگار اپنے خزانۂ علم سے سرفراز فرمائے (تنویر) یہ اسم پاک استخارے اور اسرار مخفی کے اظہار کے لیے مخصوص ہے۔ اگر یہ جاننا چاہے کہ اس مقدمہ کا انجام کیا ہوگا۔ لڑائی میں کس کی فتح ہوگی۔ تجارت میں نفع ہوگا یا نقصان، شرکت مفید ہوگی، سفر اچھا ہوگا، اسی قسم کے دیگر امور مخفی جو قبل از وقت معلوم کرنا چاہتے ہوں تو تین شب جمعہ بعد نصف شب باوضوئے تازہ دو رکعت نماز ادا کرے اور بعد نماز ایک سو پچاس مرتبہ اس اسم کو پڑھے اس کے بعد بستر خواب پر جائے اور درود میں مشغول رہے۔ یہاں تک کہ سو جائے بس انشاء اللہ خواب میں بتا دیا جائے گا اور جو کچھ معلوم ہوگا اس میں بغیر کسی ولی کامل کی دعا کے رد و بدل نہ ہوگا یعنی جو معلوم ہوگا ویسا ہی ظہور میں آئے گا۔ (تنویر)

**۹۳ استخارہ سے متعلق خصوصی ہدایت**

اگر استخارہ سے کسی عظیم نقصان کی خبر ملے تو پریشان نہ ہو کر دہ ہو کر رہے گا مگر بعض عمل ایسے بھی ہیں جن کے کرنے سے قضائے مبرم ٹل سکتی ہے دعا جامع المطلوب و دافع الکروب اور عمل تسخیر و عقد المحبت جو ابتدائے کتاب میں مرقوم ہے اس کے لیے اکسیر کا حکم رکھتی ہے اکثر بزرگان دین اسمائے حسنیٰ کے ورد کو بھی مجرب فرماتے ہیں۔ اگر اس اسم مبارک کو چار سو پچاس مرتبہ اور پانچ سو درود شریف پڑھے تو ہر مشکل آسان ہو (تنویر)

عمل یا عَلیمُ شمع اول ۲۲۱ پر درج ہے اور بھی کئی عمل مرقوم ہیں۔

**۹۴ یا قابِضُ۔** اگر دشمن قوی ہو یا جان و مال کا خطرہ ہو اس اسم کو تین شب متواتر بہ نیت آوارگی دشمن پڑھے دشمن مقہور ہو اور مقصد حاصل ہو یہ وہ اسم ہے کہ اس کی قوت سے فرشتہ موت، قبض روح کرتا ہے اگر کوئی شخص اس کا ورد کرے تو اس کی مشکلیں آسان ہوں اور قوت و ہیبت زیادہ ہو۔ اس اسم کا نقش خون حیض اور خون بواسیر کے روکنے کے لیے

اکسیر ہے (تنویر) یہ نقش شمع اول (۱۲۵) پر درج ہے۔ جو شخص پیسے کے لین دین کے وقت یہ اسم پڑھے کبھی نقصان نہ ہو۔

۹۵ یَا بَاسِطُ: امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں اگر بوقت صبح دس مرتبہ ہاتھ پھیلا کر یا باسط کہے اور ہاتھ چہرے پر مل لے تو حق تعالیٰ کسی کا محتاج نہ کرے رزق کشادہ ہو غم والم دور ہوں۔ تنگدست اور مبتلائے قحط نہ ہو (تنویر) شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اگر طالب صادق اس اسم کو اس طرح پڑھے کہ اپنے نفس کو شہوت سے جسم کو حرام سے زبان کو کلام بد سے نظر کو محرمات سے کان کو غیبت سے ہاتھ کو ممنوعات دل کو معاصی سے عقل کو خواہش سے روح کو کرامت کی طرف التفات کرنے سے اور سر کو غیر کی جانب خمیدہ ہونے سے روکے تو کامل ہو جائے۔ تسخیر کے لیے اسم یا باسط یا ودود کا ورد کرے برائے وسعت رزق عمل یا باسط شمع اول (۱۳۲) پر درج ہے عاملین فرماتے ہیں کہ اسم یا ودود یا باسط کے اعداد میں اپنے نام کے اعداد شامل کر کے اس طرح کے نقش بنائے کہ

| من یشاء | یرزق | بعبادہ | اللہ لطیف |
|---|---|---|---|
| اللہ لطیف | [illegible] | [illegible] | من یشاء |
| یرزق | [illegible] | [illegible] | بعبادہ |
| بعبادہ | اللہ لطیف | من یشاء | یرزق |

اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء کا مربع حصار کئے ہو تو اس کے پہنے یا گلہ یا غلہ میں رکھنے اور دوکان پر لگانے سے ایسی برکت ہو کر حیران رہ جائے مگر اللہ کے نام پر یومیہ آمدنی سے کچھ نکالنا ضروری ہے۔

۹۶ یَا خَافِضُ: یہ اسم پاک دشمنوں کی شقاوت و عداوت سے محفوظ و مامون رہنے کے لیے خاص ہے۔ شیخ بزرگ فرماتے ہیں جو شخص حیوانی فضائل سے اپنے نفس کو پاک کر کے اس اسم کو پڑھے اس پر اس کے اسرار منکشف ہو جائیں اور اس اسم کا عامل جس حاکم و ظالم کے سامنے جائے حاکم اس اسم کی ہیبت سے ذلیل و ضعیف ہو (تنویر)

۹۷ یَا رَافِعُ: جو شخص تین روزے رکھے اور چوتھے روز اگر چودھویں شب ہو تو زیادہ بہتر ہے ستر ہزار مرتبہ پڑھے۔ دشمن پر فتح ہو اور مخلوق میں برگزیدہ اور مالدار ہو (ظفر جلیل)۔ اگر اسم یا خافض یا رافع کے اعداد میں اپنے نام کے اعداد شامل کر کے نقش ریشمی کپڑے یا



چاندی پر کندہ کرا کے اپنی ٹوپی کے اندر سی لے تو ضعف و غم دور ہو تحصیل علم میں آسانی ہو امتحان میں امتیازی نمبر حاصل ہوں۔

۹۸ یَا مُذِلُّ: شیخ جلال الدین محمود تبریزی فرماتے ہیں اگر دشمن قوی ہو جابر و ظالم ہو جس سے خوف جان لاحق ہو تو وضوئے کامل کر کے دو رکعت نماز ادا کرے بعد نماز سجدے میں ۷۷ مرتبہ یہ اسم بتضرع و زاری پڑھے حق تعالیٰ امان میں رکھے دشمن ذلیل ہوں (تنویر) یہ علم تسخیر عطارد کے لیے ہے۔ شیخ شہاب الدین سہروردی فرماتے ہیں کہ اگر تسخیر عطارد کی تمنا ہے تو ساٹھ روز کی خلوت اختیار کرے اور دس ہزار مرتبہ روزانہ یا مذل کل جبار عنید بقہر عزیز سلطانہ یا مذل کی تلاوت کرے اور ان ایام میں دوسرا کوئی وظیفہ یا عمل ہرگز نہ پڑھے۔ بید انجیر سے چوکی سہ پایہ تیار کر کے اور ہر پایہ پر اسم مذکور تحریر کرے اور بالائے چوکی اسم یا اللہ تحریر کرے اور زیریں چوکی بخور روشن کرے اور سوا ضروریات ضروریہ کے خلوت سے نہ آئے نہ کسی کو اندر آنے دے آخر دعوت ملک عطارد بصورت مرد پیر حاضر ہو گا اور مژدہ مبارک کے ساتھ اطاعت و تسخیر قبول کرے گا۔ اس کے بعد عامل کو اختیار ہے کہ جس وقت چاہے ملک عطارد کے بتلائے ہوئے قاعدے کے مطابق اس سے ملاقات کرے (تنویر)۔ اس کے عامل میں بہت سی خوبیاں پیدا ہوں گی۔ زبان سے علم و ہنر کی باتیں ادا ہوں جن کو سن کر عقلائے زمانہ تعجب کریں حق سبحانہ تعالیٰ عزیز و محترم گردانے ذلت و خواری دور ہو اور عامل کے اک اشارے پر ذلیل عزیز اور عزیز ذلیل ہو، گدا مسند بادشاہی کرے اور بادشاہ گدا ہو جائے (تنویر)

۹۹ یَا سَمِیْعُ: امام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اس اسم کا پڑھنے والا مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے۔ اہل تحقیق لکھتے ہیں کہ اس کے عامل کو چاہیے کہ فحش غیبت سے اپنی زبان و کان کو بچائے۔ محمد احمد تمیمی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں اگر روزانہ بعد نماز فجر سات مرتبہ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ پڑھے تمام دن مہمات سے کفایت فرمائے اور مشکلات سے محفوظ رہے (تنویر) اگر اس کا نقش لکھ کر اپنی ٹوپی میں رکھے مراتب بلند ہوں عزیز خلائق ہو (مجموعہ اعمال) شمع اول (۱۴۰) دوسرا عمل دشمن

وبدگو۔ بدخواہ کو مسخر کرنے کا شمع اول (۱۶۳) پر درج ہے اگر اس اسم کے نقش کو شرف قمر میں کندہ کرا کے انگشتری میں پہنے اور اس اسم کو بکثرت پڑھے تو مقبول القول اور مستجاب الدعوات ہو جائے فتوح بے شمار حاصل ہوں (تنویر) اس کا نقش دھو کر بواسیر والے کو پلائے شفا ہو۔ اگر آٹھ یوم چار سو اڑسٹھ مرتبہ جس نیت سے پڑھے وہ مراد حاصل ہو۔ (تنویر)

۱۰۰ یَا بَصِیْرُ ۔ اہل تحقیق فرماتے ہیں اس اسم کا ورد کرے اور اپنی چشم کو عیوب خلق اور امر خلاف شرع سے روکے تو اللہ تعالیٰ اسے بینائی ظاہر و باطن عنایت فرمائے اس اسم مبارک کی برکت سے انبیاء علیہم السلام کو معراج حاصل ہوئی اور اولیاء مقرب بارگاہ الٰہی ہوئے اگر روز جمعہ نماز سنت اور فرض کے درمیان ایک سو مرتبہ اس اسم کی تلاوت کرے تو عنایات و مکاشفات و اسرار اسمائے الٰہی سے مشرف ہو (تنویر) ظفر جلیل میں روز پنجشنبہ لکھا ہے بہتر ہے کہ روز پنجشنبہ اور جمعہ دونوں دن نماز فجر کی سنت و فرض کے درمیان پڑھے یا عصر کی سنتیں پڑھ کر اس اسم کی تلاوت کرے پھر فرض با جماعت ادا کرے (اقبال احمد)

۱۰۱ یَا حَاکِمُ یَا حَکَمُ یَا حَکِیْمُ ؛ اس اسم میں صفات ہائے عجیب و غریب ہیں کوئی مہم پیش آئے قید و مجبوری، قرض و غربت، تنگی معیشت و درویشی یا مثل اس کے۔ تو اس اسم کا ورد کرے۔ شیخ بونی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ جو کوئی اس کی مداومت کرتا ہے اس پر امور حقیقیہ اور مواہب الٰہیہ کھول دیئے جاتے ہیں۔ اور اگر کوئی شخص اس اسم کے اعداد کے موافق روزانہ بعد ہر نماز کے تلاوت کرے تو پروردگار عالم فہم و حکمت عطا فرمائے اور اس مشکل کو سلجھانے میں دشواری نہ ہو (تنویر) اس اسم کا عامل جس مشورے میں شریک ہو بہتر اور مفید رائے دے اور اس کی رائے علم و حکمت فہم و دانش پر مبنی ہو جس مشکل کا حل بڑے بڑے مفکر اور اہل دانش نہ نکال سکے ہوں اس کا حل اس کا عامل تلاش کرے گا۔ اس لیے حکیم ڈاکٹر اور وکیلوں کے لیے اس اسم اعظم کی تلاوت مفید ہے۔

۱۰۲ یَا عَادِلُ ۔ یَا عَدْلُ ؛ جو مرد مومن قبر و حشر کی ہولناکیوں سے ڈرتا ہو اور یہ خوف ہو کہ میرے ماتحت اور محکوم افراد کو میری ذات سے کوئی اذیت یا دکھ پہنچ گیا تو قبر و قیامت میں اس کی سزا کیا ہوگی۔ کیونکہ ارشاد باری ہے کہ میں اپنے رحم و کرم سے اپنے قصور تو معاف فرما دوں



گا مگر میرے کسی بندے کے حقوق کسی پر ہوں تو وہ معاف نہ کروں گا وہ بندہ خود معاف کر دے تو اسے اختیار ہے، لہٰذا آخرت کی باز پرس سے ڈرنے والے، افسران، مجسٹریٹ، جج اور کارخانوں کے منیجر و مالکان وغیرہ کو اس اسم کا ورد کرنا چاہیے یا عادل کے عدد ۱۰۵ ان اعداد کو ۳ سے اور یا عدل کے ۱۰۴۔ اعداد کو ۳ سے ضرب دے کر پڑھے تو اللہ تعالیٰ اپنی صفت عدل کا پرتو اس پر ڈال دے۔ ۱۲۔ اگر ہر شب جمعہ کو ۱۲ روٹی کے ٹکڑوں پر تحریر کر کے کھائے تو نور ایمان زیادہ ہو، خامیاں اور برائیاں دور ہوں اگر بعد نماز صبح بغیر کسی سے بات کیے پانچ ہزار تین سو سولہ مرتبہ پڑھے تو پروردگار عالم جمیع ظالمان کو دفع فرمائے اور امن و سکون حاصل اور نماز سے پہلے چار مرتبہ العدل لکھے تو دعا مستجاب ہو (تنویر) جو شخص بروز جمعہ روٹی کے ۲۰ ٹکڑوں پر لکھ کر کھائے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے خلق کو مسخر کر دے (ظفر جلیل)

۱۰۳ یَا لَطِیْفُ ؛ اس اسم کی برکت سے حق تعالیٰ طالبان کو علم عنایت فرماتا ہے اور عابدین و مومنین کے اعمال کو اس کے صدقہ میں ملائکہ آسمان پر لے جاتے ہیں جو شخص اس اسم کی مداومت کرے اس کو چاہیے کہ خلق خدا سے بہ لطف و شفقت پیش آئے تاکہ حق تعالیٰ ذاکر کو مظہر لطف بنا دے (تنویر) جو ملازمت یا روزگار سے محروم یا فقر و فاقہ میں مبتلا ہو، یا کم آمدنی کی وجہ سے پریشان ہو یا بوجہ غربت کوئی مونس نہیں یا بیمار ہے اور کوئی غمخوار نہیں یا لڑکیاں ہیں اور شادی نہیں ہوتی، یا کثیر العیال ہے تو وہ وضو کامل کرے اور دو رکعت نماز ادا کرے اور اس اسم کو حصول مقصد کے لیے سو بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے کام کو سرانجام فرمائے (ظفر جلیل) عمل یا لطیف مجرب وسعت رزق کا شمع اول (۱۳۷) پر دیکھیے۔

۱۰۴ یَا خَبِیْرُ ؛ اس اسم کا عامل خواب و بیداری میں پوشیدہ حالات سے باخبر ہو جاتا ہے (تنویر) یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یعنی دو رکعت نماز ادا کرے اور ثواب سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روح پاک کو بخشے اور بعد نماز ۱۲ بار یہ عزیمت پڑھے جو معلوم کرنا ہو عالم خواب یا نیم خواب نیم بیداری یا عالم بیداری میں دیکھ لے (مجموعہ اعمال) جو کوئی اپنے نفس کے تابع ہو چکا ہو اور احکام الٰہی سے غافل ہو اس اسم کو کثرت سے پڑھے نکوکار ہو جائے (ظفر جلیل)

۱۰۵ یَا حَلِیْمُ: اہلِ تحقیق نے فرمایا ہے کہ اس اسم کی برکت سے مخلوق کا آب و طعام مرتب کیا گیا ہے اور اسی کی برکت سے عالم قائم ہے۔ اگر کوئی شخص ۸۸ ۳ بار روزانہ تلاوت کرے تو خلقت مہربان ہو (تنویر) اس اسم کو کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر وقت آبپاشی کھیت میں چھڑکے زراعت میں برکت ہو اور کھیتی آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہے گا۔ (ظفر جلیل)

شیخ حاجی ناصر الدین اور شیخ عبد المجید مغربی رضی اللہ عنہما متفق ہیں کہ اگر بیمار کے سرہانے ایک بار سورہ فاتحہ اور دس بار یا حلیم پڑھے تو مرض کے ہیجان اور شدت میں فوراً تخفیف ہو اور مریض شفایاب ہو (تنویر)

۱۰۶ یَا عَظِیْمُ: شیخ مغرب علیہ الرحمۃ ارشاد فرماتے ہیں اس اسم کا ذاکر جس کی جانب نگاہ اٹھا دے، وہ بے ساختہ تعظیم کے واسطے کھڑا ہو جائے (تنویر) جس شخص کو لوگ بہ نظر حقارت دیکھتے ہیں بوجہ غربت و افلاس، تنگی رزق و بے روزگاری یا جو شخص اپنے علم اور خاندانی افتخار کے مطابق عہدہ یا ملازمت حاصل کرنے میں ناکام رہے وہ شرفِ آفتاب نقش مربع چاندی پر کندہ کرا کے انگشتری میں رکھے اور اس اسم کا ورد کرے معظم و مکرم ہو۔

۱۰۷ یَا شَکُوْرُ: اہلِ حقیقت فرماتے ہیں اس اسم کا ذاکر مستجاب الدعوات ہو جائے اور پروردگارِ عالم اپنے انعامات کے لیے مخصوص فرما لے اور مقام کشف حاصل ہو دنیا و آخرت کی نیکیاں اور بھلائیاں حاصل ہوں (تنویر) اگر آنکھوں کی روشنی کم ہو جائے یا بصارت ختم ہو جائے اس اسم کو ۴۱ بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں میں پانی لے کر دم کرے اور منہ پر ڈالے اور آنکھوں پر ملے مولیٰ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی واپس فرما دے۔ (ظفر جلیل)

۱۰۸ یا علی: جو شخص اس اسم کی تلاوت کرے اگر ذلیل ہو تو عزیز اور ادنیٰ ہو تو اعلیٰ مرتبے پر پہنچے فقیر ہو تو مالدار ہو جائے۔ غریب الوطن ہو تو وطن کی واپسی کا سامان مہیا ہو جائے، دشمن پر تسلط ہو، ملوک و سلاطین میں تقرب حاصل ہو۔ اگر اس اسم کا نقش انگشتری میں پہنے اور اس کا ورد کرے تو ایسے عجیب و غریب اثرات ملاحظہ فرمائے کہ خود حیران رہ جائے اگر حاکم یا بادشاہ ہے تو لشکر و رعایا اطاعت میں سر تسلیم خم کر دے اور اگر وہ انگشتری لڑکی کو پہنائی جائے جس کی شادی نہ ہوتی ہو تو بہ برکت اسم معظم پیغام آنا شروع ہو جائیں (تنویر) بہتر ہے۔



کہ علی العظیم کو ملا کر پڑھے یا اسم علی اور عظیم کے پڑھنے کے بعد آیۃ الکرسی شریف کو تین بار پڑھے۔

۱۰۹ یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ: اس اسم کا عامل خوف حاکم، ظلم ظالمین، شر شیاطین سے محفوظ رہتا ہے۔ چرند و پرند، درند و حشرات الارض سے محفوظ و مامون رہتا ہے۔ جنگلات کا کام کرنے والوں۔ فوجی جوانوں، جہاز رانوں کو اس کا ورد ضرور کرنا چاہیے ساتھ ہی بچوں کو خلل و آسیب و بیماری سے محفوظی کے لیے اس کا نقش دینا چاہیے امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تعداد اسم کے مطابق کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھے تو وسوسہ شیطانی و خیالات فاسدہ، خوف سلاطین، سانپ، بچھو کے گزند سے محفوظ رہے لا علاج مریض کے باندھے شفایاب ہو۔ (تنویر)

۱۱۰ یَا مُقِیْتُ: یہ اسم نفس کو مطیع اور روح کو مسخر کرنے میں یکتا ہے۔ یعنی جو شخص نفس کو تابع کر لیتا ہے۔ وہ پانی پر مثل زمین چلتا ہے اور فضائے بسیط میں پرواز کرتا ہے اور روح مسخر ہو جاتی ہے۔ تو جسم روح کی مانند لطیف ہو جاتا ہے اس کے لیے قرب و بعد سب یکساں ہو جاتے ہیں روح کی طرح جسم آسمانوں کی سیر کرتا ہے اور یہ اسم بے سہاروں کا سہارا ہے۔ اہلِ تحقیق نے فرمایا ہے کہ اس اسم کے دریائے معرفت میں غرق ہو کر پڑھے اور اپنا زیادہ وقت خدمت خلق میں صرف کرے اور ہر دوست و دشمن پر شفقت و جود و سخا کرنے میں دریغ نہ کرے تاکہ حق تعالیٰ نفس کو مطیع اور روح کو مسخر کر دے (تنویر)

۱۱۱ یَا حَسِیْبُ: اس اسم کی برکت سے کراماً کاتبین اور ملائکہ مقربین بندوں کے اعمال پر مطلع ہوتے ہیں شر و خوف دشمناں اور بد مزاج بدکار عورت اسی طرح بیوی اپنے بدکار عیاش مرد کے لیے ملازم اپنے جابر و ظالم حاکم جس سے ہر وقت عزت و آبرو کا خطرہ ہو تو چہار شنبہ یا پنجشنبہ کو روزہ رکھے اور بعد ہر نماز ۷۰ مرتبہ کہے حَسْبِیَ اللّٰہُ ان شاء اللہ تعالیٰ چند ہی بار عمل کرنے سے عادات بد۔ افعال قبیحہ سے نجات حاصل ہو (تنویر) اگر اعداد اسم کے مطابق بغیر صوم ورد کرے تو اس کی برکت سے حاجات برآویں مال و اہل فرزند آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہیں شریر، کند ذہن، کام اور پڑھنے سے بھاگنے، خوف و ڈر سے رونے یا نظر سے بیمار ہونے والے بچوں کو مٹی کے پیالے یا آبخورے پر یا حسیب و یا مقیت سات بار پڑھ

دم کرے، بعدہٗ پانی اس میں سے خود پیے اور بچا ہوا پانی بچے کو پلائے (ظفر جلیل)
۱۱۱ یَاجَلِیْلُ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام : یہ دونوں اسم خواص میں یکتا ہیں۔ حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ (ان میں سے کوئی) اسم اگر سات روز تک روٹی کے ایک ٹکڑے پر لکھ کر خود کھائے باقی روٹی صدقہ کر دے تو تمام مخلوق مسخر ہو اور باکرام پیش آئے۔ اس اسم کا پڑھنے والا خدا اور بندگانِ خدا کے سامنے معزز و مکرم ہو اور جمیع مقاصد و مرادات حاصل ہو۔ اگر کاغذ سفید پر لکھ کر مکان میں رکھے برکت ہو۔ لوگ اس کی جانب رجوع کریں (ظفر جلیل) حاملہ عورت باندھے تو حمل اسقاط سے محفوظ رہے اور بچہ جن آسیب، ام صبیان کے خلل سے مامون رہے۔ اگر کھانے یا پانی پر دم کر کے طرفین کو کھلائیں یا پلائیں تو صلح ہو۔ سیسہ کی تختی پر لکھ کر مطلوب کی صورت بنا کر اس کے مکان میں رکھ دیں تسخیر جاری ہو اور مٹی کا پتلا بنا کر لکھ کر سکھا کر برادہ بنا کے ظالم کے گھر میں ڈالے برباد ہو (تنویر)
۱۱۲ یَامُقْسِطُ : یہ اسم قوی باہیبت ہے اس کے پڑھنے والے سے لوگ خوفزدہ رہتے ہیں بڑے سے بڑا جابر و مفسد اس سے آنکھ ملانے سے گریز کرتا ہے اس کے عامل میں یہ صفت اسی وقت تک باقی رہتی ہے کہ جب تک وہ کسی سے غیر منصفانہ سلوک نہ کرے۔ اگر کسی کا حق کسی نے دبا رکھا ہے اگر شوہر بے انصافی سے عورت کا حق غصب کرتا ہے تو اس اسم کے اعداد کے مطابق پڑھے اگر چالیس روز میں اس کا اثر شوہر کے فعل سے ظاہر نہ ہو یعنی شوہر اس کا حق محبت حق زوجیت ادا نہیں کرتا تو یہ نہ سمجھے کہ اس کا اثر نہیں ہوا بلکہ اپنی خامی تصور کرے کہ مجھ پر بھی شوہر کا حق باقی ہے اور میں اس کو ادا نہیں کر پاتی یہ خیال کر کے ہر تکلیف برداشت کرتے ہوئے شوہر کی خدمت کرے اور اس اسم کا ایک چلہ اور کرے اس نیت سے کہ اگر مجھ میں خامی ہے تو میری اور میرے شوہر کی اصلاح فرما دے اپنے عدل سے (اقبال احمد) اہل تحقیق نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس اسم کا ورد کرے یقین رکھے کہ اللہ تعالیٰ عادل ہے کسی پر ظلم نہیں فرماتا (تنویر)
۱۱۴ یَاجَامِعُ : اس اسم کی برکت سے جمیع مخلوقات جناب سلیمان علیہ السلام کی مسخر تھی (تنویر)
اگر کوئی شخص پریشان حال ہو، اعزہ و احباب سے دور ہو، محبوب کی جدائی میں بے قرار ہو تو بروز یکشنبہ بوقت چاشت غسل کرے اور دو رکعت نماز ادا کر کے منہ آسمان کی طرف کرے دونوں



ہاتھ پھیلا کر دس مرتبہ یاجامِعُ کہے اس طرح کہ جب پہلی بار جامع پڑھے داہنے ہاتھ کی ایک انگلی بند کرے، دوسری پر دوسری اس طرح دس بار میں دسوں انگلیاں بند کرے، پھر بے شمار اس اسم کا ورد کرے بعدہٗ ہاتھ کھول کر منہ پر پھیر لے محبوب حاضر ہو (ظفر جلیل)۔ یہ عمل ہرگز ہرگز غیر عورت یا غیر مرد کے لیے تو کیا اس کے لیے بھی نہ کرے جس سے منگنی ہو چکی ہو نکاح نہ ہوا ہو، صرف فرار شدہ یا میکے بیٹھ جانے والی کے لیے کرے اسی طرح وہ عورت اپنے شوہر کے لیے کرے جس کا شوہر غائب ہو یا لڑ کر چلا گیا ہو۔
۱۱۵ یَاکَرِیْمُ : شیخ ابوالعباس احمد ابن علی بونی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں جو شخص اس اسم کی مداومت کرے تو مدت حیات معزز و مکرم رہے اور مستجاب الدعوات ہو جائے۔ تنگدستی و مفلسی دور ہو دولت اور وسعت رزق حاصل ہو (تنویر) اس اسم کی برکت سے علم و دولت عزت و شہرت جو بھی نعمت حاصل ہو وہ کریم و سخی دے کر واپس نہ لے اس یقین کے ساتھ عمل کرے اگر سوتے وقت بستر پر لیٹنے کے بعد پڑھے اور پڑھتے پڑھتے سو جائے تو شب بھر فرشتے اس کے لیے دعا کریں (ظفر جلیل) پنج گنج قادریہ میں یاکریم یا اللہ بعد نماز ظہر سو بار مرقوم ہے (الوظیفۃ الکریمہ)
۱۱۶ یَارَقِیْبُ : یہ اسم پاک محافظت حسن و جمال اولاد۔ زر و مال۔ کاروبار کھیتی، ملازمت وغیرہ کے لیے ہے یہ اسم معانی و اوصاف میں بہت وسیع ہے۔ اگر کسی کے حسن و جمال، اولاد اموال، عزت و مال کے حاسد و رقیب زیادہ ہوں، یا کسی کی منگنی ہو چکی ہو اور حاسدین درمیان میں حائل ہو جائیں اور کشیدگی پیدا کرنے کی کوشش کریں یا کشیدگی پیدا کر دی گئی ہو تو اس اسم کا ورد کرنا چاہیے جو مال و ملکیت بوجہ دشمنی و حسد چھین لی گئی ہو اس کے حصول کے لیے بھی اس کا عمل بہتر ہے۔ حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ جس دشمن کے مقابلہ کی طاقت نہ ہو اس کے لیے سات بار ہر نماز سے پہلے پڑھ لیا کرے (تنویر) گھر بار کھیتی وغیرہ کو تنہا چھوڑتے وقت دشمن کے نقصان پہنچانے کا خطرہ ہو تو اس اسم کو سات بار پڑھ کر جس کی حفاظت مقصود ہو اس کے گرد دم کر دے واپسی تک کوئی نقصان نہ پہنچا سکے۔ (ظفر جلیل)
۱۱۷ یَامُجِیْبُ : اس اسم کی برکت سے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے گلے پر چھری کند ہو گئی تھی (تنویر) امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ اس اسم کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر بعد دعا

مانگی جائے قبول ہو۔ اگر کسی دعا و عمل کے آخر میں ۲۶ مرتبہ یاسریع یا مجیب پڑھے تو فوراً قبول ہو (تنویر) شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ اس اسم کے نقش اپنے پاس رکھے تو ہر بلا سے محفوظ رہے اگر کوئی سخت مہم درپیش ہو یا کسی امر میں مضطرب ہو تو ایک مجلس میں دو ہزار مرتبہ پڑھے انشاء اللہ حاجت پوری ہو بغایت مجرب ہے (تنویر) شیخ بونی علیہ الرحمہ نے فرمایا ہے کہ اگر کسی حاکم یا بادشاہ کو مسخر کرنا ہو تو اس کی تصویر کو خلوت میں اپنے سامنے رکھے اور اس اسم کے نقش کو نئی ٹھیکری پر لکھ کر اپنے پاس رکھے اور خلوت میں اس اسم کو پڑھنا شروع کرے مقصد حاصل ہو۔ اگر اس کا نقش چاندی پر کندہ کرا کے پاس رکھے قبولیت دعا کی برکت حاصل ہو۔ (ظفر جلیل)

۱۱۸ **یَا وَاسِعُ**:۔ اہل طریقت نے فرمایا ہے کہ جو شخص حریص ہو تو اس کے لیے یہ اسم نافع ہے اگر ۱۳۷ مرتبہ روزانہ ورد میں رکھے حق تعالیٰ اپنے افضال کی بارش فرمائے اگر کوئی ۱۰۲۵ مرتبہ پڑھے علو مرتبہ، منزلت عالی تسخیر قلوب سلاطین و امراء رفعت و جاہ و منزلت، احوال عجیب و حالات غریب اور وسعت رزق کے مفاد حاصل ہوں اگر اس کے نقش کو لکھ کر کسی مکان یا دوکان یا ذخیرہ، تجوری میں رکھیں برکت حاصل ہو (تنویر) تسخیر کے لیے ۱۰۔ یوم روزانہ ستر ہزار مرتبہ پڑھے تو مرتبہ عالی ہو۔ تمام مخلوق مطیع و مسخر ہو وسعت رزق کے لیے ۱۵ مرتبہ ہر بعد نماز پڑھے (تنویر)

۱۱۹ **یَا وَدُوْدُ**:۔ یہ اسم حب کے لیے عاملین میں بہت مشہور ہے اہل تحقیق فرماتے ہیں اگر اس کا عامل اپنے بیگانے ہر ملنے والے سے اخلاق و محبت سے پیش آئے تو اللہ تعالیٰ اسے اپنا محبوب بنا لے (تنویر) امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر کوئی خواہشاتِ نفسانی میں مبتلا ہو، شرابی یا زانی ہو، کذاب اور ایذائے اہل اسلام میں کوشاں رہتا ہو تو ۹۶۰ مرتبہ اسم یا ودود اور اول آخر ۵۳ بار یہ آیہ کریمہ اِنَّهٗ هُوَ يُبْدِئُ وَيُعِيْدُ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ پڑھے پھر دعا کرے انشاء اللہ نیک انسان بن جائے گا اسی طرح فاحشہ عورتوں کو سدھارنے کے لیے بھی یہ عمل کرنا چاہیئے (تنویر)

۱۲۰ **یَا مَاجِدُ یَا مَجِیْدُ**: جو شخص صاحب عزت و بزرگی ہو چاہے اس اسم کا ورد کرے



اگر کوئی شخص ذلیل و رسوا ہو یا کسی وجہ سے یہ گمان ہو کہ ذلیل و رسوا ہو جائے گا مثلاً کسی کی امانت رکھی تھی۔ خرچ کر چکا، یا مالدار تھا اب مفلس ہے اور لڑکی یا لڑکے کی شادی کرنا ہے جس میں پردہ فاش ہونے کا اندیشہ ہے یا ملازمت چھوٹ چکی ہے۔ یا معزول کئے جانے کا اندیشہ ہے تو اس اسم کا ورد کرے۔ مولیٰ تعالیٰ اس کی برکت سے ایسا ذریعہ عطا فرما دے گا کہ ذلت و رسوائی سے محفوظ رہے (تنویر) امانت میں خیانت، رشوت یا مزدور و ملازم کا پیسہ کوئی الزام رکھ کر کاٹنا یا کسی کی بھول سے فائدہ اٹھانا اس کی رقم مار لینا حرام ہے ایسا کرنے والا اپنے پچھلے فعل سے توبہ کرے اور آئندہ کے لیے عہد کرے پھر عمل کرے۔ شیخ ابوالعباس فرماتے ہیں یہ عمل امراء و بادشاہوں کے حسب حال ہے (تنویر)

۱۲۱ **یَا بَاعِثُ**:۔ اس اسم کو برائے صفائے باطن و دفع وسوسہ شیطان و تزکیہ نفس پڑھنا چاہیئے اگر کسی شخص میں شہوت، غفلت و حرص بخل بہت ہو تو اس اسم کو بوقت خواب لیٹ کر سینے پر ہاتھ رکھ کر پانچ سو بار پڑھنا چاہیئے (تنویر) شیخ عبدالمجید مغربی فرماتے ہیں کہ باعث ہی ہے جو پریشانیوں کو دفع فرماتا ہے۔ اس اسم میں سر اکبر ہے اس کا ذکر اُس فرد کے لیے بہت مناسب ہے جس کی ہمت پست ہو چکی ہو زندگانی اور صحت و حفظ قوای جسمانی و روحانی کی عجیب و غریب تاثیر اس اسم میں موجود ہے (تنویر)

۱۲۲ **یَا شَهِیْدُ یَا شَاهِدُ**: اہل حقیقت نے فرمایا ہے کہ اس اسم کے ذاکر کو برے افعال اور دروغ گوئی سے بچنا ضروری ہے جو شخص روزانہ اعداد اسم کے مطابق ورد میں رکھے اس کے اہل و عیال ہر بلا اور برائی سے محفوظ رہیں۔ اگر کسی کی بیوی یا بچہ نافرمان شریر ہو تو روزانہ صبح کو اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ۲۱ مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کرے مطیع و فرمانبردار ہو (ظفر جلیل) اگر ہر نماز کے بعد اعداد اسم کے مطابق پڑھے تو قلب ذاکر سے حجاب اٹھ جائیں (تنویر)

۱۲۳ **یَاحَق**: کسی سے لڑائی جھگڑا ہو جائے یا کسی قسم کا لین دین کا معاملہ ہو یا مقدمہ ہو یا پنچایت کے طور پر فیصلے کے لیے کچھ لوگ جمع ہونے والے ہوں اور خود کا حق پر ہونے کا شرعی یقین ہو ساتھ ہی یہ گمان ہو کہ فیصلہ میرے خلاف ہوگا تو اس اسم کا ورد کرے (تنویر) شیخ مغرب رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا کہ گمشدہ شے کے حصول کے لیے ایک کاغذ کے کونوں

پر گمشدہ کا نام اور درمیان میں یاحق تحریر کرے دستیاب ہو (تنویر) از ظفر جلیل میں اتنا اضافہ کیا ہے کہ اس کا غذ کو اپنی ہتھیلی پر رکھے اور ہاتھوں کو مثل دُعا اُٹھائے اور نظر آسمان کی جانب ہو پھر اس اسم کو شیخ للائے یعنی اس کا ورد اعداد اسم کے مطابق کرے یا وہی شے ملے یا اس سے بہتر۔ اگر قیدی نصف شب کو سر ننگا کرکے ایک سو آٹھ بار پڑھے رہائی پائے۔

۱۲۴ع **یَا وَکِیْلُ** :۔ اس اسم کے ذاکر کو یہ یقین کرنا چاہیئے کہ حق تعالیٰ جمیع مخلوقات کی کفایت کرنے والا ہے۔ اس اسم کا ذاکر تمام خوف سے مامون رہے اگر مقام خوف پر تلاوت کرے خواہ خوفِ بہائم ہو یا خوف۔ رق و رعد یا خوف زلزلہ۔ پروردگار محفوظ رکھے (تنویر) شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اس اسم میں حصول مرادات کی تاثیر کلی موجود ہے جو شخص اس اسم مبارک کی تلاوت کرے اگر مسافر ہے بخیریت وطن واپس آئے۔ قید ہے تو نجات پائے۔ مقروض ہے تو قرض ادا ہو۔ اگر بہ نیت دفع دشمن پڑھے مقہور ہوں (تنویر)

۱۲۵ع **یَا قَوِیُّ** : یہ اسم بہت قوی الاثر ہے۔ اس کی تلاوت کا اثر فوراً ظاہر ہوتا ہے اس کے عامل پر ایک دو نہیں ہزاروں دشمن بلکہ پوری فوج بھی غلبہ حاصل کرکے ظلماً نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ دفع بیماری کے بعد کی کمزوری کے لیے یا وقت سے پہلے بوڑھے یا کمزور اور چلنے پھرنے سے معذور ہو جانے والے یا معذور ہو جانے کا خطرہ ہو تو یا قادر یا قوی یا قائم یا دائم چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پینا چاہیئے (اقبال احمد)

شارحین کرام نے مستند طریقہ، دشمن سے محفوظ رہنے کا بتایا ہے کہ آٹا خمیر کرکے ایک ہزار گولیاں بنائے اور ہر گولی پر اسم مذکور ایک بار پڑھ کر دم کرتا جائے اور پرندوں کو کھلاتا جائے اور دشمن کا تصور رکھے اس کے شر سے محفوظ رہیں گے۔ (تنویر)

۱۲۶ع **یَا مَتِیْنُ** :۔ اس اسم کا عامل اگر اپنی چشم کو نامحرم سے محفوظ رکھے تو اس کی محبت و ہیبت دوست دشمن ہر ایک کے قلب میں خون کی گردش کے ساتھ دوڑنے لگے اگر کسی خاص ذات کو مسخر کرنا ہو تو خوشبودار پھول یا میوہ پر دم کرکے دے وہ خوشبو سونگھے یا میوہ کھائے تو مہربان ہو (تنویر) جو بچہ چلنے سے معذور ہو اس اسم کا نقش باندھے چلنے لگے۔ بچے کی ماں کے دودھ نہ ہو اس اسم کو لکھ کر ماں کو پلائے دودھ بہت ہو۔ (ظفر جلیل)



۱۲۷ع **یا حامد یا محمود یا حمید** : اس اسم پاک کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے اس اسم کا عامل عالم محویت میں گم ہو کر پڑھے اور خالص حمد و ثنا ہی کی نیت رکھے تو صفات محمودہ سے متصف ہو جاتا ہے اس اسم کے قاری کی حاضر و غائب تعریف ہو گی یہ اسم تسخیر محبت اور افعال بد سے بچانے میں بہت زود اثر ہے ان میں سے کوئی اسم یا تینوں اسماء اگر لکھ کر پلائے جائیں تو تمام بُری عادات چھوٹ جائیں (تنویر) شریر بدچلن نافرمان بچوں کے لیے پیالے پر یہ عبارت کندہ کرا کے رکھ لیں اسی میں پانی پلائے (ظفر جلیل)

(یاحمید الفعال ذاالمن علی جمیع خلقه بلطفه یاحمید)

۱۲۸ع **یَا مُحْصِیْ** : اس اسم کا پڑھنے والا عذاب قبر و حشر سے امان پاتا ہے اگر روز جمعہ یا شب جمعہ میں ایک ہزار مرتبہ پڑھے حساب عاقبت آسان ہو (تنویر) یہ اسم اکاونٹنٹ اور کلرکوں کے لیے آبِ حیات کا حکم رکھتا ہے، کتنا ہی کام کرنا ہو۔ آسان ہو جائے اور حساب کتاب میں اگر غلطی ہو تو فوراً محسوس ہو جائے جو علم حساب پڑھتا ہو یا امتحان دیتا ہو یا جس کے حساب میں غلطیاں زیادہ ہوں وہ اس کا ورد کرے (تنویر)

۱۲۹ع **یا مُبْدِیُٔ یا معید** : جس امر مشکل، یا مکان، دوکان کی تعمیر۔ دوکان کارخانہ وغیرہ غرض کسی بھی کام کی ابتدا کرتے وقت اس اسم کو ۵۶ مرتبہ پڑھ کر آغاز کیا جائے بحسن و خوبی انجام کو پہنچے (تنویر) شیخ عبد المجید مغربی فرماتے ہیں اگر طالب فرزند قبل صحبت ۵۱ مرتبہ مرد و عورت پڑھ لیں مولیٰ تعالیٰ اپنی قدرت کاملہ سے فرزند عطا فرمائے اگر زن حاملہ ورد میں رکھے بچہ صحیح سالم پیدا ہو اور وقت پیدائش تکلیف نہ ہو (تنویر)

۱۳۰ع **یا مُحْیِیْ یا حَیُّ** : یہ اسم مبارک مورچہ پر جانے والے فوجی سپاہیوں، سمندر میں غوطہ لگانے والوں، بس، ٹیکسی، رکشہ ڈرائیوروں، خصوصاً پہاڑی علاقوں میں سفر کرنے والوں یا پہاڑی علاقوں میں کام کرنے والوں پل اور سرنگیں بچھانے والے، غرض ہر وہ کام جس میں موت کا خطرہ ہو یہ اسم پاک ۹۵ مرتبہ پڑھ کر گھر سے نکلے، سلامت گھر واپس آئے۔ جو لوگ دریاؤں کے قریب رہتے ہیں۔ سیلاب یا زلزلوں کا خطرہ رہتا ہو وہ اس کا ورد رکھیں جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہیں۔ (تنویر و ظفر و فوائد کبریٰ وغیرہ)

۱۳۱ **یا مُمیتُ** : یہ اسم پیران طریقت اور رہنمایان شریعت کے لیے ضروری ہے کہ اس اسم کی برکت سے نفس امارہ مطیع و مسخر ہو جاتا ہے۔ امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ بوقت خواب اپنے دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر ۴۹۰ مرتبہ یا ممیت پڑھے اس کے بعد سو جائے حق تعالیٰ اس کے نفس کو مطیع و مسخر فرما دے (تنویر) دیگر بلا کی و بربادی دشمن کے لیے بھی یہ اسم مخصوص ہے۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ پانچ اسم یا مصود یا مبدی یا معید یا محی یا ممیت اگر طالب علم ان اسماء کا ورد کرے تو عالم ہو جائے پروردگار عالم فہم و ادراک عقل و ذہن لطیف عطا فرمائے۔ تمام مشکلات میں آسانیاں پیدا ہوں۔ (تنویر)

۱۳۲ **یا قیوم** : اس اسم کی مداومت کی برکت سے عمر دراز ہوتی ہے۔ مرادات میں کامیابی دشمنوں پر غلبہ اور دلوں پر تصرف حاصل ہوتا ہے۔ سیدنا امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ دیکھا میں نے بوقت شدت جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو یا حی یا قیوم کہا اور فوراً راحت حاصل ہوئی۔ جو شخص طالب عزت و جاہ اور ترقی کاروبار ہو برائے قدرت و سرعت و اجابت و قضائے حاجات و حصول مقاصد و فتح مقدمات اس اسم مبارک میں سب تاثیرات موجود ہیں۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وقت سحر اس کا ورد کرے تو خلق مسخر ہو۔ اکثر اکابرین نے اسم یا حی یا قیوم کو اسم اعظم فرمایا ہے۔ (تنویر)

۱۳۳ **یا وَاجِدُ یا غَنِیُّ یا مُغْنِی** : یہ اسمائے الٰہیہ حصول دولت و غنا کے لیے امتیازی شان رکھتے ہیں یا واجد حصول کشف کے لیے عاملین کا معمول رہا ہے۔ جو شخص حلال ذریعہ معاش کا متلاشی ہو یا تاجر جس کی تجارت حسب منشا نہ چلتی ہو یا اولاد کثیر ہو خورد و نوش کا انتظام قلیل ہو یا بالکل نہ ہو اس لئے حرام و ناجائز ذرائع معاش تلاش کرنے سے بہتر ہوگا کہ ان میں سے کوئی ایک اسم منتخب کر کے ورد کرے یا ایسی دعائیں جن میں یہ اسماء بھی شامل ہوں عمل میں لائے اللہ تعالیٰ غیب سے طیب و طاہر رزق کثیر عطا فرمائے اور وہ بے نیاز اس قدر دے کہ خرچ سے بچ رہے ان اسماء کو اپنے اعداد اسم کے مطابق ورد میں رکھے۔



۱۳۴ **یا اَحَدُ یا وَاحِدُ یا وَحِیدُ** : ان اسماء سے کسی قسم کے ذکر سے ذاکر کا دل اتنا مطمئن اور بے خوف ہو جاتا ہے کہ بڑے سے بڑے خطرے اور لرزا دینے والے واقعے حراساں کر دینے والے ماحول میں بھی فکر قریب نہیں آتی، یہاں تک کہ پھانسی کے تختے پر بھی اس کے قلبی اطمینان و سکون کا وہ نورانی جلوہ ہوتا ہے کہ جس کو دیکھ کر نمرود و شداد دوراں بھی کانپ کر اپنے آپ کو اس کے قدموں پر ڈال دیتے۔ گویا اس واحد یکتا کی وحدانیت کے جلوے اس اسم کے ذاکر کو اپنی آغوش میں لے لیتے ہیں۔ اسی لیے عاملین اور اہل تحقیق اس اسم کو شاہان و ذمہ داران مملکت اور فوجی افسران کے لیے تحفہ قدرت بتاتے ہیں (از شارحین اسماء باری، دیگر کوئی سخت مہم یا بیماری کے لیے ہو، خطرناک راستوں میں یا دشمنوں سی مقام پر خوف ہو تو ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے مہم آسان، بیمار شفایاب ہو اور خوف و ہراس دور ہو۔ (تنویر)

۱۳۵ **یا صَمَدُ** : اس اسم کا ذاکر اہل اللہ میں سے ہوتا ہے اس اسم کا پڑھنے والا بھوکا نہیں رہتا یا بھوک پیاس کی شدت سے محفوظ رہتا ہے اکثر عاملین و کاملین نے یا احد یا صمد کو اسم اعظم بتایا ہے۔ شیخ مغرب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اسم یا صمد کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو رزق میں وسعت اور کاروبار میں خیر و برکت ہو (تنویر) کتاب مفتاح الجنان میں مذکور ہے کہ اگر شب جمعہ بعد نصف شب میں باوضو ایک ہزار مرتبہ حضور قلب پڑھے تو قاری میں عظیم اثرات پیدا ہو جائیں اگر کوئی فسق و فجور میں مبتلا ہو تو اس کے لیے تین روزے رکھے اور ہر روز ساعت مشتری میں ایک ہزار مرتبہ یہ اسم پڑھے اور اس کے لیے دعا کرے وہ شخص فسق و فجور سے تائب ہو۔ محبت کے لیے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پہلے طالب پیے پھر وہ پانی مطلوب کو پلا دے، محبت میں بے چین ہو (تنویر)

۱۳۶ **یا قَادِرُ یا قَدِیرُ یا مُقْتَدِرُ** : یہ اسماء ہر بڑے سے بڑے اور اہم سے اہم اور مشکل سے مشکل امور میں مشکل کشائی فرماتے ہیں جب اپنے اور بیگانے، دوست و احباب سب الگ ہو جائیں اور کوئی حامی و مددگار تو کیا بات کا پوچھنے والا بھی نہ ہو تو ایسے نفسی نفسی کے موقع پر ان اسماء سے کسی اسم کا بھی ذکر اس کی کشتی حیات کو ساحل مراد پر لگانے کے لیے کافی ہے خصوصاً نجومی جس وقت وحشت انگیز خبریں دے کر انسان کو [illegible] وحشت زدہ

ان کے خود ساختہ واعودل کو جھٹلانے اور ستاروں کے اثرات بد سے محفوظ رہنے کے لیے ان اسماء سے کسی اسم کا ذکر بہتر ہے (شرح اسمائے باری)

ع۱۳۷ یَا مُقَدِّم، اس اسم کی برکت سے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے طور پر کلام کیا۔ امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بوقت خواب اس اسم کو پڑھے دشمنوں کے حملے، چوری کے خوف مکان کے گرنے، جہاز کے ڈوبنے کے خوف سے محفوظ رہے (تنویر)

ع۱۳۸ یَا مُؤَخِّرُ، شیخ بونی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جب انسان کی عمر قریب اختتام پہنچے اور اعمال خیر کچھ بھی نہ ہوں۔ گناہوں کی کثرت ہو قبر و حشر کا خوف دامن گیر ہو تو اس اسم کی مداومت کرے حق تعالیٰ گناہوں کو معاف فرمائے اور عمر کو دراز کرے تاکہ اعمال نیک کر سکے (تنویر) اسی لیے عاملین اس اسم کو مایوس مریضوں کو کثرت سے پڑھنے کو بتاتے ہیں مولیٰ تعالیٰ اپنی رحمت سے شفا دیتا ہے چاہیئے کہ بعد شفا دعبادت الٰہی سے غافل نہ ہو۔

ع۱۳۹ یَا اَوَّل، شیخ مغرب فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص طالب فرزند ہو یا دفینہ حاصل کرنا چاہتا ہو یا فتوحات غیبی کا طالب ہو تو چاہیئے کہ چالیس جمعہ بعد نماز جمعہ مداومت کرے، مقصد حاصل ہو، شیخ بونی فرماتے ہیں کہ اس اسم کا ذاکر اپنے کل مقاصد میں سابق رہے گا۔ اور اگر اسم کو یا آخر کے ساتھ ذکر کرے تو مقام کشف حاصل ہو (تنویر)

ع۱۴۰ یَا اٰخِرُ، شیخ بونی علیہ الرحمہ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس نام کی قرأت کرے اس کو قوت و نصرت بے اندازہ حاصل ہو اور جو بھی دشمنی کرے ہلاک ہو، مقابلہ کرے مغلوب ہو جو شخص اس اسم کے اور دشمن کے نام کے اعداد شامل کر کے نقش بنائے اور ہفتہ کی پہلی ساعت میں لوہے پر کندہ کرے اور اسی تعداد کے مطابق پڑھے اور اس نقش کو آگ میں داب دے، دشمن ہلاک ہو۔ (تنویر)

ع۱۴۱ یَا ظَاهِرُ یَا بَاطِنُ، یہ دونوں اسمائے باری تعالیٰ اصلاح اور نورانیت کے لیے خاص ہیں یہ اسماء ظاہر و باطن کی اصلاح فرما کر ذاکر میں روحانیت پیدا ہو جاتی ہے کشف قبور اور استخارہ کے لیے عاملین میں مشہور ہیں۔ شیخ مغرب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بعد نماز چاشت پانچ سو مرتبہ پڑھے تو حق تعالیٰ دیدۂ دل کو ظاہر و باطن میں نورانی کر



دے۔ خواب غفلت سے بیداری عنایت فرمائے اور تاریکی دل سے دفع ہو (تنویر) جس کے دوستوں ساتھیوں، یا اہل معاملہ میں سے جو بھی ایسا ہو کہ دل میں کچھ زبان پر کچھ۔ ایسے دوستوں سے کافی نقصان پہنچ جاتا ہے۔ لہٰذا ان اسماء کا ذکر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اس کے دوستوں کی بھی اصلاح فرما دیتا ہے اور اس اسم کے ذاکر کے دوست احباب یا قریب اسی طرح پیش آئیں جو ان کے دل میں ہو۔

ع۱۴۲ یَا وَالِیُ، یہ اسم پاک دست کار محنتی حضرات کے لیے خاص ہے کہ اس اسم کی برکت سے کم وقت میں زیادہ کام انجام پاتا ہے اس اسم کا عامل اگر ٹھیکیدار ہو یا مزدور وہ کبھی خالی نہ رہے۔ اس کے کام کی قدر بہت ہو جو مزدوری مانگے ملے۔ مالکان اس سے کام کرانے کے لیے ہر قیمت پر تیار رہیں۔ اگر اس اسم کو برتن پر لکھ کر پانی سے دھو کر مکان یا دکان کے گوشوں نیز بالا خانہ پر چھڑکیں تو چوری۔ بجلی۔ آندھی۔ طوفان۔ بارش۔ سیلاب۔ زلزلہ دجملہ آفات سے محفوظ رہے۔ (تنویر)

ع۱۴۳ یا متعالی: اہل تحقیق نے فرمایا ہے کہ اس اسم کو بعجز و انکساری پڑھنا چاہیئے اور خلق خدا میں خود کو حقیر سمجھے تاکہ حق تعالیٰ مرتبہ بلند فرمائے اور غیب سے ہر کام سر انجام فرمائے اگر کوئی عورت بعد فراغت حیض و نفاس میں اسم کی تلاوت کرے تو جملہ آفات سے محفوظ رہے۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس اسم کا ذکر کر کے کسی بادشاہ کے پاس جائے (وہ عزت سے پیش آئے) اور جو حاجت ہو پوری کرے۔ (تنویر)

ع۱۴۴ یَا بَرُّ، حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اگر نابالغ بچہ کو یہ اسم (یاد کرا دے) اور وہ اس کو پڑھتا رہے یہاں تک کہ سن بلوغ کو پہنچے، تمام عمر آفات روزگار سے محفوظ رہے شیخ مغرب فرماتے ہیں اس اسم کا ذاکر جس چیز کا طالب ہو حاصل ہو۔ شیخ ابو العباس احمد ابن علی رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جو شخص اس اسم کا ذکر کرے نفحات الٰہیہ کی فرادی ہو۔ (تنویر)

ع۱۴۵ یا تواب، جس فرد پر بسبب گناہوں کے تکلیف و مصیبت یا زر کی تنگی میں مبتلا ہو اس اسم کی برکت سے اس کے گناہ مغفور ہوں رحمت و کرم کی بارش ہو۔ ۴۰۹ بار روزانہ ورد میں رکھے اور بعد فراغت جو دعا کرے اس کی دعا قبول ہو۔ جو شیر خوار بچہ بہت روتا ہو اس پر

ستر مرتبہ پڑھ کر دم کرے ہر مرض و آفات و بلیات سے محفوظ رہے۔ (تنویر)

اس اسم کا ذاکر جو اس کے معانی و صفات میں غرق ہو کر پڑھے اولیائے کاملین میں شمار ہو گناہ و فواحش سے اس کا دل متنفر ہو جائے (شرح اسماء)

۱۴۶ یَامُنْتَقِمُ: برائے فتح و ظفر خصوصاً جن لوگوں کے کاروبار، کارخانوں، دوکانوں کو بوجہ حسد سفلی کے ذریعہ باندھ دیا جاتا ہے یا جو لوگ بُرے دوستوں یا نفس کے فریب میں آ کر اپنی عزت دولت کو قماربازی سٹہ، ریس میں برباد کر چکے ہوں اور اپنی کھوئی دولت و عزت کو حاصل کرنا چاہتے ہوں تو سچے دل سے تائب ہو کر یا تواب یا منتقم کا ورد کریں ان شاء اللہ تعالیٰ پھر وہی دن ہوں گے اور وہی راتیں (شرح اسماء)

۱۴۷ یَارَؤُفُ: یہ اسم مبارک تسخیر و محبت اور دشمن کے پنجۂ ظلم سے رہائی کے لیے پڑھنا چاہیے۔ اس کے عامل کو ہر فرد انسیت و محبت سے دیکھے اگر اس کے عامل کے پاس ایک پیسہ نہ ہو اور وہ بڑے سے بڑا کاروبار کرنا چاہے تو لوگ اسے بخوشی قرض دیں اور تقاضہ نہ کریں کیونکہ اس کے عامل کے قرض دینے والے کو اللہ تعالیٰ بڑی برکت دیتا ہے۔ اگر کوئی بہ نیت خیانت اس عمل کو کرے تو ذلیل و خوار ہو۔ ورنہ عظمت و وقار اس کے قدم چومے (شرح اسماء)

۱۴۸ یَامُعْطِیْ یَامُنْعِمُ یَانَافِعُ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ: یہ اسمائے الٰہیہ حصول دولت و غنا کے لیے مخصوص ہیں برائے نفع تجارت و سعت رزق، حلال میں امتیازی شان رکھتے ہیں بڑے بڑے وظائف عملیات اور چلہ کشی اور محنت شاقہ کے بعد جو چیز حاصل نہیں ہوتی وہ چند یوم میں ان اسمائے الٰہیہ میں سے کسی بھی اسم مبارک کی برکت سے حاصل ہو جاتی ہے۔ اگر کسی کو روپیہ پیسہ دیتے وقت یامعطی کا ورد دل میں کرے تو اللہ تعالیٰ اس اسم کی برکت سے اس سے زیادہ عطا کرے۔ اگر خرید و فروخت کے وقت دل میں یانافع کا ورد کرے تو اس تجارت میں نفع و برکت ہو۔ اگر دستکار اپنا کارخانہ یا دوکان کھولتے وقت یامنعم کا ورد کرے تو کام زیادہ اور اچھا اور جلد بکنے والا تیار ہو اور دوکان پر بکری زیادہ ہو۔ یاحنان بعد نماز فجر اور یامنان بعد نماز عشاء اعداد اسم کے مطابق پڑھا جائے خیر کثیر اور دولت برکت والی حاصل ہو (ظفر جلیل تنویر وغیرہ)



۱۴۹ یَامَانِعُ: اہل تحقیق فرماتے ہیں جو شخص اس کا ورد کرے تو لازم ہے کہ کسی فرد کو اذیت نہ پہنچائے تاکہ حق تعالیٰ ذاکر سے بلائے دنیا و آخرت کو دور فرما دے اگر کسی کی زوجہ نافرمان ہو تو بستر خواب پر اس اسم کو پڑھے موافقت پیدا ہو جائے شیخ مغرب فرماتے ہیں کہ یہ اسم خوفزدہ کے لیے بہت بہتر ہے (تنویر)

۱۵۰ یَاضَآرُّ: اس اسم کا ذاکر ہر ضرر سے محفوظ رہتا ہے خواہ عزت و مال یا اہل و عیال سے متعلق ہو۔ شیخ مغرب فرماتے ہیں اگر کوئی شخص طالب عزت و جاہ و بزرگی ہو تو ہر شب اور امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے شب جمعہ سو بار پڑھنے کو فرمایا ہے (تنویر)

۱۵۱ یَانُوْرُ: اس اسم پاک کی برکت سے جسم و قلب منور ہو جاتا ہے۔ انوار الٰہیہ کا نزول ہوتا ہے امام علی رضا رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ۲۵۶ مرتبہ اس اسم کو روزانہ ورد میں رکھے تو قلب نورانی ہو اور آنکھیں نور الٰہی سے روشن ہو جائیں اس کے قاری سے ہر شخص عزت و احترام سے پیش آئے شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو اس کا ورد کرے نور ایمان سے اس کا دل منور ہو جائے (تنویر)

۱۵۲ یَاھَادِیْ: اس اسم پاک کو عاملین ہر کارد کہتے ہیں یعنی ہر کام اس اسم پاک کی برکت سے انجام پاتا ہے۔ شیرخوار بچوں کا رونا، شریر و نافرمان بچوں، کج خلق بدکردار مرد و عورتوں کے سدھار کے لیے خاص طور پر اس کے عمل کیے جاتے ہیں اور نقش دیے جاتے ہیں سیدی مرشدی حضور مفتی اعظم ہند مدظلہ، ہر غیر مسلم کو خواہ وہ کسی بھی ضرورت و حاجت کو لے کر آیا ہو دیگر نقوش کے ساتھ اعداد میں اس نقش کو ضرور دیتے ہیں۔ (اقبال احمد)

۱۵۳ یَابَدِیْعُ: اگر اس اسم کو بوقت دعا ستر مرتبہ پڑھے تو دعا مستجاب ہو جس شخص سے اس کی کوئی محبوب شے چھین لی گئی ہو یا کوئی کسی امر مشکلہ میں سرگشتہ ہو یا کسی معاملہ میں پریشان ہو یا کوئی والی و حاکم اپنے عہدے سے معزول کر دیا گیا ہو تو غسل کر کے جامۂ پاک پہنے اور رزق حلال سے صدقہ دے اور بعد تصدق دو رکعت نماز ادا کرے اور ستر مرتبہ یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ اور ایک ہزار مرتبہ یَابَدِیْعُ پڑھے۔ ان شاء اللہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو۔ (تنویر)

۱۵۴ یَابَاقِیْ: اسی اسم کی برکت تھی کہ حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ جب کہ پہلوانی کیا

کرتے تھے کسی نے آپ کی پشت کو ختم نہیں کیا اور اسی کی برکت سے منصب ولایت سے سرفراز فرمائے گئے۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس اسم کا ذاکر کبھی بیمار نہیں ہوتا اگر بادشاہ ذکر کرے تو ملک پر زوال نہ آئے۔ شیخ مغرب فرماتے ہیں کہ اگر ہر شب سو مرتبہ اور شب جمعہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو مستجاب الدعوات ہو جائے۔

ع۱۵۵ یَا وَارِثُ: اس اسم پاک کی برکت سے اس کا ذاکر اپنی قوم میں سردار و معظم ہو، صاحبِ اولاد ہو، اموال میں برکت ہو۔ روزی فراخ ہو۔ شیخ بونی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ وسعت رزق کے لیے اس کی تلاوت مفید ہے اور کوئی شخص اس اسم کے دریائے وسعت معانی میں غرق ہو کر یعنی صاحب حال ہو کر پڑھے تو قبیلہ کی سرداری حاصل ہو، اولاد میں کثرت اموال میں برکت ہو۔ (تنویر)

ط۱۵۶ یَا رَشِیْدُ: اس اسم کا عامل کسی قوم کا لیڈر یا رہنما ہو تو وہ قوم سرفراز ہو اس کے مشورے اور اس کے حکم کی تعمیل سے وہ قوم یا قبیلہ ترقی کی منازل پر گامزن ہو، علوِ مرتبت عظمت شہرت کا چرچہ ہو حضرت امام علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو اس کا ورد کرے اس کے تمام امور نہایت سہولت اور حسن و خوبی سے انجام پائیں اور شیخ احمد فرماتے ہیں کہ بعد نماز صبح و مغرب کھڑے ہو کر ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو مہمات میں بلا سعی کامیابی نصیب ہو۔ اگر نیت استخارہ پڑھے تو ہر کام کا انجام اور نفع و ضرر کا حال عالمِ خواب یا حالات بیداری میں معلوم ہو (تنویر)

ع۱۵۷ یَا صَبُوْرُ: اس اسم پاک کے ذکر سے سختیوں پر صبر حاصل ہوتا ہے اور اس اسم کا ذاکر کوئی سخت کام کرنے سے عاجز نہیں ہوتا۔ اگر کسی عظیم صدمے اولاد یا کسی عزیز و محبوب کے انتقال کی وجہ سے خلل دماغ، حافظہ کی خرابی وغیرہ امور لاحق ہو جائیں تو اس اسم کے نقش کو دھو کر پلائے (تنویر) اگر کسی رنج و غم اور درد و مشقت کے موقع پر، خوف و دہشت کے وقت یا دشمنان و حاسدان کی زبان اپنی بدگوئی سے بند کرنا ہو تو ایک ہزار تیس بار پڑھے۔ (ظفر جلیل)

---



# اسم اعظم سے متعلق ضروری نوٹ

ط۱۵۸ چند اسمائے باری تعالیٰ جل شانہٗ کے مختصر خواص جو کتب سے حاصل کر سکے برائے افادہ عوام اہل اسلام نقل کر دیے گئے جو اسمائے باری تعالیٰ لکھنے سے رہ گئے یا جو لکھے تو گئے مگر ان کے خواص ان صفحات میں درج نہ ہو سکے ان کے لیے صرف اتنا کافی ہے کہ آپ کے نام کے اعداد کے مطابق ایک یا دو اسمائے الٰہی جو آپ کا اسم اعظم ہے۔ اگر آپ کے اسم اعظم میں کوئی ایسا اسم آئے جس کے اوصاف اس کتاب میں درج نہ ہوں تو مایوس نہ ہوں بلکہ جن اسمائے ذات و صفات کی شرح درج ہے ان کو بغور پڑھ کر یقین کامل رکھیں کہ جو میرے نام کے اعداد کے مطابق میرا جو اسم اعظم ہے۔ اس میں تمام وہ اوصاف موجود ہیں جو دیگر اسماء کے تحت بیان ہوئے۔

جس طرح کہ اسم یَا سُبْحَانُ کہ اس کی شرح درج نہیں مگر میرا اسم اعظم سبحان اللہ ہے یہ اسی اسم اعظم کی برکت ہے کہ شمع شبستانِ رضا کا دوسرا حصہ جو آپ کے سامنے ہے صرف سترہ روز کی محنت کا نتیجہ ہے میں مسودہ تیار کرتا جا رہا ہوں اور کاتب صاحب کتابت کر رہے ہیں اسی اسم پر بھروسہ کرتے ہوئے کاتب صاحب سے وعدہ کر لیا ہے کہ آپ کا ہاتھ نہ رکنے دوں گا۔

سبحان اللہ والحمد للہ۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم

اسمائے باری تعالیٰ کے جدا جدا خواص لکھنے کی ضرورت اس لیے محسوس ہوئی کہ کسی فرد کو اسم اعظم کی تلاش نہ ہو یا اس کے نام کے اعداد اتنے زائد ہوں کہ اس سے وہ چند روز اثر ورد میں رکھنے کا اس کے پاس وقت نہ ہو تو وہ کسی اہم ضرورت پر اپنے حسب حال کسی اسم کا انتخاب کر کے اس سے فائدہ اٹھا سکے۔

# زکوٰۃ کی قسمیں

یہ ایک ایسا رازِ پنہاں ہے جس سے ہزاروں عاملین واقف نہیں صرف کاملین کے ارشاد کے مطابق عمل کرتے رہے اور اسی کی تعلیم دوسروں کو دیتے رہے زیادہ سے زیادہ کسی سائل

کے جواب میں یہ فرما دیتے کہ کسی آیت یا اسم کی زکوٰۃ سوا لاکھ ہے جو ۴۱ یوم میں پوری کرنی ہے اس کے سوا یہ علم نہیں کہ سوا لاکھ کی تعداد ہر آیت یا اسم کی ہے اور وہ زکوٰۃ کی قسموں میں سے کس قسم کی زکوٰۃ ہے۔ آیا سوا لاکھ کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد اس عمل سے عمر بھر کام لے سکتے ہیں یا وقتی طور پر اگر عمر بھر کے لیے عامل ہو جائے گا تو ہر روز کسی مخصوص تعداد میں پڑھنے کی ضرورت ہے یا نہیں۔

قسم اوّل؛ عامل اپنے نام کے اعداد کے مطابق ۴۱ یوم روزانہ پڑھے تو وہ عمل ایک دفعہ کام دے گا ہمیشہ نہیں۔

قسم دوم؛ جو عمل پڑھنا ہو اس کے حروف کی تعداد جتنی ہو اتنی ہزار مرتبہ روزانہ ۴۱ یوم پڑھے تو ہمیشہ کے لیے عامل ہو جائے گا۔ عامل اس کا سیف زبان ہو جاتا ہے پھر وقت ضرورت صرف ایک مرتبہ پڑھنا کافی ہوتا ہے۔

قسم سوم؛ عمل کے جتنے حروف ہوں اتنے سو مرتبہ روزانہ پڑھے یہ زکوٰۃ بھی ایک ہی بار کام دیتی ہے۔ مگر قسم اول سے بہتر ہے۔

قسم چہارم؛ زکوٰۃ صغیر عمل کے اعداد قمری جتنے ہوں اتنے ہی بار روزانہ پڑھے۔ یہ زکوٰۃ عملی ہے اور معتبر بھی۔

قسم پنجم؛ زکوٰۃ کبیر؛ عمل کے اعداد قمری کو حروفِ عمل سے ضرب دو اور حاصل ضرب کو روزانہ پڑھو یہ زکوٰۃ صغیر سے زیادہ قوی ہے ہمیشہ کے لیے عامل ہو جائے گا۔

قسم ششم؛ زکوٰۃ اکبر؛ عمل کبیر کے اعداد کو پھر حروف کی تعداد سے ضرب دے کر روزانہ پڑھیں یہ کبیر سے بھی زیادہ قوی ہے کہ اس اسم کے موکل سامنے آکر عامل سے ملاقات کریں گے۔

قسم ہفتم۔ زکوٰۃ کبائر؛ عمل اکبر کی تعداد کو پھر حروف کے اعداد سے ضرب دے کر پڑھیں یہ اکبر سے بھی زیادہ قوی ہے اس اسم کے موکل خادم ہو کر ہر وقت ساتھ رہیں گے۔

قسم ہشتم؛ زکوٰۃ اکبر الکبائر؛ یہ آخری زکوٰۃ ہے یعنی عمل اکبر کی تعداد کو پھر حروف کے تعداد سے ضرب دے کر پڑھیں اس کو کبریت احمر یا لعل سپید کہتے ہیں اسی تعداد کو اس



اسم کا نصاب کہتے ہیں۔

نوٹ، ان اقسام میں تعداد عمل کثیر ہو جاتی ہے اسمائے باری تعالیٰ کی تلاوت تو ممکن ہے مگر آیات قرآنی کی زکوٰۃ صغیر بھی ادا کرنا ممکن نہیں۔ اس کے لیے اکابرین نے یہ طریقہ درج فرمایا ہے جس کی ۵ قسمیں ہیں۔

قسم اوّل عشر، نصاب کی نصف تعداد کو کہتے ہیں۔

قسم دوم دور مدور؛ عشر کے نصف کو کہتے ہیں۔

قسم سوم قفل، دور مدور کے نصف کو کہتے ہیں۔

قسم چہارم بذل؛ قفل کے نصف کو کہتے ہیں۔

قسم پنجم ختم، بذل کے نصف کو کہتے ہیں۔

بالکل معمولی طریقہ پر زکوٰۃ کی قسمیں اور بھی ہیں مگر ان میں یہ خطرہ رہتا ہے کہ عمل کبھی فائدہ کرتا ہے کبھی نہیں یا صرف ایک دفعہ ہی عمل کام دیتا ہے۔ ہاں ایک فائدہ یقیناً ہے کہ کسی عمل کے اعداد اتنے زیادہ ہیں کہ زکوٰۃ صغیر ہی ادا کرنا مشکل ہو تو وہاں یہ طریقہ کام دے گا۔

اصغر یعنی تعداد صغیر کا نصف کر کے پڑھے اس کو اصغر کہتے ہیں۔

صغائر؛ اگر اصغر کی تعداد بھی پڑھنا دشوار ہو تو اصغر کا نصف کر کے پڑھیں اس کو صغائر کہتے ہیں۔

اصغر الصغائر؛ صغائر کے نصف کو اصغر الصغائر کہتے ہیں۔

یہ زکوٰۃ کی ادنیٰ قسم ہے اس سے کم تر نہیں واللہ سبحانہٗ تعالیٰ اعلم (کاشف الاسرار شریف)

زکوٰۃ کبیر اور اکبر، کبائر اور اکبر الکبائر، ان اقسام کے لیے یہ ضروری نہیں کہ ایک نشست میں یہ تعداد پوری کی جائے یا ہر روز اتنی تعداد میں عمل پڑھا جائے بلکہ ۴۱ سے تقسیم کر کے حاصل عدد کے مطابق ۴۱ دن میں اس تعداد کو پورا کیا جا سکتا ہے۔

## عہد نامہ معہ اسناد و فوائد

اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعْهَدُ اِلَيْكَ فِىْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

وَحْدَكَ لَا شَرِيكَ لَكَ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ وَ
تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ فَاِنَّكَ اِنْ تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ تُقَرِّبْنِيْ اِلَى الشَّرِّ وَ
تُبَاعِدْنِيْ مِنَ الْخَيْرِ وَاِنِّيْ لَا اَتَّكِلُ اِلَّا بِرَحْمَتِكَ فَاجْعَلْ لِيْ
عِنْدَكَ عَهْدًا تُوَفِّيْهِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ
وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

**اسناد و فوائد عہد نامہ**

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس عہد نامہ کو ساری عمر میں ایک بار پڑھے خدا چاہے تو ساتھ ایمان کے جاوے اور اس کے جنتی ہونے کا میں ضامن ہوں۔

**۱۶۱ جملہ امراض سے محفوظی**

اور جابر رضی اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سُنا کہ آدمی کے بدن میں تین ہزار بیماریاں ہیں ایک ہزار کو حکیم جانتے ہیں اور دو ہزار کی دوا کوئی نہیں جانتا جو کوئی اس عہد نامہ کو اپنے پاس رکھے خدائے تعالٰے اس کو تین ہزار بیماریوں سے محفوظ رکھے۔

**۱۶۲ سانپ، بچھو، سحر جادو اور بدگو کی بدگوئی سے محفوظی**

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ جو کوئی عہد نامہ کو اپنے پاس رکھے وہ سانپوں اور بچھوؤں سے امن میں ہے، اور سحر جادو اس پر کارگر نہ ہو اور بدگویوں کی زبان بند ہو جائے اور اگر چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر یا کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر کسی دردمند کو پلائے تو شفا پائے۔

**۱۶۳ عہد نامہ کا توسل جملہ حاجات کا ضامن ہے۔**

حضرت سیدہ خاتونِ جنت رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ سُنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے کہ جو کوئی عہد نامہ کو شفیع لائے اور اس کے وسیلہ سے دعا کرے۔ حاجت اس کی اللہ تعالٰی پوری کرے اور اگر مشک و زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر جس کو ۳ یا ۷ روز پلا دے عقل و فہم زیادہ ہو اور جو کچھ یاد ہو نہ بھولے یعنی حافظہ قوی ہو۔



**۱۶۴ قبر کی کشادگی اور نورانی اور منکر نکیر کے سوال و جواب میں آسانی کے لیے مجرب ہے**

حضرت امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ سُنا میں نے سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ جو کوئی اس عہد نامہ کو ۱۴ بار پڑھ کر مردے کے نام بخشے قبر اس کی مشرق سے مغرب تک کشادہ اور پر نور ہو۔ اور اگر مردے کی قبر میں رکھے تو اس مردہ کو سات پیغمبروں کا ثواب ملے اور سوال منکر نکیر آسان ہو اور اللہ تعالٰی ایک لاکھ گز داہنے سے اور چالیس ہزار گز بائیں سے اور چالیس ہزار گز پاؤں سے عذاب دور کرے اور قبر اس کی ایسی کشادہ ہو کہ آنکھ کام نہ کر سکے یعنی اس کا احاطہ نہ کر سکے۔

**۱۶۵ عہد نامہ کا ورد متشکل ہو کر قبر میں انیس ہو۔**

عہد نامہ کی اللہ تعالٰی نے ایک صورت بنائی ہے کہ قبر میں پاس رہے گی اور جب قیامت کو صاحب قبر اُٹھے گا تو یہ فرشتہ بن کر سامنے آئے گی اور حلہ بہشت لا کر پہنائے گی اور براق پر سوار کرے گی۔ حق تعالٰی فرمائے گا! اے بندہ مومن تیرے ساتھ عہد نامہ ہے تو خوش ہو کر دنیا میں تو نے ہر روز پڑھا ہے، آج میں اس عہد کو وفا کرتا ہوں تاج سر پر رکھ، حلہ بہشتی پہن، براق پر سوار ہو اور بغیر حساب و عذاب کے بہشت میں جا۔ اور جس کی شفاعت کرے اسے بخشوں۔ جب اس شخص کو اس طرح تاج و خلعت پہنے قیامت کے دن لوگ دیکھیں گے کہ منہ چودھویں رات کے چاند جیسا ہو گا یہ گرد فرد دیکھ کر میدان محشر میں غل مچا ہو گا کہ یہ کوئی پیغمبر یا کوئی صدیق یا کوئی بزرگ ہے کہ ایسی شان و بزرگی سے آتا ہے۔ فرشتہ نگہبان بہشت کا کہے گا کہ کوئی پیغمبر نہیں ہے بلکہ ایک بندہ خدا اور مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا امتی ہے۔ دنیا میں عہد نامہ اپنے ساتھ رکھتا اور ہر روز اس کا ورد کرتا تھا اسی کا یہ سارا فیض و نور اور برکت ہے تب خلقت کف افسوس ملے گی اور کہے گی کہ اتنی مدت ہم دنیا میں رہے مگر افسوس کہ اس عہد نامہ سے غافل رہے واللہ اعلم بالصواب۔

## برائے وسعت رزق عمل سورۂ مزمل شریف

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے رزق میں فراخی ہو پیسے سے کبھی جیب خالی نہ رہے تو

اور دنیاوی جائز ضروریات حسب منشا پوری ہوتی رہیں اور کبھی کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلانا پڑے بلکہ وقت آنے سے پہلے غیب سے سامان ہو جایا کرے تو سورہ مزمل شریف ہمارے بتائے ہوئے طریقہ سے روزانہ بعد نماز فجر صرف ایک بار پڑھ لیا کریں۔ تقریباً ۱۰۔۱۱ سال سے والد ماجد حضرت قبلہ صوفی صاحب مداح الرسول کے بھی عمل میں ہے اور والد صاحب قبلہ کی طرف سے عام سنی حضرات کو اس کے پڑھنے کی اجازت ہے پڑھنے کا خاص طریقہ اور ترکیب: اول درود شریف ۱۰ بار۔ آیۃ الکرسی ۱بار۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْهِ ۱۰، ۷ بار یا ۷ بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ ایک سانس میں، ۷ بار رَبِّ نَجِّنِیْ بِلُطْفِكَ الْخَفِیِّ ۳ بار قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ۙ نِّصْفَهٗۤ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِیْلًا ۙ اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا ؕ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۙ وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا (۱) ۵۰ بار یا ۵ بار اِنَّا سَنُلْقِیْ عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا اِنَّ نَاشِئَةَ الَّیْلِ هِیَ اَشَدُّ وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِیْلًا ؕ اِنَّ لَكَ فِی النَّهَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا ؕ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَیْهِ تَبْتِیْلًا ؕ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِیْلًا ۞ ۱۰۰ بار یا ۱۰ بار رَبَّنَاۤ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ۞ (۳۰ بار یا ۳ بار) وَاصْبِرْ عَلٰى مَا یَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِیْلًا ۞ وَذَرْنِیْ وَالْمُكَذِّبِیْنَ اُولِی النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِیْلًا ۞ اِنَّ لَدَیْنَاۤ اَنْكَالًا وَّجَحِیْمًا ۙ وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِیْمًا ۞ یَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِیْبًا مَّهِیْلًا ۞ اِنَّاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلَیْكُمْ رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا عَلَیْكُمْ كَمَاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ۞ فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِیْلًا ۞ فَكَیْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ یَوْمًا یَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِیْبَا ۙ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ؕ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ۞ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى



رَبِّهٖ سَبِیْلًا ۞ رَبَّنَاۤ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ۞ ۳۰ بار یا ۳ بار اِنَّ رَبَّكَ یَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَیِ الَّیْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِیْنَ مَعَكَ ؕ وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَیْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ عَلِمَ اَنْ سَیَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ وَاٰخَرُوْنَ یَضْرِبُوْنَ فِی الْاَرْضِ یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ۖ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ؕ اَلَا اِلَى اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ ۞ ۱۱ بار ایک سانس میں وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَیْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ؕ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۞

درود شریف ۱۰ بار پھر سجدے میں جا کر یہ دعا ۷ بار پڑھے اَللّٰهُمَّ یَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ یَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ وَیَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ وَیَا مُدَبِّرُ دَبِّرْ وَیَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ بِالْخَیْرِ ؕ بہتر ہو گا کہ اول ۴۰ روز تک پہلی تعداد سے پڑھ لیں ۴۰ روز کے بعد سے کم والی تعداد سے ہمیشہ ورد میں رکھیں اگر اب بھی کوئی بات دریافت کرنا ہو تو جوابی خط سے معلوم کر سکتے ہیں۔ (اقبال احمد نوری)

| ۳۰۰۲۶ | ۳۰۰۳۹ | ۳۰۰۳۲ | ۳۰۰۱۹ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۳۰۰۳۱ | ۳۰۰۲۰ | ۳۰۰۲۵ | ۳۰۰۳۰ |
| | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم<br>الٰہی بحق ھو الغفور الودود ذوالعرش<br>المجید فعال لما یرید [illegible]<br>از خزانہ غیب [illegible] برسد | | |
| ۳۰۰۲۱ | ۳۰۰۳۳ | ۳۰۰۲۴ | ۳۰۰۳۴ |
| ۳۰۰۲۸ | ۳۰۰۲۳ | ۳۰۰۲۲ | ۳۰۰۳۳ |

۷۸۶ روزانہ خرچ کرے مگر جیب کبھی خالی نہ رہے۔

یہ نقش مشک و زعفران سے بھوج پتر پر لکھے اگر دستیاب نہ ہو تو بدرجہ مجبوری کاغذ پر لکھے

اور بیچ کے خانہ میں خرج لو میہ لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھ لے اس کے
بعد عمل منزل شریف شروع کرے۔ اگر اس نقش کو چاندی کے پتر پر کندہ کرا کے اپنے پاس
رکھے ایک طرف یہ نقش دوسری طرف نقش تکبیر جنہ تو اس نقش سے بہت سے فوائد
حاصل ہو سکتے ہیں فرمائش آنے پر تیار کر کے بھیجا جا سکتا ہے (ہدیہ چاندی پر پندرہ روپے
علاوہ محصول ڈاک۔)

## ۱۶۷ چراغ غور دبرائے وسعت رزق وحصول دولت وغنا ۔

(۱) ماہ ثابت یا ہر عروج ماہ میں بعد نماز مغرب تنہائی میں عمل شروع کیا جائے گا اور ۴۱ یوم کا
چلہ ہوگا۔
(۲) چراغ کو ایسی جگہ رکھیں کہ چراغ اور کعبہ کی طرف آپ کا منہ رہے اور چراغ کسی میز یا اسٹول پر
رکھیں کہ سینے کے برابر رہے چاروں کونوں میں روئی کی بتیاں رکھیں اور خوشبودار تیل یا عمدہ گھی ڈالیں
(۳) چراغ کی بتی کے ایک نشان پر پچھم کھدا ہوا ہے خیال رہے کہ وہ بتی پچھم ہی کی طرف رہے۔
(۴) بعد نماز مغرب تازہ وضو کرے پھر یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ یَا کَرِیْمَ الطَّرَفَیْنِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدِدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ
حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ بے گنتی چند بار پڑھے پھر دو رکعت نماز نفل صلاۃ الاسرار کی نیت سے
پڑھے جس کی ترکیب صفحہ ۹۲ پر درج ہے۔
(۵) بعد نماز چراغ کے سامنے بیٹھ کر ۱۱ بار درود غوثیہ پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی
سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَآلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔
(۶) ایک بار یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدِدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پڑھے۔
(۷) ۳ بار اپنا مقصد بیان کر کے بارگاہ الٰہی میں دعا کر کے چراغ روشن کرے پھر ۱۱ بار درود غوثیہ۔
(۸) ۱۶ بار یَا سَادَاتَنَا عَبْدَ الْکَرِیْمِ الْمَغْرِبِیَّ وَعَبْدَ الْجَلِیْلِ الْجَنُوْبِیَّ وَعَبْدَ الرَّحِیْمِ الشَّرْقِیَّ
وَعَبْدَ الرَّشِیْدِ الشِّمَالِیَّ اَغِیْثُوْنِیْ [illegible] الشَّیْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیِّ رضی اللہ تعالیٰ عنہم
(۹) ۱۱ بار یَا شَیْخ عَبْدَ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ پڑھے
(۱۰) ۴۳ [illegible] بار یَا غَوْثُ یَا کَرِیْمُ یَا اَحَدُ یَا مُنْعِمُ پڑھے پھر درود غوثیہ ۱۱ بار۔ الحمد شریف



ایک بار آیۃ الکرسی ایک بار۔ سورہ اخلاص ۷ بار درود غوثیہ ۳ بار پڑھ کر سید الانبیاء صلی اللہ
علیہ وسلم اور تمام انبیاء علیہم السلام وصحابہ کرام اہلبیت اطہار وسیدنا غوث اعظم اور سلاطین
اربعہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی ارواح پاک کو ثواب بخشے۔
(۱۱) بعد ۴۱ یوم چلہ پورا ہونے کے ہر روز بعد نماز مغرب درود غوثیہ ۳ بار دعائے ۱ ایک بار دعائے ۲
ایک بار دعائے ۳ ایک بار دعائے ۵، ۷ بار درود غوثیہ ایک بار پڑھتا رہے اور ہر سال رجب
کی ۴ تاریخ کو فاتحہ سلاطین اربعہ اہتمام کے ساتھ کرتا رہے کبھی مفلس اور کسی کا دست نگر نہ رہے
گا اللہ تعالیٰ بعزت فراخ روزی عطا فرمائے گا۔ کاروبار ترقی کرے گا۔ ملازم ہے تو تنخواہ اور
عہدہ میں ترقی ہوگی یہ عمل بوڑھے مفلس بے سہارا مجبور حضرات کے لیے بیش قیمت خزانہ ہے۔

## قضائے حاجات کے لیے تیر بہدف نمازیں (از احسن الوعا)

ترکیب اول۔ وضوئے تازہ اچھی طرح کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ بعد سلام عرض کرے
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ
یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فَیَقْضِیْ حَاجَتِیْ ۰ اور اپنی حاجت ذکر
کرے۔ یہ دعا صحیح حدیث میں تعلیم فرمائی۔ قال الرضا: ایک نابینا خدمت اقدس حضور سید
عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہو کر اپنی نابینائی شاکی ہوا حضور نے یہ نماز ودعا ارشاد
فرمائی۔ انہوں نے مسجد میں جا کر پڑھی۔ کچھ دیر نہ گزری تھی کہ دونوں آنکھیں کھل گئیں گویا کبھی
اندھے نہ تھے۔ اس دعا کے اول وآخر حمد الٰہی ودرود رسالت اپنا ہی صلوات اللہ وسلامہ
علیہ اور آمین پر ختم۔ اور شروع میں اللہ تعالیٰ کو اسمائے طیبہ سے ندا کرے۔ (احسن الوعا)
بہتر ہے کہ ذکر اسمائے حسنیٰ میں جو دعا صفحہ ۱۴ پر لکھی ہے اول آخر پڑھیں۔
ترکیب دوم۔ نمیری وابن بشکوال وہیب بن ورد سے روایت کرتے ہیں۔ جو بندہ بارہ رکعت
ہر رکعت میں سورہ فاتحہ وآیۃ الکرسی وسورہ اخلاص پڑھے پھر سجدے میں یہ کلمات کہے
سُبْحَانَ الَّذِیْ لَبِسَ الْعِزَّ وَقَالَ بِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ تَعَطَّفَ بِالْمَجْدِ وَتَکَرَّمَ بِہٖ
سُبْحَانَ الَّذِیْ اَحْصٰی کُلَّ شَیْءٍ بِعِلْمِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ لَا یَنْبَغِی التَّسْبِیْحُ اِلَّا لَہٗ سُبْحَانَ

ذِی الْمَنِّ وَالْفَضْلِ سُبْحَانَ ذِی الْعِزِّ وَالْکَرَمِ سُبْحَانَ ذِی الطَّوْلِ وَالنِّعَمِ اَسْأَلُکَ
بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِکَ وَمُنْتَهَی الرَّحْمَةِ مِنْ کِتَابِکَ وَبِاسْمِکَ الْعَظِیْمِ
الْاَعْظَمِ وَجَدِّکَ الْاَعْلٰی وَکَلِمَاتِکَ التَّامَّاتِ کُلِّهَا لَا یُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا
فَاجِرٌ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

پھر خدا تعالیٰ سے وہ سوال کرے جس میں گناہ نہیں، مثلاً کہے: اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ هٰذِهٖ اور اس حاجت کا ذکر کرے اللہ تعالیٰ روا فرمائے۔ وہب کہتے ہیں ہمیں پہنچا ہے کہ یہ ترکیب اپنے بیوقوفوں اور ابلہوں کو نہ سکھاؤ کہ گناہوں پر دلیری نہ کریں۔

ع۱۷۱ ترکیب سوم: عبد الرزاق نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص خدا سے کچھ حاجت رکھتا ہو تنہا مکان میں باوضوئے کامل چار رکعت پڑھے پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد قل ھو اللہ احد دس بار دوسری میں بیس بار تیسری میں تیس بار چوتھی میں چالیس بار پڑھے پھر پچاس بار قل ھو اللہ احد اور ستر مرتبہ لاحول پڑھے اگر اس پر قرض ہو ادا ہو جائے اور جو وطن سے دور ہو خدائے تعالیٰ اسے گھر پہنچائے اور جو آسمان کے برابر گناہ رکھتا ہو اور استغفار کرے خدا اس کے گناہ بخشے اور جو اولاد نہ رکھتا ہو خدا اسے اولاد دے اور جو دعا کرے خدا اس کی دعا قبول فرمائے اور جو خدا سے دعا نہیں کرتا خدا اس سے ناراض ہوتا ہے۔ عبد اللہ فرماتے ہیں۔ اپنے احمقوں کو یہ دعا نہ سکھاؤ کہ اس سے نافرمانی پر استعانت کریں گے۔

ع۱۷۲ قال الرضا: ترکیب چہارم۔ امام احمد اپنی مسند میں ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ میں نے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا۔ جو وضو کامل طور پر کرے یعنی براعات سنن وآداب، پھر دو رکعتیں پورے طور پر پڑھے یعنی باتمام سنن ومستحبات وحضور قلب پھر جو کچھ اللہ تعالیٰ سے مانگے۔ عاجل یا آجل اللہ تعالیٰ اسے عطا فرمائے۔ امام حافظ ابن حجر عسقلانی پھر امام جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں اس کی سند حسن ہے۔

ع۱۷۳ ترکیب پنجم: ترمذی ونسائی وابن خزیمہ وابن حبان وحاکم حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ ان کی والدہ ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا ایک دن صبح کو خدمت اقدس



حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہوئیں اور عرض کی کہ حضور مجھے کچھ ایسے کلمات تعلیم فرما دیں کہ میں نماز میں پڑھا کروں۔ ارشاد فرمایا دس بار اللہ اکبر دس بار سبحان اللہ دس بار الحمد للہ کہہ، پھر جو چاہے مانگ اللہ عزوجل فرمائے گا نَعَمْ نَعَمْ اچھا اچھا۔ امام ترمذی فرماتے ہیں یہ حدیث حسن ہے۔ ابن خزیمہ وابن حبان الزاماً فرماتے ہیں صحیح ہے حاکم نے کہا بر شرط احادیث صحیح مسلم صحیح ہے والحمد للہ رب العلمین۔

اقوال: اس کا طریقہ یوں ہو کہ دو رکعت نفل بوضوئے تازہ وحضور قلب پڑھے۔ قعدے میں بعد درود شریف اَللّٰهُ اَکْبَرُ سُبْحَانَ اللّٰهِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ دس دس بار کہہ کر دعائے مقصود ایسے لفظوں سے کرے جو مخل نماز نہ ہوں مثلاً اَسْأَلُکَ اَنْ تَقْضِیَ لِیْ حَاجَاتِیْ کُلَّهَا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ مَا کَانَ مِنْهَا اِلٰی خَیْرٍ وَّلَکَ رِضًا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ اٰمِیْن۔

ترکیب ششم: ترمذی وابن ماجہ وحاکم حضرت عبد اللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جسے اللہ تعالیٰ یا کسی آدمی کی طرف حاجت ہو چاہیے کہ اچھی طرح وضو کرکے دو رکعت پڑھے پھر اللہ تعالیٰ کی طرف ثنا کرے اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بھیجے پھر کہے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَسْأَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِکَ وَالْغَنِیْمَةَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِیْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِیَ لَکَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَهَا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

ترکیب ہفتم: اصبہانی انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ سے فرمایا۔ اے علی کیا میں تمہیں وہ دعا نہ بتا دوں کہ جب تمہیں کوئی غم یا پریشانی ہو، اسے عمل میں لاؤ تو باذن اللہ تعالیٰ تمہاری دعا قبول اور غم دور ہو، وضو کے بعد دو رکعت نماز پڑھو اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود خوانی اور اپنے سب مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کے لیے استغفار کرو پھر کہو اَللّٰهُمَّ اَنْتَ تَحْکُمُ بَیْنَ عِبَادِکَ فِیْمَا کَانُوْا فِیْهِ یَخْتَلِفُوْنَ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ

اَشْبَعَ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ، اَللّٰھُمَّ کَاشِفَ الْغَمِّ مُفَرِّجَ الْھَمِّ مُجِیْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّیْنَ اِذَا دَعَوْكَ رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِیْمَھُمَا فَارْحَمْنِیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِهٖ بِقَضَائِھَا وَنَجَاحِھَا رَحْمَةً تُغْنِیْنِیْ بِھَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ ۔

۱۷۶۔ ترکیب ہشتم: حاکم حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں رات یا دن میں بارہ رکعتیں ہر دو رکعت پر التحیات پڑھ پچھلی التحیات کے بعد اللہ تعالیٰ کی ثناء اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بجالاؤ پھر سجدے میں فاتحہ سات بار آیۃ الکرسی سات بار لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ دس بار پڑھ۔ پھر کہہ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِكَ وَمُنْتَھَی الرَّحْمَةِ مِنْ کِتَابِكَ وَاِسْمِكَ الْاَعْظَمِ وَجَدِّكَ الْاَعْلٰی وَکَلِمَاتِكَ التَّامَّةِ

پھر اپنی حاجت مانگ، پھر سر اٹھا کر دائیں بائیں سلام پھیر اور اسے بیوقوفوں کو نہ سکھاؤ کہ وہ اس کے ذریعہ سے دعا مانگیں گے تو قبول ہوگی، احمد بن حرب و ابراہیم بن علی و ابو زکریا و حاکم نے کہا ہم نے اس کا تجربہ کیا تو حق پایا، فقیر کہتا ہے غفر اللہ تعالیٰ لہٗ فقیر نے بھی چند بار تجربہ کیا تیر بے خطا پایا۔ یہاں تک کہ بعض اعزہ کے مرض کو امتداد شدید و اشتداد مدید ہوا، حتیٰ کہ ایک روز بالکل نزع کے آثار طاری ہوگئے سب اقارب رونے لگے فقیر ان سب کو روتا چھوڑ کر دروازہ کریم پر حاضر ہوا، یہ نماز پڑھی اس کے بعد مریض کی طرف چلا وسوسہ تھا کہ شاید خبر نوع دگر سننے میں آئے وہاں گیا تو بحمد اللہ تعالیٰ مریض کو بیٹھا باتیں کرتا پایا۔ مرض جاتا رہا چند روز میں قوت بھی آگئی وللہ الحمد۔ اس کی کامل ترکیب پنج سورہ رضویہ میں مرقوم ہے۔

۱۷۷۔ ترکیب نہم: حافظ ابو الفرج ابن الجوزی بطریق ابان بن ابی عباس انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جسے اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت دنیا و آخرت کی ہو، وہ پہلے کچھ صدقہ دے پھر بدھ، جمعرات و جمعہ کا روزہ، پھر جمعہ کو مسجد جامع میں جاکر بارہ رکعتیں پڑھے۔ دس رکعتوں میں الحمد ایک بار آیۃ الکرسی دس بار اور آخری دو میں الحمد ایک بار، قل ھو اللہ پچاس بار، پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے تو کوئی حاجت ہو۔ دنیا خواہ آخرت کی اللہ تعالیٰ پوری فرمائے۔



۱۷۸۔ ترکیب دہم: امام ابو الحسن نور الدین علی بن جریر لخمی شطنوفی قدس سرہ العزیز بہجۃ الاسرار شریف میں بسند صحیح حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ ارشاد فرماتے ہیں: مَنِ اسْتَغَاثَ بِیْ فِیْ کُرْبَةٍ کشفت عنہ جو کسی سختی میں میری دوہائی دے وہ سختی ہو جائے و من نادانی باسمی فی شدۃ فرجت عنہ اور جو کسی مشکل میں میرا نام لے کر ندا کرے وہ مشکل حل ہو جائے و من توسل بی الی اللہ عزوجل فی حاجۃ قضیت لہ اور جو کسی حاجت میں اللہ عزوجل کی طرف مجھ سے توسل کرے وہ حاجت روا ہو جائے اور جو شخص دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد فاتحہ سورہ اخلاص گیارہ بار پھر بعد سلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے و یذکرنی ثم یخطو الی جھۃ العراق احدی عشرۃ خطوۃ و یذکر اسمی و یذکر حاجۃ فانھا تقضی باذن اللہ تعالیٰ اور مجھے یاد کرے پھر عراق شریف کی طرف گیارہ قدم چلے اور میرا نام لیتا جائے پھر اپنی حاجت ذکر کرے تو بیشک وہ حاجت باذن اللہ تعالیٰ پوری ہو یہ مبارک نماز اس سلطان بندہ نواز اکابر ائمہ دین مثل امام جہضم و امام یافعی و مولانا علی قاری و مولنا شیخ محقق محدث دہلوی وغیرہم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم نے نقل و روایت فرمائی اور فقیر نے ایک مبسوط رسالہ اس کی تحقیق و اثبات و رد شکوک و شبہات میں مسمّٰی بنام تاریخی انہار الانوار من یم صلوۃ الاسرار ملقب بہ الحجج البہیۃ لمحب الصلوۃ الغوثیۃ اور دوسرا رسالہ عربی ۱۳۰۵ھ مختصر اس کی ترکیب و کیفیت و طریقہ حضرات مشائخ قدست اسرارہم میں مسمّٰی بنام تاریخی ازہار الانوار من صبا صلوۃ الاسرار لکھا۔

۱۷۹۔ ترکیب صلاۃ الاسرار شریف: جسے دینی یا دنیوی حاجت ہو وہ بعد سنن مغرب صلوۃ الاسرار کی نیت سے قرب الٰہی کے لیے اور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہدیہ پیش کرنے کے لیے دو رکعت نماز پڑھیں۔ اگر تازہ وضو کر لیں تو بہتر ہے نیز اگر پہلے کچھ صدقہ دے دیں تو جلد مطلب حل ہو اور رد بلا کا سبب ہو۔ نماز میں بعد فاتحہ جو قرآن یاد ہو وہ پڑھیں

اگر قل ھو اللہ شریف گیارہ بار پڑھے تو بہتر ہے حسب دستور نماز پوری کرے پھر قبلہ رو کھڑے ہو کر سورہ فاتحہ ایک بار۔ آیۃ الکرسی ، بار بعدہٗ درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَابْنِہِ الْکَرِیْمِ وَاُمَّتِہِ الْکَرِیْمَۃِ یَا اَکْرَمَ الْاَکْرَمِیْنَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ پڑھے پھر اپنے دل کو مدینہ کی طرف متوجہ کرکے گیارہ بار کہے یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پھر عراق کی طرف گیارہ قدم چلے (معتدل) خضوع وادب ملحوظ رہے اور یہ خیال کرے کہ گویا بغداد میں کھڑا ہوں اور روضہ پاک میرے سامنے ہے اور سرکار اس میں قبلہ رو آرام فرما ہیں اور جائے گمان کے کرم پر اعتماد رکھے اور یہ سمجھے کہ وہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ دیکھ رہے ہیں اور ہر قدم پر یہ کہتا جائے۔

یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ یَا کَرِیْمَ الطَّرَفَیْنِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پھر اللہ سبحانہٗ تعالیٰ سے عرض کرے یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۳ بار یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِجَاہِ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَبِجَاہِ ابْنِہٖ ھٰذَا السَّیِّدِ الْکَرِیْمِ غَوْثِنَا الْاَعْظَمِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اب مطلب کہے پھر تین بار آمین کہے پھر درود شریف ۳ بار پڑھے بہتر یہ ہے اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ پر ختم کرے اور بکوشش روئے اور رونا نہ آئے تو رونا سا منہ بنائے تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری فرمادے گا

مغرب
مدینہ
بغداد
جنوب
شمال

## ع۱۴۴ عمل بے نظیر قضائے حاجات۔

جس کا پڑھنے والا کبھی اپنے مقصد میں ناکام نہیں رہتا ۔ اَجِبْ یَا جِبْرَئِیْلُ بِحَقِّ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۸۶ ، مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء ۴۰ روز تک بلا ناغہ پڑھتے رہیں اور یہ نقش بسم اللہ شریف کا چاندی کی تختی پر کندہ کرا کے پڑھتے وقت سامنے رکھیں اول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف اور ہر روز جب یہ عمل ختم کریں تو اسی نقش کو روزانہ زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پی لیا کریں جب چلہ پورا ہو جائے تو ایک نقش روزانہ کاغذ پر لکھ لیا کریں تاکہ عمل قائم رہے یہ نقش ہر حاجت مند کو دے سکتے ہیں اور



| ۱۹۶ | ۲۴ ع | ٦٦ |
|---|---|---|
| ۱۳۲ | ۲٦۲ | ۳۹۲ |
| ۴۹۴ | اجب یا جبرئیل بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جملہ حاجات روا گردانی و مقصود ما بر آورد و بحق بسم اللہ عابر آورده خیز گردانی جملہ مشکلات حل گردانی ۔ | ۳۲۸ ۰ |

کندہ شدہ نقش عامل ہمیشہ اپنے پاس رکھے۔ انشاء المولیٰ الکریم اس عمل کا پڑھنے والا بیشمار فوائد دیکھے گا اس کے سیکڑوں دشمن کیوں نہ ہوں ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔ ہر شخص مسخر ہو، دولت قدم چومے، باعزت رہے، ہر دلعزیز ہو۔ جو زبان سے کہہ دے پتھر کی لکیر ہو۔

## ع۱۴۵ ہر مہم کی آسانی کے لیے صرف ایک رات کا عمل تیر بہدف۔

دن کو روزہ رکھے رات کو بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ایک ہی جلسہ میں ۱۲ ہزار مرتبہ اس طرح پڑھے کہ ہر ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد ۲ رکعت نماز نفل پڑھتا جائے۔ اس طرح گویا ۲۴ رکعت نماز نفل اور بارہ ہزار بار بسم اللہ شریف پڑھی جائے گی۔ جب یہ عمل ختم ہو تو ۹۰ بار مندرجہ ذیل قسم آخر تک پڑھے انشاء المولیٰ الکریم بڑی سے بڑی مشکل آسان ہو۔ دعائے قسم یہ ہے ۹۰ بار پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ۔ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا قَیُّوْمُ یَا دَائِمُ یَا کَلْبَھُوْجُ - اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِفَضْلِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَبِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَبِھَیْبَۃِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَبِمَنْزِلَۃِ بِسْمِ اللّٰہِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِدْفَعْ یَا اَللّٰہُ وَیَسِّرْ اَمْرِیْ یَا اَللّٰہُ وَاشْرَحْ صَدْرِیْ یَا اَللّٰہُ وَاجْبُرْ کَسْرِیْ وَاَغْنِ فَقْرِیْ وَطَوِّلْ فِیْ طَاعَتِکَ عُمْرِیْ وَیَسِّرْ اَمْرِیْ وَمَتِّعْنِیْ بِسَمْعِیْ وَبَصَرِیْ یَا مَنْ ھُوَ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ حٰمٓ اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بِاسْمِ الْھَیْبَۃِ وَالْقُدْرَۃِ وَالْقُوَّۃِ بِاسْمِ الْجَبَرُوْتِ وَالْعَظَمَۃِ وَاَنْ تَجْعَلَنِیْ مِنْ عِبَادِکَ الْمُتَّقِیْنَ وَاَھْلِ طَاعَتِکَ الْمُحِبِّیْنَ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا وَنَصْرًا مُّعِیْنًا وَمَخْرَجًا فِی الدَّارَیْنِ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ بِفَضْلِکَ وَبِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

**ع۱۸۲ نمازِ قضائے حاجت** | یہ وہ نماز ہے جس کو نماز اشراق کہتے ہیں اس کے لیے شرط یہ ہے کہ نماز فجر کے بعد وہیں بیٹھا ذکر الٰہی کرتا رہے اور جب طلوع آفتاب کو ۲۰ منٹ گزر جائیں تو اپنے مقصد کے لیے ۴ رکعت نماز اشراق کی نیت سے اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ والشمس دوسری میں واللیل تیسری میں والضحٰی چوتھی میں الم نشرح پڑھ کر رکعات پوری کرے اور سلام پھیر کر اپنے مقصد کی دعا کرے۔

**ع۱۸۳ عملِ حل المشکلات** | یَا فَتَّاحُ الَّذِیْ فَتَحَ کُلَّ اَبْوَابٍ ایک سو گیارہ بار اول آخر درود شریف ۱۱۔۱۱ بار پڑھے ۳ یا ۷ یا ۱۱ دن میں ورنہ زیادہ سے زیادہ ۲۱ روز میں مقصد پورا ہو اس کے لیے وقت بعد نماز عشا بہتر ہے۔

**ع۱۸۴ ابیس کا نقش ہر کام کے لیے مجرب ہے**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۱۱ | | |
| | ۱۰ | ۴ | ۶ | |
| | | ۸ | ۹ | ۳ |

**ع۱۸۵ دانہ سلیمانی حاصل کرنے کا مجرب عمل۔** | یہ عمل ہر مطلب براری کے لیے بذریعہ غیبی امداد مفید اور موثر ہے۔ چاہیے کہ اس عزیمت کو جس کے اعداد ۱۰۹۳ ہیں اسی تعداد سے یہ عزیمت ۴۰ روز تک ترک حیوانات کے ساتھ پڑھے جب چالیسواں دن آئے تو اس دن خالی حجرہ میں خوب لوبان وغیرہ سلگائے اور اس عزیمت کو حسب معمول پڑھے۔ پڑھتے پڑھتے ناگاہ اس کا مؤکل صفرائیل جو دانۂ سلیمانی کا محافظ ہے۔ اس عزیمت کا تابع ہو کر اچھی صورت میں ظاہر ہوگا اور سلام کرے گا چاہیے کہ سوائے سلام کا جواب دینے کے اور کوئی کلام نہ کرے جب تک کہ ۱۰۹۳ بار عزیمت کی تعداد پوری نہ کر لے۔ یہاں تک کہ وہ خود کلام کرے گا اور پوچھے گا کہ تیرا کیا مقصد ہے مجھ سے طلب کر اس سوال کا جواب عزیمت کی تعداد ختم کرنے کے بعد دے یعنی یہ کہے کہ میرا مقصد تمہاری تسخیر ہے۔ مجھ سے کلمہ محمدی کی قسم کے ساتھ یہ عہد کر دو کہ جب میں تم کو طلب کروں فوراً حاضر ہو۔ جب یہ عہد مکمل ہو جائے تو اس مؤکل کو رخصت



کر دے اور اس عزیمت کو روزانہ ۹۰ ۳ بار ورد میں رکھے تاکہ عمل قائم رہے۔ عزیمت یہ ہے: اَجِبْ یَا صَفْوَائِیْلُ بِحَقِّ یَا صَمَدُ یَا قَیُّوْمُ یَا رَبُّ اگر ایک چلہ میں مؤکل حاضر نہ ہو تو تین چلہ تک برابر حسب معمول یہ عمل پڑھتا رہے ان شاء اللہ تعالیٰ تیسرے چلہ میں ضرور ضرور مسخر ہوگا اور عہد و پیمان کرے گا۔ بعدہٗ اگر چاہے کہ کسی مطلب کے لیے مؤکل کو بلائے یا دانۂ سلیمانی طلب کرنا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ گوشہ تنہائی میں خوب لوبان سلگائے اور غسل کر کے پاک جامہ پہنے اور اس عزیمت کو ۳۹۰ بار پڑھے جب وہ حاضر ہو اور سلام کرے تو سلام کا جواب دینے کے بعد اپنا مطلب بیان کرے یا دانۂ سلیمانی کو اس سے طلب کرے فوراً اس دانے کو لانے کے لیے وہ مؤکل غائب ہو جائے گا اس کے واپس آنے کے وقت تک اسی جگہ عامل ٹھہرا رہے یہاں تک کہ وہ حاضر ہو کر مطلوبہ دانہ عامل کے روبرو پیش کرے گا۔ چاہیئے کہ تعظیم کرے اس دانہ کی اور اس کو سر آنکھوں پر رکھے اور حیض و نفاس والی عورت اور جنب والے مرد کی نظر سے پوشیدہ رکھے اور یہ بھی ضروری ہے کہ اس دانہ کو خلاف شرع کام کے لیے ہرگز طلب نہ کرے کیونکہ ایسی نیت سے اگر عمل کیا گیا تو مؤکل ہرگز مسخر نہ ہوگا بلکہ نقصان پہنچائے گا اس کے ذریعہ ہر ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے جس کا طریقہ وہ مؤکل خود بتائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل مجربات سے ہے مگر اس میں ترک حیوانات جلالی ضروری ہے جس کی تشریح طویل ہے بہتر ہوگا کہ لوکی کی ترکاری بغیر مرچ کی اور جو کی روٹی خود پکا کر کھاتا رہے اور روزانہ پانی دریا کا کسی نمازی آدمی سے منگا کر رکھ لے اور تا اختتام عمل اسی کو پیتا رہے۔ مخلوق خدا اور دین کی خدمت کی نیت سے اس عمل کو پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ہی چلے ہی کامیابی کی سو فیصدی اُمید ہے اگر یہی نیت رہی تو عامل کی ضروریات زندگی امید و خیال سے زیادہ قدرتاً پوری ہوں گی کہ عامل خود حیران رہ جائے گا۔

**ع۱۸۶ دعوتِ یا وہاب** | نوچندی جمعرات کو بشرطیکہ اس روز قمر در عقرب نہ ہو بعد نماز صبح طلوع آفتاب کے فوراً بعد دو رکعت نماز حاجت ایسے مکان میں پڑھے کہ کوئی اسے نہ دیکھے پھر ۳ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد بحضور

قلب قبلہ رو چودہ ہزار مرتبہ اسم مبارک یا هَیُبَتُ پڑھے داعلی حضرت قدس سرہٗ کے پیرو مرشد نے اسی طرح لکھا ہے اور اس میں کنایہ ہے یا دہاب) اور اس تعداد کو ختم کرنے کے بعد بھی ۱۲ مرتبہ درود شریف پڑھے اور کوشش کرے کہ شمار میں فرق نہ ہونے پائے دشروع کرنے سے پہلے تسبیح کے دانوں کو گن لے کہ پورے سَو ہیں یا کم زیادہ اگر زیادہ ہوں تو نکال دے اور کم ہوں تو پورے سَو کرے تاکہ تعداد میں بھول نہ ہو) بعدہٗ روزانہ صبح اور طلوع آفتاب کے درمیان یعنی سورج طلوع ہونا شروع نہ ہو ۲۴ مرتبہ یا هَیُبَتُ سیدھے ہاتھ کی انگلیوں کی گرہوں میں پڑھے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ۲۴ مرتبہ اس طرح پڑھے کہ سیدھے ہاتھ کی چھنگلیا کے نیچے سے اوپر کو ہر گرہ پر یہ اسم پڑھنا شروع کرے یہاں تک کہ انگوٹھے کے برابر والی انگلی تک ۱۲ مرتبہ ہو جائے گا جب ۱۲ مرتبہ اس طرح پورا کر چکے تو انگوٹھے کے دو گرہوں پر دو بار پڑھے تاکہ ۲۴ مرتبہ پورا ہو جائے۔ ہر روز جس حال میں بھی ہو وضو یا بے وضو یہاں تک کہ اگر یہ ڈر ہو کہ آفتاب نکل آئے گا تو بحالتِ غسل ہی پڑھے تاکہ قبل طلوع آفتاب کی قید میں فرق نہ پڑے ۱۵ دن یا ۲۱ دن اس طرح پڑھتا رہے تاکہ عمل میں قوت اور اثر پیدا ہو جائے۔ کسی حاجت کے لیے پڑھنا ہو تو چاہیے کہ بعد نماز عشار خلوت و تنہائی میں ۲۔رکعت نماز حاجت پڑھے ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے ۲ بار سورہ اخلاص پڑھے بعد سلام پھیرنے کے ۳ بار درود شریف پڑھے اور اسم مبارک یا هَیُبَتُ ...۴ مرتبہ پڑھے پھر تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد خاموش بیٹھا رہے اور دل میں اسی اسم کی تکرار کرتا رہے جب نصف شب گزرے وضو کرکے پھر دو رکعت نماز حاجت پڑھے بعدہٗ قبلہ رو کر الٹے پاؤں پر کھڑا ہو اور سیدھے پاؤں کے تلوے الٹے پاؤں کے زانوں پر رکھے اور چودہ مرتبہ سیدھے ہاتھ کی انگلیوں پر اسم مذکور حسب معمول پڑھے اور الٹے ہاتھ کی انگلیوں کی گرہوں پر شمار کرتا جائے یہاں تک کہ چودہ مرتبہ چودہ چودہ بار ہو کر کل تعداد ۱۹۶ بار ہو جائے پھر فوراً هَبُ لِیُ دَدَخَا دَاسعًا ۱۴ مرتبہ پڑھ کر ۳ بار درود شریف پڑھے اور اسی جگہ سو جائے اگر صبح کو اثر مرتب نہ ہو تو دوسری اور تیسری رات کو بھی اسی طرح پڑھے انشاء اللہ کیسا ہی مشکل کام کیوں نہ ہو پورا ہو گا۔ پھر عمل کے برقرار رکھنے کے لیے ...۴ مرتبہ



اول آخر ۲۔۲ بار درود شریف برابر روزانہ اسم یا هَیُبَتُ پڑھتا رہے۔ یہ عمل مجربات سے ہے اور بارہا کا تجربہ شدہ ہے بعض کا کام فوراً ہوا اور بعض کا کام دوسرے دن اور بعض کا تیسرے دن ہر حال اس عمل کا پڑھنے والا محروم نہیں رہا۔

**۱۸۸ الحمد شریف کا عمل برائے ہر حاجت مجرب ہے۔** ام القرآن یعنی سورہ فاتحہ کو ایک ہی جلسہ میں عشار کی نماز کے بعد سے صبح کی نماز تک پانچ ہزار مرتبہ مع اول آخر درود شریف ۱۱۔۱۱ بار پڑھے لامحالہ حاجت پوری ہو انشاء اللہ تعالیٰ وبجرم حبیبہ گوہر مراد حاصل ہو۔

**۱۸۹ بڑی سے بڑی مشکل حل ہونے کا لاجواب عمل** منقول از سید جلال الدین بخاری رحمۃ اللہ علیہ بعد نماز عشار تازہ وضو کر کے دو ہزار مرتبہ معہ بسم اللہ شریف یہ بیت ایک ہی جلسہ میں پڑھے فوراً مشکل حل ہو۔

تَسَهَّلُ یَا اِلٰهِی کُلَّ صَعْبٍ ❊ بِحُرْمَةِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ

اگر چہ بیٹھ کر ایک ہی جلسہ میں سوا لاکھ دفعہ اس کا ختم پڑھیں بڑی سے بڑی مشکل آسان ہو۔

**۱۹۰ لاجواب استخارہ** یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ ایک ہزار مرتبہ اول آخر ۱۰۔۱۰ بار درود شریف پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کر کے سر کے نیچے رکھ کر سو جائے انشاء المولیٰ الکریم اپنی ہر مشکل کا حل اسی شب میں معلوم ہو جائے گا اور جو بھی جائز مقصد ہو گا یقیناً حاصل ہو گا۔

**۱۹۱ نقش دفع جن وآسیب۔**

| بحق یا جبرئیل | بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | بحق یا میکائیل |
|---|---|---|---|---|
| [illegible] | ش ت | ا ع | ل کا | [illegible] |
| | ال | دہ | ا ف | |
| | ک لا | ال | ط ا | |
| [illegible] | [illegible] | | | [illegible] |

یہ نقش معظم چاندی کے پتر پر کندہ کر کے مریض اپنے پاس رکھے اور اسی کا پانی دھو کر خود پیئے یا کسی بھی مریض کو پلایا جائے انشاء اللہ فی الفور شفا پائے

**۱۹۲ نقش دافع سحر آسیب دیو پری مجرب ہے۔** یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر مریض کو دکھائیں بحکم خدا آسیب دیو پری وغیرہ فی الفور

بھاگ جائے اور مریض کو شفا ہو اگر کسی مکان میں اس قسم کا اثر ہو تو نہایت خوشخط لکھ کر مکان یا دوکان میں لٹکائیں فوراً آسیب جن وپری وغیرہ دفع ہو مجرب ہے۔

بسم اللہ

بحق ایاک

یا سلیمان　الرحمٰن علی محمد مصطفیٰ

## ۱۹۳ع برائے بواسیر خونی

یہ نقش پان پر لکھ کر گڑ میں لپیٹ کر مریض کو چالیس روز کھلائے انشاء اللہ خاطر خواہ شفا ہو یہ نقش مجربات سے ہے چاہیئے کہ بدھ کے دن سے یہ عمل شروع کریں۔

| ۲۸۹ | ۲۹۲ | ۶۶ | ۱۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۹ | ۲۹۳ | ۶ | ۱۵۲ |
| ۲۸۹ | ۲۹۳ | ۶۶ | ۱۵۲ |

## ۱۹۴ع نقش جامع الکمالات

یہ نقش سونے کے پتر پر اور بدرجہ مجبوری چاندی پر شرف آفتاب یعنی جب آفتاب برج حمل میں ہو اور قمر بنظر سعد ناظر ہو کندہ کر کے جو اپنے پاس رکھے بے حد نفع دینی و دنیوی سے بہرہ یاب ہو اس نقش کی تعریف و خاصیت لکھنے سے قلم عاجز اور زبان قاصر ہے۔

| رحیم | من رب | قولا | سلام |
|---|---|---|---|
| ۲۵۸ | ۲۹۲ | ۱۳۵ | ۱۳۱ |
| ۱۳۶ | ۱۳۲ | ۲۵۷ | ۲۹۳ |
| ۱۳۳ | ۱۲۹ | ۲۹۰ | ۲۵۶ |
| ۲۹۱ | ۲۵۵ | ۱۳۴ | ۱۳۸ |

## ۱۹۵ع برائے صرع یعنی مرگی مجرب المجرب

مرگی کا مرض بڑا موذی مرض ہے اس سے بچنے کے لیے ہزاروں تدابیر اختیار کرنے کے باوجود کماحقہ کامیابی نہیں ہوتی مگر آپ یقین رکھیں کہ اس نقش معظم کی برکت سے مکمل شفا ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

ترکیب: ہفتہ یا منگل کے روز سفید مرغ کے خون سے یہ نقش کاغذ پر لکھا جائے گا اور مریض کے گلے میں موم جامہ کر کے پہنایا جائیگا۔ مرغ کا رنگ مکمل سفید ہو کوئی اور کسی

رنگ کا داغ دھبہ نہ ہو تعویذ لکھنے سے پہلے غسل کریں اور دو رکعت نماز دوگانہ پڑھ کر ۱۱ عدد شیرینی لڈو ہوں یا امرتی یا بالوشاہی یا پیڑہ وغیرہ جو بھی اچھی اور پسند ہو کسی مسلمان کی دوکان سے لاکر پہلے سے رکھ لیں نماز دوگانہ پڑھ کر فاتحہ دیں اور نفل و فاتحہ شیرینی کا ثواب حضور باباسین اور حضور غوث اعظم اور حضور اعلیٰحضرت و دیگر مشائخ کرام بسلسلہ قادریہ کی ارواح پاک کو نذر کریں اس کے بعد تعویذ لکھیں اور شیرینی غرباء کو خصوصاً نابالغ بچوں کو تقسیم کردیں (آیۃ الکرسی اور چاروں سورتیں پوری پوری بالکل صحیح لکھی جائیں۔)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بحق کھیعص

قل یاایھا الکفرون
پوری لکھی جائے گی

سورۃ ناس
پوری لکھی جائے گی

آیۃ الکرسی
پوری لکھی جائے گی۔

سورۃ اخلاص
پوری لکھی جائے گی

[illegible]

بحق کھیعص — بحق کھیعص — بحق کھیعص

۱۹۶ نقش حفاظت تیر و تفنگ وغیرہ۔

رمضان کے آخر مہینہ میں بروز جمعہ عصر و مغرب کے درمیان یہ نقش لکھے اور آخر خانہ میں اس کا نام معہ والدہ کے لکھا جائے یہ نقش جس کے پاس رہے گا اس پر تیر و تفنگ نیزہ و شمشیر وغیرہ اثر نہ کرے گا اور کسی کا سحر جادو وغیرہ اس پر کارگر نہ ہوگا جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا خوشی و شادمانی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللھم صلی وسلم علی سیدنا محمد و آلہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓمٓ | الٓمٓ | المٓصٓ | المٓر | الر | الر |
| المر | المر | المر | کھیٰعٓصٓ | طٰہٰ | طسٓمٓ |
| طس | طسم | الٓمٓ | الٓمٓ | الٓمٓ | الٓمٓ |
| یٰس | ص | حم | حم | حم عسق | حم |
| حم | حم | حم | ق | ن | فلان بن فلان |

میسّر ہوگی ہر شخص مطیع و مسخر رہے گا۔ مجرب ہے۔

**ع۱۹۷ نقش سورہ جن** | اس نقش سے عامل ہر قسم کے جن آسیب سحر جادو وغیرہ کو دفع کرسکتا ہے (یک من علم را دہ من عقل باید)

ع۱ چاہیئے کہ ایک نقش لکھ کر گلے میں ڈالے۔

ع۲ پلیٹ پر لکھکر تازہ پانی سے دھو کر مریض کو پلائے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۳۵۰ | ۲۳۳۴۵ | ۲۳۳۵۲ |
| ۲۳۳۵۱ | ۲۳۳۴۹ | ۲۳۳۴۷ |
| ۲۳۳۴۶ | ۲۳۳۵۳ | ۲۳۳۴۸ |

ع۳ آسیب یا جن زیادہ سرکش ہو تو چراغ میں اس نقش کو کندہ کرکے مریض کے سامنے روشن کرے کہ مریض اس کی روشنی میں بیٹھے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء کامل ہو۔

**ع۱۹۸ برائے جمیع مہمات ختم صغیر حضور سیدنا عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ** | اول ۱۱۱ بار درود شریف کلمہ تمجید ۱۱۱ بار یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ ۱۱۱ بار بعدہ سورہ الم نشرح ۴۱ بار پھر سورہ یٰسین ایک بار پڑھے عروج ماہ میں جمعرات سے شروع کرے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ پڑھنے سے جملہ مہمات حسب منشا حل ہوں گے مجرب و آزمودہ ہے۔

**ع۱۹۹ در حصول ایمان و وسعت رزق مجرب است،** | بعد ہر نماز فرض فوراً بغیر کلام کیے آیۃ الکرسی پڑھ کر یہ آیۃ کریمہ ایک بار پڑھے وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا پھر ایک بار سورۂ فاتحہ ۳ بار سورہ اخلاص ۳ بار درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف دم کرے۔

فائدہ:۔ حق تعالیٰ اس کی روح بغیر توسط ملک الموت قبض فرمائے اور اسی وقت داخل جنت فرمائے گا اور زندگی میں روزی اس کی فراخ ہوگی، سکرات موت میں آسانی اور قبر میں کشادگی و راحت ہوگی۔ ایمان پر خاتمہ ہوگا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)۔



**ع۲۰۰ برائے وصل دوست اور بھاگے اور بچھڑے ہوئے سے ملاقات کے لیے صرف ایک دن کا تجربہ شدہ حل،** | چاہیئے کہ یہ اسم اعظم ایک ہزار ایک ۱۰۰۱ بار ملاقات و وصل دوست ایک ہی نشست میں پڑھے بلا توقف وصل ہو آزمودہ ہے اسم اعظم یہ ہے۔

اَلْحَلِیْمُ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الْحَلِیْمِ یَا جَامِعُ كُلِّ شَیْءٍ عَنْ صِفَاتِهٖ یَا جَامِعُ

بعد تمام اس عمل کے ۱۰۰ مرتبہ یا جامع پڑھے۔

**ع۲۰۱ قید سے خلاصی کے لیے مجرب و آزمودہ گیارہ روز کا عمل** | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سُبْحَانَ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَوِیِّ الْكَافِیْ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝ روزانہ بعد نماز فجر ۱۰۰ مرتبہ پڑھے اول آخر ۳-۳ بار درود شریف پڑھنے کے دوران کسی سے بات چیت نہ کرے۔ انشاء اللہ ۱۱ روز نہ گزرنے پائیں گے کہ رہائی کی چٹھی مل جائے گی۔

**ع۲۰۲ ہر وہ بیماری جس سے اطبا اور مریض عاجز آچکے ہوں شفا پانے کا مجرب عمل** | سورہ قل یا ایہا الکفرون معہ بسم اللہ ایک ہزار ایک بار پڑھ کر سرسوں کا تیل ایک بوتل پر دم کرکے محفوظ رکھے جب کوئی مریض کسی قسم کے درد یا دیگر تکالیف کا عامل کے پاس آئے تو ذرا سا تیل اس میں سے دے دیا جائے اور کہہ دیا جائے کہ ایک ایک قطرہ سوتے وقت مریض کے کان میں ڈالیں اور درد کی جگہ مالش کریں اس سے ہر قسم کی تکلیف رفع ہوگی اگر سوتے میں طرح طرح کی خوابیں ڈراؤنی نظر آتی ہوں اس سے نجات ہوگی اگر کسی قسم کا خطرہ آسیب وغیرہ کا ہوگا اس سے نجات ہوگی اور جو دوا مریض کے استعمال میں آرہی تھی اور اثر نہیں کرتی تھی انشاء اللہ اثر کرے گی۔

## ۲۰۳ بسم اللہ شریف کے پڑھنے کا ایک خاص طریقہ جس کے پڑھنے سے زندگی میں کسی دوسرے عمل کی ضرورت نہ پڑے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہر روز فجر کی نماز میں سنت و فرض کے درمیان صرف ۹۰ بار پڑھ لیا کریں اول آخر درود شریف ۲-۳ بار پڑھ کر اپنے جملہ مقاصد کی دعا کر لیا کریں ناغہ نہ کریں نیز طلوع وغروب وزوال کے وقت ۹۰ بار روزانہ کا ورد معہ اول آخر درود شریف ۲۲۔ ۲۲ مرتبہ ہر وظیفے سے بے نیاز کر دے گا۔

## ۲۰۴ برائے وسعت رزق وادائے قرض ووصولیابی قرض کے لیے مجرب عمل،

یہ عمل صرف تین روز اس ترکیب سے پڑھ لیں کہ تین روز روزہ رکھیں اور ہر روز بعد نماز عشاء یہ دونوں آیتیں بارہ ۱۲ ہزار مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھیں تاکہ سحری تک عمل پورا ہو جائے بعد میں سحری کھائیں انشاء اللہ غیب سے روزی پہنچے قرضدار ہو تو بآسانی ادا ہو جائے اور اگر کسی پر اپنا پیسہ آتا ہو اور وہ نہ دیتا ہو تو بآسانی وصول ہو جائے بعد تین روز کے ہر روز بعد نماز فجر ۱۰۱ بار معہ اول آخر درود ۲-۳ بار پڑھتے رہیں تا کہ عمل قائم رہے۔ آیتیں دونوں یہ ہیں

اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَتِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ الْوَهَّابِ ﴿﴾ اَمْ لَهُمْ مُّلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ ﴿﴾ اول آخر درود شریف ۱۱ بار۔

## ۲۰۵ معشوق خود عاشق ہو جائے۔

یہ دعا چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر چائے یا شربت میں یا ویسے ہی محبوب کو پلا دیں نیز اگر شوہر بیوی سے محبت نہ کرتا ہو تو کاغذ پر لکھ کر چاندی کے تعویز میں رکھ کر عورت اسی نقش کو چوٹی میں باندھے اور اگر مرد سے اس کی بیوی نفرت کرتی ہو تو شوہر اپنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ کسی دوسرے نقش کی ضرورت نہ پڑے گی۔ دعا یہ ہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یا سید، یا سید، یا سید، اَللّٰهُمَّ مَوَدَّتْ وَمَحَبَّتْ بَيْنَ فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بنت فلاں كَمَا بَيْنَ اٰدَمَ وَحَوَّا كَمَا بَيْنَ اِبْرَاهِيْمَ وَسَارَا كَمَا بَيْنَ يُوْسُفَ وَزُلَيْخَا كَمَا بَيْنَ مُحَمَّدٍ وَعَائِشَةَ وَمَارِيَةَ وَكَمَا بَيْنَ عَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ الزَّهْرَا وَبِحَقِّ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَبِحَقِّ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ﴿﴾

وَ بِحَقِّ بِسْتُ حُرُوْفِ اَبْجَدْ وَ بِحَقِّ این اسمِ اعظم یَاحَیُّ وَ یَا قَیُّوْمُ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ محمد وعلی سائر الانبیاء وَالْمُرْسَلِیْنَ وَ عَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ۔

۲۰۶ برائے محبت زن وشوہر یہ نقش لکھ کر اگر مرد سے بیوی متنفر ہے تو مرد اپنے الٹے بازو پر باندھے اور اگر بی بی سے شوہر متنفر ہے تو عورت اپنے سیدھے بازو پر باندھے موم جامہ ضرور کرلیا جائے۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ | فلاں بن فلاں علی حب فلاں بنت فلاں |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۲ | ۱۲ | ۲۲ |
| ۴ | ۳۰ | ۱۶ | ۱۰ |
| ۱۸ | ۸ | ۶ | ۲۸ |

۲۰۷ برائے الفت ومحبت زوجین مجرب است بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ یَرَى الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا اِذْ یَرَوْنَ الْعَذَابَ یُحِبُّهُمْ وَیُحِبُّوْنَهٗ اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَهُمَا كَمَا اَلَّفْتَ بَیْنَ اٰدَمَ وَحَوَّا اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَهُمَا كَمَا اَلَّفْتَ بَیْنَ یُوْسُفَ وَزُلَیْخَا اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَهُمَا كَمَا اَلَّفْتَ بَیْنَ اِبْرَاهِیْمَ وَسَارَا اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَهُمَا كَمَا اَلَّفْتَ بَیْنَ مُحَمَّدٍ وَخَدِیْجَةَ اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَیْنَهُمَا كَمَا اَلَّفْتَ بَیْنَ عَلِیٍّ وَفَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی علیهم السلام ورضی اللّٰه عنهما یاسیدی یاسیدی یاسیدی الحب فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بن فلاں۔

## آسیب دیو پری جن وغیرہ کا علاج اسمائے باری تعالے سے جل شانہ

آسیب دیو پری جن اور جو کچھ بھی اثر ہو اس کے دفعیہ کے لیے تجربہ شدہ آسان عمل، پہلے تاگہ سرخ اتار موافق قد مریض لے کر گنڈہ بنائے اور تین گرہ لگائے ہر گرہ پر یہ عزیمت ایک بار پڑھ کر دم کرکے گرہ لگاتا جائے اور نگاہ رکھے عزیمت یہ ہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ وَلَا تَكُ فِیْ ضَیْقٍ

مِمَّا يَمْكُرُوْنَ ط اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ط

پھر بوقت شام ایک محفوظ جگہ کو صاف کر کے گنڈہ کو مریض اگر مرد ہے تو اس کی دستار یا ٹوپی میں پیچھے کی طرف لپیٹے اور اگر عورت ہے تو سر کی چوٹی میں لپیٹ دے اور صاف کی ہوئی زمین پر مریض کو بٹھائے اس کے سامنے ایک مٹی کا برتن کورا جس پر پانی نہ پہنچا ہو خواہ ہانڈی ہو یا ٹھلیا رکھے اور اس کے اوپر ایک چراغ مٹی کا بالکل نیا رکھے اور فلیتہ پر نئی روئی لپیٹ کر روغن کنجد یعنی تل کا تیل ڈال کر فلیتہ روشن کرے اور مریض اس کی روشنی کی طرف دیکھتا رہے لیکن اس عمل سے قبل یہ حصار پڑھ کر مریض پر دم کر دے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ط

ہر کس کہ درد وجود کہ در اندام و آنچہ در شکم و آنچہ در گوش و بینی و چشم (نام مریض) فلاں بن فلاں (اور عورت ہو تو فلاں بنت فلاں کہے) سایہ سخت شدہ است یا بنظر سخت شدہ است آمدہ

اس طرف سے روشن کرے

ادھر سے لپیٹا جائے

ابلیس تلبیس شداد فرعون نمرود ہامان تلبیس شداد فرعون تلبیس نمرود ہامان تلبیس

ابلیس تلبیس شداد فرعون نمرود ہامان

ہرچہ درد وجود فلاں آسیب ست حاضر شدہ سوختہ گرد بحق علیقا ملیقا تلیقا انت تعلم ما فی قلوب دبحق سلیمان بن داود علیہما السلام علیقا ملیقا تلیقا



زود بسوز د بسوز د بحق سلیمان بن داود علیہما السلام و بحق اَهْيَا اَشْرَاهِيَا وَ بِحَقِّ عَلِيْقًا مَلِيْقًا تَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ وَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ بِحَقِّ يَا مُؤْمِنُ يَا مُهَيْمِنُ ط پڑھ کر

مریض پر دم کرے پھر فلیتہ روشن کرے، اور مریض سے کہو کہ اس کی روشنی کو بغور دیکھے پس جو کچھ آسیب ہوگا۔ مریض کے سر پر حاضر ہوگا یا اس کے سامنے آکر جل جائے گا اس فلیتہ کو سیدھی طرف سے لپیٹا جائے اور الٹی طرف سے جلایا جائے۔

## ۱۹۷ برائے دفع جنون و پاگل پن

بر روغن کنجد آیہ کریمہ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تا بِغَيْرِ حِسَابٍ مع بسم اللہ، بار پڑھ کر دم کریں اور اس روغن کو سر سے لے کر بالائے ناف تک روزانہ ۴۰ روز مالش کریں انشاء اللہ جنون اور پاگل پن دفع ہو۔

## ۱۹۸ خود اپنی روح کو حاضر لانے کا خاص عمل

جو کوئی اس ذکر کی مداومت کرے اپنے مرشد کی اجازت سے پس بحکم ایزدی اس کی روح حاضر ہوگی جو مقصد ہو دریافت کرے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے چار زانو بیٹھے اور دونوں ہاتھ گھٹنوں پر رکھے اور ۲۱ بار یارب کہے بعدہٗ یا روح آسمان کی طرف ضرب کرے اور یا روح الروح دل پر ضرب کرے یہاں تک کہ محویت طاری ہو بعدہٗ مراقبہ کرے اور متوجہ بقلب ہو قلب و روح خود را بسوئے روح مطلوب کند امید قوی ست کہ ملاقی شود و بر سد چیزے کہ مراد دارد۔

## ۱۹۹ نقش خلاصی جن و آسیب وغیرہ

اگر کسی دوکان یا مکان میں کوئی دیو یا جن یا آسیب یا کوئی ایسی شے جو تکلیف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| بحق یا جبرئیل | لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | بحق یا عزرائیل |
|---|---|---|
| [illegible] | اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم لا تأخذہ سنۃ ولا نوم لہ ما فی السموٰت وما فی الارض من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیء من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السموٰت والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم<br>ابوسا سبوسا سلوسا سارسا | [illegible] |
| بحق یا میکائیل | [illegible] | بحق یا اسرافیل |

پہنچاتی ہو اس کو دفع کرنے کے لیے ذیل کا نقش لکھ کر مکان کی دیوار میں لگائے انشاء اللہ اس کے شر سے خاطر خواہ نجات ہو اور بے شمار برکات کا ظہور ہو۔

**۲۱۱ع برائے صبر طفل بعد از جدائی شیر** اکثر بچوں کا جب دودھ چھڑایا جاتا ہے تو وہ بہت روتے اور انتہائی ضد کرتے ہیں کہ بچے کے والدین پریشان ہو جاتے ہیں اور بچہ بھی بہت کمزور ہو جاتا ہے۔ یہ دعا رچینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی بچے کو پلا دے مولیٰ تعالیٰ صبر عطا فرمائے۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْمَتِيْنُ الَّذِيْ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ بِقُوَّةِ الْمَتِيْنِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

**۲۱۳ع برائے تسخیر خلق از حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ** يَا رَحْمٰنُ كُلِّ شَيْءٍ وَّرَاحِمَهٗ ایک ہزار مرتبہ روزانہ مع اول آخر درود ۱۰-۱۰ بار پڑھتا رہے یا کم سے کم اس اسم مبارک کو ہر روز ۳۶۰ مرتبہ روزانہ مع اول آخر درود شریف ۳-۳ بار ورد میں رکھے خلقت کا ہجوم ہو۔

**۲۱۴ع نقش دوسرے کو اپنی محبت میں مبتلا کرنے کا** اگر کسی کو جائز امور کے لیے مسخر کرنا ہو مثلاً اپنے خاندان میں کوئی لڑکی ہے جس سے زید شادی کرنا چاہتا ہے اور وہ لڑکی یا لڑکی کے ورثار راضی نہیں ہوتے تو چاہیئے کہ اس لڑکی اور اس کی ماں کے نام کے اعداد نکالے اور اس آیۂ کریمہ کے اعداد مع بسم اللہ ۱۹۹۶ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ کے اعداد میں جمع کر کے کہ اعداد اس آیہ کریمہ کے ۱۹۹۶ ہیں اور اس لڑکی اور لڑکی کی ماں کے نام کے اعداد اس میں شامل کر کے نقش مربع ایسے وقت میں مرتب کرے کہ قمر برج ثور یا برج سرطان میں ہو اور زہرہ یا مشتری پانچویں یا نویں نظر سے قمر کو دیکھتا ہو اور موم جامہ کر کے پھر شب پنجشنبہ میں آدھی رات گزر جانے کے بعد وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور سورۂ فاتحہ کے بعد دونوں رکعتوں میں ۲۰-۲۰ مرتبہ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ سے وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط

تک پڑھے بعد سلام سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے سر کو سجدے میں رکھے اور ۲۰ مرتبہ اس طرح دعا مانگے یارحیم فلاں را بر من مہربان گرداں بعد فراغت انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دل مہربان ہو اس عمل کی تعریف تحریر میں نہیں آسکتی۔ مجرب مجرب مجرب۔

**۲۱۵ عمل برائے بغض و جدائی** اگر کسی شخص کی کسی عورت یا مرد، لڑکے سے ناجائز دوستی و تعلق ہو اس کو چھڑانے اور دونوں میں جدائی اور بغض ڈلوانے کے لیے اس عمل کو کام میں لائے اس کے سوا کسی دوسرے کام میں ہرگز ہرگز نہ لائے ورنہ نقصان ہوگا۔ چاہیے کہ کچی اینٹ لائے اور اس پر ذیل کا نقش اور آیت لکھے اور دریا میں جا کر ڈال دے خاطر خواہ جدائی ہو مجرب و آزمودہ ہے۔ نقش و آیت یہ ہے۔

۱۹لا ۱۱۱ امر ملا ۱۱۱ ۷ ۱۱۱ اکر صرطط ۸۸ ۱۱ ۱۱ ططط ۱۱ امر فلاں بن فلاں علی بغض فلاں بنت فلاں و ۱۱۱ ۸ ط ۳۳ ۱۱ ۵ ۴ م اَلْقَارِعَةُ مَا الْقَارِعَةُ وَمَا اَدْرٰكَ مَا الْقَارِعَةُ يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ط فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ط وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ وَمَا اَدْرٰكَ مَا هِيَهْ نَارٌ حَامِيَةٌ بحق اٰهيا اشراهيا وبحق محمد وآلہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین ط۔

**۲۱۶ عمل برائے محبت مجرب و آزمودہ** ہر دو عمل مجرب و آزمودہ است باید کہ ایں آیہ کریمہ را در میان بر ہر خوردنی بخواند و شخصے را کہ از دے محبت باشد او را خوردن دہد انشاء اللہ درمیان ہر دو محبت تمام پیدا شد آیۃ مذکور اینست۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا فلاں علی الفلاں عاشق زار و بیقرار گردد اشد حبًا للہ بعدہٗ صد مرتبہ یا ودود اول آخر درود ۳۰۳ بار ہفت مرتبہ آیۃ مذکور را بمع اسم مذکور بر خوردنی بخواند دو قت خوانده باید کہ در دہان خود نبات یا قند یا از قسم شیرینی دیگر خوردہ باشد۔

دیگر: لا الہ اینہیس الا اللہ اعلیس محمد رسول اللہ بین باج فلاں ابن فلاں را قرار د آرام ندہش دوہائی حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر کی یہ افسوں کسی کھانے کی چیز

پر سو مرتبہ پڑھ کر مطلوب کو کھلائے اور اگر کھلانا ممکن نہ ہو تو کاغذ پر لکھ کر فتیلہ بنائے اور رُخ اس کا جانب مکان مطلوب رکھے اور شہد اور گھی سے چراغ روشن کرے چاہیئے کہ یہ دونوں عمل بعد نماز عشاء کرے۔

**عـ۲۱۸ استخارہ برائے خلاصی محبوس وصحت بیماران ومعلوم کردن دفینہ وغیرہ۔** چاہیئے کہ وقت خواب تنہائی اختیار کرے کہ اس شب میں کوئی عورت قریب نہ آنے پائے تازہ وضو کرے لباس و بستر پاک ہو۔ سورہ والشمس واللیل مع بسم اللہ ۷۔۷ بار پڑھے بعدہٗ کہے اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ فَرَجًا مِّنْ اَمْرِیْ پس شب اول یا دوم یا ہفتم میں کوئی آکر خبر دے گا کہ قیدی کی خلاصی کس طرح ہو گی یا اس بیمار کے لیے کون سی دوا اور کون سی تدبیر کارآمد ہو گی۔ اس عمل کے ذریعہ بہت سے قیدیوں نے خلاصی پائی لاعلاج بیمار شفایاب ہوئے۔ غائب کا حال کہ کہاں ہے۔ زندہ ہے یا مردہ و مال مدفون اس سے معلوم ہوا ہے۔ دوسری روایت میں سورہ والشمس و سورۂ اخلاص کا پڑھنا بتایا گیا ہے۔ چاہیئے کہ منہ بقبلہ سیدھے پہلو پر سوئے اگر پہلی دوسری پانچویں یا ساتویں شب بھی خواب میں کچھ نظر نہ آئے تو اس کے یہ معنی ہوں گے کہ یا تو وضو صحیح طور سے ادا نہ ہوا یا پڑھنے میں صحت کا خیال نہ رکھا یا لباس و بستر میں یا مقام خلق میں نجاست کا احتمال ہے ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ اس عمل سے مقصد براری نہ ہو۔

**عـ۲۱۹ چوری کا مال واپس ملنے کا عمل ونقش**

یا سیدی احمد بن علوان رُدَّ عَلَیَّ ضَالَّتِیْ وَاِلَّا نَزَعْتُکَ مِنْ دِیْوَانِ الْاَوْلِیَاءِ یمن کی سمت بلند مقام پر کھڑے ہو کر کہے گم شدہ چیز مل جائے گی اور یہ نقش بھی لکھ کر دے دے اس کو کسی پتھر کے نیچے دبا دیا جائے۔

خواجہ عبدالکریم مغربی
بستم داہ مغرب دس د
۲۸۶

| ۳۸۵ | ۳۸۸ | ۳۹۴ | ۳۷۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۹۱ | ۳۷۹ | ۳۸۴ | ۳۸۹ |
| ۳۸۰ | ۳۹۴ | ۳۸۶ | ۳۸۳ |
| ۳۸۷ | ۳۸۲ | ۳۸۱ | ۳۹۳ |

**عـ۲۱۹ تسخیر کا بے لطہ مجرب نقش۔** یہ نقش، حدد ذیقعدہ کے مہینے کے شروع چاند میں پہلے یکشنبہ

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۷۸۶

الحب فلاں بن فلانہ علی حب فلاں بن فلاں بحق یا بدوح

یعنی اتوار کے روز صبح بعد طلوع آفتاب لکھے جائیں اور ہر روز ایک نقش روئی میں لپیٹ کر بتی بناکر مٹی کے چراغ میں تل کا تیل اور قدرے چنبیلی کا تیل ڈال کر روشن کریں اور بتی کا رُخ محبوب کے گھر کی طرف رکھیں ہر روز نیا نقش بتی بناکر روشن کرتے رہیں انشاء المولی الکریم، روز نہ گزرنے پائیں گے کہ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا فلاں بن فلاں کی جگہ محبوب کا نام معہ نام والدہ لکھا جائے۔

## ۲۲۱ دلوں کو مسخر کرنے کا مجرب عمل

یَا عَطُوْفُ ذُوالْقُدْرَةِ الْمَتِیْنُ اُعْطُفْ عَلٰی قَلْبِ فلاں بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط

ہر روز ۳۱۳ بار پڑھیں مطلوب کا تصور رکھیں اول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف پڑھیں ۱۱ یا ۲۱ دن میں مطلوب حاضر ہوگا۔ جتنا تصور قوی ہوگا اتنا ہی جلد اثر ہوگا۔ فلاں کی جگہ محبوب کا نام لے۔

## ۲۲۲ طریق ملاقات ارواح مرشداں

اگر آپ اپنے مرشد یا کسی ولی اللہ سے ان کے وصال کے بعد ملاقات کے خواہش مند ہیں تو ان کی قبر پر حاضر ہوں اور قبر کی پائنتی کھڑے ہو کر یہ شعر ایک ہزار بار پڑھیں اگر صفائے باطن ہے تو فوراً ملاقات ہوگی ورنہ تعداد پوری کر کے مراقبہ کریں۔ کہ غفلت طاری ہو جائے اس وقت ضرور ملاقات کا شرف ہوگا۔ شعر یہ ہے۔

تَقَبَّلْنِیْ وَلَا تَرْدُدْ سُؤَالِیْ
اَغِثْنِیْ مُرْشِدِیْ عَمَّا بِحَالِیْ

## ۲۲۳ بدکاری کی عادت چھڑانے کے لیے لیٰسین شریف کا مجرب عمل،

عطیہ حضور مفتی اعظم ہند مدظلہ

عام طور سے دیکھا جاتا ہے کہ بعض نوجوان طرح طرح کی بدکاریوں میں مبتلا ہیں۔ بی بی شوہر سے نالاں ہے کہ میرا شوہر جوا کھیلتا ہے شراب پیتا ہے جتنا پیسہ کماتا ہے سب جوئے اور شراب میں برباد کر دیتا ہے۔ کہیں یہ شکایت سننے میں

آتی ہے کہ دوسری عورت سے ناجائز تعلق ہے وغیرہ وغیرہ پس مندرجہ ذیل نقش سو
پر کندہ کرا کے اس کا پانی پینے کو دیا جائے۔ اور اگر یہ کسی وجہ سے ممکن نہ ہو یعنی ہر
کہ جس کی بری عادت چھڑانا ہے وہ پردیس میں ہے یا نقش کا پانی پینے سے گریز کرے
گا تو یہ ترکیب عمل میں لائیں کہ ، جمعرات متواتر قبرستان میں جائیں اور اپنے ہمراہ پاک
چکنی مٹی کے ، ڈھیلے لے جائیں اور کسی ٹوٹی ہوئی پرانی قبر کے پاس اس طرح بیٹھیں
کہ منہ قبلہ کو رہے اور یٰسین شریف ایک بار پڑھ کر ایک ڈھیلے پر دم کریں اور یہ کہہ کر
قبر میں ڈال دیں کہ الٰہی فلاں ابن فلاں کا دل شراب یا جوئے یا زنا سے ایسا ہی مردہ ہو
جائے جیسا کہ یہ مردہ پڑا ہے۔ (یعنی جس قسم کی بری عادت چھڑانا ہو اسی بدکاری کا نام
لیں) اسی طرح پھر دوسری بار پڑھیں اور دوسرے ڈھیلے پر دم کر کے وہی ، اوپر والے
جملے کہہ کر قبر میں ڈال دیں۔ تیسری بار پھر پڑھیں اور ایسا ہی کریں۔ غرض ، مرتبہ پڑھیں اور
ہر مرتبہ ڈھیلے پر دم کرتے جائیں اور وہی جملے کہہ کر قبر میں ڈالتے جائیں جب سات بار
پڑھ چکیں اٹھ کر چلے آئیں ، پھر دوسری جمعرات کو اسی طرح ، ڈھیلے لے کر جائیں اور
اسی طرح ، بار پڑھیں اور ڈھیلوں پر دم کر کر کے عمل کریں۔ پھر تیسری پھر چوتھی یعنی
متواتر ، جمعرات یہ عمل کرنا ہوگا۔ انشاء اللہ اس مبارک عمل کی برکت سے بری سے بری
عادت چھوٹ جائے گی۔ یہ عمل اور یہ نقش حضور مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم القدسیہ کا بتایا اور دیا ہوا ہے اور تجربہ کرنے پر نہایت مجرب ثابت ہوا۔ یہ مبارک نقش بدکار کو نیک صالح

نقش ستر — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم



بنانے میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ نیز دق اور سل کے مریضوں کو اس کا پانی دھو کر پلانا اور
مریض کے گلے میں رہنا انشاء اللہ شفا کا ضامن ہے۔

نقش معظم کی پچھلی جانب والی عبارت درج ذیل ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم دل ما را کن مستقیم بحق ایاک نعبد و ایاک نستعین
یا لطیف نور یا حق یا ھادی یا مبین یا مبور بحق یا ایھا الذین آمنوا اصبروا و صابروا و
رابطوا و اتقوا اللہ لعلکم تفلحون ، یا حبیب الفعال ذا المن علی جمیع خلقہ بلطفہ
یا حلیم یا رشید رب اجعلنی مقیم الصلوٰۃ و من ذریتی ربنا و تقبل دعاء الٰہی
عقلی مغلوب و نفسی معیوب و قلبی محجوب و لسانی مقر بالذنوب فکیف حیلتی
یا ستار العیوب یا غفار الذنوب و صلی اللہ علی سیدنا محمد و آلہ و صحبہ و بارک و سلم

یہ نقش دق اور سل کے لاعلاج مریضوں کو دھو کر پانی پلائیں اور مریض کے گلے میں پڑا
رہے انشاء اللہ شفائے کامل ہو۔

**۲۲۴ نقش ہر کارہ** — یعنی یہ نقش ہر ہر ضرورت میں دیا جا سکتا ہے مثلاً کہیں درد ہو تو درد کی جگہ باندھے درد رنج ہو بخار میں لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے
بخار سے نجات ملے جو شخص اپنے پاس رکھے ہر دلعزیز ہو چاندی کے پتر پر کندہ کرا کے انگشتری
میں رکھ کر پہنے بے شمار برکتیں اور فضیلتیں ظہور میں آئیں یہ نقش ۳۴ کا ہے اور ۳۴ عدد چونکہ
کسی اسم باری کے نہیں ہیں بڑے غور کرنے پر بھی یہ عقدہ حل نہ ہو سکا چنانچہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے مزار پر مراقبہ کرنے سے اچانک القا ہوا کہ دو اسموں کا مرکب نقش ہے۔ بدوح اور وہاب سبحان اللہ کیا کہنا۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

# نقش چیچک جدید بے نظیر

نمبر۲۰ صفحہ ۱۸ پر درج ہے اگر چیچک نکل آئی ہو تو یہ نقش باندھے جس کی برکت سے باآسانی ڈھل جائے گی اگر قدرت کی طرف سے وقت پورا نہیں ہوا ہے تو بہ صحت وسلامت رہے۔ کیونکہ اکثر بچے چیچک میں اپنی آنکھیں کھو بیٹھتے ہیں بعض کے ہاتھ پاؤں بیکار ہو جاتے ہیں۔

| بسم | الله | الرحمٰن | الرحیم | بل ایاہ | تدعون |
|---|---|---|---|---|---|
| الله | الرحمٰن | الرحیم | بل ایاہ | تدعون | فیکشف |
| الرحمٰن | الرحیم | بل ایاہ | تدعون | فیکشف | ماتدعون الیہ |
| الرحیم | بل ایاہ | تدعون | فیکشف | ماتدعون الیہ | ان شاءَ |
| بل ایاہ | تدعون | فیکشف | ماتدعون الیہ | ان شاءَ | وتنسون |
| تدعون | فیکشف | ماتدعون الیہ | ان شاءَ | وتنسون | ماتشرکون |

انشاء اللہ اس سے محفوظ رہیں گے۔ بہتر ہے کہ نقل کر کے دھو کر پلائیں۔

(تمت بالخیر)

# عمل باموکل کے متعلق خصوصی ہدایات

یوں تو ہر عمل باموکل ہوتا ہے کیونکہ ہر آیت اور اسم بلکہ ہر حرف کے موکل ہوتے ہیں جس کی تلاوت کرنے سے وہ موکل جو اس حرف یا اسم کے تابع ہوتے ہیں اللہ کے حکم سے عامل کے کام کو سرانجام دیتے ہیں۔ مگر اصطلاح عاملین میں عمل باموکل اسے بولتے ہیں جس کے ذریعہ موکل کو عامل اپنے تابع بناتا ہے اور موکل عامل کے سامنے بطریقہ عمل اچھی یا خوفناک شکل میں ظاہر ہو کر عامل کی اطاعت کا وعدہ کرتا ہے اور آئندہ کے لیے اس کو بلانے کا طریقہ دریافت کیا جائے تو وہ طریقہ بھی خود ہی بتاتا ہے۔

**موکل کی قسمیں:** ہر اسم کے پانچ موکل ہوتے ہیں۔ موکل علوی جمالی، موکل علوی جلالی۔ موکل سفلی جمالی۔ موکل سفلی جلالی۔ موکل قدسی۔



**موکل قدسی** ..... اہل تقویٰ یا اہل اللہ ہی..... تابع کر سکتے ہیں ہر ایک کی طاقت سے باہر ہے۔

**موکل علوی جلالی وجمالی۔** اہل اسلام یا بالفاظ دیگر صحیح العقیدہ اہل سنت کے سوا بدعقیدہ بدمذہب مرتد تو کیا صلح کلی قسم کے تذبذب سنی بھی اس میں کامیاب نہیں ہوتے بلکہ کتب اعمال سے کوئی عمل کریں بھی تو نقصان پہنچنے کا یقین ہے۔

**موکل سفلی جلالی وجمالی** میں کسی کی قید نہیں ہر ایک فرد کر سکتا ہے مگر عام طور پر عمل سفلی موکل میں ناجائز امور کی طرف زیادہ مائل رہتا ہے اور موکل سے بھی ایسے ہی کام لیتا ہے جس کی وجہ سے عقل وخرد کے ساتھ جانی ومالی نقصان بھی اٹھانا پڑتا ہے اگر صرف جائز امور میں ان سے کام لیا جائے تو کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ نہیں۔

**عمل باموکل علوی جمالی وجلالی** کرتے وقت نیت صادق ہے تو اس کا عامل مائل ہوتا چلا جائے گا۔ یہاں تک کہ موکل اس سے مانوس ہو کر تابع ہو جاتے ہیں۔

**ہدایات عمل باموکل:** عام طور سے عمل باموکل کی طرف زیادہ نظریں اٹھتی ہیں۔ شمع اول میں اسم یا اللہ کا عمل باموکل درج ہے جو صرف تین یوم کا ہے۔ اکثر حضرات کی نظر انتخاب اسی پر پڑی۔ بعض نے تو بغیر اجازت ہی عمل شروع کر دیا نتیجہ یہ ہوا کہ عمل پورا ہی نہیں کر سکے اور با اجازت کیا اور کما حقہ کامیاب نہ ہوئے اس سلسلے میں چند ہدایات درج ذیل ہیں

**ہدایت (۱)** ہر عمل باموکل میں تحریر ہو یا نہ ہو ترک جلالی وجمالی ضروری ہے جس طرح عمل سے اول آخر درود شریف ۳ بار یا ۷ بار یا گیارہ بار پڑھنا ضروری ہے۔ **ہدایت (۲)** قلب و زبان وچشم کا ممنوعات شرع سے محفوظ رکھنا ضروری ہے۔ **ہدایت (۳)** پاکیزگی وطہارت کے ساتھ اچھی خوشبو میں لبا ہونا ضروری ہے کہ موکلین پاکی وطہارت اور خوشبو کو بہت پسند کرتے ہیں۔ **ہدایت (۴)** جسم ولباس کی پاکی کے ساتھ قلب ونیت کی پاکی بھی شرط ہے کسی ناجائز خیال کو دل میں جگہ نہ دیں ورنہ نقصان کا خطرہ ہے۔

**عمل باموکل کا احسن طریقہ:** ان شرائط وہدایات پر عمل کرنے کی صلاحیت وقابلیت اور اہلیت وقدرت ہو جب بھی فقیر کی رائے یہ ہے کہ عمل باموکل کرے تو موکل کو تابع یا

سامنے ہونے کی نیت سے نہ کرے۔ عامل کا مقصد یہ ہو کہ ہمارا فلاں کام مثلاً ادائیگی قرض ملازمت کا ملنا، فلاں شخص جو غائب ہے حاضر ہو۔ فلاں کی بیوی میکے میں بیٹھ گئی ہے شوہر کے گھر آجائے وغیرہ وغیرہ یہ تمام امور موکل کی حاضری کے بغیر بھی پورے ہو سکتے ہیں تو پھر کیا ضرورت ہے کہ موکل کو اپنے تابع کیا ہی جائے، ایسی صورت میں کسی عمل یا موکل کو تین یوم یا حسب ہدایت جتنے دنوں کا ہو با شرائط کریں اور نیت صرف یہ ہو کہ ہمارا فلاں کام ہو جائے۔ یا جب بھی میرا کوئی کام ہو، اور نہیں اس کام کے لیے اسم پاک کا ورد کر لوں تو میرا کام انجام دیا جائے۔ انشاء اللہ وہ کام انجام پاتا رہے گا اور آپ عمل کے منقطع ہونے، رجعت ہونے، تکلیف ونقصان اٹھانے سے بھی بچے رہیں گے۔ اس طرح یہ بھی ممکن ہے کہ موکل خود سامنے آجائے فقیر نے اسم یا اللہ عمل تین بار کیا، پہلی بار جب یہ عمل کیا تیسرے دن خواب میں فرمایا گیا کہ تیرے کام سرانجام ہوتے رہیں گے موکل کو تابع کر کے کیا کرے گا۔ دوسری بار کئی ماہ بعد پھر یہی عمل کیا تو دوسرے دن ہی کچھ ہدایات فرمائی گئیں جن کا خلاصہ تحریر کر دیا گیا آگے آپ کو اختیار ہے۔ میرے ایک دوست جنہوں نے اس عمل کی اجازت کے لیے بہت خوشامد کی تو فقیر نے پوچھا کہ آپ ایک بار کوئی کام لینا چاہتے ہیں یا عمر بھر کے لیے، بولے عمر بھر کے لیے، میں نے کہا کہ تین یوم بطریق مذکور عمل کر دیجئے اس کے بعد جتنا سفر اور بیماری وغیرہ ہر حالت میں آسانی سے بن سکے اسم یا اللہ پڑھتے رہیں اگرچہ سو ہی بار ہو یا گیارہ ہی مرتبہ، باقاعدہ باوضو بیٹھ کر پڑھ لیا کریں۔ ایسا ہی کیا، پہلے وہ بڑی تکلیف دہ زندگی گزار رہے تھے آج بڑے عیش میں ہیں اور کہتے ہیں کہ جس دن جس چیز کی خواہش ہوتی ہے وہ کسی نہ کسی ذریعہ سے اسی دن مل جاتی ہے۔ وللہ الحمد

۲۵ مارچ ۱۹۷۳ء — محمد اقبال احمد نوری

---

1

حصہ سوم

تحفۂ نایاب

اعلیحضرت عظیم البرکت اور دیگر اکابر اہلسنت کے مجموعہ ہائے اعمال کا

لاجواب انتخاب

# شمع شبستانِ رضا




مرتب

اقبال احمد نوری





شمع بک ایجنسی

اولمپک پلازہ

الکریم مارکیٹ، اردو بازار

لاہور

# فہرست مضامین شمع شبستانِ رضا حصہ سوم

## بعض شبہات اور غلط فہمیوں کا ازالہ

(۱) شمع شبستانِ رضا حصہ دوم صفحہ ۹۹ عمل ۱۹۵ والا نقش سفید مرغ کے خون سے لکھنے کے متعلق ہمارے بعض احباب کو اعتراض ہوا کہ خون ناپاک شے ہے اس سے کوئی شے لکھنا کیونکر جائز ہو سکتا ہے۔ بات بالکل درست ہے "جائے استاد خالی است" والا مضمون ہے۔ سب سے پہلے یہ سوچنا چاہیئے تھا کہ خون انسان کا ہو یا جانور کا جسم سے خارج ہوتے ہی جم جاتا ہے اس سے کوئی حرف لکھا ہی کب جا سکتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جب یہ نقش صرع یعنی مرگی کے لیے لکھنا ہو تو بطور صدقہ ایک سفید مرغ بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر جیسے ہی ذبح کیا جائے فوراً مشک و زعفران سے کاغذ پر نقش لکھنا شروع کیا جائے۔

(۲) شبستان رضا حصہ دوم ص۲۵ تا ص۴۱ (استخارہ از علم الاعداد) دیا ہوا ہے اس میں نام سائل اور اس کی ماں کے نام کے اعداد اور اس دن کے اعداد جس دن سوال ہوا ہو جمع کر کے کہیں ۳ سے تقسیم کو لکھا ہے اور کہیں ۴ سے، اگر ۳ سے تقسیم کرنے کو لکھا ہے تو ثمرہ ایک بچے تو یہ ثمرہ مگر چونکہ ۳ سے تقسیم کرنے پر ۳ بچنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اس لیے بعض بلکہ اکثر احباب چکر میں پڑ گئے۔ ان کو معلوم ہونا چاہیے کہ جہاں ۳ سے تقسیم ہو وہاں ۳ بچنے کا مطلب یہ ہے کہ اگر کچھ نہ بچے تو ۳ کا ثمرہ دیکھ لیں وعلی ہٰذا القیاس۔

(۳) اکثر نقوش مشک و زعفران سے لکھنے کی ہدایت کی جاتی ہے۔ مگر فی زمانہ مشک ناپید اور زعفران بھی اصلی نہیں ملتا ہمارے حضور مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم العالیہ ہمیشہ بریلی شریف کی بنی ہوئی سیاہی جو خاص طور سے بنائی جاتی ہے آپ بھی اس سیاہی سے کام لیں اور پانی کی جگہ کیوڑہ یا گلاب استعمال کریں۔

(۴) بعض نقش یا عمل میں لکھا ہوتا ہے کہ فلاں بن فلاں تو عامل بھی پڑھتا اور لکھتا ہے فلاں بن فلاں جب کہ اس کا نام اور اس کی والدہ کا نام پڑھنا یا لکھنا چاہیے تھا۔ اسی طرح نقش یا وظیفہ کے آگے سہ بار یا اربع لکھا ہوتا ہے تو عامل اس لفظ کو وظیفہ کے ساتھ وظیفہ کے طور پر پڑھتا ہے جب کہ اس کا مطلب ہے تین بار یا چار بار پڑھے۔

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَا

اللہ رب العزت جل وعلا اپنے کلام پاک میں ارشاد فرماتا ہے وَمَآ اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَۃٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ (ترجمہ) تم پر جو مصیبت آتی ہے وہ تمہارے ہاتھوں کی کمائی ہے اور اہل کشف صوفیائے کرام کا ارشاد ہے کہ کسی درخت کا پتہ نہیں توڑا جاتا جب تک اس سے گناہ نہ ہو۔

لہٰذا جب ہم پر کوئی مصیبت آئے، جب ہر طرف نا اُمیدی و مایوسی کے بادل چھا جائیں دوست بھی دشمنی پر آمادہ ہوں، اپنا سایہ بھی ساتھ چھوڑ چکا ہو۔ جان و مال اور عزت و آبرو پر بن آئی ہو۔ کوئی مونس و غم خوار، چارہ گر و دم ساز نہ ہو تو ایسے وقت میں اپنی تمام عمر کے گناہوں، نافرمانیوں اور بدکاریوں کو یاد کرکے اپنے رب کے حضور گریہ و زاری کریں سر خم، نگاہیں جھکی جھکی، دل خوفِ خدا سے لبریز اور اس رؤف و رحیم کے رحم و کرم پر یقینِ کامل رکھتے ہوئے، قلب کی گہرائیوں میں حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت و عقیدت، اُلفت و محبت کی شمع فروزاں کیے اس عالمِ تاریکی میں اپنے لئے ہر سو اجالا بکھیریں۔ داغِ غلامیِ مصطفےٰ کا اُجالا جو ہر آنکھ کا نور اور ہر دل کا سرور ہے، وہ اجالا جو مہد سے لحد تک اور قیام قیامت سے جنت الفردوس تک ساتھ دینے والا ہے۔

بمصداق فرمان اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ۔ ؎

لحد میں عشقِ رُخِ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کے چلے

بعد نماز فجر بعد طلوع آفتاب سربسجود مندرجہ ذیل مناجات کو ہمیشہ کے لیے حرزِ جاں بنالیں خود میرے والد محترم الحاج صوفی عزیز احمد صاحب کا معمول رہا ہے اور بہت سے احباب اس سے فیض حاصل کرچکے ہیں۔ اگر عامل اس طریقہ کو اپنالے تو یقین ہے کہ قدم قدم پر کامیابی قدم چومے۔ مناجات از اعلیٰ حضرت امام اہل سُنّت قدس سرہٗ

# مناجات

اللہ! اللہ کے نبی سے !! — فریاد ہے نفس کی بدی سے
دن بھر کھیلوں میں خاک اڑائی — لاج آئی نہ ذرّوں کی ہنسی سے
شب بھر سونے ہی سے غرض تھی — تاروں نے ہزار دانت پی سے
ایمان پہ موت بہتر او نفس — تیری ناپاک زندگی سے
او شہد نمائے زہر در جام — گم جاؤں کدھر تری بدی سے
گہرے، پیارے، پرانے دل سوز — گذرا میں تیری دوستی سے
تجھ سے جو اٹھائے میں نے صدمے — ایسے نہ ملے کبھی کسی سے
اُف رے خود کام بے مروت — پڑتا ہے کام آدمی سے
تو نے ہی کیا خدا سے نادم — تو نے ہی کیا خجل نبی سے
کیسے آقا کا حکم ٹالا — ہم مر مٹے تیری خود سری سے
آتی نہ تھی جب بدی بھی تجھ کو — ہم جانتے ہیں تجھے جبھی سے
حد کے ظالم، ستم کے کٹر — پتھر شرمائیں تیرے جی سے
ہم خاک میں مل چکے ہیں کب کے — نکلا نہ غبار تیرے جی سے
ہے ظالم میں نباہوں تجھ سے — اللہ بچائے اس گھڑی سے
جو تم کو نہ جانتا ہو حضرت — چالیں چلئے اس اجنبی سے
اللہ کے سامنے وہ گُن تھے — یاروں میں ہو کیسے متقی سے
رہزن نے لوٹ لی کمائی — فریاد ہے خضر ہاشمی سے
اللہ کنوئیں میں خود گرا ہوں — اپنی نالش کروں تجھی سے

ہیں پشت پناہ غوث اعظم
کیوں ڈرتے ہو تم رضا کسی سے

(نوٹ) اس مناجات کو حفظ کر لیں اور اس طرح رب کے حضور روئیں اور گڑگڑائیں جس طرح بچہ روٹھی ماں کو مناتا ہے پھر دیکھیں کس طرح رحمت الٰہی تمہیں اپنی آغوش لیتی ہے۔



**(۳) عامل کے لیے عمل پڑھتے وقت یکسوئی اشد ضروری ہے بغیر اس کے عمل بے اثر ثابت ہوگا**

جب کسی حاجت کے لیے کوئی عمل پڑھا جاتا ہے تو اکثر کامیابی نہیں ہوتی۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ دماغ میں انتشار رہتا ہے۔ دل میں بے چینی۔ طرح طرح کے اوہام و وسواس کا آنا اور عمل کے پڑھنے میں دل کا نہ لگنا وغیرہ۔ اس کے اسباب پر غور کیا گیا تو تجربہ ہوا کہ یہ معدہ کے اندر خشکی اور قبض کے سبب گیس بن کر اوپر کو چڑھتا ہے جس سے دل و دماغ میں انتہائی بے چینی رہنے لگتی ہے نہ نماز میں دل لگتا ہے نہ کسی کام کرنے کو جی چاہتا ہے۔ خصوصاً ایسے وقت میں جب کہ تفکرات کا غلبہ ہو۔ اگر رائی کے برابر فکر ہے تو ایک پہاڑ بن کر تمام کاموں میں رکاوٹ کا سبب بن جاتی ہے اور دل و دماغ کے انتشار کے سبب عمل بے اثر ثابت ہوتا ہے۔ جیسا کہ مولانا روم نے فرمایا ہے ؎

بر زباں تسبیح در دل گاؤ خر — ایں چنیں تسبیح کے دارد اثر

**عمل کے ذریعے سے یکسوئی حاصل کرنے اور دلوں کے راز معلوم کرنے کا مجرب نسخہ**

فجر کی اذان سے قبل یعنی جیسے ہی صبح صادق شروع ہو بستر سے اُٹھ بیٹھے اور حوائج ضروری سے فارغ ہو کر وضو کر کے خاموش مصلیٰ پر بیٹھ جائیے اور زور سے سانس لے کر روک لیجیے اور دل کی دھڑکن کی طرف دھیان لگائیے کہ وہ اللہ اللہ کہہ رہا ہے اور جب سانس ٹوٹے تو تین چار سانسیں اوپر نیچے اس طرح لیجیے کہ اوپر کو سانس جائے تو اللہ اور نیچے کو جائے تو الا اللہ کی آواز آپ کو صاف سنائی دے پھر ایک دم سانس روک لیجیے اور یہی عمل دہرائیے۔ پہلے روز کم از کم پندرہ منٹ تک پھر ہر روز اندازے سے پانچ منٹ بڑھاتے جائیے یہاں تک کہ کم سے کم ایک گھنٹہ روزانہ یہ عمل جاری رہ سکے اور عہد کر لیجیے کہ جب تک زندہ ہیں یہ عمل ترک نہ کریں گے۔ اس عمل کے کرنے سے نہ صرف یکسوئی حاصل ہو گی بلکہ جب کوئی ضرورت مند آپ کے سامنے آ کر بیٹھے اور آپ اسی طرح سانس روک کر اپنے دل کی طرف غور کریں اور اپنے قلب کی توجہ دوسرے کے دل پر ڈالیں گے کہ کس مقصد سے آیا ہے تو انشاء اللہ تعالیٰ آپ کے

قلب میں انکشاف ہو جائے گا جو سو فیصدی صحیح ہوگا۔ یہ عمل تجربہ شدہ ہے کر کے دیکھ لیجئے اور جو لوگ اس عمل کے کرنے سے مجبور و معذور ہوں وہ ذیل کے نسخے کو استعمال کریں تاکہ کم سے کم نماز اور دیگر درود و ظائف پڑھنے کے لیے یکسوئی حاصل ہو جائے۔

اطریفل زمانی ۶۔ ۶ ماشہ صبح نہار منہ اور رات کو سوتے وقت گرم پانی سے کھا لیا کریں۔ بادی چیزوں سے پرہیز کریں۔

## (۲) ترجمہ اعلیٰ حضرت سے کلام پاک سے فال نکالنے کا طریقہ ہمارا تجربہ شدہ جو اپنی نظیر آپ ہے

جو شخص چاہے کہ فال کلام پاک سے کھولے تو اس کو چاہیئے کہ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کا ترجمہ والا کلام پاک لے اور باوضو پہلے فاتحہ پڑھ کر جملہ بزرگانِ دین خصوصاً اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی ارواحِ طیبات کی نذر کرے اور صبح سے دس بجے کے اندر فال کھولنا ہو تو دس پارے کے اندر اور دس بجے صبح سے دو بجے دوپہر تک فال کھولنا ہو تو دسویں پارے سے بیسویں پارے تک اور دو بجے دوپہر سے غروب آفتاب تک فال نکالنا ہو تو بیسویں پارے سے اخیر تک کلام پاک کھولے پھر سات ورق گن کر جو صفحہ نکلے اس کی ساتویں آٹھویں اور نویں سطر کا ترجمہ پڑھ لے انشاء اللہ اپنے سوال کا جواب پائے گا۔

**دوسرا طریقہ** اگر مندرجہ بالا طریقہ میں کوئی دشواری پیش آئے کیونکہ ترجمہ پڑھ کر اپنے سوال کا جواب حل کر لینا بالکل ایسا ہی ہے جیسے خواب کی تعبیر بیان کرنا اور ہر ایک اس کا اہل نہیں، تو آپ کی آسانی کے لیے ہر حرف کا ثمرہ اگلے صفحات میں درج کر دیا گیا ہے بالکل مندرجہ بالا طریقہ سے ساتویں ورق کی ساتویں سطر پر جو سب سے پہلا حرف ہو وہی حرف اگلے صفحات سے نکال کر اپنے سوال کا جواب پڑھ لیں۔ اور اگر آپ کے پاس اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کا ترجمہ والا کلام پاک نہیں ہے تو بدرجہ مجبوری اس جدول پر آنکھ بند کر کے انگشتِ شہادت رکھے جس حرف پر انگلی پڑے وہ حرف نکال کر اپنا جواب پڑھ لے۔ انشاء اللہ جواب باصواب پائیں گے۔

**فاتحہ کا طریقہ یہ ہے۔** اول گیارہ بار درود شریف، ایک بار الحمد شریف ایک بار آیۃ الکرسی



تین بار قل ہو اللہ شریف، پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر بارگاہِ الٰہی میں عرض کریں۔ یا اللہ! تیرے اس عاجز بندے نے یہ جو کچھ کلام پڑھا ہے تیری بارگاہِ بیکس پناہ میں نذر ہے اسے تو اپنے فضل و کرم سے بطفیل اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم قبول فرما اور اپنی رحمت سے اس پڑھنے کا ثواب جو تو مجھ کو عطا فرمائے اسے میری طرف سے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی روحِ پاک کو تمام انبیاء کرام علیہم السلام کی ارواحِ پاک کو صحابہ کرام اہل بیت اطہار ائمہ عظام اولیائے کرام و جملہ بزرگانِ دین اور تمام مسلمان زندہ مردہ بوڑھے بچے مرد و عورت سب کی ارواح کو ثواب عطا فرما۔ خصوصاً میرے آقا و مولا مدنی تاجدار صلی اللہ علیہ وسلم کی روحِ پاک و حضور سیدنا غوث اعظم و حضور سیدنا اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہما کی ارواحِ پاک کو عطا فرما اور انہیں کے طفیل اس فال کے ذریعے مجھے میرے مقصد میں کامیاب فرما پھر آنکھ بند کر کے نیچے دی ہوئی جدول پر انگشتِ شہادت رکھے جس حرف پر انگلی پڑے اُس کا ثمرہ اگلے صفحات میں دیکھیں۔

| ▨ | ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ق | ك | ل |
| م | ن | و | ہ | لا | ی | ا | ب | ت | ث | ج | ح |
| خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع |
| غ | ف | ق | ك | ل | م | ن | و | ہ | لا | ی | ▨ |

**الف**۔ قولہ تعالیٰ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (الف) فال تیری میں آیا ہے تجھ کو خوشی اور فیروزی کی بشارت ہے اور غم اور اندوہ سے نکلنے کی اشارت ہے۔ یہ فال صاحب دولتوں کی ہے۔ کسی وجہ سے پشیمانی تیرے کام میں نہ ہوگی۔ جو کچھ خدائے تعالیٰ سے طلب کرے گا۔ یہ استغفار تجھ کو مل جاوے گا اور روز شنبہ کو اپنے دل کے بھید سے تجھ کو واقفیت ہوگی اور تمام کام تیرے اچھے ہو جاویں گے۔ اگر نیت تیری سفر کرنے کی ہے تو چلا جا بہت فائدہ ہوگا۔ اگر کوئی غائب ہوا ہے تو اس کی ملاقات جلدی

ہوگی اور خبر اُس کی ایک مرد بزرگ لاوے گا۔ اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے وہ بھی مل جاوے گی۔
اگر نیت شادی نکاح کی ہے کرے، مبارک ہوگا۔ ان دنوں میں تیرے دل میں کسی طرح کی دلگیری
تھی۔ وہ بھی بخیر گذر گئی ہے اپنی خواب کسی سے مت کہو۔ اسی میں فلاحیت ہے اور اپنا راز
ہر کسی سے پوشیدہ رکھنا چاہئے اور کام میں یقین رکھ قدم مردانہ رکھ اور درود حضرت سیدِ عالم
صلی اللہ علیہ وسلم پر بھیج تا دشمنوں سے امن رہ کر مراد پائے اور غم سے بے غم ہو۔

ب۔ قولہ تعالیٰ۔ بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ ۔ اے صاحب فال
جان اور آگاہ ہو کہ تمام کام بستہ تیرے جلدی سے انجام ہوجائیں گے اور دوشنبہ کو اپنے رازوں سے
تم کو خبر ہوگی اور مدت سے ایک چیز کی تم کو طلب تھی خوش ہو کہ بے انتظار مل جائے گی اور
تم کو ایک پریشانی تھی وہ بھی بخیر گزر گئی ہے اب خدا کے فضل وکرم سے تم کو دولت منہ دکھائے
گی دل قوی رکھ اور یہ فال تمام حاجت روائی پر دلالت کرتی ہے اور رزق روزی تم کو بہت
ملے گی اور غم واندوہ سے تم کو خلاصی ہوگی اور سفر کی نیت ہے تو جا بہت مال تم کو حاصل ہوگا۔
اگر کوئی غائب ہے تو آجائے گا اگر کوئی آدمی تیرا بیمار ہے وہ شفا پائے گا۔ اگر نیت نکاح اور خرید و
فروخت کی ہے کرو مبارک ہوگا۔ راز دل اپنا کسی سے نہ کہو بہبودی تیری اسی میں ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

ت۔ قولہ تعالیٰ۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا اے صاحب فال جان
اور آگاہ ہو کہ اس نیت میں چند روز صبر کرنا چاہئے۔ تا جملہ کام تیرے بخوبی انجام ہوجائیں کیونکہ
یہ فال حضرت یعقوب علیہ السلام کی تیرے طالع میں نکلی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم کو کسی
چیز کا خوف ہے اس سے مت ڈر خدائے تعالیٰ تجھ کو خوش کرے گا۔ اگر تیرا کوئی شخص بیمار
ہے۔ چاہئے کہ ایک بکری صدقہ دے اگر مفلس ہو تو ایک مرغا تصدق کرے تا جلدی صحت پائے
اگر کوئی غائب ہوا ہے جان کہ وہ دور چلا گیا ہے اور کسی زحمت میں مبتلا ہے اُس کی ملاقات تم
کو محال ہے توکل بخدا ہو۔ اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی بدذات کے ہاتھ
میں آگئی ہے اُس کا تم کو ملنا دشوار ہے اب صبر کرنا ہر کام میں بہتر ہے اور زبان کو بُرا کہنے سے نگاہ
رکھنا اچھا ہے تا مضرت نہ پہنچے اور سفر کرنا بھی نیک نہیں ہے۔ سفر کرنے میں نقصان کلی ہے
اور کسی دشمن سے تم کو کچھ پہنچے گا۔ کر اس سے خوشی حاصل ہوگی اور جو خواب پریشان نظر آئیں کسی



سے نہ کہو اور یقین اپنا درست رکھو اور درود سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر بکثرت بھیجنا
احسن ہے تا جملہ مرادات بخوبی حاصل ہوجائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ث۔ قولہ تعالیٰ۔ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا ۔ اے صاحب فال
حرف ث دلالت کرتا ہے کہ تمام کام انجام ہو کر خوشی اور عیش اور عزت اور حرمت تم کو حاصل
ہوگی اور کسی نوع کی پریشانی اور پشیمانی نہ آئے گی اور چھ دن کے بعد اپنے راز سے تم کو آگاہی
ہوگی۔ اور مدت سے جس چیز کی تم کو طلب تھی وہ اب ہاتھ آئے گی۔ اور بادشاہان اور امیران
اور بزرگان سے تم کو راحت پہنچے گی۔ اگر کوئی صاحب تیرا غائب ہے تو اُس کی خبر ایک لڑکا
لائے گا اور بہ سلامت ملاقات اُس کی میسر ہوگی۔ اگر بیمار ہے تو صحت پائے گا اور اگر کوئی چیز
گم ہوئی ہے تو وہ بھی مل جائے گی لیکن ایک شخص بلند قد دبلا پتلا ہے اس سے دور رہنا چاہئے
تا کہ وہ کوئی مکر تیرے ساتھ نہ کرے اور ایک دوست کی طرف سے تم کو ہدیہ ملے گا اور تمام مرادیں
حاصل ہوں گی۔ طاعتِ خدا میں کاہلی نہ چاہیئے اور ذکر خدا میں مشغول رہنا باعث بہبودی کا
ہے اور راز دل اپنا کسی سے نہ کہو تا کہ دشمنوں پر تم کو ظفر ملے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

ج۔ قولہ تعالیٰ۔ فَلَمَّآ اَضَاۗءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ ۔ اے صاحب فال
جان اور آگاہ ہو کہ حرف ج فیروزی حال اور سعادت اور دولت پر تم کو دلالت کرتا ہے لیکن
اس نیت میں کوشش اور طلب از حد مفید ہے تاخیر نہ کرنی چاہیئے اور بعد چار روز کے تم کو
اپنے راز سے خبر ہوجائے گی اور اُمید برآئے گی۔ اور ایک شخص سیاہ چشم بلند قد دبلے پتلے سے
خبردار ہوشیار رہنا چاہیئے تا کہ تیرے ساتھ مکر نہ کرے اور مدت تین ماہ سے ایک چیز کی طلب
میں تم کو حیرانی و پریشانی تھی دل قوی رکھو۔ اب نحوست سے تم کو رہائی ہوجائے گی اور ستارہ
سعید تیرے طالع میں طلوع ہوگیا اور قوت پذیر ہوگیا ہے۔ اگر سفر کا ارادہ ہے تو کریئے۔ غائب
تیرا دور چلا گیا ہے اگر نو روز تک نہ آئے گا تو اس کے آنے میں دیر ہوگی۔ اگر کوئی شخص تیرا
بیمار ہے حسب حال صدقہ دینا بہتر ہے تا اس زحمت سے شفا پائے گا۔ امیروں بادشاہوں کے
پاس جانا اچھا ہے کہ کسی طرح کا تم کو منفعت ہوگا۔ اور اب سال تم کو کئی سالوں سے بہتر
آیا ہے اور ایک دوست سے تم کو ہدیہ پہنچے گا۔ اس سے خوشی ہوگی اور ہمیشہ نماز میں مقیم ہو۔

تم کو تمام مرادوں پر کامیابی ہو جائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ح۔ قولہ تعالیٰ۔ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ۔ اے صاحبِ فال جان اور معلوم کر کہ حرف ح طالع تیرے میں نکلا ہے خوشی اور فیروزی پر تم کو بشارت ہے اور ظفر یابی دشمنوں پر بشارت ہے اور غائب کے سلامت آنے پر دلالت ہے۔ اور درمیان خویشوں اور بھائیوں کے مژدہ موافقت ہے اور مطلب تیرے بآسانی انجام ہوں گے اور حلال کا مستحق ہونا تیرا اس فال سے ظاہر ہوتا ہے اور بزرگوں اور امیروں سے تم کو خوشی پہنچے گی۔ سفر کرنا مبارک ہے مراد حاصل ہے۔ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہے دستیاب ہو جائے گی گر بیمار ہے جلدی صحت پائے گا کچھ صدقہ دینا چاہیے اور ہر کام میں استقلال ضروری ہے۔ ایک صاحب علم سے تم کو راحت پہنچے گی۔ اور ایک بزرگ سے بھی دروازہ فتح اور دولت کا تیرے منہ پر کھلے گا اور دشمن تیرے مقہور ہوں گے۔ اپنے دل کا راز کسی سے نہ کہنا۔ درود بر روحِ سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو پہنچاتا رہو ہمیشہ خوشی سے دین اور دُنیا میں راحت پائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

خ۔ قولہ تعالیٰ۔ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف خ ستارہ عطارد سے تعلق رکھتا ہے۔ سخاوت کا ہاتھ کشادہ رکھ اور صدقہ حسبِ مقدور تا حال تیرا بخیر گزرے اور فائدہ تجھ کو پہنچے اور فکر و اندیشہ کو دل میں راہ نہ دینا چاہیے کیونکہ اب تیری نحوست دفع ہو جائے گی اور جو نیت تیرے دل میں آئی ہے تیئس روز کے بعد تم کو اُس کی خبر ملے گی اور چار شنبہ کے دن اپنے راز سے آگاہی ہوگی اور توکل بخدا رہنا اچھا ہے تا تمام کام بخوبی انجام آور ہو جائیں گے، اور ۲۵ روز اگر تیرا غائب نہ آئے گا تو آنا اُس کا از حد دشوار ہے۔ سفر کرنا، نکاح کرنا، نا ملہ کرنا فی الحال نیک نہیں ہے۔ اور بھید دل کا کسی سے مت کہو نقصان کا اندیشہ ہے نماز کی پابندی کرتا کہ جملہ مرادیں پوری ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

د۔ قولہ تعالیٰ۔ اِذْ جَعَلْنَا خَلِيْفَةً فِي الْاَرْضِ قَالُوْا اسْمِعْنَا - اے صاحبِ فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف د تیری فال ہے جو جمعیتِ دل اور کشادہ کار کے اور جس کام کی تیرے دل میں طلب ہے اُس کے درپے ہو مبارک ہوگا۔ اور ہرگز اس کام سے ہاتھ مت



اُٹھا بخوبی انجام ہوگا اور بادشاہان اور امیران اور بزرگان تم پر مہربان ہوں گے اور عمر اور دولت تیری بڑھے گی۔ اگر بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ اگر سفر کا قصد ہے چلا جا کہ فائدہ ہوگا اگرچہ خرید و فروخت یا شادی کی نیت ہے تو کرے بہت مبارک ہے۔ دل کا راز کسی سے نہ کہو کہ اندیشہ نقصان کا ہے۔ اگر کوئی شخص غائب ہے وہ بھی آ جائے گا۔ گم ہوا ہے وہ بھی مل جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

ذ۔ قولہ تعالیٰ فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ۝ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا

اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ذ دلالت کرتا ہے عیش اور عشرت پر اور جس چیز کی تم کو طلب ہے وہ جلدی دستیاب ہو جائے گی اور کام تمام دستیاب ہو جائیں گے اور جس کا تم کو خوف ہے اس سے بے خوف رہو۔ گیارہ روز کے بعد تیرا راز دل ظاہر ہوگا اور مستحکم رہ کہ صحت اور تندرستی تیرے طالع میں نمایاں ہیں ایک بزرگ یا دوست سے تم کو ہار ملے گا جو باعث خوشی کا ہوگا۔ اگر نیت سفر کی ہے چلا جا مبارک ہے اور غائب بھی آ جائے گا۔ گمشدہ اور بھاگے ہوئے کا پتہ مل جائے گا۔ اگر شادی کی نیت ہے تو بے شک کر لے۔ نیک ہوگا اور بُرا کہنے سے زبان روک رکھو کہ تم کو منفعت ہوگی۔ دل کا بھید کسی سے مت کہو تا کہ تم کو کامیابی ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ر۔ قولہ تعالیٰ۔ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ - اے صاحب فال کہ حرف ر فال تیرے طالع میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے دولت مندی اور سعادت پر تمام کام تیرے حسب دلخواہ سرانجام ہو جائیں گے اور اس قدر تم کو خوشی پہنچے گی کہ اس کا بیان تحریر سے باہر ہے اور دوست تیرے خوش اور دشمن غمناک ہوں گے اگر کوئی چیز تیری تلف ہوئی ہے تو پھر مل جائے گی اور قرض بھی ادا ہوگا۔ اگر سفر کی نیت ہے جا فائدہ ہوگا۔ اور مدت سے غائب جو تیرا گیا ہے جلدی اس کی خبر آ جائے گی اور بزرگوں سے تم کو نفع پہنچے گا اور جملہ کام تیرے بخوبی سرانجام ہوں گے اپنے مال سے کچھ صدقہ کرنا چاہیے اگر کوئی بیمار ہے شفایاب ہوگا۔ خرید و فروخت تم کو نیک ہے اور ایک لڑکا تم کو خدائے تعالیٰ کرامت کرے گا جو تیری خوشی کا باعث ہوگا۔ اور وہ مبارک قدم ہوگا اور ایک مقام سے تم کو ملامت پہنچی تھی وہ بھی بخیر گذری چاہیے کہ یادِ خدائے تعالیٰ میں مشغول رہو۔ بھید اپنا کسی سے نہ

کہو۔ تا تمام دشمن تیرے مقہور ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ز۔ قولہ تعالیٰ۔ عَبَسَ وَتَوَلّٰی اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰی وَمَا یُدْرِیْكَ لَعَلَّهٗ یَزَّكّٰی۔

اے صاحب فال حرف "ز" فال دلالت کرتا ہے کہ ان دنوں میں تجھ کو کسی قسم کی پریشانی تھی چند روز صبر اور حوصلہ کرنا چاہیے تمام کام تیرے حسب مراد ہوں گے اور آٹھ روز تک اپنے راز دل سے تم کو خبر ہو جائے گی۔ ایک آدمی زرد رنگ میانہ قد لپست غم سے خوف رکھنا چاہیے تا تیرے ساتھ مکر و فریب نہ کرے اور ایک سفر تم کو درپیش ہے اس سے تم کو بہت نفع ہوگا اگر کوئی بیمار ہے صحت یاب ہوگا لیکن امام جعفر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اگر صاحب فال صبر نہ کرے گا زیاں دیکھے گا اور شیخ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بہت اندیشہ نہ کر اور متوکل رہو اگر غائب بیس دن تک نہ آئے گا تو اس کی خبر ایک ماہ بعد آئے گی اور خرید و فروخت میں بھی تم کو نفع نہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

س۔ قولہ تعالیٰ۔ یٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِیْمِ ۝ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۝ اے صاحبِ فال حرف "س" دلالت کرتا ہے کہ تمام حاجتیں تیری روا ہوں گی اور جو نیت تیرے دل میں ہے بر آئے گی اس میں کاہلی نہ کرنی چاہیے اگر شادی کی تیری نیت ہے مبارک ہو سرانجام ہوگا اور عورتوں کے ساتھ مشورت نہ کرو۔ امام جعفر صادق و ابن عباس (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) فرماتے ہیں کہ تجھ کو سفر کرنا بہت خوب ہے تیرے واسطے اس سے بہتر کوئی کام نہیں کیونکہ اب ستارہ تیرا نحوست سے نکل آیا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ش۔ قولہ تعالیٰ: اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ؛

اے صاحب فال حرف "ش" شقاوت پر دلالت ہے پستگی اور پریشانی اور سرگردانی پر تم کو اشارت ہے اس فال میں جو نیت تیرے دل کی ہے اس سے باز رہ کیونکہ آخر نتیجہ اس کا پریشانی ہے اور جس کے ساتھ دوستی کرتا ہے وہ دشمن جان ہو جاتا ہے۔ تین دن تک اپنی زبان کو روک رکھنا تا کہ پریشانی تیری کا باعث نہ ہو اور خدا پر توکل رکھ تا کہ مقصود تیرا حاصل ہو اور امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو چاہیے کہ اندیشوں سے توبہ کرے تا بلاؤں اور خوفوں سے بے خوف ہوئے۔ اگر کوئی آدمی تیرا



ہے اس کو خطرہ بہت ہے حسب مقدور صدقہ دے تا شفا پائے انشاء اللہ تعالیٰ۔

ص۔ قولہ تعالیٰ۔ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِیْلًا۔ اے صاحب فال حرف "ص" دلالت کرتا ہے کہ کہیں سے تم کو مال ملے گا اور گم شدہ اور بھاگا ہوا تیرے ہاتھ آئے گا۔ کسی بات سے دل تیرا بہت پریشان ہے صبر کر، صبر سے مراد تیری حاصل ہوگی۔ اور غائب تیرا رنج میں گرفتار ہے توکل بخدا کر کہ سلامت آ جائے گا۔ اگر کوئی شخص بیمار ہے اس کی بیماری دراز ہوگی۔ صدقہ دے تو شفا پائے۔ تم کو نکاح کرنا بہت اچھا ہے کہ خداوند تعالیٰ فرزند صالح عطا کرے گا اور ایک آدمی تجھ کو تکلیف دیتا ہے تو نصیحت اس کی نہیں سنتا ہے۔ چاہیے کہ اس کی بات سے معتقد ہو تا کہ سبب فائدہ کا ہو جائے اور امام جعفر صادق و ابن عباس (رضوان اللہ علیہم اجمعین) فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال کو صبر کرنا بہتر ہے کیونکہ یہ فال یعقوب علیہ السلام کی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ض: قولہ تعالیٰ۔ رَبِّ قَدْ اٰتَیْتَنِیْ مِنَ الْمُلْكِ وَعَلَّمْتَنِیْ مِنْ تَاْوِیْلِ الْاَحَادِیْثِ

اے صاحبِ فال حرف "ض" خوشی اور دولت پر بشارت ہے۔ کسی بات کے سننے سے تجھے خوشی حاصل ہوگی۔ کوئی چیز تیرے ہاتھ سے چلی گئی ہے۔ وہ بھی دستیاب ہو جائے گی جو فکر و تردد تیرے دل میں ہے انجام اس کا نیک ہوگا۔ اور عبادت میں کاہلی نہ چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ط: قولہ تعالیٰ۔ طٰهٰ ۝ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓی ۝ اے صاحبِ فال حرف "ط" دلالت کرتا ہے کشائش کا لیکن نماز میں سستی نہ چاہیے جو دین و دنیا میں تیری بہتری ہو جائے اور نماز کی برکت سے تمام کام تیرے بخوبی سرانجام ہوں اور اگر کوئی تیرا غائب ہے چند روز کو آ جائے گا اور عنقریب اس کو ایک مرد میانہ سال لائے گا اور کوئی بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس سال میں سفر کرنا خوب ہے اور گناہوں سے توبہ کرنی افضل ہے اور یہ سال تمام سالوں سے بہتر ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔

ظ۔ قولہ تعالیٰ۔ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا۔ اے صاحب فال حرف "ظ" خوشی، عیش اور عشرت پر بشارت ہے اگر کوئی بیمار ہے بیماری اس کی

دُور ہو۔ کچھ صدقہ دینا چاہیئے اور اگر کوئی غائب ہے جان کہ وہ دُور چلا گیا ہے۔ اس کی خبر ایک لڑکا لائے گا۔ پریشان خواب کسی سے نہ کہو کہ صلاحیت تیری اس میں نہیں ہے۔ ان دلوں میں تم کو ایک ملامت تھی وہ بخیر گزر گئی ہے اور سوا خدا کے کسی سے طمع نہ کرنا چاہیئے تا تمام کام تیرے بہتر ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ع۔ قولہ تعالیٰ۔ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ۔

اے صاحب فال حرف "ع" دلالت کرتا ہے فتح و نصرت پر اور جو نیت کہ تیرے دل میں ہے ایک بزرگ کی طرف سے تم کو راحت پہنچے گی اور روز دوشنبہ کو بھید ضمیر اپنے سے تم کو آگاہی ہو جائے گی حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس نیت میں کچھ صدقہ دینا چاہیئے تا مراد تیری حاصل ہو جائے اور سفر کرنا تم کو اچھا ہے منفعت سے خالی نہ ہوگا۔ ایک حاکم اور بزرگ کا تجھے وہم ہے اس سے مت ڈر اور اگر کوئی چیز کھوئی گئی ہے ہاتھ آئے گی۔ اگر دعویٰ کرنے کی نیت ہے غلبہ حاصل ہوگا۔ خرید و فروخت حیوانات کی تیرے واسطے بہتر نہیں ہے بلکہ ذکرِ خدا مشغولی ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

غ۔ قولہ تعالیٰ۔ اِذْ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ یَا عِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ ۝ اے صاحبِ فال اگر تو کسی سے نکاح کرنا چاہتا ہے کر لے تجھ کو فائدہ ہوگا اور تمام کام مشکل تیرے آسان ہوں گے کہ جیسا لوہا حضرت داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں نرم ہو جاتا تھا۔ بدھ کے دن تم کو اپنے بھید سے آگاہی ہوگی جس چیز کی تم کو طلب ہے جلدی مل جائے گی۔ مگر بھید اپنا کسی سے نہ کہنا اگر کوئی غائب ہے وہ بھی آجائے گا۔ اور ایک شخص زرد ریش میانہ قد گندم رنگ گردن کوتاہ سے خوف کرنا چاہیئے تا تیرے ساتھ مکر نہ کرے۔ اور سفر کرنا بھی تمہارے واسطے مبارک ہے اور ہمیشہ باوضو رہنا تیرا سب سے بہتر ہے اور خدا کا ذکر کرنا اور رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بھیجنا اس فال میں تیرے واسطے اکسیر اعظم ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔

ف۔ قولہ تعالیٰ۔ فَمَنْ کَانَ یَرْجُوْا لِقَاءَ رَبِّهٖ فَلْیَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا ط اے صاحب فال حرف "ف" عیش و عشرت خوشی اور دولت کی بشارت ہے۔ غائب تیرا آئے گا اور بیمار شفا پائے گا۔ غم نہ کر جلدی کام تیرے اس فال میں اچھے ہو جائیں گے بجہت



مردانہ وار ثابت قدم رہنا تیرے واسطے بہتر ہے اور جو شخص تیرے ساتھ بدی کرے عوض اس کے نیکی کرنا اجر عظیم تجھ کو ملے گا بیس روز تک اپنے بھیدوں سے باخبر ہوگا۔ اور سفر کرنا تم کو اچھا نہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ق۔ قولہ تعالیٰ۔ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ بَلْ عَجِبُوْا اَنْ جَاءَهُمْ مُنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْکٰفِرُوْنَ هٰذَا شَیْءٌ عَجِیْبٌ ۝ اے صاحب فال حرف "ق" دلالت کرتا ہے کہ تم کو خلق میں قبولیت حاصل ہوگی اور جو کوئی تم کو دیکھے گا دوست رکھے گا۔ بقول ابن مسعود فخر رازی صاحب فال کو کئی فتوح حاصل ہوں گی اور جو کوئی تم کو دیکھے گا خوش ہوگا اور امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صاحبِ فال کو سخاوت کرنی چاہیئے۔ بہتری اس میں ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ک۔ قولہ تعالیٰ کَذٰلِکَ کِدْنَا لِیُوْسُفَ ۝ اے صاحب فال تجھ کو اپنی نیت میں پرہیز کرنی بہت بہتر ہے اور دشمنی بھی کسی کے ساتھ اچھی نہیں۔ حسن بصری فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو خرید و فروخت کرنا اور قرض دینا نہ چاہیئے کہ نفع نہ ہوگا۔ اگر صبر کرے تو مراد پالے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ل۔ قولہ تعالیٰ۔ اَللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ۔ اے صاحب فال حرف "ل" دلالت کرتا ہے یہ فال نہایت نیک اور مبارک ہے تمام کام تیرے حسب دلخواہ تیرے ہو جائیں گے اور طالع تیرے قوت پکڑ گئے ہیں امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو مناسب ہے کہ بے خوفی اختیار کرے تا دشمن اس کے دوست ہو جائیں اور امام قشیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صاحب فال جس کام کا ارادہ کرے گا آسان ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

م۔ قولہ تعالیٰ۔ اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ ۝ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْکَدَرَتْ ۝ اے صاحب فال حرف "م" دلالت کرتا ہے ملامت پر اس نیت سے شیخ بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو چاہیے کہ کسی کے ساتھ خصومت کا دعویٰ نہ کرے اگر اپنی نیت در گزر نہ کرے گا۔ زیاں دیکھے گا اور اگر صبر کرے گا راحت پائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ن۔ قولہ تعالیٰ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ۝ اے صاحب فال جو نیت تیرے

دل میں ہے مبارک ہو۔ سرانجام ہوگا۔ عورتوں کے ساتھ مشورت نہ کر اور نیت کے درپے ہونا چاہیئے کہ جملہ کام تیرے سرانجام ہو جائیں گے۔ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نماز میں سستی نہ کرو۔ رزق کا دروازہ تم پر کشادہ ہو جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

و۔ قولہ تعالیٰ۔ هَلْ جَزَاءُ الْإِحْسَانِ إِلَّا الْإِحْسَانُ ط یہ فال بے نیازی کی ہے امام رازی فرماتے ہیں کہ صاحب فال بلا سے بے خوف ہوگا اور مراد پائے گا۔ شیخ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ آدمی تیرے کئی محتاج ہوں گے اور منفعت پائیں گے اور درمیان خلق کے تم کو قبولیت ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

ہ۔ قولہ تعالیٰ: وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ۔ اے صاحب فال نیت مبارک ہے تمام کاروبار تیرے بخوبی انجام ہو جائیں گے اور کچھ فکر نہ کر کہ مراد تیری حاصل ہوگی اور اس نیت سے درگذر کرنا چاہیئے امام فخر رازی فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو اپنی نیت کا ثمرہ مل جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

لا۔ قولہ تعالیٰ۔ لَا أُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ ﴿ اے صاحب فال حرف "لا" دلالت کرتا ہے کہ جس عمل اور شغل کے درپے ہے اُس کو چھوڑ دینا چاہیئے کہ حاصل نہ ہو اور ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اس کی نیت اور اندیشہ میں شروع ہونا اچھا ہے ایسے کام سے پرہیز کرنی چاہیئے۔ اگر پرہیز نہ کرے گا زیاں دیکھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ی۔ قولہ تعالیٰ۔ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿ اے صاحب فال حرف "ی" اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس نیت میں تم کو بہت خوشی حاصل ہوگی اور امام فخر رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو چاہیئے کہ اس نیت سے درگزر نہ کرے کہ جلدی مراد حاصل ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## تتمت

## (د) راس یعنی طالع معلوم کر کے زندگی کے مختصر حالات جاننے کا طریقہ

جس کا طالع دیکھنا ہو اُس کے اور اُس کی ماں کے اعداد جمع کر کے ۱۲ سے تقسیم کریں۔ جو



عدد حاصل ہو اُس کا ثمرہ ذیل میں پڑھ لیں اور برابر سے تقسیم ہو جائے تو نمبر (۱۲) کا ثمرہ دیکھیں۔

نوٹ: ہر مرد و عورت کے لیے جن نقوش کا نام لکھا ہے اگر منگانے میں تکلیف ہو تو ہر ایک کے نیچے جو نقش عبارت میں لکھا ہوا ہے وہ ہاتھ سے لکھ کر دے سکتے ہیں ہماری طرف سے اجازت ہے۔

## (۶) خواص طالع مرد میں

(۱) برجِ حمل (میکھ) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے (اس طالع کا مرد خوش طبع خوش خلق ہوگا۔ دو عورتیں اس کی قسمت میں ہیں مگر آرام ایک ہی سے پائے گا۔ اولاد بہت ہوگی۔ سیاہ لباس اس کے لیے نامناسب ہے اکثر بُرے کام کر کے شرمندہ ہوگا۔ آگ و پانی سے بچنا بہتر ہے گا۔ نظر بد سے اکثر نقصان پہنچے گا۔ عقیق کی انگوٹھی اس کو پہننا خوب ہوگا۔ خرید و فروخت یعنی تجارت سے نفع ہوگا اگر کچھ نقصان بھی ہو تو جلد بدل ہو جائے گا۔ زندگی کا پہلا دور تکالیف میں دوسرا دور متوسط تیسرا دور آرام سے گزرے گا۔ عبادتِ خدا میں کاہلی ہرگز نہ کرے۔ اکثر بیماری سردی وبائی سے ہوا کرے گی۔ اگر عمر چالیس برس سے گزر گئی تو نوے برس کی تصور کی جائے۔ نیا چاند دیکھتے وقت درود شریف پڑھنا بہتر ہوگا۔ چوپائے، جانور مثل گائے، بھینس، بیل، بکری وغیرہ پالنا مبارک ہوگا۔ مندرجہ ذیل تعویذ زندگی بھر کے لیے مفید ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ یعنی نقش جامع المطلوب۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ سَيَعْطُوْنَ الَّذِيْ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى رِضَاءِ الْعُلٰى دَاتَسَاى دلیای یستحیه يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا رَدَّبِي يَا دَيَّانُ سُبْحَانُ يَا سُلْطَانُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اَهْيَا يَا اَشْرَاهِيَا يَا هُوَ يَا تَكلیر۔

(۲) برجِ ثور (برکھ) ستارہ اس کا زہرہ یعنی شکر ہے، نشانی ہو دولت مندی عیش و کامرانی کی ہے۔ نکاح بہت کی خواہش کرے گا لیکن عمدہ عورت ایک ہی سے کارروائی ہوگی۔ شرع کے خلاف کام نہ کرے تاکہ اس کا کام مرضی کے مطابق پورا ہو۔ چارپایوں سے اکثر نقصان ہوتا رہے گا۔ جس کے ساتھ وفا کرے گا جفا پائے گا جو کچھ کمائے گا اڑا دے گا۔ اولاد بہت ہوگی۔ اکثر آنکھ کی بیماری میں مبتلا رہے گا۔ شعبان کا مہینہ طلبِ حاجت کے لیے بہت مناسب ہوگا۔ بیماری

اکثر معدہ وصفرا اور درد سینہ اور درد کمر سے ہوگی۔ پہلی اور چوتھی سال خیریت سے گزر گئیں تو عمر اسی برس کی تصور کرنی چاہیے سفر میں بہت فائدہ ہوگا لیکن خرچ بھی کر ڈالے گا حج کرنا اس کے نصیب میں ہے۔ اخیر عمر میں دولت ہاتھ آئے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔ مندرجہ ذیل تعویذ اس کے لیے بہتر ہوگا۔ نقش جامع المطلوب مع عبارت۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَلِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا بَاقِيْ يَا بَاقِيْ يَا دَائِمُ يَا كَافِيْ يَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَنْتَ أَهْيًا شَرَاهِيًا مُوْسِطِبْهَا دِحْفَظْهُ هٰذَا الْكِتَابَ ۔ ۱۱ ۱۸ ۱۹ ۸۹ ۹۰ طہ یا اکبر اعظم معہ

(۳) برج جوزا (متھن) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے، اس طالع کا مرد بامروت خوش عادت، ہوشیار، اپنوں اور پڑوسیوں سے نیکی کرے گا۔ لیکن بدلہ برائی سے پائے گا۔ بزرگوں کی صحبت اس کے حق میں مفید ہے حرام مال سے پرہیز کرے ورنہ ایک روپیہ حرام کا تین لاکھ لے کر جائے گا۔ سفر میں تکلیف اٹھائے گا۔ مال بہت ہاتھ آئے گا۔ یا تو حج کرے گا یا کوئی ایسا کام کرے گا جس سے حج کا ثواب پائے گا۔ جناب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوگی۔ باغ و کھیتی سے فائدہ ہوگا۔ اولاد بہت ہوگی مگر ان کی طرف سے دکھ پائے گا۔ بلغمی امراض، درد سینہ اور درد سر کی اکثر تکلیف رہے گی۔ شہد اور کلونجی صبح نہار منہ کھانا مفید ہوگا۔ زرد اور نیلی آنکھوں والے سے خطرہ رہے گا۔ قبلہ کی طرف سفر کرنا مبارک ہے دوسری اور پانچویں برس کی تکالیف سے بچ گیا تو ان شاء اللہ عمر اس کی نوے برس کی ہوگی۔ مندرجہ ذیل تعویذ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کو بہت موثر ہوگا یعنی نقش جامع المطلوب مع عبارت۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا دَائِمُ وَلَا غَالِبَ إِلَّا اللّٰهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اِهْيًا شَرَاهِيًا بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ مَعْصُوْمٌ مِنْ كُلِّ هَيْكَلٍ ادعا ۱۵ ۱۱ ۷ ۱۲ ۹۲ ۱۱ ۲۷۲ ۱۱ ۱۱ ۱۱ع ۶

(۴) برج سرطان (کرک) ستارہ اس کا قمر (چندرما) ہے۔ اس طالع کے مرد کی دو صورتیں ہیں۔ اول سانولے رنگ کا، طاقتور دوسرے گورا چٹا نحیف اور کمزور لیکن دونوں صورتیں دولت مندی کی نشانی ہیں۔ سفر بہت کرے گا اور فائدہ بھی کمائے گا، البتہ وفا کا بدلہ جفا سے پائے گا



اس کے بدگو بہت ہوں گے۔ زندگی کا ابتدائی حصہ پریشانی میں گزرے گا اور بقیہ حصہ آرام و راحت میں۔ انجام بہر حال بخیر ہوگا۔ اگر رنج و غم میں گھبرائے نہیں اور یقین رکھے کہ خدا کارساز ہے تو سب کام ان شاء اللہ آسان ہو جائیں گے۔ سینہ اور اعضا پر ایک تل ہے وہ مبارک ہے بھائیوں اور دوستوں سے محبت کرے گا۔ وفا پائے گا۔ ماں باپ سے جدا ہو جائے گا۔ نکاح کئی کرے گا۔ لیکن ایک ہی سے کارروائی ہوگی۔ اور اولاد بہت ہے لیکن اوپری خلل کا اندیشہ رہے گا۔ بیماری اکثر درد کمر اور سرد ہواؤں سے ہوگی۔ حاسد بہت ہوں گے لیکن کوئی کچھ بگاڑ نہ سکے گا۔ سفید لباس پہننا مناسب ہوگا۔ اس کے لیے ماہِ ربیع الاول دن سنیچر ہر کام کے لیے بہت مبارک ہوگا۔ نیا چاند دیکھ کر پانی پر نظر کرنا بہت بہتر ہوگا۔ اگر کسی سے کچھ لینا ہو تو داہنی طرف کھڑا ہو۔ ساتویں اور اٹھارویں برس خیریت سے گزر گئے تو نوے برس کی عمر تصور کرنا چاہیے ان شاء اللہ۔ نقش جامع المطلوب بہتر رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا دَيَّانُ يَا غُفْرَانُ يَا بُرْهَانُ يَا سُبْحَانُ يَا سُلْطَانُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ يَا اَهْيًا اَحْيًا العجل السَّاعَةُ ۱۱ ۱۱ ۱۵ ۱۱ ۳۲ ۱۱ مع

(۵) برج اسد (سنگھ) ستارہ اس کا شمس یعنی سورج ہے اس طالع کا مرد سفید خوش رو خوش سخن، ابرو کشیدہ، بزرگوں کے حضور چرب زبانی اور تند خوئی سے پیش آئے گا اور خیال نہ کرے گا میں نے کیا کہا۔ لہو و لعب کھیل کود کو دوست رکھے گا۔ ایک بڑا بھاری رنج بھی اس کو پہنچے گا کسی کی ضمانت کرنا اچھا نہیں۔ اعضا پر نیک بختی کا نشان ہے۔ بزرگ لوگ اس کی بات کو معتبر سمجھیں گے۔ مال و اسباب بہت کمائے گا لیکن خرچ کر ڈالے گا۔ اپنی سادگی کے سبب دشمنوں کو بھی دوست جانے گا۔ دشمن بہت ہوں گے چاہیے کہ کسی اپنے دل کا بھید نہ کہے۔ ماں باپ اس سے پہلے انتقال کر جائیں گے۔ اولاد کم۔ بیماری اکثر درد سر درد شکم وغیرہ سے ہوگی۔ ایک مدت تک اس کا کام اندھیرے میں پڑا رہے گا پھر بعد کو سب کام درست ہو جائیں گے۔ اس کو چاہیے کہ دشمنوں کی نصیحت قبول نہ کرے۔ عمر چار برس یا طبعی ہوگی جمعرات کا دن سرخ و سبز لباس گائے، بیل بکری اس کے

لیے مبارک ہیں انشاء اللہ نقش جامع المطلوب مع عبارت اس کے لیے بہتر ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا فَتَّاحُ اللّٰهُ الَّذِيْ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرْضِ يَا غَفُوْرُ يَا وَدُوْدُ يَا بَاسِطُ يَا بَاقِيْ ملح محمود حرمت سائل
خاتک محصود عطیف ۱۱ ۲۲ ۲۴ ۱۳ ۳ ۱۱ ۱۴ ۱۵۵ ۲۹ ۱۱ ۴۴ ۱۱۹ ۷۸۶

(۶) برج سنبلہ (کنیا) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے۔ اس طالع کا مرد میٹھی زبان والا ہوگا۔ مگر اس کو جھوٹ بولنا ہرگز سزاوار نہیں۔ راست گوئی اور سچائی سے فائدہ دیکھے گا۔ نماز میں سستی و کاہلی نہایت مضر ثابت ہوگی۔ غصہ کو ضبط کرنا بہتر ہوگا کسی سے شرکت کرنا بہتر نہیں۔ اکثر کاموں میں غصہ جلد آئے گا لیکن فوراً جاتا رہے گا۔ مال بہت جلد بات کہنے میں پیدا کرے گا لیکن صرف کر ڈالے گا۔ بدن میں ایک نشان ہوگا جو دولت و اقبال کی نشانی ہے دشمن اور بدگو بہت ہوں گے۔ لوگ اس کے سامنے تو نیکی سے پیش آئیں گے اور پیٹھ پیچھے برائی کریں گے۔ لیکن کچھ بگاڑ نہ سکے گا۔ چارپائے قسمت میں بہت ہیں۔ ماں باپ سے میراث کم ملے گی۔ بہن بھائی سے جُدائی اختیار کرے گا۔ دو عورتوں سے نکاح کرے گا۔ اولاد ہوگی لیکن کم جئے گی۔ زندگی کا پہلا دور قدرے تکلیف میں اور آخری دور نہایت اچھا گزرے گا۔ عمر پانچ برس یا طبعی۔ رجب کا مہینہ سبز لباس، چارپائے نرینہ مبارک ہوں گے۔ آسیبی خلل سے اکثر بیماریوں میں مبتلا رہنے کا امکان ہے۔ انشاء اللہ نقش جامع المطلوب مع عبارت بہتر رہے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَبِقُدْرَةِ اللّٰهِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ
وَاحِدٌ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ كٓهٰيٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ اَهْيَا اَشَرَاهِيَا
اَشْرَاهِيَا وَعَلٰى اَصْمَادَتَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۞

(۷) برج میزان (تلا) ستارہ اس کا زہرہ یعنی شکر ہے۔ اس کی تین صورتیں ہیں اول سُرخ و سفید ابرو کشیدہ۔ دوسرے بلند قامت، تیسرے غمگین چہرہ خوش خلق۔ اگرچہ کسی پر اپنی جان بھی قربان کر دے گا تب بھی کوئی اس کی قدر و منزلت نہ کرے گا۔ کسی کی ضمانت نہ کرے۔ تجارت سے نفع پائے گا۔ گردن یا بازو پر ایک تل ہے جو نیک بختی کی علامت ہے۔ اپنا خواب ہر کسی سے نہ کہے رسول



کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو خواب میں دیکھے گا۔ اپنا مطلب و مراد پائے گا۔ خدا کا شکر بجا لانا چاہیے اس کا ستارہ نیک ہے۔ عبادت خدا میں کاہلی نہ کرے۔ اپنے دل کا بھید کسی سے نہ کہے کیونکہ دشمن اور بدگو بہت ہیں۔ حرام مال اپنے مال میں نہ ملائے اور نہ اس کی طرف توجہ کرے کہ سزاوار نہیں اگر ایک پیسہ حرام کا پیدا کرے گا دس پیسے حلال میں سے جاتے رہیں گے۔ اپنے کسی کام میں ہمت نہ ہارے۔ خدا کے نام سے ہر کام شروع کرے زندگانی خوب گزارے گا۔ ماں باپ اس سے پہلے مر جائیں گے۔ قسمت میں اولاد بہت ہے۔ چھوٹے لڑکے سے آرام پائے گا۔ بہن بھائی سے وفا کم۔ عمر آٹھ برس یا نوے برس۔ رمضان کا مہینہ سبز لباس مبارک۔ نقش جامع المطلوب مع عبارت انشاء اللہ ہر طرح مفید ثابت ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ
هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ لَا فَتٰى اِلَّا عَلِيٌّ لَا سَيْفَ اِلَّا ذُوالْفَقَارِ الْعَجَلَ الْعَجَلَ۔

(۸) برج عقرب (برچھک) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے۔ اس طالع کا مرد سفید پوست بلند قامت حاکموں کے سامنے چرب زبان، خوش نصیبی کا یہ حال کہ اگر مٹھی میں مٹی لے گا تو سونا ہو جائے گی۔ بیوی اور اولاد سے بہت فائدہ پائے گا۔ حج کرے گا یا کوئی ایسا کام کرے گا کہ اس سے حج کا ثواب ہوگا۔ زندگی بہت ہوگی۔ لوگوں میں عزیز و بزرگ ہوگا۔ بے غم و اندوہ عمر گزارے گا۔ عزیزوں سے فائدہ ہوگا۔ ماں باپ سے کم نفع پائے گا، بیماری اکثر درد شکم درد ناف درد قولنج سے ہوگی۔ میٹھے انار کا اکثر استعمال مفید ہوگا۔ نماز شرع کی پابندی قسمت میں چار چاند لگا دے گی۔ لڑکپن میں آگ پانی سے خوف ہے۔ دشمن اگرچہ بہت ہیں مگر غالب نہ ہوں گے البتہ ایک شخص دُبلا پتلا اس کا دشمن ہے اس کے فریب سے بچتا رہے عمر میں ایک سخت مصیبت پیش آئے گی لیکن عافیت بخیر ہوگی۔ عمر تیس برس یا طبعی ہوگی۔ تحفہ نوری انشاء اللہ اس کے لیے مفید ہوگا۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَيَا لَكُنْ مِنَ اللّٰهِ وَاَنَّ اللّٰهَ وَاللّٰهُ غَائِبٌ لَا اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَاِلَى اِلَى اللّٰهِ الْقَلْبُ اَهْيَا اَشَرَاهِيَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا حَيُّ
يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۱۱۸،۲۳ ۹۱۹ ۰۰۰ ۹۶ ۳۳۹ ۷۸۶

(۹) **برج قوس** (دھن) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے۔ اس طالع کا مرد خوش رو، خوش مزاج، خوش لباس، فراخ روزی، اول عمر میں پریشانی اور ابتری ہے آخر میں درستی اور بہبودگی ہوگی، مال بہت جمع کرے گا۔ چوپائے جانوروں سے نفع پائے گا۔ حرام سے نقصان پہنچے گا۔ دوستوں سے راحت و آرام ماں باپ سے روزی کم بھائیوں بہنوں سے ناموافقت اولاد کی طرف سے خوشحال۔ دنیا کے رنج و غم سے فارغ البال۔ بیماری اکثر آسیب سے پائے گا دریا کا سفر مبارک ہوگا۔ کوئی کام بند نہ ہوگا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھے گا۔ دین و دنیا کی سب مرادیں حاصل ہوں گی۔ ایک شخص کر نجی آنکھوں والے سے ڈرتا ہے اور اس سے بچنے کی تدبیر کرتا رہے۔ انشاء اللہ کوئی دشمن غالب نہ ہوگا۔ نیا چاند دیکھ کر کسی نمازی کا منہ دیکھنا بہتر ہوگا۔ عمر تیس سال یا طبعی ہوگی۔ نقش جامع المطلوب انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح مفید ہوگا۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اٰهْيًا شَرَاهِيًا يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا دَيَّانُ يَا بُرْهَانُ يَا شَافِيْ يَا كَافِيْ ۱۲ ۱۹ ۱۴ ۸۱ ۲۳ ۲۳ ۹۸ ۵... ججج

(۱۰) **برج جدی** (مکر) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کا مرد نیک خلقت سخن گو، چرب زبان ہوگا۔ اپنے دل کا حال کسی سے نہ کہے نماز میں کاہلی نہ کرے۔ حرام اور ناجائز مال کی طرف ہرگز توجہ نہ کرے ورنہ بہت نقصان اٹھائے گا۔ راستی سچائی سے فائدہ مند ہوگا حصول دنیا کے لیے بہت کوشش کرے گا لیکن ملے گا وہی جو نصیب میں ہوگا۔ لوگوں پر اپنی جان بھی فدا کر دے تب بھی اس کی کوئی قدر و منزلت نہ سمجھیں گے۔ جسم میں ایک تل ہوگا جو دولت و اقبال کی نشانی ہے آخر عمر میں بہت مال ہاتھ آئے گا اور کچھ چیز زمین سے پائے گا۔ چارپایوں سے نقصان اٹھائے گا کم رغبت ہے کبھی کبھی کچھ فائدہ پہنچے گا۔ پچھم کی طرف سفر کرنا مبارک ہوگا۔ اولاد نصیب میں بہت ہے مگر جئے گی کم۔ زندگی دراز۔ قرض دینا اچھا نہیں۔ شرکت کرنا بہتر ہے مگر خیانت نہ کرے۔ ماں باپ سے جدائی میراث کم، بہن بھائی خدمت گزار ہوں گے۔ بیماری اکثر درد زانو وغیرہ سے ہوگی۔ نیا چاند دیکھ کر قرآن پاک کا دیکھنا بہتر ہے ہر حاجت براری کے لیے ربیع الاول کا مہینہ مبارک ہوگا چار اور اٹھارہ برس کی عمر کی بیماری سے اگر محفوظ رہا تو عمر اس کی سو برس کی تصور کی جائے نقش مخمس اور یہ عبارت انشاء اللہ مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا كَرِيْمُ يَا عَلِيْمُ يَا اَحَدُ يَا حَمِيْدُ يَا دَلْنَا يَا بِلْنَا يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۱ ۱۱۱ ۱۲۹ ۲۳ ۱۱ ۱۱

(۱۱) **برج دلو** (کنبھ) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کا مرد دولتمند پاکدامن جس قدر بزرگ ہوتا جائے گا اس کا کام نیک ہوتا جائے گا اپنے دل کا حال کسی سے نہ کہے کیونکہ دشمن اور بدگو بہت ہیں۔ ایک بڑا بھاری رنج اٹھائے گا لیکن انجام بہتر ہوگا۔ کسی کی ضمانت نہ کرے اس پر افترا و بہتان بہت اٹھیں گے۔ چاہیے خدا پر بھروسہ رکھے اور صبر کرے۔ قبلہ کی طرف سفر کرنا بہتر ہوگا۔ خرید و فروخت اور زراعت اس کے حق میں مفید ہے کسی طرح حرام مال سزاوار نہیں۔ زندگی عیش و عشرت سے گزرے گی۔ مال بہت آئے گا۔ ماں باپ سے راحت پائے گا لیکن ان سے جدائی اختیار کرے گا۔ دو عورتوں سے نکاح کرے گا۔ بعض کام ناشائستہ کرے گا۔ لیکن فوراً توبہ بھی کرے گا۔ جو اہم کام پیش آئے گا جلد انجام کو پہنچے گا۔ علم میں حریص ہوگا۔ کسی قدر آتش مزاج ہوگا۔ لیکن دل میں کینہ نہ رکھے گا۔ عمر چھ برس یا اسی یا نوے برس کی تصور کرنا چاہیے جامع المطلوب مع عبارت نقش انشاء اللہ تعالیٰ اس کے لیے بہت مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ اٰهْيًا شَرَاهِيًا ادونی صادق اشد وحلم سہمسم کنج محیح مح ۱۱ ۵۱ ۴ ۷۷ ۸ ۹ ۱۱ ججج

(۱۲) **برج حوت** (مین) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے اس طالع کا مرد بلند قامت خوش کلام، گندم گوں، ابرو کشیدہ، ظریف طبع، خوش سخن، خوش خلق ہوگا۔ نوادرات یعنی عجیب و غریب چیزوں پر جان فدا کرے گا۔ دشمن بہت ہیں۔ اکثر غیبت کریں گے لیکن غالب ہوں گے اپنی بات میں سے جو بات یہ کہے گا لوگ قبول کریں گے۔ اپنی سادہ لوحی کے سبب دوست دشمن میں فرق نہ کر سکے گا۔ خلق کی نظروں میں عزیز اور اپنے کام میں باتمیز بری صحبت سے پرہیز کرے گا۔ دینے میں خوش لینے میں ناخوش۔ درمیانی عمر میں نحس ستارے کے سبب کرے گا کچھ ہوگا کچھ نظر بد سے نقصان پائے گا۔ چاہیے کہ کوئی دعا چشم بد سے بچنے کی اپنے پاس رکھے۔ پڑوسیوں سے نیکی کرے گا عوض میں بدی پائے گا شاید عورتیں نکاح میں کئی ہوں گی۔ دو اور تیرہ برس خیر سے گزر گئے

توعمر طبعی ہو گی۔ جب کا مہینہ جمعہ کا دن ہر کام کے لیے مبارک ہے۔ ہر کام کے لیے محیط الاسرار
مع تکسیر جنہ نہایت مفید ہوگا ان شاء اللہ تعالیٰ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ
وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ۔ع ع ۱۱ ۲۲ ۲۳ ۹۲ ۶۵ مجم

## (۷) یہ فالنامہ صرف عورتوں کے لیے ہے۔

جس عورت کے واسطے دیکھنا ہو اُس کا اور اس کی ماں کے نام کے اعداد جوڑ کر بارہ سے
تقسیم کریں جو عدد حاصل ہو اس کا ثمرہ ذیل میں پڑھ لیں اور اگر کچھ نہ بچے تو نمبر ۱۲ کا ثمرہ دیکھیں۔

(۱) **برج حمل** (میکھ) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے۔ اس طالع کی عورت خوش رفتار،
خوش گفتار عقلمند اور ہوشیار ہوگی، سینہ، گردن یا بازو پر ایک تل ہوگا جو نیک بختی کا نشان ہے۔
جھوٹ بولنا اور امانت میں خیانت کرنا اس کو سازگار نہیں۔ جلد غضبناک ہونا اور جلد ہی غصہ کا فرو ہونا
اس کی عادت میں داخل ہوگا۔ پڑوس میں ایک شخص اس کا دشمن ہے اس سے ہوشیار رہے۔ اول عمر
میں بہت رنج ومصیبت اٹھائے گی۔ آخر عمر آرام سے گزرے گی۔ والدین سے راحت پائے گی شوہر
اکثر مہربان رہے گا اولاد ہوگی مگر جئے گی کم۔ ام صبیان (مسان) کا فساد رہے گا۔ دعا و دوا کرنے سے
ان شاء اللہ جاتا رہے گا۔ اپنے دل کا بھید کسی سے نہ کہے ورنہ نقصان اٹھائے گی۔ تیسری اور چوتھی سال
خیریت سے گزر گئی تو ستر برس کی عمر تصور کرنا چاہیے۔ سبز لباس اس کے لیے مبارک ہے۔ تکسیر جنہ
مع محیط الاسرار ایک طرف اور دوسری طرف مندرجہ ذیل آیات کا نقش ہمیشہ گلے میں پڑا رہنا اور اسی کا پانی
دھو دھو کر پینا نہایت مفید رہے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ یا حالات لکھ کر ہم سے مشورہ کیجیے پھر تعویذ منگائیے۔
(بریلی شریف)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝
لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۲) **برج ثور** (برکھ) ستارہ اس کا زہرہ ہے یعنی شکر ہے۔ اس طالع کی عورت خوش خلق، نیک سیرت
عقلمند، خوش سخن، دستکار ہوگی۔ چاہے کسی کے ساتھ کتنا ہی سلوک کیوں نہ کرے بدلہ برائی سے پائے
گی۔ اس کے حق میں یہ بات اچھی نہیں کہ جو کچھ دل میں آتا ہے بے سوچے سمجھے زبان پر لے آتی



ہے۔ چاہیے کہ اپنا بھید کسی سے نہ کہے، ایک شخص نیلی آنکھوں والا کوتاہ قد اس سے دشمنی رکھتا
ہے لیکن غالب نہ ہوگا۔ کسی کو قرض دینا پسند کرے گی مگر قرض لینا پسند نہ کرے گی۔ کبھی کبھی
مثل آتش کے گرم اور غصہ میں آپے سے باہر ہو جانا لیکن جلد ہی ٹھنڈا پڑ جانا عادت میں داخل
ہوگا۔ ماں باپ سے اتنی راحت پائے گی کہ دیگر بہن بھائی اسے دیکھ کر خار کھائیں گے۔
شوہر مہربانی کرے گا کبھی آزردہ خاطر بھی ہوگا تھوڑی دیر کے لیے، درمیانی عمر میں کچھ تنگدستی
چند روز کے لیے آئے گی۔ عمر کا آخر حصہ بہتر گزرے گا۔ کبھی کبھی کمر میں شدت کا درد اور شانہ
کا کانپنا اور یہ شکایت رحمی خرابی کے سبب ہوگی۔ اولاد بہت ہوگی مگر جئے گی نہیں۔
اس کو چاہیے کہ اپنے سر کی کنگھی کسی کو نہ دے۔ اپنے خاص بدن کا کپڑا کسی کو نہ دے اور تہوار
کے دن سر نہ دھوئے دو اور چھ برس کی عمر خیر سے گزر جائے تو عمر ساٹھ برس تصور کرنا چاہیے
شعبان کا مہینہ، جمعرات کا دن ہر کام کے لیے مبارک ہے۔ ایک طرف نقش سورہ اخلاص اور
دوسری طرف اکسیر اعظم اس کے لیے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ
الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ اسوثاما
سقياحيا قويا يا اللّٰه اللّٰه حَسْبِيَ اللّٰهُ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

(۳) **برج جوزا** (متھن) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے۔ اس طالع کی عورت گندم گوں
بلند قد، نیک زبان، رحمدل، خوش گفتار اور ہر دلعزیز ہوگی۔ کسی عضو میں ایک تل یا نشان رکھتی ہے
وہ نیک بختی کی نشانی ہے۔ اپنوں اور پڑوسیوں سے نیکی کرے گی، عوض میں بدی پائے گی۔
اسے چاہیے کہ اپنے دل کا بھید کسی کو نہ دے۔ دشمن بکثرت ہیں خاص کر جس نے دو شوہر کیے ہیں
کوتاہ قد سیاہ چشم اس سے بہت بغض رکھتی ہے مگر یہ دوست دشمن کو نہیں پہچانتی جو کچھ دل
میں آتا ہے کہہ ڈالتی ہے ہمیشہ اس کے کام ابتر رہیں گے۔ چاہیے کہ خدا تعالیٰ سے دعا مانگتی
رہے اور نماز میں کاہلی نہ کرے تاکہ ستارے کی نحوست دفع ہو اور اپنی مراد کو پہنچے۔ اکثر سردی اور
خشکی کے سبب زانوؤں اور پیڑو میں درد ہونے کا امکان ہے۔ تخم کاسنی یا گل قند دو تولہ
سوتے وقت گرم پانی سے کھانا مفید ہوگا۔ کسی سے عداوت پیدا ہو جائے گی۔ بارہ اولادیں

قسمت میں ہیں مگر جئے گی کم اور آسیب سے مضرت پہنچے گی۔ بدھ کے دن سر نہ دھویا کرے
نیا چاند دیکھ کر پانی کو دیکھے۔ اگر دو برس یا سولہ برس کی عمر کی بیماری سے محفوظ رہی تو عمر اسی
برس تصور کی جائے۔ نقش جامع المطلوب اس کے لیے انشاء اللہ نہایت مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَافِظُ يَا رَافِعُ يَا مُعِيْنُ يَا مَالِكَ يَوْمِ الدِّيْنِ
بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ وَحَفِظْ صَاحِبَ هٰذَا الْكِتَابِ بِحَقِّ هٰذَا
تَكْفِيْ بُوْ گا اهيا شرا هيا اموى ميادت صباوث ۱۱ ۲۱ ۲۲ ۲۴ ۱۱ ۱۱ ۵۵ ۳۳ مج

(۴) برج سرطان (کرک) ستارہ اس کا قمر یعنی چندرما ہے۔ اس طالع کی عورت میانہ قد، ابرو
کشیدہ، چالاک ہوگی۔ سینہ پر یا اور اعضا پر نیک بختی کا نشان ہے۔ جس قدر بزرگ ہوگی کام
بھی بزرگ ہوگا۔ عمر بھر میں دو مرتبہ نحس ستارے کے سبب سے پریشانی میں مبتلا ہو جائے گی۔
دشمن اور بدگو بہت ہوں گے۔ ظاہر میں لوگ دوستی کریں گے باطن میں دشمنی بدنظر سے مال
اور اولاد کا نقصان اُٹھائے گی۔ اپنی بات میں سچی ہوگی، جھوٹ کو دشمن سمجھے گی۔ کسی قسم کا حرام
مال اس کو سزاوار نہیں۔ ایک بڑی بھاری مصیبت قسمت میں ہے دشمنی اور بدگوئی اس کے
حق میں پہلے اُس کے اپنوں ہی سے نکلے گی والدین سے نفع کم پائے گی اپنے دل کا حال کسی
سے نہ کہے۔ اس پر تہمت اور افترا بہت ہوگا۔ رنج بہت اٹھائے گی۔ اولاد ہوگی مگر جئے گی کم۔
بیماری اکثر سردی خشکی اور درد کمر سے ہوگی۔ چھاچھ اور کھٹائی سے پرہیز کرے۔ گل سرخ شہد کے
ساتھ معجون کر کے کھائے۔ ایک شخص نیلی آنکھ والا اس کے اور اس کے شوہر کے درمیان
دشمنی کرا دے گا۔ کبھی کبھی شوہر کے ساتھ زبان درازی بھی کرے گی۔ چاہیے کہ اس کو ترک
کرے، نمازیں کاہلی نہ کرے۔ عمر تیس برس یا اسّی سال تک۔ اس کے لیے شوال کا مہینہ
منگل کا دن ہر کام کے لیے مبارک ہوگا۔ گائے بھینس کا ہونا اور سبز رنگ کے لباس کے
لیے مبارک ہوگا۔ نقش جامع المطلوب انشاء اللہ اس کے لیے بہت مفید ہوگا۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ
مِنْ زَوَالِ الْاِيْمَانِ وَشَرِّ الشَّيْطَانِ اَللّٰهُمَّ يَا قَدِيْمَ الْاِحْسَانِ يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ
يَا رَحْمٰنُ حمعسق اهيا اشرا هيا ازوفى اصادت الوفى يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ



وَالْاِكْرَامِ ۱۱ ۲۳ ۵۵ ۴۳ ۵۵۲ ۶ ۶۶ مس مج

(۵) برج اسد (سنگھ) ستارہ اس کا شمس یعنی سورج ہے۔ اس طالع کی عورت بلند قامت
نیک خو، خوبصورت، خوش خلق، فراخ روزی ہوگی۔ زندگی ہنسی خوشی سے گزارے گی۔ مگر
اول میں رنج و مصیبت بہت اُٹھائے گی۔ اُس کے ہاتھ میں گُن نہیں ہوگا۔ بدلڑکی کا
بدی پائے گی۔ پہلے کچھ تکلیف اٹھائے گی بعد میں سب بگڑے کام بن جائیں گے۔ آتش مزاج
ہوگی۔ کبھی کبھی شوہر سے زبان درازی بھی کرے گی۔ نماز میں کاہلی ہرگز ہرگز نہ کرے۔ ایک شخص اس
کے مال میں خیانت کرے گا۔ ہوشیار رہے۔ والدین سے اوسط نفع رہے گا۔ اولاد ہوگی مگر
شاید کم جئے گی۔ درد کمر، خشکی، درد زانو وغیرہ سے بیمار رہے گی۔ قند کھایا کرے۔ سُم چرے
ہوئے جانور مبارک ہیں۔ نیا چاند دیکھ کر سنہری رو پہلی چیز دیکھے۔ عمر طبعی ہوگی۔ نقش جامع المطلوب
اپنے پاس رکھے انشاء اللہ کارآمد ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم ۲۲ ۸۱ ۱۱ ۲۹ ۲۲۸ ۸۳ ۱۱ ۲۳ ۱۱ ۶

(۶) برج سنبلہ (کنیا) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے۔ اس طالع کی عورت خوش شکل
ابرو کشیدہ، رنگ سرخ یا سفید، اعضا پر ایک تل عزت و اقبال کی نشانی ہے۔ اپنے بعض
عزیزوں سے جدا ہو جائے گی۔ دوست بہت ہوں گے۔ ایک شخص بلند قد، سانولا رنگ
سبزی مائل اس کا دشمن ہے اس سے ہوشیار رہے، جھوٹ بولنا اس کو سزاوار نہیں ہوگا۔ اس
پر بہتان بہت ہوگا۔ لیکن کوئی کچھ بگاڑ نہ سکے گا۔ جاہل آدمیوں کے پاس نہ بیٹھے۔ کچھ دنوں کسی
ایسی چیز کی تمنا میں دل بستگی رہے گی جس کا ترک و حصول دونوں غیر ممکن ہوں گے۔ بھید اپنا کسی
سے نہ کہے تو مرادیں حاصل ہوں گی۔ والدین نہایت محبت کریں گے۔ بہن و بھائی اذیت و
تکلیف پہنچائیں گے۔ اس کا قدم شوہر کے لیے مبارک ہوگا۔ طاق اولاد قسمت میں ہے۔ عمر
طبعی ہے نقش جامع المطلوب انشاء اللہ اس کو بہت مؤثر ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَمِيْدُ يَا دَائِمُ يَا قَائِمُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ
يَا شَكُوْرُ يَا ذَا انا يا يلينا دهو الحق۔

(۷) برج میزان (تلا) ستارہ اس کا زہرہ یعنی شکر ہے۔ اس طالع کی عورت کے اعضا پر
ایک تل یا کوئی نشان ہوگا وہ اقبال کی نشانی ہے۔ فراخ روزی ہوگی۔ زندگانی عیش و شادمانی

سے گزارے گی۔ ایک زمانہ بختی کا اس کے سر پر گزرنے والا ہے۔ دشمن اور بدگو بہت ہیں لیکن کوئی غالب نہ ہوگا۔ ایک مدت تک کسی ایسی چیز کی تمنا میں دل بستگی رہے گی جس کا چھوڑنا اور ملنا ممکن نہ ہوگا۔ چاہئے کہ عفت اور پاکدامنی اختیار کرے تو بگڑے کام سنور جائیں گے۔ اول مصیبت آخر کو عیش ہے۔ آتش مزاجی کی وجہ سے کفر کے کلمات کہہ بیٹھتی ہے ترک کرنا چاہئے۔ حرام چیز سے بالکل پرہیز کرے شوہر مہربان رہے گا۔ بیماری اکثر بلغم صفرا سے ہوگی۔ آنکھوں کے نیچے اندھیرا سا معلوم ہونے لگے گا۔ اکثر کچھ ایسی حالت رہے گی کہ نہ تو بیمار نہ تندرست۔ دعا مانگنے سے سب مرادیں حاصل ہوں گی۔ عمر تیرہ برس یا نو برس یا طبعی ہوگی۔ رنگین کپڑے مبارک ہوں گے سورۂ اخلاص معہ سیفی ان شاء اللہ اس کے لیے بہت مؤثر ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا هَادِیْ يَا مَهْدِیْ يَا حَمِيْدُ يَا اَحْمَدُ يَا مُحَمَّدُ يَا حَیُّ يَا قَيُّوْمُ يَا دَائِمُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اللّٰهُ

مرجح ۱۱ ۹ طط ۱۷ ۲۲ ۲۴ ۳ ۱۱ ۳ ۱۳

(۸) برج عقرب (برچھک) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے۔ اس طالع کی عورت خوش مزاج، خوش رفتار سینے پر ایک تل یا اور کوئی نشان رکھتی ہوگی وہ نیک بختی کی نشانی ہے روز بروز اس کا ستارہ ترقی پر ہے رنج و محنت بہت اٹھائے گی، چاہیے کہ بڑوں کی نصیحت قبول کر لیا کرے دل کا بھید کسی سے نہ کہے ایک مرتبہ کچھ دھوکہ کسی سے اٹھائے گی، صبر کرے اور غصہ کو ترک کرے زندگی ہنسی خوشی گزارے گی، بادی اور سردی معدہ وغیرہ کے سبب اکثر بیماری ہوگی۔ درد سر درد کمر اور دل کا دھڑکنا بھی اس کے ساتھ ہے۔ جسم میں سستی اور بوجھ سا معلوم ہونے کی شکایت کثرت سے رہے گی۔ والدین سے فیض پائے گی بہن بھائی سے دفا کم۔ اولادیں کئی ہیں لیکن ایک آرام پائے گی عمر بیس سال یا طبعی ہوگی۔ ذیل کا نقش ان شاء اللہ تعالیٰ اس کو مؤثر ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا غَفُوْرُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ يَا نُوْرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا مُغِيْثُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ۱۱۱ ۱۱۲۰ ۱۱۹ ھف

(۹) برج قوس (دھن) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے اس طالع کی عورت کی تین



صورتیں ہیں۔ اول سفید رنگ، فراخ روزی دوسرے خوش خلق، تیسرے غریب دوست اور مہربان۔ پہلو میں کوئی تل یا نشان ہے وہ دولت کی نشانی ہے وسیع القلب اور خدا کی طرف دل کو رجوع کرنے والی۔ بات کی پکی۔ جھوٹوں کی دشمن۔ اس کو ایک نقصان پہنچے گا مگر اللہ تعالیٰ عوض بھی عطا فرمائے گا۔ کسی ایسی جگہ سے فائدہ ہوگا جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔ خیانت نہ کرے۔ عبادت خدا میں غفلت نہ برتے، ہر مراد آسانی سے حاصل ہو جایا کرے گی۔ جس سے دوستی کرے گی دشمنی پائے گی۔ دشمن بہت ہیں، بعض وقت بہت مایوس ہو جایا کرتی ہے اور اپنی موجودہ زندگی سے گھبرا کر موت کو ترجیح دینے لگتی ہے صبر کرنا چاہیے۔ سارے کام بن جائیں گے۔ والدین سے معمولی فائدہ۔ بہن بھائی سے راحت و خوشی حاصل ہوگی۔ بیماری اکثر رطوبت صفرا معدہ اور اندرونی سے ہوگی۔ سونٹھ شہد ملا کر کھایا کرے۔ عمر چار برس، سات برس یا اسّی برس ہے۔ نقش مخمس اس کے لیے ان شاء اللہ تعالیٰ مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا نُوْرُ يَا عَلِیُّ يَا نُوْرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا طعوس یا طوطیا مفصا

مجح ۱۱۱ ۱۱۱ ۸ کہ کہ ۱۳ ۱۱۸ ط طالح لہ

(۱۰) برج جدی (مکر) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کی عورت با مروت، ہوشیار فراخ روزی ہوگی۔ ایک آزار سخت اس کی قسمت میں ہے دلی بھید کسی کو نہ بتائے۔ کبھی کیسے کتنا ہی مصیبت جھیلے مگر اس کی قدر و منزلت کوئی نہ جانے گا۔ سچائی پسند ہے۔ کچھ دنوں کسی ایسی شے کی محبت میں مبتلا رہے گی کہ نہ تو وہ شے مل سکتی ہے نہ اسے یہ چھوڑ سکتی ہے ہمیشہ فکر و اندیشہ میں رہتی ہے اکثر مایوس ہو جایا کرتی ہے۔ تھوڑے دنوں بعد مراد دلی حاصل ہوگی۔ پڑوسیوں سے محبت کرکے بدی پائے گی۔ کبھی کبھی شوہر سے رنجش ہو جایا کرے گی۔ اولاد زیادہ ہے لیکن جئے گی کم، اولاد کے نہ جینے کی وجہ یہ ہے کہ شوہر اس کا قبرستان گیا تھا وہاں کسی کو اس سے نقصان پہنچا تھا۔ رحم کے اندر ہوا کا خلل ہے آنکھوں تلے اندھیرا ایسا چھانے لگتا ہے اور دل میں رعشہ سا پھیل جاتا ہے۔ بدن میں سستی اور کاہلی رہتی ہے۔ کھٹائی وغیرہ سے پرہیز کرے۔ سونٹھ، جوز گل کا ستی شہد میں ملا کر کھایا کرے۔ عمر طبعی ہے ذیل کا نقش ان شاء اللہ تعالیٰ اس کو بہت مؤثر ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ یعنی نقش سورۂ نصر معہ سورہ اخلاص دو طرفہ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بحق اھیا شراھیا اُدُوْنِیْ بے اَصْبَاوُتْ

اصبادن العجل ۶۲ ۱۶ ۱۹ ۱۳ ۲

(۱۱) برج دلو (کنبھ) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کی عورت جاذب نظر با مروت و کم ران ہو گی۔ اس پر تہمت و بہتان بہت ہو گا لیکن عزت میں فرق نہ آئے گا۔ عمر اچھی طرح کٹے گی۔ البتہ درمیان میں کچھ دن پریشانی میں گزریں گے والدین سے نفع اوسط، بھائی بہن سے وفا کم۔ شوہر مہربانی کرے گا۔ بارہ لڑکی لڑکے قسمت میں ہیں عمر طبعی ہو گی۔ نقش سورہ فاتحہ ایک طرف اور دوسری طرف اکسیر اعظم گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ پناہ میں رہے گی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَہُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط

(۱۲) برج حوت (مین) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے۔ اس طالع کی عورت ابرو کشیدہ ہر دلعزیز ہو گی۔ رنج و محن بہت سہے گی۔ آتش مزاج، ہاتھ میں کوئی خاص گن نہیں جس سے نیکی کرتی ہے وہی غیبت کرتا ہے۔ دشمن بہت ہیں۔ شوہر سے کبھی خلاف نہ ہو۔ نماز میں غفلت نہ برتے۔ شوہر کی فرمانبرداری سے سب بلائیں رد ہوں اور مراد دلی حاصل ہو۔ دشمن پامال ہوں۔ اس کی زندگی اوسط ہے۔ بیماری اکثر درد سر اور درد گردن سے رہے گی۔ عمر دو برس یا نوے برس یا طبعی۔ رمضان کا مہینہ جمعہ کا دن ہر کام کے لیے بہتر و مبارک ہے انشاء اللہ ذیل کا نقش اس کے لیے نہایت کارآمد ہو گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ اکسیر اعظم مع سیفی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا قَآئِمُ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا دَیَّانُ یَا بُرْھَانُ یَا سُبْحَانُ یَا سُلْطَانُ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۲۲۲۲۲ ۱۱ ۱۱ ح

(۸) عمل از سیدنا شاہ ابوالحسین صاحب احمد النوری مارہروی قدس اللہ سرہٗ العزیز

یہ مبارک عمل تمام ضروریاتِ زندگی کے لیے بفضلہٖ ایک بیش بہا نعمت ہے دولت قدموں میں پڑی جاجتمند وں کا سہارا بنے گا۔ دعا طبیب جن کی طرف مریض متوجہ نہیں ہوتے یا وہ لوگ جن کا بازار روزگار نہیں چلتا اس عمل کو ضرور کریں۔



سَزَایُو۔ لَزَرُع۔ زُوْشَا۔ مَنُوْعَا۔ عَالِمَا۔ یَنَحُوْنَ۔ سَلِیْخَا۔ مَدِیْخَا۔ مَلْخُوْمَا۔ یَا قَیُّوْمَا۔ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔

اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ اول ۱۱ مرتبہ درود شریف بعدہٗ سورہ اذا جاء نصر اللہ پوری سورت ۲۱ مرتبہ بعدہٗ اوپر والا عمل ۷ مرتبہ بعدہٗ ۱۱ مرتبہ درود شریف۔ طلوع آفتاب کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے روزانہ پڑھ لیا کریں اور اگر ابر ہو تو پورب کی طرف منہ کر کے جہاں چاہیں بیٹھ کر پڑھ لیا کریں ناغہ کبھی نہ کریں۔ حتی الامکان نماز با جماعت کی پابندی اور کم سے کم ہفتہ میں تین بار غسل ضرور کر لیا کریں ہر سُنی کو اس کی اجازت ہے۔

(۹) اب اس سے پہلے وہ خطوط پیش کئے جاتے ہیں جو شبستانِ رضا حصہ اول و دوم کی تعریف اور حصہ سوم کی خواہش و طلب میں ادارے کو موصول ہوئے

خط نمبر ۱۔ از محمد اسحق خاں وارثی ایم ایم سی اینڈ ایم بی بی پوسٹ شکر گنج۔ یو۔ پی۔

مکرمی اقبال صاحب سلام مسنون۔

کتاب مستطاب شمع شبستانِ رضا حصہ اول و دوم کے جس کسی بھی عمل یا تعویذ کو استعمال کیا تیر بہ ہدف، اس کتاب کا ہر نقش و ہر عمل مجرب اور کارآمد ہے اس کتاب کو شائع کر کے جناب والا نے دنیائے سنیت پر احسانِ عظیم فرمایا ہے شمع شبستانِ رضا حصہ سوم کا اعلان سن کر از حد مسرت ہوئی شدت سے انتظار کر رہا ہوں، رب تبارک تعالیٰ آپ کو اجرِ عظیم عطا کرے آمین!

خط نمبر ۲۔ از محمود میاں ابن کبیر میاں پٹیل مؤذن مسجد کا سار وڈ وعلی۔ جی۔ بی روڈ تھانہ۔ بمبئی۔

بخدمت، جناب مولینا عزیز احمد صاحب قبلہ مداح الرسول رضوی بریلوی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

شمع شبستان رضا حصہ سوم کی اشاعت کی اطلاع پا کر بے حد مسرور ہوا۔ میرے حقیر خیالات و اظہار حقیقت کو آپ، کتاب مذکور کی اشاعت میں جگہ دے کر ممنون فرمائیں۔ شمع شبستانِ رضا حصہ اول و دوم سے (۱) حصہ اول صفحہ ۴۰ نقش گریہ اطفال آزمایا۔ نقش باندھتے ہی رونے والے بچے فوراً چپ ہو گئے اور آرام سے انہیں نیند آگئی (۲) نقش برائے گھینگھا پھولنا....

بھینس پر یہ نقش آزمایا اور ساتھ ساتھ متعلقہ دعا کا عمل بھی کیا بھینس کے تھن کی سوجن ختم ہو گئی اور خون کا آنا بند ہو گیا۔ (۳) نقش اختلاجِ قلب ۔ ایک صاحب عرصہ سے اختلاج قلب میں مبتلا تھے انہیں یہ نقش لکھ کر دیا تو خدا کے فضل سے شفایاب ہو گئے ۔

(۴) نقش تطمئن القلوب مع تیزی ذہن ۔ ایک بچہ علم سے بھاگتا تھا اور نہایت شریر تھا اس پر یہ نقش عظیم آزمایا تو وہ بے حد شریف اور نرم ہو کر علم کا شیدائی بن گیا بفضلہٖ تعالیٰ ۔

(۵) عمل عجیب صفحہ ۹۵ شبستانِ رضا اوّل ۔ شہادت کی انگلی سے لکھنا یُحْیِ بِحُکْمِہٖ اس عمل کو کئی مریض پر آزمایا جو شخص روتا، تلملاتا ہوا آیا اس کو آرام ہوا۔ کئی اشخاص کو انگشت شہادت سے لکھ کر دیا تو دردِ سر، بچھو کا ڈنک اور دیگر کئی قسم کی شکایتوں پر تیر بہدف ثابت ہوا ۔

(۶) دیگر عملیات دردِ دنداں و تپ لرزہ آزمائے مؤثر پایا۔ (۷) عمل دیگر خاص برائے عداوت حصہ اول ص ۱۶۴ نمبر ۱۵۷ کو بے حد کامیاب پایا۔ فوری اثر ہوا اور مراد بر آئی ۔ بہتوں کی ناجائز دوستی اور ان کے ناجائز تعلقات چھڑانے میں بے حد مؤثر اور مجرب پایا۔ (۸) صفحہ نمبر ۱۳۱ عمل نمبر ۲۰۶ برائے محبت زن و شوہر۔ فی زمانہ اس عمل کی سخت ضرورت محسوس کی گئی اور اس عمل نے بڑا اثر دکھایا۔ کئی اجڑے گھر بسائے بفضل خداوند تعالیٰ ۔

**خط نمبر ۳ از عبدالرحمٰن خاں بھائی ۔ مادھو پور (گھیڈ) ضلع جوناگڈھ (گجرات)**

مکرمی جناب اقبال رضا صاحب مدیر نوری کرن دام ظلکم ۔

شمع شبستانِ رضا حصہ سوم کی اطلاع پا کر بہت خوشی ہوئی جس طرح سے اس حصے اول و دوم کو مفید و مؤثر پایا۔ امید ہے حصہ سوم بھی ویسا ہی کار آمد ثابت ہو گا۔ مرض وا (یعنی دردِ گھٹیا) کے لیے آپ نے نقش شفائے امراض اور پڑھا ہوا تیل جو روانہ کیے تھے اس سے بے انتہا فائدہ ہوا ۔

جو مرض ڈاکٹر نہ ٹھیک کر سکے وہ آپ کے نقش کے استعمال سے اچھا ہو گیا اور مریض کا اپاہج پن ۸۵ فی صد دور ہو گیا ۔

براہ کرم حصہ سوم میں مرض وا (دردِ گھٹیا) کے نقوش شامل کر کے ممنون فرمائیں تاکہ خلقت کو فائدہ حاصل ہو۔

**ان کو جو نقش اور دم کیا ہوا تیل بھیجا گیا تھا۔** اس کا خلاصہ یہ ہے کہ دعائے حیدری جو عرصہ دراز سے فقیر کے ورد میں ہے روزانہ (۱۱) مرتبہ پڑھتا ہوں اس میں چونکہ درود شریف خود موجود ہے لہٰذا اول آخر مزید پڑھنے کی ضرورت نہیں جب کبھی جسم کے کسی حصے میں درد ہو یا سوتے میں ڈراؤنی خوابیں پریشان کن نظر آتی ہوں یہاں تک کہ مریض پر کوئی آسیب بھوت، چڑیل وغیرہ سوار ہو تو سرسوں کے تیل پر دم کر کے کانوں میں ڈالنے اور جسم پر مالش کرنے سے اس قسم کی جملہ شکایات رفع ہو جاتی ہیں یہی تیل ان کو بھیجا گیا تھا یہ دعا شبستانِ رضا حصہ اول ص ۶۳ نمبر ۴۵ پر درج ہے اس کے پڑھنے سے عام دشمنوں پر ہر طرح غلبہ حاصل ہوتا ہے یہاں تک کہ ہر قسم کا آسیب اس کے عامل سے گھبراتا اور ڈرتا ہے نقش ان کو شفائے امراض بھیجا گیا تھا جواب تک چھپا نہ تھا اب تیسرے حصے میں چھاپ دیا ہے ۔



**۱۰۔ آسیب کی آزمائش کہ فی الواقع مریض پر آسیب ہے یا کہ محض ڈھونگ رچا رکھا ہے ۔** اس کے لیے بھی یہی تیل مریض کے دونوں کانوں میں ۲-۲ قطرہ ڈال کر کانوں میں کلمہ کی انگلیاں لگا کر اتنا دبائیں کہ سوراخ بند ہو جائیں اور مریض کو تکلیف بھی نہ ہو۔ اگر واقعی کوئی آسیبی شے ہے تو فوراً واویلا کرے گی کہ ہائے جلا ہائے مرا وغیرہ تو اس کے قول و قرار لیکر کہ آئندہ نہ آئے انگلیاں ہٹالیں اور فوراً اسی کا نقش یعنی نقش سیفی موم جامہ کیا ہوا مریض کے بازو پر باندھ دیں اور اگر مریض نے محض ڈھونگ رچایا ہوا ہے تو اس تیل کے ڈالنے سے اس پر کوئی اثر نہ ہو گا جس سے آپ یقین کر لیں کہ یہ سب بناوٹ ہے اور اپنی حکمت عملی سے سبب کا پتہ لگائیں اور جو تدابیر مناسب ہوں عمل میں لائیں۔ اس سلسلہ میں ہمارا تجربہ ص ۵۴ پر ملاحظہ فرمائیں۔ آسیبی خلل کی آزمائش اور اپنی حسنِ تدبیر۔

**خط نمبر ۴ ۔ از ابراہیم فتح محمد پانچ کنواں ہرن والی پول ۔ مکان نمبر ۲۰۰۳ احمد آباد ۱ دو ۱**

مخلصی و محبی جناب مختار نسیم صاحب مینجر رضوی کتب خانہ ۔ السلام علیکم

میں نے ماہ رجب کی چاند کی ۱۳ تاریخ کو عمل اسم یا اللہ شروع کیا تھا سہ شنبہ کا دن تھا دوسرے روز موکل سفید پوشاک پر لگے ہوئے شکل میں حاضر ہوئے ۔ تیسرے دن سیاہ پوش پوشاک پر لگے ہوئے ہاتھوں میں زنجیریں بجاتے ہوئے حاضر ہوئے ۔

چوتھے روز نماز مغرب میں چار موکل حاضر ہوئے پھر چلے گئے کوئی قول و قرار یا بات نہ کی ۔ اسی طرح کبھی چار کبھی تین اور کبھی دو حاضر ہوتے رہے اسی طرح اکیس دن پورے ہوئے ۔

بائیسویں رات انسانی شکل میں پھر حاضر ہوئے مگر کوئی قول و قرار نہ کیا۔ لہٰذا ان تمام باتوں کو مطلع کر کے یہ جاننا چاہتا ہوں کہ کس وجہ سے رکاوٹ پڑتی ہے۔ براہِ کرم قبلہ صوفی صاحب کی صلاح اور ان کے مشورے سے آگاہ کریں تاکہ عمل پایۂ تکمیل کو پہنچ سکے۔ شبستانِ رضا حصہ سوم کا بے چینی سے انتظار ہے۔

اس کے مفصل جواب کے لیے ترکِ حیوانات جمالی و جلالی والا مضمون بغور پڑھیں گے تو تمام باتیں خود بخود آپ پر منکشف ہو جائیں گی والسلام الفقیر عزیز احمد مداح الرسول رضوی عفی عنہ۔

**خط نمبر ۵** از امیر احمد خاں قادری رضوی موضع تکیا پور ڈاکخانہ خاص بریلی۔

محترمی مکرمی جناب الحاج صوفی اقبال احمد صاحب السلام علیکم و رحمۃ اللہ برکاتہٗ

(۵) نقشوں والی انگشتری کی جتنی تعریف فہرست رپورٹ میں ہے اسے اس سے بھی زیادہ موثر اور کارآمد پایا۔

میرے ایک دوست مسمی سردار خاں ضلع ہردوئی کا بیان ہے کہ ان کے چند دشمنوں نے راستہ میں بغرض قتل گھیر لیا وہ انگشتری کے اثرات پر بھروسہ کر گئے اور اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے راستہ سے نہ ہٹے دشمنوں کی ہمت نہ ہوئی کہ ان پر وار کر سکیں اور وہ سب چپ چاپ ہٹ گئے۔

نقشِ سیفی، نقشِ حفاظتِ جان، نقشِ تکبیر جنہ، نقشِ محیط الاسرار، نقشِ مخمس، نقشِ معاون حمل، سوء استقرارِ حمل، نقشِ سورۂ اخلاص، نقشِ مرگی، تحفہ نوری کا کیا کہنا۔ جن مریضوں کو دیے بحمد اللہ سو فی صدی فائدہ ہوا۔

**خط نمبر ۶** سید محمد غیور علی حسنی حسینی قادری رضوی جاورہ (مدھیہ پردیش)

برادرِ طریقت عالی جناب اقبال احمد صاحب نوری مدظلہ العالی سلام مسنون

مزاج گرامی! ایک نسخہ شبستانِ رضا حصہ سوم کا فقیر کو ضرور ارسال کریں۔ کب تک چھپ

---

ایک بات سن کر ہنسی بھی آئی اور افسوس بھی بہت ہوا کہ اکثر حضرات سے مندرجہ ذیل دو غلطیاں ہو جاتی ہیں نمبر ا نقش میں یا عمل میں فلاں بن فلاں لکھا ہوتا ہے تو عامل حضرات بھی فلاں بن فلاں پڑھتے اور لکھتے ہیں حالانکہ اس جگہ اس کا یعنی ضرورت مند یا جس کے واسطے عمل یا نقش کرتا ہے نام اور ماں کا نام ہونا چاہیے نمبر ۲ اسی طرح بعض جگہ عمل کے واسطے اربع بار لکھا ہوتا ہے تو اربع کو بھی اسی کے ساتھ پڑھتے ہیں حالانکہ اس سے مراد یہ ہے کہ چار بار پڑھے۔



جائے گا۔ جواب ضرور دیں۔

شمع شبستان رضا حصہ اول و دوم کے نقوش و عملیات کے متعلق کچھ تجربات بیان کر رہا ہوں اپنی حصہ سوم میں شائع فرما دیں۔

(۱) نقشِ سیفی۔ اس نقشِ مبارک کو آسیب زدہ مریض کے ہاتھ میں دیتے ہی مریض اچھلنے لگتا ہے اور فوراً ہی آسیب سے اسے چھٹکارا مل جاتا ہے۔ دردِ شکم یا اور کسی عضو میں درد کے لیے اس نقش کے اثر سے درد دور ہو جاتا ہے۔ اس نقش کی برکت سے آسیب کی جان گھبرانے لگتی ہے۔

(۲) نقش درودِ شفا۔ سبحان اللہ حیض و نفاس و استحاضہ جیسے امراض میں بہت کامیاب ہے ایک مریضہ جس کو ۳ ماہ سے مسلسل استحاضہ جاری تھا اور ڈاکٹر و وید اس کا علاج کرتے کرتے پریشان ہو گئے تھے اس نقش کو دھو کر پلانے سے چوتھے یوم ہی مرض رفع ہو گیا۔ برائے دفع استحاضہ ص۳۲، ص۵۲ حصہ دوم والا نقش بھی مفید پایا۔ جب کہ بچہ شکم میں اور خون جاری ہو گیا تھا اس کے باندھتے ہی خون رک گیا۔

(۳) یا مجیب اور یا بدیع کا عمل:۔ دعا کی قبولیت میں اس کو زود اثر پایا۔

(۴) ناد علی شریف۔ بڑی مبارک دعا ہے۔ ۷ بار اور دو رکعت نماز پڑھ کر ثواب بروح مولائے کائنات حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نذر کیا تین یوم میں کامیابی حاصل ہوئی۔

(۵) عمل یا لطیف:۔ حصہ اول برائے وسعتِ رزق زود اثر ہے۔

(۶) نقش الحمد شریف:۔ چیچک کیسا بھی ہو اس میں اسے بے حد کامیاب پایا۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔

علاوہ ان کے دیگر نقوش و عملیات استعمال میں لایا سب کو موثر و کارآمد پایا خصوصاً محیط الاسرار اور تکبیر جنہ کو بہت ہی زود اثر پایا۔ امید ہے کہ حصہ سوم بھی ایسی ہی کارآمد کتاب ہو گی

**خط نمبر ۷**۔ عبد الحفیظ ثمر ایڈیشنل اوتھ کمشنر پٹنہ ہائی کورٹ (بہار)

جناب من تسلیم ۵ نقوش والی انگشتریوں کو بے حد مفید پایا اسی انگشتری کی وجہ سے میرے ایک دوست سانپ سے بچے اور بالآخر سانپ مارا گیا۔ اس انگوٹھی کے استعمال سے میری صحت بہت اچھی رہتی ہے اور پیسہ میں بھی برکت ہے علاوہ اس کے استعمال سے میرے

گھر والے بھی اس کی برکت سے بڑے سکون سے رہتے ہیں۔

شبستانِ رضا کے اکثر وظائف و عملیات میرے ورد اور عمل میں رہتے ہیں۔ سب ہی کو کارآمد پایا۔ عمل اسم یا اللہ کامیاب رہا۔ مگر اس کی تفصیل بتانے کی اجازت نہیں معاف فرمائیں۔ حصہ سوم چھپ چکا ہو تو مطلع کریں۔

خط نمبر ۸۔ شمشاد علی انسپکٹر آئی۔ ٹی۔ آئی فوربس گنج ضلع پورنیہ (بہار)

مکرمی سلام مسنون!

میری شادی کو آٹھ برس ہوگئے۔ تین بچے ہیں اہلیہ اس وقت حمل سے ہیں ان پر آسیبی خلل بہت شدید ہے۔ بچپن ہی سے ان کو آسیبی شکایت ہے۔

لوگ کہتے ہیں بال لمبا ہونے کی وجہ سے خبیث نے بچپن ہی سے ان کو پکڑ لیا ہے تمام عامل و مولوی دعا تعویذ کر کے ہار گئے۔ بہار شریف درگاہ پر لے گیا اور کچھوچھہ شریف بھی۔ مگر کامیابی نہ ہوئی۔ خبیث ہر وقت بدن پر سوار رہتا ہے۔ جب تعویذ وغیرہ چلتا ہے اس وقت تو حالت ان کی کچھ ٹھیک رہتی ہے ورنہ پھر دیوانگی طاری ہوجاتی ہے رات میں بالکل چت سوتی ہیں اور دونوں ہاتھ سر سے اوپر رہتے ہیں، مجھے قطعی دیکھنا نہیں چاہتی۔ بچوں پر حملہ بھی کر بیٹھتی ہیں اور سُرخ گرم لوہے سے داغ دیتی ہیں کھانا پینا سب بند رہتا ہے۔ جب کبھی ہوش میں آتی ہیں تو تکلیف بتاتی ہیں۔

حاضرات وغیرہ بھی کرایا مگر سب بے سود رہا۔ اکثر عاملوں و مولویوں پر جو بغرض علاج و معالجہ آتے ہیں ان پر وار کر بیٹھتی ہیں۔ سال بھر سے کافی شدت ہے۔ گھر کا غلہ روٹی بھی غائب ہوجاتا ہے۔ سخت آفت و مصیبت ہے آپ اس کے لیے کچھ کردیں تاکہ اس بلا سے نجات مل جائے۔

**جواب:**۔ محترم جناب ماسٹر صاحب وعلیکم السلام ثم السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہٗ!

آپ کی اہلیہ کا حال اوّل تا آخر پڑھا۔ معاملہ سخت ہے مگر کلام خدا کے حضور سب ہیچ ہے۔ اسی پر بھروسہ کرکے یقین کامل رکھیئے کہ وہ ربّ کریم اس موذی شیطان اور اس کی ذریات سے نجات عطا فرمائے گا۔

ایک چراغ کندہ شدہ بھیج دیا جائے گا جس میں ہر روز ایک فتیلہ نیا روز لکھ کر روشن کرنا ہو



گا اور یہ عمل کم از کم ۴۰ روز متواتر کرنا ہوگا۔ مزید ترکیب ہمراہ چراغ روانہ ہوگی۔ گھر میں ۴۰ روز بلاناغہ ۷، ۷ بار اذانیں بلند آواز سے شروع کریں۔ اپنی اہلیہ کے قد سے ناپ کر پیشانی کے بال سے پاؤں کے انگوٹھے تک نیلے سوت کے ۷ تار بھیج دیں تاکہ اس کا گنڈہ بنا کر بھیج دیا جائے۔ علاوہ اس کے خود مجھے جو محنت کرنا ہوگی یہاں سے وہ کی جائے گی۔ والسلام

الفقیر عزیز احمد مداح الرسول رضوی۔

خط نمبر ۹۔ محمد صدیق قادری رضوی۔ کوٹھی باڑی پوسٹ بیتوڑیا ضلع پورلیا (مغربی بنگال)

قبلہ و کعبہ عالی جناب حضرت صوفی صاحب والحاج اقبال صاحب السلام علیکم۔

فقیر آپ کی کتاب شبستانِ رضا و دیگر نقوش و انگشتری سے کام لیتا رہتا ہے اور بفضلہٖ تعالیٰ کامیابی ہوتی ہے۔

(۱) چار نقش کی انگشتری کو دھو کر پانی پلا دینے سے دل کی دھڑکن فوراً ٹھیک ہوجاتی ہے۔

(۲) نقش اکسیر اعظم شریف سے کام لیتا ہوں۔ اس سے قے، متلی، درد شکم وغیرہ میں فائدہ ہوتا ہے۔ روتے ہوئے بچوں اور ایسے بچوں کو جو کہ دودھ نہیں پی پاتے ہیں ان کو اس نقش کا پانی دھو کر پلانے سے ان کا رونا بند ہوجاتا ہے اور دودھ پینے لگتے ہیں۔ (۳) نقش تحفہ نوری کو ہر قسم کی طبیعت کی خرابی، بچے کے رونے میں، دودھ نہ پینے میں، نظر بد وغیرہ میں استعمال کیا اور کامیابی رہی۔

خط نمبر ۱۰۔ ابوالکلام احمد خطیب جامع مسجد کسم کھور۔ فرخ آباد (یو۔ پی)

محب محترم جناب اقبال احمد صاحب زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہٗ

جب سے آپ کے یہاں سے اجازت حاصل کی ہے اور شبستانِ رضا کے عملیات یا تعویذات کو کام میں لاتا ہوں۔ اللہ کے فضل سے سب میں کامیاب رہا۔

چند معلومات چاہتا ہوں کہ حضرت مطلع فرمادیں تاکہ خلق خدا کی خدمت کرسکوں اور ہر کام میں کامیابی حاصل ہو۔

(۱) سانپ بچھو اور کتے کے کاٹ لینے کے متعلق آسان و مجرب عملیات (۲) گھر میں یا کھیتوں میں چوہے یا کیڑے وغیرہ لگ جانے کو ختم کرنے کے متعلق آسان و مجرب عملیات یا جو بھی طریقہ ہو۔ (۳) جائز طور پر من پسند شادی اور بعد شادی اکثر لڑکی کے والدین اسے

بھیجتے نہیں یا وہ خود نہیں آتی تو اس کے متعلق تاکہ اس کے آنے میں رکاوٹ نہ ہو۔
(۴) آسیب، بھوت، چڑیل وغیرہ کے دفعیہ کے متعلق عملیات وغیرہ (۵) ناجائز تعلق چھڑانے کے متعلق کچھ عملیات وغیرہ۔

دوسرا خط۔ مکرمی اقبال صاحب سلام مسنون۔

تسخیر عوام و حکام کے متعلق عملیات بتا دیں نقش تکسیر جزء محیط الاسرار کام میں لایا اور بُری عادت چھڑانے والا نقش بھی مگر بے سود رہا۔ (۱) ایک بات بہت اہم ہے گھر میں آسیبی خلل ہے۔ بسا اوقات وہ لڑکوں اور لڑکیوں کے ساتھ آکر لیٹ جاتا ہے اور میاں بیوی جیسے تعلقات کرتا ہے۔ پھر بچے بھی پیدا ہوتے ہیں اور مر جاتے ہیں۔

براہِ کرم اس معاملہ میں مدد فرمائیں اور کچھ عمل کر دیں۔ (۲) شبستانِ رضا حصہ اول میں عمل اسم ذات کا ہے جس کی کم سے کم میعاد تین دن اور زیادہ سے زیادہ میعاد اکیس روز ہے اس کو کرنا چاہتا ہوں۔ اجازت درکار ہے اور خاص ترکیب بھی بتا دیں۔ اور گھر مکان کو کیلنے کی مکمل و مفصل ترکیب درکار ہے۔

**جواب۔** مکرمی سلام مسنون!

آپ نے اتنے کثیر سوالات کر ڈالے ہیں جن کا جواب بذریعہ تحریر تربیب ناممکن ہے آپ اس سلسلے میں خود تشریف لائیں اسم یا اللہ کے عمل کی آپ کو اجازت ہے مگر کسی دنیوی مقصد اور موکل کو حاضر کرنے کی نیت سے نہ کریں۔

آپ عامل بھی بننا چاہتے ہیں اور وہ بھی ایک دو نہیں تمام عملیات کا ایک ہی وقت میں اور ہر چیز میں آسانی ڈھونڈتے ہیں۔ لوگوں نے ایک ایک عمل کے پیچھے عمریں خراب کر دیں۔ ہر عمل کے واسطے پاکیزگی نفس اور تقویٰ بہت ضروری ہیں۔ اپنے اندر روحانیت و نورانیت پیدا کریں تاکہ ہم خاکی سے نوری موکل مانوس ہو سکیں۔

آپ دعائے حیدری ص۲۳ تا ص۱۵ حصہ اول صبح سے شام تک پڑھ کر عمل میں لے آئیں۔ چالیس روز کے اندر صرف سادہ کھانا سبزی ساگ وغیرہ استعمال کریں۔ معمولی ترکِ حیوانات کریں، گوشت انڈا مچھلی، پیاز، لہسن، وغیرہ سے پرہیز کریں، پھر بھی اگر آپ کے جملہ مطالبات انشاء



اللہ المولی الکریم حل نہ ہوں تو قیامت کے دن فقیر کا دامن اور آپ کا ہاتھ ہو۔ بھوت پریت چڑیل جن، آسیب سب آپ سے پناہ مانگیں گے۔

تسخیر کے واسطے جس کو اس کا نقش دیں گے، کامیاب ہوں گے۔ نقش سیفی ص۳۲ حصہ اول پر جو درج ہے۔ وہ اسی دعا کا نقش ہے بغیر محنت کچھ نہیں ہوتا۔

کیلوں کے متعلق جو آپ نے استفسار کیا ہے وہ چوکور ہوتی ہیں اور ہر کیل پر چاروں طرف عبارات آیات کریمہ کندہ ہوتی ہیں۔ لمبائی ایک بالشت اور ہر کیل کا وزن پاؤ سیر ہوتا ہے۔ تفصیل اسی کے ص۲۹ پر ملاحظہ فرمائیں۔

خط نمبر ۱۱۔ از عبد الباسط رضوی کشور نگر ضلع کٹک (اڑیسہ)

مکرمی جناب اقبال صاحب سلام مسنون! آپ کے نقوش و انگشتری کے استعمال سے بیروزگاری کو روزگار، عہدہ میں ترقی، امتحان اور مقدمات میں کامیابی ملی۔ یہ انگشتری دردِ زہ میں بڑا کارآمد ہے۔ دو بار اچانک سانپ میرے اوپر بیٹھ گیا۔ لیکن انگشتری کو دیکھ کر ہٹ گیا اور اس طرح مارا گیا۔ دیگر نقوش سے اکثر بیماریوں وغیرہ میں فائدہ اٹھایا اور ہر طرح کامیابی رہی۔

خط نمبر ۱۲۔ فضل الحق اشرفی محلہ تکیہ گنج مسجد پیر عنبر نزد اتواری بازار ناگپور ۲۔

جناب اقبال صاحب سلام شوق! شمع شبستانِ رضا حصہ سوم کی ترتیب کی خبر پا کر بڑا سرور ہوا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

شبستانِ رضا حصہ اول بڑی کارآمد کتاب ہے۔ اکثر نقوش آسیب کے مریضوں، پاگلوں دق و سل کے مریضوں کے لیے استعمال میں لایا۔ بفضلہٖ تعالیٰ کامیابی رہی۔

نقش اکسیر اعظم، نقش درودِ شفا و دیگر کندہ شدہ نقوش شبستانِ رضا حصہ اول و دوم کے کام میں لایا اور خدا کے فضل سے سب میں کامیابی ملی۔

حصہ دوم کے بھی کچھ عملیات و نقوش کا تجربہ کیا اور کامیاب بھی رہا۔ نقش تکسیر جزء بھی بڑا کارآمد ثابت ہوا۔ نقش و جیب خالی نہ رہے میرے پاس موجود ہے اس کی برکت سے بڑا فائدہ ہے اور میرا جیب خالی نہیں رہتا۔ عملیات کے سلسلہ میں اب مجھے ان کتابوں کی موجودگی

ہیں اور کسی کتاب کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔

خط نمبر ۱۲۔ قبلہ محترم معظم صوفی صاحب دست بستہ سلام، بعد سلام کہ گزارش ہے کہ۔

سید عبدالمنان صاحب ہاشمی لبستوی قصبہ دھتوری پوسٹ بڑھنی پار ضلع لبستی سے ۱۰/ فروری ۱۹۷۱ء کے خط میں تحریر فرمایا تھا کہ۔ ایک لڑکی سکھ کی ہے جو کبھی ہنستی ہے کبھی لڑنے لگتی ہے فحش گالیاں بکتی ہے اس کے لیے کوئی نقش یا تعویذ مرحمت فرمائیں۔

اس وقت آپ نے شبہ ظاہر فرمایا تھا کہ اس لڑکی کی عمر زائد ہے اور ایام ماہواری کی خرابی ہے ان کو خط لکھ کر اس کی عمر اور حیض کے بارے میں معلومات کریں۔ اور ایک نقش تکبیر جنہ مع محیط الاسرار اعدادی کندہ شدہ بھیج رہا ہوں وہ لڑکی کے گلے میں تھیلی کے اندر سی کر ڈال دیں اور صبح و شام اس کا پانی دھو کر پلائیں اور ہاتھ منہ کو ملیں۔

آج ۱۶ مارچ ۱۹۷۱ء کو ان کا پھر موصول ہوا ہے کہ جس سے ظاہر ہوا کہ صوفی صاحب کی تجویز صحیح تھی، لڑکی کی عمر قریب ۲۵ سال ہے نام درشن کور ماں کا نام درگا دیوی ہے دو سال پیشتر ۳، ۴ ماہ ماہواری بالکل بند تھی مگر اب دو سال سے تھوڑا تھوڑا ضرور آتا ہے جس کا رنگ گندگی لیے ہوئے کالا ہوتا ہے، جب ارشاد نقش گلے میں ڈال دیا گیا ہے اور اس کا پانی دھو کر پلایا اور ہاتھ منہ پر ملا جا رہا ہے۔

لہٰذا حضور سے گزارش ہے کہ غور فرما کر مزید علاج سے آگاہ فرمائیں۔

تجویز۔ جب ماہواری شروع ہونے کو ہو۔ ایک دو روز پہلے یہ نسخہ بترکیب ذیل استعمال کرایا جائے پرسیاؤشاں، مویز منقیٰ، گاؤزبان، سونف، مکوہ خشک، تخم خربوزہ، گوکھرو خورد، بابڑنگ، سونٹھ، سنا ہے مکی، گل سرخ، پوست املتاس۔ سب دواؤں کو ململ کے کپڑے میں پوٹلی باندھ کر ۳ سیر پانی میں پکائیں جب دو سیر کے قریب رہ جائے تھوڑا تھوڑا نیم گرم پی پی کر شام تک ختم کر دیا کریں متواتر سات روز تک ہر روز نیا نسخہ پکایا جائے گا۔ پرہیز۔ اس دوا کے دوران صرف گیہوں کا دلیہ پتلا یا نمکین پکا پکا کر کھائیں، روزے کے بعد سے روٹی شوربا کے ساتھ یا گاجر، شلجم، چقندر کی ترکاریاں۔ مگر چاول، گول کدو، مسور، ارد، چنے کی دال۔ ٹھنڈی اور بادی چیز ہرگز نہ کھائیں۔

دوا کے استعمال کے پندرہ ۱۵ روز کے بعد اطلاع دیں کہ اب کیا کیفیت ہے۔

محمد یعقوب رجب محلہ اسمٰعیل گنج لہریا سرائے دربھنگہ سے تحریر فرماتے ہیں۔ قبلہ صوفی صاحب محلہ



کے چند غریبوں کے یہاں آتش زدگی ہو جایا کرتی ہے یہ شیطانی حرکت ہے۔ محمد ابراہیم کی ایک بچی جس کی عمر دس سال کی ہے وہی بچی کہتی ہے کہ فلاں کے مکان میں وہ آگ لگی۔ اور سب لوگ دیکھتے ہیں تو ٹھیک اسی مکان میں آگ لگی ہوتی ہے لوگ جا کر بجھا دیتے ہیں۔

قریب دو سال سے یہ حرکت ہو رہی ہے روزانہ اور کبھی کبھی دو بار آگ لگتی ہے۔ بہت سی تدبیریں کی گئی تو اللہ تعالیٰ کی مہربانی ہوئی مگر پھر ادھر دو ماہ سے یہ حرکت روز ہو رہی ہے اب آپ سے استدعا ہے کہ جو ترکیب مناسب خیال فرمائیں تاکہ یہ بلا دور ہو اور غریبوں کی پریشانیاں و مصیبتیں دور ہو جائیں۔

جواب۔ آتش زدگی کے واقعات کو پڑھا عمل دفع ذیل ہے اس پر عمل فرمائیں۔

محلہ کے کچھ لوگ ایک ایسے شخص کو لے کر جس کو یٰسین شریف صحیح حفظ ہو۔ بعد نماز عشاء ایک جگہ جمع ہو کر سب اذانیں کہیں پھر وہ شخص باآواز بلند یٰسین شریف پڑھتا ہوا ایسے راستے سے چلے کہ محلہ کا حصار کرتا ہوا اسی جگہ پر واپس آ جائے جہاں سے چلے تھے اور یٰسین شریف میں جہاں مبین آ جائے وہ سب لوگ رک جائیں قبلہ رو ہو کر سب باآواز بلند اذان پڑھیں پھر وہ شخص باآواز یٰسین شریف پڑھتا چلے اسی طرح ہر مبین پر اذانیں کہیں یٰسین شریف میں سات جگہ مبین آتی ہے۔ سات اذانیں اور یٰسین شریف پوری ہو جائے گی۔ اور محلہ کا حصار بھی ہو جائے گا۔

دیگر ہر شخص فرداً فرداً اپنے اپنے مکان میں بھی بعد نماز مغرب مکان کے صحن میں کھڑے ہو کر سات بار باآواز بلند اذانیں کہے اس عمل کو گیارہ یا اکیس دن متواتر کریں انشاء اللہ تمام بلائیں دفع ہوں گی اور بستی والے چین سے رہیں گے۔ والسلام۔

مکرمی و محترمی قبلہ و کعبہ حضرت صوفی صاحب السلام علیکم

عرض ہے کہ فدوی کے مکان میں ایک جن کا ٹھکانہ ہونے کے سبب سے مکان میں رہنے والوں کو بہت تکلیف ہوتی ہے اس مکان میں رہنے والے اولاد سے محروم رہتے ہیں۔ میں بھی اولاد سے محروم ہوں۔ بتایا جاتا ہے کہ یہ اثر اسی جن کا ہے اگرچہ کچھ علاج وغیرہ کے لیے تجاویز کی جاتی ہے تو حد سے زیادہ تکلیف شروع ہو جاتے جس کی وجہ سے پھر اس علاج کو یا تو ملتوی کرنا پڑتا ہے یا بالکل چھوڑ دینا پڑتا ہے۔ مؤثر علاج و دعا سے مطلع کریں۔ اس کی وجہ سے میری والدہ جو مجھے گود میں لیے ان کو اکثر ڈکار آنے لگتے ہیں اور تمام جسم میں درد رہتا ہے۔ اور پریشانی حد سے زیادہ

رہتی ہے کبھی ان کو خواب میں بھی وہ جن آکر خزانہ وغیرہ دکھاتا ہے۔ ہم کو اس کے خزانہ کی ضرورت نہیں۔ بہتر یہ ہے کہ وہ جن مع خزانہ کے ہمارا مکان چھوڑ دے۔

اس کے متعلق آپ تجویز اور علاج پیش کریں اگر نقش وغیرہ ہو تو اس کا ہدیہ بھی تحریر فرمائیں۔
اب اس فدوی کی یہ حالت ہے کہ اسی آسیب کے اثر سے پیٹھ کے نیچے اس حصہ میں اور پیٹ کے اوپری حصہ میں کلیجہ کے پاس ایک ایسی پکڑ ہے جس سے چکر سی محسوس ہوتی ہے اور پیٹ پھلی نظر آنے لگتا ہے پورے جسم میں پھیل جاتا ہے جس کی وجہ سے نہ تو سکون نصیب ہوتا ہے نہ ہی کسی کام کی طرف دھیان رہتا ہے۔ میں ایک سرکاری ملازم پیشہ آدمی ہوں۔ غریب ہوں اور بہت پریشان حال ہوں۔ اِسی آسیب کے سبب دفتر کے کچھ کام بھی بگڑ جاتے ہیں۔ اکثر لوگ خواہ مخواہ دشمن ہو جاتے ہیں اور میرے خلاف ناحق کام کرتے ہیں۔ دیگر عاملوں کو دکھایا لیکن کوئی موثر علاج نہ ہو سکا۔ آپ کا نام میرے عزیز جناب بل عبدالقادر صاحب کی زبانی سن کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ ان کا کہنا ہے کہ آپ کا واحد ادارہ ہے جو اس قسم کے علاجوں میں ماہر ہے اور ماشاء اللہ کامیابی ہو رہی ہے۔

بعض عاملوں کا کہنا ہے کہ مجھے جادو کے اثرات بھی ہیں جو تقریباً ۲۰ سال پیشتر کیا گیا ہے اور ایک ضروری بات یہ بھی ہے کہ میں سرکاری ملازم ہونے کی وجہ سے تبادلہ افسر جہاں چاہے وہاں کر دیتے ہیں جن سے میرے فرائض یعنی روزہ نمازوں کی پابندی میں بے حد خلل پڑتا ہے مجھے مذہبی فرائض سے بے حد انس ہے اگر میں بر وقت عبادت نہ کروں تو مجھے بہت ملال اور پریشانی ہوتی ہے۔ اس لیے مجھے ایک جگہ جہاں میری طبیعت لگتی ہو اور فرائض کے انجام دینے میں کوتاہی نہ ہوتی ہو ایسی جگہ مستقل طور پر تبادلہ ہو جائے اور پھر کوئی مجھے وہاں سے نہ ہٹا سکے۔ ایسا کوئی عمل یا تعویذ ہو تو ارسال فرمائیں۔ میں اس کا ہدیہ انشاء اللہ ضرور ادا کر دوں گا۔ میرا موثر علاج بھی تحریر فرمائیں میں اولاد سے بھی محروم ہوں۔ شادی ہو کر تقریباً تیرہ ۱۳ سال کا عرصہ ہوا۔ اولاد کی آرزو بھی پوری ہو جائے۔ میرا نام عبدالروف اور میری والدہ کا نام قریشہ بی صاحبہ ہے۔ جوابی لفافہ منسلک ہے جواب سے ضرور نوازیں فقط والسلام

ناچیز عبدالروف



مشورہ مندرجہ ذیل ہے۔
(۱۱) اگر کسی مکان میں کسی قسم کا آسیبی خلل ہو یا مکان میں رہنے سے بال بچے بیمار اور طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا رہتے ہوں اور ان آفتوں اور بلاؤں کے دفعیہ کے لیے تمام تدابیر کرا کے ہار گئے ہوں تو چاہیئے کہ چار عدد کیلیں لوہے کی ایک ایک بالشت لمبی کہ وزن ہر ایک کیل کا ۵ چھٹانک پکا یعنی ۲۰ تولہ ہو۔ اُن کو چوکور بنوایا جائے اور ہر کیل کے ہر پہل پر چاروں طرف یہ عبارت بالکل اسی طرح کندہ کرائی جائے جس طرح کہ آپ کے سامنے موجود ہے اس کے بعد کچا سوت ہر کیل کو اس طرح لپیٹا جائے کہ تمام عبارت کندہ چھپ جائے۔ پھر ہلدی کو پیس کر رنگ نکالا جائے اور اس رنگ میں کپڑا رنگ کر اُس کپڑے کو ہر کیل کے اوپر سے لپیٹ کر رکھ لی جائیں اور بانس کی نلکی کے چار ٹکڑے یا چھوٹی کوری ہانڈی ۴ عدد میں نیچے سوراخ کر کے اُس میں ایک ایک کیل رکھ کر مندرجہ ذیل طریقہ سے گھر کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں جائیں۔

والشمس والقمر والنجوم مسخرٰت بامرہ الا لہ الخلق والامر تبارک اللہ رب العلمین

کردون و کردون [illegible] و زندان [illegible] صار و ضالت [illegible]

وز بحق [illegible] بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام و بحق اھیا اشراھیا و بحق [illegible]

انت تعلم ما فی القلوب و بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ و بحق یا موجود یا معبود

**کیلیں دفن کرنے کا طریقہ۔** یہ ہے کہ کم سے کم ۱۵ روز کے لیے مکان کو بالکل خالی کر دیا جائے پھر ۷ روز تک ہر روز ۷۰ بار اذانیں بعد نماز عشاء بلند آواز سے دی جائیں پھر آٹھویں، نویں اور دسویں روز تینوں دن متواتر بلند آواز سے سورۂ بقرہ بعد زوال کے علاوہ) صبح سے شام تک کسی وقت بھی ہر روز ایک بار پڑھی جائے اس کے بعد گھر کے تین کونوں میں تین کیلیں کم سے کم آدھا گز زمین میں گڑھا کر کے دفن کی جائیں چوتھا کونہ اس لیے خالی چھوڑ دیا جائے کہ جو بلائیں گھر میں ہوں ان کو بھاگنے اور فرار ہونے کا راستہ مل جائے۔ ۲۴ گھنٹے کے بعد چوتھی کیل بھی دفن کر دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ وہ گھر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ہر قسم کے خطرات جن و

شیاطین وسحر و آسیب وغیرہ سے پاک وصاف ہو جائے گا۔

نیا مکان بناتے وقت اس عمل کو ہرگز نہ بھولیں۔

(۱۲) **بیٹے کو واپس بلانے کا عمل تا حصولِ مراد پڑھا جائے۔** اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ فلاں بن فلاں (اس کا نام اور ماں کا نام) بِخَیْرٍ حُرْمَۃِ اِنَّہٗ ھُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ ۱۹۳ بار روزانہ اول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف۔ بعد نماز عشاء ماں یا باپ پڑھے۔

(۱۳) **عمل مجرب واسطے لوٹانے بیٹے کو ماں یا باپ کی طرف۔** یہ عمل سیدنا موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے پڑھا تھا جب کہ آپ کئی سال کے لیے اپنی والدہ سے بچھڑ گئے تھے اس عمل کی بدولت خدا نے اُن کو فرزند کے دیدار سے مشرف فرمایا لہٰذا یہ عمل زیادہ بہتر ہے کہ ماں پڑھے ورنہ بدرجہ مجبوری باپ پڑھے۔

اول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف۔ درمیان میں ۱۸۹۲ مرتبہ مندرجہ ذیل عمل پڑھا جائے۔

اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ وَلَدِیْ بِالْخَیْرِ بِحُرْمَۃِ فَرَجَعْنٰکَ اِلٰی اُمِّکَ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ ۝

**پڑھنے کا طریقہ** ہر روز بعد نماز عشاء دوزانوں بیٹھ کر بیٹے کا تصور کیے ہوئے باپ یا ماں پڑھے انشاء المولیٰ الکریم ایک ہفتہ نہیں گزرے گا کہ گلِ مراد ہاتھ آجائے گا اور اگر روزانہ ممکن نہ ہو تو صرف جمعہ کے روز بعد نماز عصر اس عمل کو پڑھا جائے اگر مغرب کی اذان ہو جائے اور عمل پڑھنے کو باقی رہ جائے تو بغیر بات چیت کیے ہوئے مغرب کی نماز ادا کر کے بقیہ تعداد پوری کر لی جائے انشاء اللہ سات جمعہ نہ گزریں گے کہ لڑکا حسب منشا واپس آجائے گا۔

(نوٹ) جوان لڑکا یا لڑکی اگر اپنی مرضی سے کہیں چلے جائیں تو نقوش تعویذات کے ذریعہ واپس بلایا جا سکتا ہے مگر بعض معاملات یا حالات ایسے اُلجھے ہوئے ہوتے ہیں کہ جن کا واپس آنا خود ان کے بس میں نہیں ہوتا۔ بلکہ دوسرے کے بس میں ہوتا ہے مثلاً کتنے ہی کیس ایسے ہیں کہ ۹، ۱۰ برس کی عمر کے بچوں کو کسی سفلی عمل کے ذریعہ بعض غنڈہ قسم کے لوگ بچوں کو لے جاتے ہیں اور اُن سے طرح طرح کے ناجائز کام لیتے ہیں۔ بچے ہر طرح لاچار و مجبور ہوتے ہیں۔ دماغ اُن کا اس قابل نہیں رہتا کہ وہ اپنے ماں باپ کو یاد کریں یا سوچیں کہ میں کہاں تھا کہاں ہوں اور مجھے کیا کرنا چاہیے اور کیا کر رہا ہوں۔ اس طرح برسیں گزر جاتی ہیں، اور ماں باپ طرح طرح کی تدابیر کر کے ہار



جاتے ہیں اور اب سوائے رونے یا صبر کرنے کے کچھ چارہ نہیں رہتا۔ ان حالات میں اس عمل کے ذریعہ جو موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے پڑھا تھا سو فی صدی کامیابی ہو سکتی ہے۔

(۱۴) **عوام کی نظروں سے پوشیدہ ہونے کا عمل۔** دس بارہ سال کے اندر بہت سے خطوط اس عمل کے متعلق موصول ہوئے ہیں مگر فقیر نے کبھی اس قسم کے خطوط کو اہمیت نہ دی اب جب کہ تیسرا حصہ شبستانِ رضا کا مرتب ہو رہا ہے یہ عمل بھی ہدیہ ناظرین کرتا ہوں یہ سفت یٰسین شریف میں ہے۔

**ترکیب عمل یٰسین شریف** ایک سال پرانا چنا جس کے اہم دانے ہے کہ ہر دانہ ایک ایک بار یٰسین شریف پڑھ پڑھ کر دم کر کے کسی اچھی محفوظ جگہ پر بو دیئے جائیں اور روزانہ پانی دیتے رہیں اور باوضو اسی جگہ بیٹھ کر روزانہ بلاناغہ ایک بار یٰسین شریف پڑھتے رہیں یہاں تک کہ شگوفے نکلے اور اس میں دانے نکل کر پک کر تیار ہو جائیں تقریباً چنے کی تیلری میں دو تین مہینے تو لگ ہی جائیں گے اور سب دانے ایک ہی جگہ زمین میں بو دیئے جائیں گے۔ بہر حال جب دیکھیں کہ چنا پک چکا ہے اس کو معہ جڑ پتوں کے زمین سے اکھاڑ لیں اور مٹی وغیرہ جو اس کی جڑیں لگی ہو۔ اُس کو پانی سے دھو کر صاف کر لیں اور باوضو مصلّی پر بیٹھ کر ایک آئینہ سامنے رکھیں اور وہ جڑ اپنے ہاتھ میں پکڑ کر یٰسین شریف پڑھنا شروع کر دیں اور آئینے میں اپنے آپ کو دیکھیں اگر آپ کو اپنا چہرہ وغیرہ آئینے میں نظر نہ آئے تو سمجھ لیں کہ کام پورا ہو گیا۔ پھر جب کبھی آپ کو کوئی جائز ضرورت پیش آئے اُس جڑ کو ہاتھ میں لیں یا عمامہ میں رکھ کر سر میں باندھ لیں پتے شاخیں وغیرہ زمین میں دفن کر دیں صرف جڑ کو حفاظت سے رکھیں۔ اس کے لیے ترکِ حیوانات جلالی وجمالی اشد ضروری ہے جس کی تفصیل اگلے صفحات میں درج ہے۔

**ہدایات ضروری** اس عمل کا تذکرہ کبھی کسی سے نہ کریں خواہ کوئی کتنا ہی بڑا دوست رفیق ہو ورنہ ساری محنت رائیگاں جائے گی۔ دوسرے کبھی کوئی ناروا اور ناجائز فائدہ اٹھانے کا خیال بھی دل میں نہ آنے پائے ورنہ عمر بھر بھی کامیاب نہ ہوں گے اس عمل کے اہل صرف اہل اللہ ہیں جن کا جاگنا، سونا، کھانا، پینا، شادی، رنا یہاں تک کہ زندگی کا ایک ایک لمحہ صرف اللہ کے لیے وقف ہے ساتھ ہی یہ بھی خیال رکھیں کہ اس عمل کا اگر آپ ارادہ کریں تو ہم سے بھی

بدی سے نجات ملے اس کے کل اعداد ۵۳۰۱۵۰۱ ہیں۔ نقش پچھلے صفحہ پر ہے۔

## (۴۶/۹۰) خواص سورۂ احقاف

جب کسی کو دیو یا پری ستائے سورہ احقاف سات بار لکھ کر گلے میں ڈالے اور اگر باطہارت اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے پاس بھوت پریت سے بچا رہے اس کے کل اعداد ۷۳۳۴۷ ہیں نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۸۳۳۶ | ۱۸۳۳۹ | ۱۸۳۴۶ | ۱۸۳۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۴۰ | ۱۸۳۳۲ | ۱۸۳۳۷ | ۱۸۳۳۸ |
| ۱۸۳۳۱ | ۱۸۳۴۳ | ۱۸۳۵۱ | ۱۸۳۳۸ |
| ۱۸۳۵۰ | ۱۸۳۳۹ | ۱۸۳۳۰ | ۱۸۳۳۵ |

## (۴۷/۹۱) خواص سورۂ محمدؐ

کوئی سورہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مشک و زعفران و زمزم سے لکھ کر پیئے رفعت و جاہ حاصل ہو اور اگر بیمار پیئے صحت پائے اور اس کا نقش لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے دشمنوں پر فتح پائے اس کے کل اعداد ۱۸۰۶۵۵ اور چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۵۱۵۷ | ۳۵۱۷۰ | ۳۵۱۶۶ | ۳۵۱۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۶۷ | ۳۵۱۶۲ | ۳۵۱۵۷ | ۳۵۱۶۹ |
| ۳۵۱۶۱ | ۳۵۱۶۳ | ۳۵۱۷۲ | ۳۵۱۵۸ |
| ۳۵۱۷۱ | ۳۵۱۵۹ | ۳۵۱۶۰ | ۳۵۱۶۵ |

## (۴۸/۹۲) خواص سورۂ فتح

جو کوئی سورۂ فتح کو اکتالیس بار پڑھے لڑائی میں دشمن پر فتح پائے نصرت کا پھریرا اڑائے جب رمضان کا چاند دیکھے اس سورہ کو تین بار مقابل چاند کے کھڑے ہو کر پڑھے سال بھر امن و امان سے رہے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس لکھ کر رکھے حاسدوں کے حسد سے محفوظ رہے اس کے کل اعداد ۱۸۸۸۲۸ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۷۱۹۹ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۰۶ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۱۱ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۱۲ |
| ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۱ |
| ۴۷۲۱۴ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۹ |

## (۴۹/۹۳) خواص سورۂ حجرات

واسطے دفع ہونے ہر بیماری کے اس سورہ کو دس مرتبہ پڑھے اگر اس سورہ کو لکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈالے بچہ صحت و تندرستی سے پیدا ہو اگر کسی مرضعہ کو پلائے اور گلے میں ڈالے دودھ زیادہ ہو اس کے کل اعداد ۱۰۲۸۹۲ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۷۱۵ | ۲۵۷۲۶ | ۲۵۷۲۶ | ۲۵۷۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۲۴ | ۲۵۷۲۱ | ۲۵۷۱۶ | ۲۵۷۰۸ |
| ۲۵۷۳۰ | ۲۵۷۲۳ | ۲۵۷۳۱ | ۲۵۷۱۷ |
| ۲۵۷۳۰ | ۲۵۷۱۸ | ۲۵۷۱۹ | ۲۵۷۲۵ |

## (۵۰/۹۴) فصل ہفتم

خواص سورۂ ق و سورہ ذاریات و سورۂ طور و سورۂ نجم و سورۂ قمر و سورۂ رحمٰن



و سورۂ واقعہ و سورۂ حدید و سورۂ مجادلہ و سورۂ حشر و سورۂ ممتحنہ و سورۂ صف و سورۂ جمعہ و سورہ منافقون و سورۂ تغابن و سورۂ طلاق و سورۂ تحریم و سورۂ ملک و سورۂ نون و سورۂ حاقہ و سورۂ معارج و سورۂ نوح و سورۂ جن و سورۂ مزمل و سورۂ مدثر و سورۂ قیامہ و سورۂ دہر و سورۂ مرسلات و سورۂ نبا و سورۂ والنازعات و سورۂ عبس و سورۂ تکویر و سورہ انفطار و سورۂ تطفیف و سورۂ انشقاق و سورۂ بروج و سورۂ طارق و سورۂ اعلیٰ و سورۂ غاشیہ و سورۂ فجر و سورۂ بلد و سورۂ شمش و سورۂ واللیل و سورۂ والضحیٰ و سورۂ الم نشرح و سورۂ والتین و سورۂ علق و سورۂ قدر و سورۂ بینہ و سورۂ زلزال و سورۂ والعادیات و سورۂ القارعہ و سورۂ تکاثر و سورۂ والعصر و سورۂ ہمزہ و سورۂ فیل و سورۂ قریش و سورۂ ماعون و سورۂ کوثر و سورۂ کافرون و سورۂ نصر و سورۂ تبت یدا و سورۂ اخلاص و سورۂ فلق و سورۂ ناس ہیں۔

خواص سورۂ ق

جو کوئی سورہ ق کو تین بار پڑھ کر دم کرے روشنی چشم زائد ہو جو کوئی اس سورہ کو لکھے اور مینہ کے پانی سے دھو کر پیئے درد شکم دور ہو اور جس لڑکے کے دانت مشکل سے نکلتے ہوں اس کو پلا دے باآسانی نکلیں گے اور اگر تعویذ لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن مغلوب رہے۔ اس کے کل اعداد ۱۰۹۷۳۶ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔

۷۸۶

| ۲۷۴۳۶ | ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۴۳۸ | ۲۷۴۴۲ | ۲۷۴۳۴ | ۲۷۴۳۹ |
| ۲۷۴۴۱ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۲۸ |
| ۲۷۴۴۱ | ۲۷۴۲۹ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۳۹ |

## (۵۱/۹۵) خواص سورۂ ذاریات

جو کوئی اس سورہ کو پچھتر بار پڑھے دولت بے شمار اور نعمت بے قیاس پائے اگر کسی شہر میں قحط ہو ستر بار یہ سورہ پڑھے قحط دفع ہو اگر اس سورہ کو عورت جنتے وقت پڑھے لڑکا باسانی پیدا ہو اور اگر نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے تکلیف فاقہ کی نہ اٹھائے اس کے اعداد ۱۱۹۵۴۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| ۳۹۸۵۱ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۴۹ |
|---|---|---|
| ۳۹۸۴۶ | ۳۹۸۴۸ | ۳۹۸۵۰ |
| ۳۹۸۴۷ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۵ |

## (۵۲/۹۶) خواص سورۂ طور

اگر کسی کو عارضہ جذام کا ہو سورۂ طور کو پڑھا کرے

۷۸۶

| ۲۳۵۳۸ | ۲۳۵۵۲ | ۲۳۵۳۸ | ۲۳۵۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۴۹ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۳۹ | ۲۳۵۵۱ |
| ۲۳۵۴۳ | ۲۳۵۴۶ | ۲۳۵۵۳ | ۲۳۵۳۰ |
| ۲۳۵۵۳ | ۲۳۵۴۱ | ۲۳۵۴۲ | ۲۳۵۴۷ |

صحت ہوگی اگر مسافر پڑھے جمیع بلیات سے محفوظ رہے گا اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے واسطے غنا کے مجرب ہے۔ اس کے کل اعداد ۴۱۸۳۰۹ ہیں اور چال خانہ سنرد تیم میں ہے نقش پچھلے صفحہ پر ہے

### (۵۳/۹۷) خواص سورۂ نجم

اگر کوئی حاجت ہو سورہ نجم کو اکیس بار پڑھے حاجت بر آئے اگر اس سورہ کو پڑھا کرے دشمنوں پر فتح پائے اور جو کوئی اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی مشکل پیش نہ آئے اور اگر پیش آئے گی بہت جلد آسان ہوگی۔ اس کے کل اعداد ۱۱۴۲۷۳ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۵۴۵ | ۲۳۵۴۸ | ۲۳۵۵۲ | ۲۳۵۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۵۱ | ۲۳۵۳۹ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۴۹ |
| ۲۳۵۴۰ | ۲۳۵۵۴ | ۲۳۵۴۶ | ۲۳۵۴۳ |
| ۲۳۵۴۷ | ۲۳۵۴۲ | ۲۳۵۴۱ | ۲۳۵۵۳ |

### (۵۴/۹۸) خواص سورۂ قمر

شب جمعہ کو جو کوئی سورہ قمر پڑھے دشمن پر غالب ہو اور مرادیں حاصل ہوں اگر لکھ کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھے مشکلیں آسان ہوں اور نقش اس کا بازو پر باندھے اس کے کل اعداد ۱۲۳۴۵۰ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۸۵۹۳ | ۲۸۵۹۲ | ۲۸۵۹۹ | ۲۸۵۸۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۵۹۸ | ۲۸۵۸۷ | ۲۸۵۹۲ | ۲۸۵۹۷ |
| ۲۸۵۸۸ | ۲۸۵۰۱ | ۲۸۵۹۳ | ۲۸۵۹۱ |
| ۲۸۵۹۵ | ۲۸۵۹۰ | ۲۸۵۸۹ | ۲۸۵۰۰ |

### (۵۵/۹۹) خواص سورۂ رحمٰن

جب کوئی سورہ رحمٰن کو گیارہ بار پڑھے جملہ مطالب دلی اس کے حاصل ہوں اگر کسی کو طحال ہو تو اس سورہ کو لکھ کر دھو کر پیئے طحال دور ہوگا۔ اگر لکھ کر پانی سے دھو کر گھر کی دیواروں پر چھڑکے جانور موذی جائیں اور نقش اس کا واسطے بر آمد حاجت کے لکھ کر گلے میں ڈالے۔ اس کے کل اعداد ۱۲۱۳۶۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۰۱۱۲ | ۳۰۱۱۵ | ۳۰۱۱۸ | ۳۰۱۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱۱۷ | ۳۰۱۰۶ | ۳۰۱۱۱ | ۳۰۱۱۶ |
| ۳۰۱۰۷ | ۳۰۱۲۰ | ۳۰۱۱۳ | ۳۰۱۱۰ |
| ۳۰۱۱۴ | ۳۰۱۰۹ | ۳۰۱۰۸ | ۳۰۱۱۹ |

### (۵۶/۱۰۰) خواص سورۂ واقعہ

اگر کوئی شخص اس سورہ کو اکتالیس بار پڑھے تکلیف فاقہ کشی کی نہ اٹھائے۔ بعض صالحین نے کہا ہے کہ واسطے حصولِ غنا کے اس سورہ کا اس طرح عمل کرے کہ روز جمعہ سے سات روز تک متواتر بعد ہر فریضہ کے پچیس مرتبہ اس سورہ کو پڑھے پھر جب شب جمعہ آئے تو اس سورہ کو بعد نماز مغرب



پچیس بار پڑھے پھر نماز عشاء کے بعد پچیس مرتبہ پڑھے بعدہٗ سو بار نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے اور بعد اس کے ہر روز صبح ایک بار اور شام ایک بار بعد نماز کے پڑھا کرے جس مطلب کے واسطے پڑھے وہ بر آئے اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے کسی کا محتاج نہ ہو۔ اس کے کل اعداد ۱۰۲۹۶۵ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۷۴۱ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۷ | ۲۵۷۳۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۴۶ | ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۴۵ |
| ۲۵۷۳۵ | ۲۵۷۴۹ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۳۹ |
| ۲۵۷۴۳ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۳۸ |

### (۵۷/۱۰۱) خواص سورۂ حدید

جو کوئی بیمار ہو یا دشمن کے ہاتھ سے تنگ ہو سات بار سورہ حدید پڑھے اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تلوار وغیرہ کے زخم سے محفوظ رہے گا اور نقش اس کا لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔ دشمن دوست ہو جائے اس کے کل اعداد ۱۹۸۹۲۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۶۳۰۹ | ۶۶۳۰۴ | ۶۶۳۱۱ |
|---|---|---|
| ۶۶۳۱۰ | ۶۶۳۰۸ | ۶۶۳۰۶ |
| ۶۶۳۰۵ | ۶۶۳۱۲ | ۶۶۳۰۷ |

### (۵۸/۱۰۲) خواص سورۂ مجادلہ

اگر کسی دو قوموں میں لڑائی ہو تو تین بار سورہ مجادلہ پڑھی جائے مخاصمت دور ہو جائے اور نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے بازو پر باندھے جنگ میں امن رہے۔ اس کے اعداد ۳۴۲۳۷ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸۵۵۹ | ۸۵۶۲ | ۸۵۶۵ | ۸۵۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۵۶۴ | ۸۵۵۳ | ۸۵۵۸ | ۸۵۶۳ |
| ۸۵۵۳ | ۸۵۶۷ | ۸۵۶۰ | ۸۵۵۷ |
| ۸۵۶۱ | ۸۵۵۶ | ۸۵۵۴ | ۸۵۶۶ |

### (۵۹/۱۰۳) خواص سورۂ حشر

اگر کوئی حاجت ہو چار رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں ایک بار سورہ حشر پڑھے حاجت بر آئے گی جس کو بہت نسیان ہو اس سورہ کو چینی کی رکابی پر لکھ کر مینہ کے پانی سے دھو کر پیئے۔ نسیان دور ہوگا اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تونگر ہو۔ اس کے

۷۸۶

| ۲[illegible] | ۲۳۳۶۸ | ۲۳۳۷۱ | ۲۳۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۳۷۰ | ۲۳۳۵۸ | ۲۳۳۶۳ | ۲۳۳۶۹ |
| ۲۳۳۵۹ | ۲۳۳۷۳ | ۲۳۳۶۶ | ۲۳۳۶۲ |
| ۲۳۳۶۷ | ۲۳۳۶۴ | ۲۳۳۶۰ | ۲۳۳۷۲ |

لہ دھوون پیئے۔

کل اعداد ۱۳۳۴۶ ہیں۔ اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش پچھلے صفحہ پر ہے۔

## (۶۰) خواص سورۂ ممتحنہ

جب کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو سورہ ممتحنہ پانچ بار پڑھ جائے تو اس کا نکاح کسی نیک بخت مرد سے ہوگا۔ اگر کسی کو طحال ہو تین روز تک چینی کی رکابی پر لکھ کر پیئے طحال دور ہو گا یا اس کا نقش لکھ کر گلے میں ڈالے اس کے کل اعداد ۱۰۱۳۵۰ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۳۳۷ | ۲۵۳۴۰ | ۲۵۳۴۳ | ۲۵۳۳۰ |
| ۲۵۳۴۲ | ۲۵۳۳۱ | ۲۵۳۳۶ | ۲۵۳۴۱ |
| ۲۵۳۳۲ | ۲۵۳۴۵ | ۲۵۳۳۸ | ۲۵۳۳۵ |
| ۲۵۳۳۹ | ۲۵۳۳۴ | ۲۵۳۳۳ | ۲۵۳۴۴ |

## (۶۱) خواص سورۂ صف

اگر کسی کا لڑکا ناخلف ہو اور اپنے والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو تین بار سورہ صف پڑھ کر اس پر دم کرے اگر مسافر اس سورہ کو پڑھ کر امن و امان سے اپنے گھر آئے اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے گھر والے اس کی اطاعت کریں اور روزی فراخ ہو اس کے کل اعداد ۵۹۰۶۰ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷۶۴ | ۱۴۷۶۸ | ۱۴۷۷۱ | ۱۴۷۵۷ |
| ۱۴۷۷۰ | ۱۴۷۵۸ | ۱۴۷۶۳ | ۱۴۷۶۹ |
| ۱۴۷۵۹ | ۱۴۷۷۳ | ۱۴۷۶۶ | ۱۴۷۶۲ |
| ۱۴۷۶۷ | ۱۴۷۶۱ | ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۷۲ |

## (۶۲) خواص سورہ جمعہ

جب میاں بی بی میں باہم مخالفت ہو جمعہ کو سورہ جمعہ تین بار پڑھے اور پانی پر دم کر کے دونوں کو پلائے اگر اس سورہ کو صدف پر لکھ کر اپنے مال میں رکھے برکت ہو اور نقش اس کا واسطے موافقت زوجین کے لیے مؤثر ہوگا اور اس کے کل اعداد ۶۱۵۲۵ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۱ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۷ | ۱۵۳۷۳ |
| ۱۵۳۸۶ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۳۸۵ |
| ۱۵۳۷۵ | ۱۵۳۸۹ | ۱۵۳۸۲ | ۱۵۳۷۶ |
| ۱۵۳۸۳ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۷۶ | ۱۵۳۸۸ |

## (۶۳) خواص سورۂ منافقون

اگر کسی شخص کا بہ سبب کسی چغلخور کے نقصان یا ضرر ہوتا ہو ایک سو ساٹھ مرتبہ سورہ منافقون پڑھے اگر کسی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۷۵۳ | ۱۷۷۴۸ | ۱۷۷۵۵ |
| ۱۷۷۵۴ | ۱۷۷۵۲ | ۱۷۷۵۰ |
| ۱۷۷۴۹ | ۱۷۷۵۶ | ۱۷۷۵۳ |



کی آنکھ میں درد ہو اس سورہ کو دم کرے اچھا ہو جائے اور اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اس کے کل اعداد ۵۳۲۵۶ ہیں نقش گزشتہ صفحہ پر)

## (۶۴) خواص سورۂ تغابن

جو کوئی سورہ تغابن کو تین بار روز پڑھا کرے اس کے مال میں برکت ہو اور مرگ مفاجات سے محفوظ رہے اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے جمیع آفات سے محفوظ رہے۔ اس کے کل اعداد ۷۹۷۴۱ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳۵ | ۱۹۹۳۸ | ۱۹۹۴۱ | ۱۹۹۲۷ |
| ۱۹۹۴۰ | ۱۹۹۲۸ | ۱۹۹۳۴ | ۱۹۹۳۹ |
| ۱۹۹۲۹ | ۱۹۹۴۳ | ۱۹۹۳۶ | ۱۹۹۳۳ |
| ۱۹۹۳۷ | ۱۹۹۳۲ | ۱۹۹۳۰ | ۱۹۹۴۲ |

## (۶۵) خواص سورہ طلاق

جب کسی شخص کو کوئی غم ہو تو سورہ طلاق کو پڑھے اور اگر نقش اس کا بیمار کے گلے میں ڈالے بیمار اچھا ہو جائے۔ اس کے کل اعداد ۸۱۸۰۱۲ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۲۰۰۲ | ۲۰۶۰۰۶ | ۲۰۲۰۰۹ | ۲۰۵۹۹۵ |
| ۲۰۲۰۰۸ | ۲۰۵۹۹۶ | ۲۰۶۰۰۱ | ۲۰۲۰۰۷ |
| ۲۰۵۹۹۷ | ۲۰۲۰۱۱ | ۲۰۲۰۰۴ | ۲۰۲۰۰۰ |
| ۲۰۲۰۰۵ | ۲۰۵۹۹۹ | ۲۰۵۹۹۸ | ۲۰۲۰۱۰ |

## (۶۶) خواص سورۂ تحریم

اگر کسی کو دشمن ایذا دیتا ہو یا قرض میں مبتلا ہو اکیس بار سورہ تحریم پڑھے دشمن دوست ہو جائے۔ اگر بہ نیت ادائے قرض پڑھے قرض ادا ہو جائے۔ اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے غنی ہو جائے۔ اس کے کل اعداد ۴۹۲۳۲ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے نقش یہ ہے۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۰۷ | ۱۲۳۱۱ | ۱۲۳۱۴ | ۱۲۳۰۰ |
| ۱۲۳۱۳ | ۱۲۳۰۱ | ۱۲۳۰۶ | ۱۲۳۱۲ |
| ۱۲۳۰۲ | ۱۲۳۱۶ | ۱۲۳۰۹ | ۱۲۳۰۵ |
| ۱۲۳۱۰ | ۱۲۳۰۴ | ۱۲۳۰۳ | ۱۲۳۱۵ |

## (۶۷) خواص سورۂ ملک

جو کوئی اکتالیس بار سورہ ملک پڑھے جملہ مشکلات ان کے حل ہوں گے اور جمیع حاجات بر آئیں گے۔ اگر قرضدار ہے قرض ادا ہوگا۔ اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے جس مطلب کے واسطے نقش لکھے بر آئے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۱۹۹ | ۲۲۱۹۴ | ۲۲۲۰۱ |
| ۲۲۲۰۰ | ۲۲۱۹۸ | ۲۲۱۹۶ |
| ۲۲۱۹۵ | ۲۲۲۰۲ | ۲۲۱۹۷ |

اس کے کل اعداد ۹۹۵۹۴ ہیں (نقش گزشتہ صفحہ پر)

## (۶۸/۱۱۲) خواص سورۂ نون

اگر ستر بار سورۂ نون کو پڑھے فریب سے بدگویوں اور غمازوں کے بچاؤ ہے اور جس کے سر میں درد ہو اس سورہ کا نقش لکھ کر سر پر باندھے اس کے کل اعداد ۸۹۳۲۷ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۳۱۹ | ۲۲۳۲۳ | ۲۲۳۳۰ | ۲۲۳۳۶ |
| ۲۲۳۳۱ | ۲۲۳۲۵ | ۲۲۳۲۰ | ۲۲۳۲۲ |
| ۲۲۳۲۴ | ۲۲۳۲۸ | ۲۲۳۲۵ | ۲۲۳۳۱ |
| ۲۲۳۳۴ | ۲۲۳۲۲ | ۲۲۳۳۳ | ۲۲۳۲۹ |

## (۶۹/۱۱۳) خواص سورۂ حاقہ

اگر کسی کو کوئی غم ہو سورۂ حاقہ کو لکھ کر پئے اور اگر لڑکا روتا ہو یا آسیب کا خلل ہو تو اس کو بھی پلادے یا اگر کوئی حاجت پیش آئے تو پچھتر مرتبہ پڑھے۔ حاجت بر آئے گی اور اگر نقش کو حاملہ کے شکم پر باندھے حمل نہ گرے۔ اس کے کل اعداد ۸۱۷۱۹ ہیں اور چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴۲۲ | ۲۰۴۳۶ | ۲۰۴۳۳ | ۲۰۴۲۹ |
| ۲۰۴۳۴ | ۲۰۴۲۸ | ۲۰۴۲۳ | ۲۰۴۳۵ |
| ۲۰۴۲۷ | ۲۰۴۳۰ | ۲۰۴۳۸ | ۲۰۴۲۴ |
| ۲۰۴۳۷ | ۲۰۴۲۵ | ۲۰۴۳۶ | ۲۰۴۳۱ |

## (۷۰/۱۱۴) خواص سورۂ معارج

جس شخص کو احتلام بہت ہوتا ہو آٹھ مرتبہ سورۂ معارج کو پڑھے یا اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۷۳۵۲۵ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے..........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۷۲ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۸۴ | ۱۸۳۸۱ |
| ۱۸۳۸۵ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۸۶ |
| ۱۸۳۷۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۷۵ |
| ۱۸۳۸۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۸۳ |

## (۷۱/۱۱۵) خواص سورۂ نوح

جب کسی کو دشمن ایذا دے اور اس کا دفع کرنا ممکن نہ ہو ہزار بار سورۂ نوح پڑھے دشمن دفع ہوگا اور اگر نقش اس کا اپنے پاس رکھے اعدا پر ظفریاب رہے گا۔ اس کے کل اعداد ۷۴۳۱۴ ہیں۔ نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۷۱ | ۱۸۵۸۴ | ۱۸۵۸۱ | ۱۸۵۷۸ |
| ۱۸۵۸۲ | ۱۸۵۷۷ | ۱۸۵۷۲ | ۱۸۵۸۳ |
| ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۷۹ | ۱۸۵۸۶ | ۱۸۵۷۳ |
| ۱۸۵۸۵ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۷۵ | ۱۸۵۸۰ |

## (۷۲/۱۱۶) خواص سورۂ جن

واسطے تسخیر جن یا پری کے سات بار سورۂ جن پڑھے یا



ایک ہزار سات نقش لکھے۔ جن و پری مسخر ہوں۔ اس کے کل اعداد ۶۰۶۳۳ ہیں۔

نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۲۱۴ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۲ |
| ۲۰۲۰۹ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۱۳ |
| ۲۰۲۱۰ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۰۸ |

## (۷۳/۱۱۷) خواص سورہ مزمّل

جو کوئی سورۂ مزمّل کا ورد کرے زیارتِ سید کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہو اور جس مشکل کے آسان ہونے کے لیے پڑھے مشکل آسان ہو اور اگر نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے بفضلِ خدا تعالیٰ اچھا ہو۔ اس کے کل اعداد ۶۸۴۶۶ ہیں۔ نقش یہ ہے..........

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۵ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۳ |
| ۲۲۸۲۰ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۴ |
| ۲۲۸۲۱ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۱۹ |

## (۷۴/۱۱۸) خواص سورۂ مدثر

جو کوئی محتاج ہو اس سورہ کا ورد کرے امیر ہو جائے۔ اگر لڑائی پر جائے نقش اس کا اپنے پاس رکھے دشمنوں پر غالب رہے۔ اس کے کل اعداد ۹۲۳۵۵ ہیں۔ نقش یہ ہے..

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۷۸۸ | ۳۰۷۸۱ | ۳۰۷۸۶ |
| ۳۰۷۸۳ | ۳۰۷۸۵ | ۳۰۷۸۷ |
| ۳۰۷۸۴ | ۳۰۷۸۹ | ۳۰۷۸۲ |

## (۷۵/۱۱۹) خواص سورۂ قیامہ

واسطے تسخیر خلائق کے سات بار سورۂ قیامہ پڑھے اور اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے حکام کے دلوں میں اس کی ہیبت ہو۔ اس کے کل اعداد ۵۴۶۰۷ ہیں اور چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے....

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶۴۴ | ۱۳۶۵۸ | ۱۳۶۵۴ | ۱۳۶۵۱ |
| ۱۳۶۵۵ | ۱۳۶۵۰ | ۱۳۶۴۵ | ۱۳۶۵۷ |
| ۱۳۶۴۹ | ۱۳۶۵۲ | ۱۳۶۶۰ | ۱۳۶۴۶ |
| ۱۳۶۵۹ | ۱۳۶۴۷ | ۱۳۶۴۸ | ۱۳۶۵۳ |

## (۷۶/۱۲۰) خواص سورۂ دہر

واسطے فراخی روزی کے پچھتر بار پڑھے اور اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے مراداتِ دلی حاصل ہوں اعداد اس کے ۷۷۵۸۸ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۳۸۹ | ۱۹۴۰۳ | ۱۹۴۰۰ | ۱۹۳۹۶ |
| ۱۹۴۰۱ | ۱۹۳۹۵ | ۱۹۳۹۰ | ۱۹۴۰۲ |
| ۱۹۳۹۴ | ۱۹۳۹۸ | ۱۹۴۰۵ | ۱۹۳۹۱ |
| ۱۹۴۰۴ | ۱۹۳۹۲ | ۱۹۳۹۳ | ۱۹۳۹۹ |

## (۷۷/۱۲۱) خواص سورہ مرسلات

جو کوئی سورہ مرسلات پڑھے۔ اگر بیمار ہو شفا پائے۔ مسافر صحیح وسالم گھر آئے۔ اس

۷۸۶

| ۱۷۶۵۸ | ۱۷۶۶۱ | ۱۷۶۶۴ | ۱۷۶۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۶۶۳ | ۱۷۶۵۲ | ۱۷۶۵۷ | ۱۷۶۶۲ |
| ۱۷۶۵۳ | ۱۷۶۶۶ | ۱۷۶۵۹ | ۱۷۶۵۶ |
| ۱۷۶۶۰ | ۱۷۶۵۵ | ۱۷۶۵۴ | ۱۷۶۶۵ |

سورہ کا نقش لکھ کر اگر پتھر کے نیچے دبائے غائب حاضر ہو۔ اس کے کل اعداد ۷۰۶۳۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

## (۷۸/۱۲۲) خواص سورۂ نبا

جس شخص کو ضعفِ بصارت ہو وہ سورہ نبا کو پڑھے روشنی زیادہ ہوگی اور نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ایک گھول کر روز پیئے اور آنکھوں پر لگائے۔ اس کے کل اعداد ۵۲۶۵۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۱۷۵۵۳ | ۱۷۵۴۸ | ۱۷۵۵۵ |
|---|---|---|
| ۱۷۵۵۴ | ۱۷۵۵۲ | ۱۷۵۵۰ |
| ۱۷۵۴۹ | ۱۷۵۵۶ | ۱۷۵۵۱ |

## (۷۹/۱۲۳) خواص سورۂ والنازعات

واسطے مقہوری اعدا کے سورۂ نازعات پڑھے اور واسطے سلامتی ایمان کے اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۶۷۲۵۳ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۱۶۸۱۳ | ۱۶۸۱۶ | ۱۶۸۱۹ | ۱۶۸۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۸۱۸ | ۱۶۸۰۶ | ۱۶۸۱۲ | ۱۶۸۱۷ |
| ۱۶۸۰۷ | ۱۶۸۲۱ | ۱۶۸۱۴ | ۱۶۸۱۱ |
| ۱۶۸۱۵ | ۱۶۸۱۰ | ۱۶۸۰۸ | ۱۶۸۲۰ |

## (۸۰/۱۲۴) خواص سورۂ عبس

جس شخص کی آنکھ میں ورم یا شب کوری ہو سورہ عبس کو پچتر بار پڑھے بہت جلد شفا پائے اور نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے امراض سے نجات پائے اس کے کل اعداد ۵۱۳۱۸ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۱۲۸۲۸ | ۱۲۸۳۱ | ۱۲۸۳۴ | ۱۲۸۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۳۳ | ۱۲۸۲۲ | ۱۲۸۲۷ | ۱۲۸۳۲ |
| ۱۲۸۲۳ | ۱۲۸۳۶ | ۱۲۸۲۹ | ۱۲۸۲۶ |
| ۱۲۸۳۰ | ۱۲۸۲۵ | ۱۲۸۲۴ | ۱۲۸۳۵ |

## (۸۱/۱۲۵) خواص سورۂ تکویر

جب کسی شخص کو دشمن ایذا دیں اکیس بار سورۂ تکویر پڑھے دشمنوں پر غالب رہے اور واسطے دفع جنّیات کے نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھے کل اعداد ۳۸۲۹۹ ہیں۔ نقش یہ ہے!

۷۸۶

| ۹۵۷۳ | ۹۵۷۷ | ۹۵۸۱ | ۹۵۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۹۵۸۰ | ۹۵۶۸ | ۹۵۷۳ | ۹۵۷۸ |
| ۹۵۶۹ | ۹۵۸۳ | ۹۵۷۵ | ۹۵۷۲ |
| ۹۵۷۶ | ۹۵۷۱ | ۹۵۷۰ | ۹۵۸۲ |

## (۸۲/۱۲۶) خواص سورۂ انفطار

جب کوئی حاجت ہو سورۂ انفطار کو ستر بار پڑھے



حاجت بر آئے گی واسطے رہائی محبوس کے بھی ستر بار پڑھے اور واسطے دفع شر اعدا کے نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اس کے کل اعداد ۲۶۷۴۵ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۸۹۱۶ | ۸۹۱۱ | ۸۹۱۸ |
|---|---|---|
| ۸۹۱۷ | ۸۹۱۵ | ۸۹۱۳ |
| ۸۹۱۲ | ۸۹۱۹ | ۸۹۱۴ |

## (۸۳/۱۲۷) خواص سورہ تطفیف

اگر لڑکا بہت روتا ہو سات بار سورہ تطفیف پڑھے لڑکا رونے سے باز رہے۔ یا نقش لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے اس کے کل اعداد ۴۸۷۰۷ ہیں اور چال خانہ سیزدہم[۱۳] میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۱۲۱۷۶ | ۱۲۱۷۹ | ۱۲۱۸۳ | ۱۲۱۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱۸۲ | ۱۲۱۷۰ | ۱۲۱۷۵ | ۱۲۱۸۰ |
| ۱۲۱۷۱ | ۱۲۱۸۵ | ۱۲۱۷۷ | ۱۲۱۷۴ |
| ۱۲۱۷۸ | ۱۲۱۷۳ | ۱۲۱۷۲ | ۱۲۱۸۴ |

## (۸۴/۱۲۸) خواص سورہ انشقاق

اگر لڑکا بہت روتا ہو سورہ انشقاق دم کرے اور اگر وضع حمل میں عورتوں کو بڑی تکلیف ہوتی ہو قریب زمانہ وضع حمل کے عورت کی کمر میں اس کا نقش لکھ کر باندھے بعد وضع حمل فوراً کھول ڈالے اس کے کل اعداد ۲۸۸۴۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۷۲۱۱ | ۷۲۱۴ | ۷۲۱۷ | ۷۲۰۳ |
|---|---|---|---|
| ۷۲۱۶ | ۷۲۰۵ | ۷۲۱۰ | ۷۲۱۵ |
| ۷۲۰۶ | ۷۲۱۹ | ۷۲۱۲ | ۷۲۰۹ |
| ۷۲۱۳ | ۷۲۰۸ | ۷۲۰۷ | ۷۲۱۸ |

## (۸۵/۱۲۹) خواص سورہ بروج

جو کوئی شخص دشمنوں کی قید سے بچنا چاہے وہ سورہ بروج کو ستر بار پڑھے جس کے دُنبل نکلیں وہ سورہ بروج بعد نماز عصر پڑھے اور اگر کوئی حاجت ہو نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۳۲۱۵۵ ہیں اور چال خانہ سیزدہم[۱۳] میں ہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| ۸۰۳۸ | ۸۰۴۱ | ۸۰۴۵ | ۸۰۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۰۴۴ | ۸۰۳۲ | ۸۰۳۷ | ۸۰۴۲ |
| ۸۰۳۳ | ۸۰۴۷ | ۸۰۳۹ | ۸۰۳۶ |
| ۸۰۴۰ | ۸۰۳۵ | ۸۰۳۴ | ۸۰۴۶ |

## (۸۶/۱۳۰) خواص سورہ طارق

واسطے دفع آسیب کے سورۂ طارق تین بار پڑھے یا اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے

۷۸۶

| ۴۳۴۱ | ۴۳۴۴ | ۴۳۴۷ | ۴۳۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۴۶ | ۴۳۳۴ | ۴۳۴۰ | ۴۳۴۵ |
| ۴۳۳۵ | ۴۳۴۹ | ۴۳۴۲ | ۴۳۳۹ |
| ۴۳۴۳ | ۴۳۳۸ | ۴۳۳۶ | ۴۳۴۸ |

پاس رکھے اس کے کل اعداد ۱۷۷۶۵ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے (نقش گذشتہ صفحہ پر)

### (۸۷/۱۳۱) خواص سورہ اعلیٰ

جب کوئی سفر میں جانے کا ارادہ کرے سورہ اعلیٰ تین بار پڑھے راہ میں جمیع آفات سے بچے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ صحیح و سلامت اپنے گھر آئے۔ اس کے کل اعداد ۱۷۷۰۴ ہیں۔ اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے . . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۲۵ | ۴۳۲۹ | ۴۳۳۲ | ۴۳۱۸ |
| ۴۳۳۱ | ۴۳۱۹ | ۴۳۲۴ | ۴۳۳۰ |
| ۴۳۲۰ | ۴۳۳۳ | ۴۳۲۷ | ۴۳۲۳ |
| ۴۳۲۸ | ۴۳۲۲ | ۴۳۲۱ | ۴۳۳۴ |

### (۸۸/۱۳۲) خواص سورہ غاشیہ

اگر مریض پر سورہ غاشیہ تین بار پڑھے مریض صحت پائے۔ جب وبا پھیلے نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۳۶۴۵۷ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۳۶۳ | ۹۳۳۶ | ۹۳۷۰ | ۹۳۵۶ |
| ۹۳۶۹ | ۹۳۵۷ | ۹۳۶۳ | ۹۳۶۸ |
| ۹۳۵۸ | ۹۳۷۲ | ۹۳۶۵ | ۹۳۶۲ |
| ۹۳۶۶ | ۹۳۶۱ | ۹۳۵۹ | ۹۳۷۱ |

### (۸۹/۱۳۳) خواص سورہ فجر

واسطے دفع ہونے مہمات کے اس سورہ کو ستر بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اس کے کل اعداد ۸۹۰۹۲ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۲۷۳ | ۲۲۲۷۶ | ۲۲۲۷۹ | ۲۲۲۶۵ |
| ۲۲۲۷۸ | ۲۲۲۶۶ | ۲۲۲۷۱ | ۲۲۲۷۷ |
| ۲۲۲۶۷ | ۲۲۲۸۱ | ۲۲۲۷۳ | ۲۲۲۷۰ |
| ۲۲۲۷۵ | ۲۲۲۶۹ | ۲۲۲۶۸ | ۲۲۲۸۰ |

### (۹۰/۱۳۴) خواص سورہ بلد

جب کسی شہر میں داخل ہونے کا ارادہ ہو اس سورہ کو پڑھے باامن و امان رہے اور اہلِ شہر اس کے ساتھ بہت لطف سے پیش آئیں اور اس کا نقش واسطے دفع ہونے نظر بد کے اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۲۴۲۸۳ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔ - - - - -

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۷۰ | ۶۰۷۳ | ۶۰۷۷ | ۶۰۶۳ |
| ۶۰۷۶ | ۶۰۶۴ | ۶۰۶۹ | ۶۰۷۴ |
| ۶۰۶۵ | ۶۰۷۹ | ۶۰۷۱ | ۶۰۶۸ |
| ۶۰۷۲ | ۶۰۶۷ | ۶۰۶۶ | ۶۰۷۸ |

### (۹۱/۱۳۵) خواص سورہ والشمس

واسطے حصولِ مرادات کے اس سورہ کو طلوع

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۸۷۴ | ۳۸۷۷ | ۳۸۸۱ | ۳۸۶۷ |
| ۳۸۸۰ | ۳۸۶۸ | ۳۸۷۳ | ۳۸۷۸ |
| ۳۸۶۹ | ۳۸۸۳ | ۳۸۷۵ | ۳۸۷۲ |
| ۳۸۷۶ | ۳۸۷۱ | ۳۸۷۰ | ۳۸۸۲ |



آفتاب کے وقت سات بار پڑھے اور نقش اس کا واسطے سلامتی جان و مال کے لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے اس کے کل اعداد ۱۹۳۹۹ ہیں اور چال خانہ سیزدہم میں ہے (نقش گذشتہ صفحہ پر)

### (۹۲/۱۳۶) خواص سورہ واللیل

جب کوئی مشکل پیش آئے اس سورہ کو ایک سو اسّی مرتبہ پڑھے مشکل آسان ہو اور نقش اس کا واسطے حفاظت مال لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۲۹۲۶۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔ - - - - - -

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۱۶ | ۷۳۱۹ | ۷۳۲۲ | ۷۳۰۹ |
| ۷۳۲۱ | ۷۳۱۰ | ۷۳۱۵ | ۷۳۲۰ |
| ۷۳۱۱ | ۷۳۲۴ | ۷۳۱۷ | ۷۳۱۴ |
| ۷۳۱۸ | ۷۳۱۳ | ۷۳۱۲ | ۷۳۲۳ |

### (۹۳/۱۳۷) خواص سورہ والضحیٰ

واسطے حاضر ہونے غائب کے اس سورہ کو دو ہزار مرتبہ پڑھے اور نقش اس کا لکھ کر نام بھاگے ہوئے کا نیچے لکھ دے اور جہاں قرآن میں سورہ والضحیٰ ہے وہاں پر نقش رکھ دے۔ اس نقش کے کل اعداد ۱۳۳۲۲ ہیں . . . !

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۰ | ۳۳۳۳ | ۳۳۳۶ | ۳۳۲۲ |
| ۳۳۳۵ | ۳۳۲۳ | ۳۳۲۹ | ۳۳۳۴ |
| ۳۳۲۵ | ۳۳۳۸ | ۳۳۳۱ | ۳۳۲۸ |
| ۳۳۳۲ | ۳۳۲۷ | ۳۳۳۶ | ۳۳۳۷ |

### (۹۴/۱۳۸) خواص سورہ الم نشرح

جب کوئی مال خریدے اس سورہ کو تین بار پڑھ کر دم کرے اس مال میں برکت ہوگی جس شخص کے سینے میں درد ہو اس سورہ کو لکھ کر پانی سے دھو کر پینے میں ملے۔ اگر کسی کو گٹھیا کا عارضہ ہو نقش سورہ الم نشرح کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے۔ اس کے کل اعداد ۱۲۴۱۷ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۰۳ | ۳۱۰۷ | ۳۱۱۰ | ۳۰۹۶ |
| ۳۱۰۹ | ۳۰۹۷ | ۳۱۰۲ | ۳۱۰۸ |
| ۳۰۹۸ | ۳۱۱۲ | ۳۱۰۵ | ۳۱۰۱ |
| ۳۱۰۶ | ۳۱۰۰ | ۳۰۹۹ | ۳۱۱۱ |

### (۹۵/۱۳۹) خواص سورہ والتین

جب کوئی شخص غائب ہو جائے سورہ والتین کو دو ہزار بار پڑھے غائب آئے یا نقش لکھ کر پتھر کے نیچے دبائے اس کے کل اعداد ۱۰۲۴۷ ہیں اور چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے . . . . . !

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱ | ۲۵۶۴ | ۲۵۶۸ | ۲۵۵۳ |
| ۲۵۶۰ | ۲۵۵۵ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۷ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۶۲ | ۲۵۵۹ |
| ۲۵۶۳ | ۲۵۵۸ | ۲۵۵۷ | ۲۵۶۹ |

## (۹۶/۱۴۴) خواص سورۂ علق

جب کسی حاکم کے پاس جائے سورہ اقرا باسم کو تین بار پڑھکر اپنے اوپر دم کرے وہ امیر اس پر بہت مہربانی کرے گا اور جو نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے گا جمیع آفات سے محفوظ رہے گا۔ اس کے کل اعداد ۲۲۵۴۱ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۳۵ | ۵۶۳۸ | ۵۶۳۱ | ۵۶۲۷ |
| ۵۶۳۰ | ۵۶۲۸ | ۵۶۲۴ | ۵۶۳۹ |
| ۵۶۲۶ | ۵۶۴۳ | ۵۶۳۶ | ۵۶۳۳ |
| ۵۶۳۷ | ۵۶۳۲ | ۵۶۳۰ | ۵۶۴۲ |

## (۹۷/۱۴۴) خواص سورۂ قدر

جو کوئی سورۂ متبرکہ کو تین بار صبح و شام پڑھا کرے ہم چشموں میں اس کی عزت ہوگی اور نقش اس کا واسطے حصول عزت وجاہ کے اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۸۳۱۱ ہیں اور چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۷۷ | ۲۰۸۰ | ۲۰۸۴ | ۲۰۷۰ |
| ۲۰۸۳ | ۲۰۷۱ | ۲۰۷۶ | ۲۰۸۱ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۸۶ | ۲۰۷۸ | ۲۰۷۵ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۷۴ | ۲۰۷۳ | ۲۰۸۵ |

## (۹۸/۱۴۴) خواص سورۂ بیّنہ

اگر کسی شخص کو عارضہ برص یا یرقان کا ہو سورہ بیّنہ پڑھا کرے مرض دور ہوگا اور نقش لکھ کر پانی میں گھول کر تمام بدن پر ملے مریض صحت پائے۔ اس کے کل اعداد ۳۱۲۲۳ ہیں چال خانہ سیزدہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۷۸۰۵ | ۷۸۰۸ | ۷۸۱۲ | ۷۷۹۸ |
| ۷۸۱۱ | ۷۷۹۹ | ۷۸۰۴ | ۷۸۰۹ |
| ۷۸۰۰ | ۷۸۱۴ | ۷۸۰۶ | ۷۸۰۳ |
| ۷۸۰۷ | ۷۸۰۲ | ۷۸۰۱ | ۷۸۱۳ |

## (۹۹/۱۴۴) خواص سورۂ زلزال

جبکسی کو کوئی مشکل پیش آئے اس سورہ کو ستر بار پڑھے مشکل آسان ہوگی اور اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۱۹۹۶۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹۹۱ | ۴۹۹۴ | ۴۹۹۷ | ۴۹۸۳ |
| ۴۹۹۶ | ۴۹۸۵ | ۴۹۹۰ | ۴۹۹۵ |
| ۴۹۸۶ | ۴۹۹۹ | ۴۹۹۲ | ۴۹۸۹ |
| ۴۹۹۳ | ۴۹۸۸ | ۴۹۸۷ | ۴۹۹۸ |

## (۱۰۰/۱۴۴) خواص سورۂ والعادیات

واسطے دفع ہونے نظر بد کے اس سورہ کو پڑھے جس کو درد جگر ہو اس کے نقش کو تین روز تک پے صحت ہوگی۔ اور اگر قرضدار ہو سات نقش اس سورہ کے ہر روز صبح کے وقت لکھے اور آٹے میں گولیاں بنا کے دریا میں ڈالا کرے قرضہ ادا ہو جائے۔ اس کے اعداد ۱۳۳۵ ہیں۔ نقش یہ ہے۔



| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۸ | ۳۳۴۱ | ۳۳۴۴ | ۳۳۳۱ |
| ۳۳۴۳ | ۳۳۳۲ | ۳۳۳۷ | ۳۳۴۲ |
| ۳۳۳۳ | ۳۳۴۶ | ۳۳۳۹ | ۳۳۳۶ |
| ۳۳۴۰ | ۳۳۳۵ | ۳۳۳۴ | ۳۳۴۵ |

## (۱۰۱/۱۴۴) خواص سورۂ القارعہ

واسطے دفع ہونے وبا کے اس سورہ کو ایک سو اکیس بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے جمیع بلیات سے بچا رہے۔ اس کے کل اعداد ۱۳۴۶۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۴۸۹ | ۴۴۸۴ | ۴۴۹۱ |
| ۴۴۹۰ | ۴۴۸۸ | ۴۴۸۶ |
| ۴۴۸۵ | ۴۴۹۲ | ۴۴۸۷ |

## (۱۰۲/۱۴۴) خواص سورۂ تکاثر

واسطے ادائے دین کے تین بار سورۂ تکاثر پڑھے اور نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۱۰۳۶۷۰ ہیں نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۱۷ | ۲۵۹۲۰ | ۲۵۹۲۳ | ۲۵۹۱۰ |
| ۲۵۹۲۲ | ۲۵۹۱۱ | ۲۵۹۱۶ | ۲۵۹۲۱ |
| ۲۵۹۱۲ | ۲۵۹۲۵ | ۲۵۹۱۸ | ۲۵۹۱۵ |
| ۲۵۹۱۹ | ۲۵۹۱۴ | ۲۵۹۱۳ | ۲۵۹۲۴ |

## (۱۰۳/۱۴۴) خواص سورۂ والعصر

اس سورہ کو واسطے حُب کے پڑھے اور نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۴۷۴۰ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۵۸۱ | ۱۵۷۶ | ۱۵۸۳ |
| ۱۵۸۲ | ۱۵۸۰ | ۱۵۷۸ |
| ۱۵۷۷ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۹ |

## (۱۰۴/۱۴۴) خواص سورۂ ہمزہ

جس شخص کی آنکھوں میں درد ہو سات بار سورہ ہمزہ پڑھکر دم کرے اور نقش گھول کر پانی اس کا دوا میں ملا کر آنکھوں میں لگائے جلد شفا پائے۔ اس کے کل اعداد ۸۳۴۱ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸۵ | ۲۰۸۸ | ۲۰۹۱ | ۲۰۷۷ |
| ۲۰۹۰ | ۲۰۷۸ | ۲۰۸۴ | ۲۰۸۹ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۹۳ | ۲۰۸۶ | ۲۰۸۳ |
| ۲۰۸۷ | ۲۰۸۲ | ۲۰۸۰ | ۲۰۹۲ |

## (۱۰۵/۱۴۹) خواص سورۂ فیل

واسطے دفع ہونے دشمن کے سورۂ فیل ایک سو بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن سرنگوں رہے۔ اس کے کل اعداد ۵۸۵۹ ہیں۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۵۴ | ۱۹۴۹ | ۱۹۵۶ |
| ۱۹۵۵ | ۱۹۵۳ | ۱۹۵۱ |
| ۱۹۵۰ | ۱۹۵۷ | ۱۹۵۲ |

## (۱۰۶/۱۵۰) خواص سورۂ قریش

جو کوئی محتاج ہو ستر بار پڑھے مالدار ہو جائے اور اگر نظر بد کا خیال ہو تو کھانے پر پڑھ کر دم کرے۔ مؤلف کے پیران طریقت نے فرمایا ہے کہ واسطے دفع ہونے شر اعدا کے بعد نماز فجر اس سورہ کو ایک سو ایک بار پڑھے۔ سات بار اول و آخر درود شریف پڑھے اور واسطے سرنگوں دشمن کے نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے کل اعداد ۶۳۰۴ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷۵ | ۱۵۷۹ | ۱۵۸۲ | ۱۵۶۸ |
| ۱۵۸۱ | ۱۵۶۹ | ۱۵۷۴ | ۱۵۸۰ |
| ۱۵۷۰ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۷ | ۱۵۷۳ |
| ۱۵۷۸ | ۱۵۷۳ | ۱۵۷۲ | ۱۵۸۳ |

## (۱۰۷/۱۵۱) خواص سورۂ ماعون

جب کوئی مشکل پیش آئے تو ہزار بار سورہ ماعون پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۹۲۵۳ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱۳ | ۲۳۱۶ | ۲۳۱۹ | ۲۳۰۵ |
| ۲۳۱۸ | ۲۳۰۶ | ۲۳۱۲ | ۱۳۲۷ |
| ۲۳۰۷ | ۲۳۲۱ | ۲۳۱۴ | ۲۳۱۱ |
| ۲۳۱۵ | ۲۳۱۰ | ۲۳۰۸ | ۲۳۲۰ |

## (۱۰۸/۱۵۲) خواص سورۂ کوثر

واسطے دفع ہونے شر اعداد کے سو بار پڑھے جب کوئی دشمن ایذا دے کوری اینٹ پر نقش اس کا لکھ کر پرانی قبر میں ڈالے۔ اس کے کل اعداد ۲۷۵۴ ہیں نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۲۱ |
| ۹۲۰ | ۹۱۸ | ۹۱۶ |
| ۹۱۵ | ۹۲۳ | ۹۱۷ |

## (۱۰۹/۱۵۳) خواص سورۂ کافرون

واسطے دفع ہونے جمیع بلیات کے اس سورہ کو سو بار پڑھے اور نقش اس کا لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۲۸۰۲ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۳۵ | ۹۳۰ | ۹۳۷ |
| ۹۳۶ | ۹۳۴ | ۹۳۲ |
| ۹۳۱ | ۹۳۸ | ۹۳۳ |



## (۱۱۰/۱۵۴) خواص سورۂ نصر

جب کوئی دشمن درپے آزار ہو سورہ نصر کو ایک ہزار ایک بار پڑھے دشمن پر فتح پائے اور نقش اذا جاء کو زرد کپڑے پر جمعہ کے دن ساعت عطارد میں لکھے اور ٹوپی میں رکھے۔ اپنے دشمنوں پر غالب رہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | فی دین | یدخلون | الناس | ورأیت | والفتح | نصر اللہ | اذا جاء |
| افواجا | اللہ | فی دین | یدخلون | الناس | ورأیت | والفتح | نصر اللہ |
| فسبح | افواجا | اللہ | فی دین | یدخلون | الناس | ورأیت | والفتح |
| بحمد | فسبح | افواجا | اللہ | فی دین | یدخلون | الناس | ورأیت |
| ربک | بحمد | فسبح | افواجا | اللہ | فی دین | یدخلون | الناس |
| واستغفرہ | ربک | بحمد | فسبح | افواجا | اللہ | فی دین | یدخلون |
| انہ کان | واستغفرہ | ربک | بحمد | فسبح | افواجا | اللہ | فی دین |
| توابا | انہ کان | واستغفرہ | ربک | بحمد | فسبح | افواجا | اللہ |

اس نقش کے دوسری طرف تکبیر جنتہ ضرور کندہ کرائیں تو دشمنوں پر غلبہ کے لیے بے مثل رہے گا یا یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۶۱۲۴ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۰ | ۱۵۳۴ | ۱۵۳۷ | ۱۵۲۳ |
| ۱۵۳۶ | ۱۵۲۴ | ۱۵۲۹ | ۱۵۳۵ |
| ۱۵۲۵ | ۱۵۳۹ | ۱۵۳۲ | ۱۵۲۸ |
| ۱۵۳۳ | ۱۵۲۷ | ۱۵۲۶ | ۱۵۳۸ |

## (۱۱۱/۱۵۵) خواص سورۂ تبت یدا

واسطے تدمیر مظالم کے سورۂ تبت یدا کو تین ہزار بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۵۸۲۶ ہیں نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۴۳ | ۱۹۳۸ | ۱۹۴۵ |
| ۱۹۴۴ | ۱۹۴۲ | ۱۹۴۰ |
| ۱۹۳۹ | ۱۹۳۶ | ۱۹۴۱ |

## (۱۱۲/۱۵۶) خواص سورۂ اخلاص

واسطے رفع حاجات کے سورۂ اخلاص ایک ہزار بار پڑھے طریق دعوت سورۂ اخلاص مع موکل کے یہ ہے کہ اول ترک حیوانات کرے اور روزہ رکھے اور ہر روز چھ ہزار بار

پندرہ روز تک اس طرح پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَجب یا جبرئیل یاعطرائیل بحق قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اجب یا میکائیل یا اسرافیل بحق اَللّٰہُ الصَّمَدُ اجب یا اسرافیل یا طاطائیل بحق لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ اجب یا عزرائیل یا دنتائیل بحق وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اور نقش اس کا واسطے حُب اور رفع حاجات کے نہبت مجرب ہے اس کے کل اعداد ۲۰۰۱ ہیں۔ نقش یہ ہے ......

| ٧٨٦ | | |
|---|---|---|
| ٢٣٥ | ٢٣٠ | ٢٣٧ |
| ٢٣٦ | ٢٣٤ | ٢٣٢ |
| ٢٣١ | ٢٣٨ | ٢٣٣ |

(۱۱۳/۱۵۷) خواص سورۂ فلق | واسطے دفع ہونے سحر کے ایک سو بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اور گھول کر پئے اس کے کل اعداد ۸۶۷۷ ہیں۔ نقش یہ ہے ......

| ٧٨٦ | | | |
|---|---|---|---|
| ٢١٦٩ | ٢١٧٢ | ٢١٧٥ | ٢١٦١ |
| ٢١٧٣ | ٢١٦٢ | ٢١٦٨ | ٢١٧٣ |
| ٢١٦٣ | ٢١٧٧ | ٢١٧٠ | ٢١٦٤ |
| ٢١٧١ | ٢١٦٦ | ٢١٦٣ | ٢١٧٦ |

(۱۱۴/۱۵۸) خواص سورۂ ناس | واسطے دفع ہونے سحر کے سورۂ ناس سو بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ کل اعداد ۵۲۹۶ ہیں چال خانۂ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے ......

| ٧٨٦ | | | |
|---|---|---|---|
| ١٣٢٣ | ١٣٢٧ | ١٣٣٠ | ١٣١٦ |
| ١٣٢٩ | ١٣١٧ | ١٣٢٢ | ١٣٢٨ |
| ١٣١٨ | ١٣٢٣ | ١٣٢٥ | ١٣٢١ |
| ١٣٢٦ | ١٣٢٠ | ١٣١٩ | ١٣٣١ |

# کتاب الامراض

(۱۵۹) ہر عامل کے لیے ضروری ہے کہ عملیات و نقوش کے ساتھ ساتھ تھوڑی بہت طب یونانی حکمت سے بھی واقفیت ہو۔ نسخہ جات عام طور سے اکثر کتابوں میں ملتے ہیں مگر کونسا نسخہ کس مریض کو موافق آئے گا اور کس کو نہیں یہ ایک اہم سوال ہے۔ اگلے زمانہ کے اطبا اکثر شب بیداری اور یادِ الٰہی میں گذارتے تھے۔ مولیٰ عزوجل اُن کا سینہ کھول دیتا تھا اور وہ اکثر صورت دیکھ کر مریض کا حال بتلا دیتے اور معمولی چٹکلوں سے علاج کرتے تھے اس کتاب کے صفحہ ۱۱ پر صبح فجر سے قبل سانس روک کر ذکر کرنے کا جو طریقہ لکھا ہے وہ حصولِ کشف



کے لیے ایک اطمینان بخش اور آسان طریقہ ہے کہ جس کی مثال ملنا مشکل ہے مگر کرنے والوں کی کمی ہے مولیٰ تعالیٰ توفیق بخشے آمین۔

اب یہ مختصر طریقہ ذہن نشین کر لیں تاکہ مرض کی شناخت میں مدد ملے۔ ہر انسان کو اللہ تعالیٰ نے اربع عناصر یعنی چار چیزوں سے بنایا ہے۔ صفرا (آگ)، سودا (مٹی)، بلغم (پانی)، خون (ہوا)۔ صفرا آگ کا جز ہے اور آگ جب تک جلتی رہے آگ ہے جب ٹھنڈی ہو کر راکھ ہو جاتی ہے تو مٹی یعنی سودا کی طرف مائل ہو جاتی ہے۔ آگ کا مزاج گرم خشک، مٹی کا مزاج سرد خشک لہٰذا خشکی ہر اعتبار سے اس مزاج میں غالب ہونا لازم ہے۔ اسی طرح بلغم کا مزاج سرد تر اور خون کا مزاج گرم تر۔ جب انسانی جسم میں کسی وجہ سے خون کی کمی ہو تو بلغم بننے لگتا ہے۔ بہرحال اس مزاج میں تری غالب ہونا لازمی ہے وعلیٰ ہٰذا القیاس۔

(۱۶۰) نبض دیکھنا | مرد کی سیدھے ہاتھ کی اور عورت کی اُلٹے ہاتھ کی نبض دیکھی جاتی ہے اپنے سیدھے ہاتھ کی تین انگلیوں سے کلمے کی انگلی اور اس کے برابر کی دو انگلیوں سے مریض کی کلائی کی وہ رگ جو انگوٹھے کی سیدھ میں ہوتی ہے پکڑیں اور دیکھیں کہ نبض کی حرکت کلمے کی انگلی کو محسوس ہوتی ہے یا بیچ کی انگلی کو یا چھنگلیا کی برابر والی انگلی کو یا تینوں انگلیوں پر یکساں حرکت محسوس ہوتی ہے۔

پس اگر کلمے کی انگلی کو حرکت زیادہ محسوس ہو تو بلغمی اور ریاحی شکایات پر دلالت ہے۔ منہ کا مزہ پھیکا۔ معدہ کے منہ پر بوجھ بھوک کا نہ لگنا ابخرات کا اوپر کی طرف چڑھ کر دل اور دماغ کی پریشانی کا سبب بننا دل کا گھبرانا، سوتے میں ڈراونی خوابوں کا نظر آنا قبض کا ہونا وغیرہ۔

علاج۔ جوارش مصطگی (۲ ماشہ) جوارش کمونی (۲ ماشہ) عرق بادیان ۵، تولہ شربت دینار (۲ تولہ) کے ہمراہ صبح نہار منہ اور شام کو چار بجے پی لیا کریں۔

پرہیز۔ ہر بادی چیز خصوصاً چاول نہ کھائیں۔ شوربا چپاتی بہترین غذا ہے۔

اگر بیچ کی انگلی پر حرکت زیادہ محسوس ہو تو صفرا کی زیادتی پر دلالت ہے منہ کا مزہ تلخ اکثر ملیریا جس کو اطبا صفراوی بخار کہتے ہیں اور یہ بخار تیسرے روز جاڑے کے ساتھ آتا ہے اور چند گھنٹے شدت کا بخار رہ کر پسینہ آ کر اُتر جاتا ہے۔ اس میں بے چینی بہت ہوتی ہے، پیاس کی

شدت ٹھنڈے پانی اور کھٹی چیز کو جی چاہے۔ اگر چھنگلیاں کی برابر والی انگلی پر نبض کی حرکت زیادہ ہو تو سوداویت پر دلالت ہے۔ قبض کی زیادتی کئی کئی روز اجابت کا نہ ہونا۔ خشکی کا زیادہ ہونا۔ منہ کا مزہ میٹھا، چٹپٹی چیز کھانے کی رغبت، نیند کی کمی وغیرہ۔ اگر تینوں انگلیوں پر حرکت برابر سے محسوس ہو اور نبض بھری بھری تو دموی شکایات پر دلالت ہے۔ منہ کا مزہ میٹھا ہوگا۔ اور اگر عورت ہے تو ہو سکتا ہے حمل سے ہو۔ ورنہ حیض کی کمی یا زیادتی پر دلالت ہے۔ عام طور سے تجربہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ اکثر تندرست آدمیوں کی نبض دیکھ دیکھ کر نبض کی حرکت پر غور کریں تو رفتہ رفتہ آپ اس قابل ہو سکتے ہیں کہ نبض پکڑ کر مریض کی شکایات بغیر اس کے بتلائے ہوئے خود بیان کر کے تصدیق کر سکیں ورنہ یہ علم ایک دریائے ناپید کنار ہے۔ جس کی تفصیل کے لیے دفتر کے دفتر ناکافی ہیں۔

نزلہ کو اطبا نے ام الامراض کہا ہے یعنی تمام بیماریوں کی جڑ یہی نزلہ ہے دماغ میں گرمی آنکھوں میں جلن اور سُرخی اور دماغ سے پتلی رطوبت کا بہنا۔ نزلہ حار پر دلالت کرتا ہے۔ سرد تر دوائیں دینی چاہییں تاکہ رطوبت گاڑھی ہو کر خارج ہو۔ دردِ سر عموماً نزلہ و زکام کے ساتھ ہوا کرتا ہے اس لیے علاج میں نزلہ کے بہنے کا پہلے خیال رکھنا چاہیے اس کے لیے یہ جوشاندہ بہت مفید ہے۔

(۱۶۱) **نسخہ دردِ سر کے لیے مفید ہے** عناب ولایتی (۵ دانہ)، سپستان (۹ دانہ)، برگ گاؤزبان (۴ ماشہ)۔ تخم خطمی (۶ ماشہ) تخم خبازی (۶ ماشہ) گل بنفشہ کشمیری (۶ ماشہ)، اسطو خودوس (۴ ماشہ۔ را)۔ شربت بنفشہ (۲ تولہ)

**ترکیب**۔ رات کو ۳ چھٹانک گرم پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دے کر مل چھان کر شربت بنفشہ (۲ تولہ) ملا کر پی لیں تین روز میں انشاء اللہ آرام ہو۔

(۱۶۲) **آدھے سر کا درد** یہ ایک خاص قسم کا درد ہے جو دوروں کے ساتھ ہوتا ہے اکثر آدھے سر میں کبھی سیدھی طرف کبھی الٹی طرف اور کبھی سارے سر میں بھی ہوتا ہے مگر چوبیس گھنٹے یکساں نہیں ہوتا بلکہ صبح سے شروع ہو کر بعد دوپہر کم ہو جاتا ہے اس کے لیے یہ نسخہ بہت مفید ہے۔

اسطوخودوس (۶ ماشہ)، دھنیاں خشک (۴ ماشہ)، کالی مرچ (۷ عدد)۔ ایک چھٹانک



پانی میں پیس کر چھان کر ذرا سی شکر ملا کر سورج نکلنے سے پہلے پی لیا کریں انشاء اللہ تین روز یہ عمل کرنے سے دردِ سر جاتا رہے گا۔

(۱۶۳) **آنکھ کی سرخی اور کمزوری کے لیے بہت مفید ہے۔** اطریفل دھنیہ کا بنا ہوا۔ ایک تولہ رات کو سوتے وقت گرم پانی سے کھا لیا کریں۔

گلابی پھٹکری (۳ ماشہ) عرق گلاب (۵ تولہ) میں مل کر آنکھ میں جب سُرخی ہو ۲۔۲ قطرہ صبح و شام روزانہ آنکھ میں ڈالا کریں۔

(۱۶۴) **سرمہ ضعف بصر نگاہ کی کمزوری کے لیے مفید ہے۔** جب نگاہ کمزور ہونے لگتی ہے تو تھوڑی دیر لکھنے پڑھنے یا نظر کا کام کرنے سے آنکھیں تھک جاتی ہیں اور ان کے سامنے اندھیرا سا آ جاتا ہے کتاب وغیرہ پڑھتے ہوئے حروف پر نگاہ نہیں جمتی اور حرف غلط سلط نظر آتے ہیں آنکھوں سے پانی آنے لگتا ہے اور سر میں خفیف درد کی تکلیف ہو جاتی ہے بعض وقت نظر دھندلی ہو جاتی ہے اس کے لیے یہ سُرمہ مفید ہے مروارید (۱ ماشہ) یاقوت (۱ ماشہ) لاجورد (۱ ماشہ) شاخ مرجان (۱ ماشہ) تین روز عرق گلاب میں کھرل کر کے مامیران (۲ ماشہ) سرمہ اصفہانی (۲ ماشہ) فلفل سفید (۴ ماشہ) کافور (۴ ماشہ) مشک (۴ رتی) ایک روز حل کر کے استعمال کریں۔ اس سے آنکھ کی روشنی بڑھ جاتی ہے روزانہ رات کو ایک ایک سلائی استعمال کریں۔

کان میں سخت اور ناقابل برداشت درد ہوتا ہے جس کی ٹیسیں پیشانی اور چہرہ تک جاتی ہیں اگر سردی کی وجہ سے ہو تو کان کو سینکیں اور بھپارہ دیں تسکین معلوم ہوگی۔

(۱۶۵) **کان کے درد کے لیے تدابیر** گرمی اور خشکی کے سبب کان میں درد پیدا ہو تو اس کے لیے یہ دوائی مفید ہے تھوہل کا پتہ گرم کر کے اس کا پانی نچوڑ کر دو تین قطرہ کان میں ٹپکائیں فوراً درد کو تسکین ہوتی ہے۔

---

سکہ دھشن کا پتہ لے کر اس کو گرم کر کے نچوڑ لیں اور دو دو قطرہ کان میں ڈالیں فوراً درد کو تسکین ہوگی۔ افیون کے پوست ۲ تولہ نصف سیر پانی میں پکا کر بھپکا لینا بہت مفید ہے۔

---

روغن بادام تلخ ۲۔۲ قطرہ کان میں ڈالتے رہیں اس سے سماعت کھل جاتی ہے۔ ید

بہرہ پن جاتا رہتا ہے۔ ماؤف دانت میں شدت کا درد ہوتا ہے منہ ہلانے سے درد میں زیادتی ہوتی ہے دانت کے نزدیک کے مسوڑھے متورم ہو جاتے ہیں بعض دفعہ رخسارہ اور چہرہ پر بھی ورم ہو جاتا ہے۔

**(۱۶۶) دانت کا درد** | دانت کے درد کو فوراً غائب کرتا ہے۔ اجوائن خراسانی کو ہم وزن ہر دو کو ملا کر منجن بنا لیں جہاں درد ہو وہاں اس کو لگا دیں اگر دانت کے اندر گڑھا ہو اس گڑھے کے اندر بھر دیں بہت جلد آرام ہوگا۔

**(۱۶۷) پائریا کا مجرب نسخہ** | تمباکو کھانے والی (۲ تولہ)، سونٹھ (۱ تولہ)، نمک سانبھر (۱ تولہ) گیرو (۱ تولہ)، سپاری (۱ تولہ) کوٹ چھان کر منجن بنا لیں۔ روزانہ صبح وشام دانتوں پر ملیں اور رال بہائیں کیسا ہی درد ہو یا خون و پیپ آتا ہو تو انشاء اللہ اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی، مجرب ہے۔ ایک اور نسخہ شبستانِ رضا حصہ اول صفحہ ۱۰۱ نمبر ۲۵ والا پائریا کے لیے اکسیر ہے (نوٹ) پائریا میں معدہ کی اصلاح اشد ضروری ہے کیونکہ یہ پیٹ کی خرابی ہی سے پیدا ہوتا ہے۔

**(۱۶۸) حلق میں درد یا آواز کا بیٹھ جانا** | گرمی اور خشکی کی زیادتی سے صفرا کا غالب ہو جانا اس کا سبب ہوتا ہے کبھی بارش میں بھیگنے یا زیادہ سردی لگنے سے یا ٹھنڈی چیزوں کے کھانے پینے سے بھی پیدا ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے آواز بیٹھ جاتی ہے اس کے لیے یہ نسخہ بہت مفید ہے۔ گلے کی آواز کے لیے شربت شہتوت تھوڑا تھوڑا کر کے چاٹنے سے آواز کھل جاتی ہے اور گلے کی خراش اور درد کو بھی مفید ہے۔

**(۱۶۹) حبِ آواز کُشا (مقررین و نعت خواں حضرات کے واسطے)** | مغز بادام شیریں (۵ دانہ) تخم کتاں بریاں (۳ ماشہ) مغز چلغوزہ (۳ ماشہ) بیخ سوسن (۳ ماشہ) کتیرا (۱ ماشہ) صمغ عربی (۱ ماشہ) اصل السوس (۱ ماشہ) رب السوس (۱ ماشہ) نبات سفید (۳ ماشہ) شہد خالص (۱ تولہ)

**ترکیب** | شہد خالص سب دوائیں کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر گولیاں چنے برابر بنائیں



اور ہر وقت ایک گولی منہ میں رکھ کر لعاب نگلتے رہیں۔

## کھانسی کے لیے مفید ہے

یہ مرض موسم سرما میں زیادہ پایا جاتا ہے۔ سانس تنگی سے آتا ہے بار بار کھانسی اٹھتی ہے رات کو سوتے وقت اور صبح کے وقت کھانسی زیادہ ہوتی ہے۔ کبھی سفید و زرد بلغم بمشکل خارج ہوتا ہے سینہ پر خراش اور بوجھ معلوم ہوتا ہے اگر اس کے علاج میں جلد توجہ نہ کی گئی تو پھیپھڑے کمزور ہو جاتے ہیں اور ان میں زخم ہو کر مرض سل ہو جانے کا اندیشہ رہتا ہے اس کے لیے یہ نسخہ بہت مفید ہے۔

**(۱۷۰) کھانسی کے لیے بے نظیر نسخہ** | کاکڑا سنگھی (۱ ماشہ)، شکر تبغال (۱ ماشہ) زنجبیل (۱ ماشہ) پیپلا مول (۱ ماشہ)۔ باریک پیس کر شہد خالص ۴ تولہ میں ملا کر تھوڑا تھوڑا چاٹتے رہیں۔

## ضعف قلب واختلاج کے لیے

تیز چلنے یا سیڑھیوں پر چڑھنے سے یا غصہ وغیرہ سے دل دھڑکنے لگتا ہے جب زور زور سے دل دھڑکتا ہے تو سینے پر دھڑکن محسوس ہوتی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دل ڈوبا جاتا ہے آنکھوں کے سامنے اندھیرا آجاتا ہے کبھی مریض بے ہوش ہو جاتا ہے نبض میں تیزی پائی جاتی ہے طبیعت سست رہتی ہے مریض خاموش رہتا ہے اس کے لیے یہ نسخہ اکسیر کا کام کرتا ہے۔

**(۱۷۱) سفوف ضعف قلب کے لیے** | درونج عقربی (۳ ماشہ) زرنباد (۳ ماشہ) دانہ الائچی خورد (۳ ماشہ) کوٹ چھان کر سفوف بنا کر شربت انار ۴ تولہ میں ملا کر چٹائیں۔

**(۱۷۲) نسخہ اختلاج وضعف قلب** | آملہ مربیٰ (۱ عدد) پانی سے دھو کر چاندی کا ورق (۱ عدد) ایک مورلیپیٹ کر اول کھائیں اور پر سے تخم خرفہ سیاہ، ذرشک، کشنیز خشک ۳/۴، لونگ، بخارا (۴ دانہ)، عرق بید (۴ تولہ) مشک میں پیس کر شربت انار شیریں (۲ تولہ) ملا کر پلائیں مفید ہے۔

## (۱۷۳) امراضِ معدہ

دردِ شکم میں یہ نسخہ مفید ہے۔ جب شکم میں نفخ و قراقر اور جلن کی شکایت ہوتی ہے کھٹی ڈکار آتی ہے معدہ کے منہ پر درد ہوتا ہے۔ جی متلاتا ہے ریاح کی وجہ سے پسلیوں میں کھچاوٹ ہوتی ہے اور پیٹ پھول جاتا ہے اس کے لیے یہ نسخہ مفید ہے۔

(۱۷۴) **نسخہ چورن** زنجبیل (۲ تولہ) بادیان (۱ تولہ) زیرہ سفید (۱ تولہ)، سہاگہ (۲ ماشہ) مرچ سیاہ (۵ تولہ) پیپل (۱ تولہ)، پودینہ خشک (۱ تولہ) انار دانہ (۴ تولہ) ہلیلہ زرد (۱ تولہ) نمک کھار (۱ تولہ) نمک لاہوری (۱ تولہ) نمک سیاہ (۱ تولہ) کچلون (۱ تولہ) بلیلہ (۴ تولہ) کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں کھانا کھانے کے بعد ۱ ماشہ تازہ پانی سے کھا لیا کریں۔

## (۱۷۵) نسخہ متلی و قے کے لیے

منہ کا مزہ کڑوا پیاس کی شدت ہوگی زبان خشک ہوگی اور اس میں کانٹے پڑ جائیں گے قے زرد رنگ کی ہوگی۔ ریاح کی کثرت ہوگی۔ میٹھا میٹھا درد ہوگا کبھی کبھی ڈکاریں آئیں گی اس کے لیے یہ نسخہ دیں۔ زرشک ۳ ماشہ، آلو بخارا ۵ دانہ کو عرق گاؤزبان، عرق پودینہ ۵.۵ تولہ میں خوب پیس کر لیموں کی سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلائیں۔

(۱۷۶) **نسخہ دیگر** طباشیر سفید (۱ ماشہ)، کشنیز خشک (۱ ماشہ)، سماق (۱ ماشہ)، انار دانہ (۱ ماشہ) سب کو باریک پیس کر شربت انار ۲ تولہ میں ملا کر بطور چٹنی کے تھوڑا تھوڑا چٹائیں۔

**یہ نسخہ بھی مفید ہے** جوارش پودینہ ایک تولہ کھا کر اوپر سے عرق الائچی، عرق پودینہ ۵.۵ تولہ سکنجبین سادہ ۲ تولہ ملا کر پلائیں۔

## ضعفِ جگر

زبان کی رنگت سفید ہوگی، بدن میں سستی اور ڈھیلا پن ہوگا چہرہ پر پھیکا پھیکا پن ہوگا پیشاب گاڑھا زرد رنگ کا ہوگا نبض آہستہ اور سست چلے گی جگر کے مقام پر ہاتھ رکھنے سے سختی



معلوم ہوگی اور جگر کے مقام پر سوزش اور جلن محسوس ہوگی پیاس زیادہ لگے بھوک کم ہو جائے گی منہ کا مزہ تلخ ہوگا۔

(۱۷۷) **ضعفِ جگر کے لیے** برنجاسف، گل بنفشہ ۵ ماشہ، منقیٰ ۹ عدد، بادیان، گاؤزبان، مکوہ خشک ۵ ماشہ رات کو بھگو کر صبح مل کر چھان کر شربت بنفشہ ملا کر صبح و شام پلائیں۔ غذا شوربا چپاتی۔ شلجم۔ چقندر کی ترکاری کھلائیں۔

(۱۷۸) **دیگر ضعفِ جگر کے لیے** جوارش جالینوس سوتے وقت اول کھا کر اوپر سے عرق مکوہ عرق برنجاسف ۵.۵ تولہ شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر پی لیں۔

## (۱۷۹) یرقان یعنی پیلے کی بیماری

اس بیماری میں کبھی چہرہ اور آنکھیں زرد یا سیاہ ہو جاتی ہیں اور کبھی سارا بدن کبھی صرف آنکھیں زرد ہو جاتی ہیں اور مریض کے چہرہ کا رنگ بدنما ہو جاتا ہے۔

(۱۸۰) **نسخہ پیلے کی بیماری کا** عناب ۵ دانہ۔ آلو بخارہ ۵ دانہ۔ تخم کاسنی ۵ ماشہ۔ مکوہ خشک ۵ ماشہ۔ گل نیلوفر ۵ ماشہ گرم پانی میں بھگو کر صبح کو مل چھان کر آب مکوہ سبز مروق ۴ تولہ آب کاسنی سبز مروق ۴ تولہ ملا کر شربت بزوری ۲ تولہ ملا کر، روز متواتر پلائیں (مروق یعنی پھاڑا ہوا پانی)

(۱۸۱) **یا یہ نسخہ استعمال کرائیں** آب برگ ۴ تولہ، تربز سبز مروق ۴ تولہ شکر سرخ ملا کر پلانے سے فائدہ ہو جاتا ہے۔

(نوٹ) مروق کرنے کا طریقہ مکوہ یا کاسنی کے سبز پتوں کا عرق نکال کر آگ پر رکھیں۔ جب گرم ہو جائے تو ایک قطرہ ٹھنڈے پانی کا ڈالنے سے اوپر ایک جھلی سی پھٹ جائے گی۔ اسے چھان کر پلایا جاتا ہے۔

## (۱۸۲) اسہال یعنی دستوں کے لیے

جب غذا فاسد ہونے اور غذا کی کثرت استعمال سے دست آنے لگتے ہیں ایسی حالت میں قراقر مروڑ درد اور نفخ ہوتا ہے زبان میلی ہوتی ہے جی متلاتا ہے کھٹی ڈکاریں آتی ہیں کبھی سر دکھنے لگتی ہے بار بار پتلے پتلے جھاگ دار دست آتے ہیں پیاس کی شدت ہوتی ہے کرب و بے چینی

زیادہ ہوتی ہے مریض نہایت کمزور ہو جاتا ہے اس کے لیے یہ نسخہ مفید ہے۔ صمغ عربی ۱۰ ماشہ گلنار حب الآس (۱۰ ماشہ)۔ انار دانہ (۶ ماشہ)۔ بریاں کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں ۴ ماشہ صبح ۴ ماشہ شام تازہ پانی سے تین روز کھائیں۔ الوشدا ودے لوی کھا کر اوپر سے عرق بادیان (۶ تولہ)۔ عرق بارتنگ (۵ تولہ) شربت حب الآس (۲ تولہ) ملا کر پی لیں۔

## (۱۸۳) پیچش کے لیے مفید ہے

مروڑ کے ساتھ پتلے پتلے آؤں ملے ہوئے دست آتے ہیں بھوک کم لگتی ہے خفیف بخار بھی ہوتا ہے بار بار پاخانہ کی حاجت ہوتی ہے۔ رفع حاجت کے وقت پیٹ میں شدید درد ہوتا ہے مروڑ ہوتی ہے پاخانہ کم مقدار میں خونی اور آؤں ملا ہوا خارج ہوتا ہے مریض نہایت کمزور ہو جاتا ہے اس کے لیے یہ سفوف بہت مفید ہے۔

ہلیلہ سیاہ در روغن گاؤ بریان کردہ پوست۔ خشخاش۔ بادیان کوفتہ بیختہ سفوف سازند مقدار خوراک ۲ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ بخورند۔

## (۱۸۴) ذیل کا سفوف پیٹ کے کیڑوں کے لیے مفید ہے

پیٹ میں ہلکا ہلکا درد رہتا ہے۔ پیٹ میں نفخ ہو جاتا ہے بھوک کے وقت کوئی چیز پیٹ پر کو چڑھتی ہوئی معلوم ہوتی ہے مریض کے منہ سے رال بہتی ہے سوتے میں دانت پیستا ہے ہونٹ خشک ہو جاتے ہیں۔ پاخانہ نرم آتا ہے دستوں میں پاخانہ کے ساتھ کیڑے بھی خارج ہوتے ہیں چہرہ زرد ہو جاتا ہے۔

**(۱۸۵) پیٹ کے کیڑے نکالنے کا سفوف** — مغز اخروٹ (۱ تولہ)، رغبا (۱ تولہ)، بابرنگ (۱ تولہ) کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں۔ ۲ ماشہ تازہ پانی سے کھا لیا کریں۔

**یا دیگر پیٹ کے کیڑوں کا آسان چٹکلہ** — آڑو کے پتے پانی میں پیس کر شکر سفید ملا کر صبح نہار منہ تین روز پلانے سے پیٹ کے کیڑے نکل جاتے ہیں۔



**(۱۸۶) دیگر برائے پیچش** — حب الآس۔ بیلگری۔ ریشہ خطمی ایک چھٹانک پانی میں پیس کر چھان کر حب الآس ۲ تولہ ملا کر پی لیا کریں۔

## (۱۸۷) بواسیر کے لیے مفید ہے

اس بیماری میں پاخانہ کے مقام سے خون آتا ہے اور تکلیف نہیں ہوتی ہے۔ دائمی قبض رہتا ہے۔ ریاح پیٹ کے چاروں طرف بعض اوقات سارے بدن میں گھومتے رہتے ہیں۔ ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے۔

**(۱۸۸) نسخہ برائے بواسیر خونی** — رسوت (۱ تولہ)۔ مُقل (۱ تولہ)۔ تخم گیندنا (۱ تولہ) کوٹ چھان کر عرق گلاب بقدر ضرورت ملا کر چنے برابر گولیاں بنا لیں۔ ۳، ۳ گولیاں رات کے وقت کھا لیا کریں۔ گرم چیزوں سے پرہیز کریں۔

**نسخہ دیگر برائے بواسیر خونی** — معجون مقل (۶ ماشہ) اوّل کھا لیں اوپر سے بادیان (۶ ماشہ)، مویز منقی (۱ تولہ)، تخم کشوث (۳ ماشہ)، عرق بادیان (۵ تولہ) میں پیس کر چھان کر گلقند آفتابی ۲ تولہ ملا کر پی لیں۔

## (۱۸۹) درد گردہ پتھری کے لیے مفید ہے

کمر میں گردہ کے مقام پر درد ہوتا ہے۔ تکلیف کی شدت سے مریض تڑپتا ہے۔ بار بار پیشاب کی حاجت ہوتی ہے کبھی پیشاب بند ہو جاتا ہے اگر آتا ہے تو قطرہ قطرہ ٹپکتا ہے کبھی خون ملا ہوتا ہے۔ نبض کمزور چلتی ہے متلی اور قے بھی ہوتی ہے گردہ کے مقام پر بوجھ معلوم ہوتا ہے۔

حجر الیہود (۱ ماشہ)، سنگ سرماہی (۱ ماشہ) دونوں کا باریک سفوف کر کے جوارش زرعونی (۶ ماشہ) ملا کر پہلے کھا لیں۔

**نسخہ درد گردہ جس کے استعمال سے پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جائے گی** — شیرہ آلو بالو (۳ ماشہ)، شیرہ دونو (۳ ماشہ) شیرہ کاکنج (۳ ماشہ) عرق انناس ۱۰ تولہ میں کر شیرہ نکالیں اور شربت بزوری معتدل ۲ تولہ ملا کر پی لیں۔ بعد غذا حبِ کبد نوشادری ۲ عدد دونوں وقت کھاتے رہیں۔ چاول

سے قطعی پرہیز کریں ورنہ اس مرض سے چھٹکارا ناممکن ہے۔!

## (۱۹۰) اکسیر الاثر سفوف ذیابیطس یعنی پیشاب میں شکر آنا

گردوں کے مقام پر سوزش جلن معلوم ہوتی ہے پیاس کی شدت ہوتی ہے پیشاب بار بار آتا ہے مقدار میں زیادہ ہوتا ہے اور رنگ پیشاب کا سفید ہوتا ہے بھوک کم ہو جاتی ہے مریض دبلا اور کمزور ہو جاتا ہے اگر یہ مرض زیادہ ہو جائے تو گردوں سے چربی پیشاب کے ساتھ خارج ہونے لگتی ہے۔

**نسخہ ذیابیطس بے نظیر** صندل سفید (۳ ماشہ)، گلنار (۳ ماشہ)، اقاقیا (۳ ماشہ)، گل ارمنی (۳ ماشہ)، گوند کتیرا (۳ ماشہ)، طباشیر (۳ ماشہ)، گل مختوم (۳ ماشہ) لسد احمر (۳ ماشہ)، رب السوس (۳ ماشہ)، شادنج (۳ ماشہ)، تخم خرفہ سیاہ (۳ ماشہ)، خار خسک (۳ ماشہ) ست گلو (۳ ماشہ)، سلاجیت (۳ ماشہ)، کشتہ قلعی (۳ ماشہ)، تخم خشخاش (۳ ماشہ)، تخم خیارین (۳ ماشہ) مغز تخم کدوئے شیریں (۳ ماشہ)۔ کوفتہ بیختہ سفوف سازند۔ مقدار خوراک ۶ ماشہ ہمراہ آب تازہ بخورند۔ گرم اور میٹھی چیزوں سے پرہیز کریں۔ کدو پالک مونگ کی دال کھائیں۔

## سوزاک

پیشاب کی نالی میں خراش اور جلن ہوتی ہے پیشاب درد کے ساتھ جل کر آتا ہے بعض اوقات پیپ بھی خارج ہوتی ہے۔ کولہوں اور کمر میں درد شدت کا ہو جاتا ہے بھوک کم ہو جاتی ہے۔ پیشاب رک رک کر آتا ہے بعض وقت خون ملا ہوتا ہے۔

(۱۹۱) **نسخہ دافع سوزاک** کتیرا (۱ تولہ)، تالمکھانہ (۱ تولہ)، رال سفید (۱ تولہ) شکر سفید (۳ تولہ) کوٹ چھان کر سفوف بنا کر ۷ پڑیاں بنا لیں روزانہ صبح کو گائے کے دودھ کی لسی کے ساتھ کھا لیا کریں۔ ۷ دن میں ان شاء اللہ آرام ہو۔ ترشی سے پرہیز کریں۔ گرم چیزوں سے پرہیز کریں۔ ٹھنڈی ترکاریاں بغیر مرچ کے استعمال کریں۔

(نوٹ) اس مرض میں پچکاری کا استعمال بہت مضر ہوتا ہے۔



## جریان

اس مرض میں مادہ تولید بلا ارادہ خارج ہوا کرتا ہے اکثر مجامعت کی کثرت سے بھی ہو جاتا ہے یا جلق کی عادت کے باعث بھی ہو جاتا ہے اور مقوی اور گرم اشیاء کی کثرت سے بھی یہ پیدا ہو جاتی ہے۔

**نسخہ دافع جریان** ستاور (۶ ماشہ)، اسگند ناگوری (۶ ماشہ)، موصلی سیاہ (۶ ماشہ) موصلی سفید (۱ تولہ)، موصلی سینبھل (۱ تولہ)، ثعلب مصری (۹ ماشہ) طباشیر سبز سفید (۳ ماشہ)، سبوس اسپغول (۹ ماشہ)۔ سب کو کوٹ چھان کر شکر ہموزن ملا کر سفوف بنا لیں مقدار خوراک ۳ ماشہ گائے کے دودھ آدھ پاؤ کے ساتھ کھا لیا کریں۔ گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔

## سیلانِ رحم

کمر میں درد رہتا ہے پیر میں بوجھ ہوتا ہے۔ سفید پانی اندام نہانی سے ہر وقت خارج ہوتا ہے کام کاج کو جی نہیں چاہتا۔ مریضہ کے اندام نہانی میں خارش ہوتی ہے مریض کمزور ہو جاتا ہے۔

(۱۹۲) **نسخہ برائے سیلانِ رحم** سنگ جراحت (۲ تولہ)، مائیں خورد (۱ تولہ)، پٹھانی لودھ (۶ ماشہ) چنیا گوند (۶ ماشہ)، مصری (۲ تولہ) کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں اور صبح و شام ۶ ماشہ گائے کے دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**دیگر برائے سیلان رحم** معجون سپاری پاک (۶ ماشہ) بھی گائے کے دودھ کے ساتھ کھائیں تو مفید ہے۔

## کثرتِ حیض

اس مرض میں حیض کا خون زیادہ اور بے قاعدگی کے ساتھ آتا ہے بدن کمزور ہو جاتا ہے نبض تیز چلتی ہے۔ پیاس کی شدت ہو جاتی ہے چہرہ کی رنگت زرد ہو جاتی ہے۔

(۱۹۳) **نسخہ کثرت حیض کو روک کر باقاعدہ ماہ بماہ ہوگا** لعاب بہیدانہ ۳ ماشہ، شیرہ عناب ۵ دانہ،

شیرہ تخم کاہو مقشر ۳ ماشہ، شیرہ تخم تربوز ۳ ماشہ، شیرہ بیخ انجبار ۳ ماشہ، تخم خرفہ سیاہ ۳ ماشہ۔ سب کو پانی میں پیس کر چھان کر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملاکر پی لیا کریں کم سے کم سات روز متواتر۔

## یہ نسخہ دل کی دھڑکن کو بھی نفع دے گا

مفرح بارد ۶ ماشہ اول کھاکر عرق گاؤزبان ۵ تولہ شربت نیلوفر ۲ تولہ اوپر سے پی لیں۔

## حیض کی کمی یا بالکل بند

برائے حیض شبستان رضا اول صفحہ ۸۲ والا نسخہ بہت کارآمد اور ہمارا برسوں کا تجربہ شدہ ہے۔

اس مرض میں حیض نہیں آتا یا کچھ مدت آکر بند ہو جاتا ہے یا کم آتا ہے شدت درد سے تکلیف ہوتی ہے اور اعضاء شکنی اور بے چینی ہوتی ہے پیڑو کے مقام پر درد ہوتا ہے جب کمی خون ہو تو رنگ پھیکا ہو جاتا ہے چہرہ پر زردی چھا جاتی ہے جسم کمزور ہو جاتا ہے، سستی اور کاہلی بڑھ جاتی ہے۔

**(۱۹۵) نسخہ ماہواری کھولنے کے لیے** — حب خرطم (۵ ماشہ)، بادیان (۷ ماشہ) گاؤزبان ۵ حلو، پوست خربزہ (۵ ماشہ)، تخم خربزہ (۵ ماشہ) پرسیاؤشان (۷ ماشہ) پاؤ سیر پانی میں جوش دیں۔ جب آدھا رہ جائے صاف کر کے شربت بزوری ۴ تولہ معتدل ملاکر پلائیں۔ شربت بزوری کو دو حصے کر لیں۔ صبح کو ۲ تولہ ملاکر پی لیں پھوکس شام کو پکاکر مل کر چھان کر ۲ تولہ شربت ملاکر پی لیں۔

## برص یا سفید داغ

اس مرض میں بدن پر سفید داغ ہو جاتے ہیں جس کو اطباء برص کے نام سے پکارتے ہیں یہ خراب بیماری ہے جو آدمی کے حسن و جمال کو بالکل ملیامیٹ کر دیتی ہے یہ خون کی خرابی کی وجہ سے ہوتا ہے اکثر یہ مرض موروثی ہوا کرتا ہے اور کبھی مچھلی کھاکر دودھ پی لینے سے یہ ہو جاتا ہے۔

**(۱۹۶) نسخہ سفید داغ دور کرنے کا** — چاکسو ۲ تولہ۔ انجیر ۲ تولہ۔ بکچی ۲ تولہ۔ تخم پنواڑ ۲ تولہ سب کو ایک مٹی کے برتن میں آدھ پاؤ پانی ڈال کر بھگو دیں صبح کو بغیر ملے ہوئے نتھار کر شہد خالص ۴ تولہ ملاکر پی لیا کریں اور اس کا پھوکس پیس کر سفید داغوں پر طویل عرصہ تک کرنے سے یہ شکایت جاتی رہتی ہے کم سے کم ۴۰ روز یہ نسخہ استعمال کریں اگر کچھ



باقی رہے تو مزید ۴۰ روز استعمال کریں مچھلی۔ گڑ۔ کھٹائی سے پرہیز کریں۔

## سوداوی، خارش، کھجلی وغیرہ

یہ مرض خون کی خرابی سے ہوتا ہے یہ سوداوی ہوتا ہے یہ شکایت خون کے احتراق اور سوداویت سے پیدا ہوتی ہے اور کبھی ہاضمہ خراب رہنے سے پیدا ہو جاتا ہے۔

**(۱۹۷) نسخہ برائے خارش وغیرہ** — شاہترہ ۷ ماشہ۔ چرائتہ ۷ ماشہ۔ سر پھوکا ۷ ماشہ۔ منڈی ۱ تولہ۔ ہلیلہ سیاہ ۶ ماشہ۔ صندل سرخ ۵ ماشہ۔ رات کو گرم پانی ۳ چھٹانک میں بھگو دیں۔ صبح کو مل چھان کر شربت عناب ۲ تولہ ملاکر کم سے کم ۱۱ روز ورنہ ۲۱ روز استعمال کریں۔

## تپ یعنی بخار

گرمی کے موسم میں دھوپ وغیرہ میں چلنے یا فاسد مادہ رک جانے سے بخار ہو جاتا ہے منہ کا مزہ خراب ہوتا ہے۔ زبان خشک ہوتی ہے پیاس شدت کے ساتھ ہوتی ہے بخار سردی کیساتھ چڑھتا اور بے چینی زیادہ ہوتی ہے بعض اوقات قے ہونے لگتی ہے ایسی حالت میں یہ نسخہ دیں۔

**(۱۹۸) نسخہ بخار ہر قسم** — گل بنفشہ ۷ ماشہ۔ گل سرخ ۷ ماشہ۔ گل نیلوفر ۷ ماشہ۔ گل خطمی ۷ ماشہ تخم خیارین ۷ ماشہ۔ آلو بخارہ ۵ دانہ۔ شب در آب گرم تر داشتہ صبح و شام شربت نیلوفر ۴ تولہ حل کردہ بنوشند۔

## نسخہ جات متفرقات

**(۱۹۹) نسخہ برائے بے خوابی یعنی شب کو نیند نہ آتی ہو** — اگر کسی کو رات کے وقت نیند نہ آتی ہو تو سفید پیاز کا پانی دو تولہ اور ادرک دو تولہ ملاکر پلائیں چند روز میں نیند آنے لگے گی۔

**(۲۰۰) بواسیر خونی ہو یا بادی دور ہونے کا مجرب عمل** — جب کسی کو بواسیر ہو ایک

پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ فائدہ تام حاصل ہوگا۔

## ۶۷ اتفاق زن وشوہر کا مجرب عمل

چالیس دانہ مرچ سیاہ لے کر سو مرتبہ اس عزیمت کو پڑھکر کہے۔
الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یا بنت فلانہ دم کر کے آگ میں ڈالے عزیمت یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کھٰیٰعص حمٓعسٓق یٰسٓ والقران الحکیم ن والقلم وما یسطرون ایاک نعبد وایاک نستعین وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ سیدنا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین ٥ (معمولات عزیزیہ)

## ۶۸ نقش مخمس برائے محبت

| تراود | فتاها | نفسه عن | شغفها قد | حبا |
|---|---|---|---|---|
| فتاها | نفسه عن | شغفها قد | حبا | تراود |
| نفسه عن | شغفها قد | حبا | تراود | فتاها |
| شغفها قد | حبا | تراود | فتاها | نفسه عن |
| حبا | تراود | فتاها | نفسه عن | شغفها قد |

بازو پر باندھے مجرب وآزمودہ ہے نیز شہد یا شکر یا دودھ میں ملا کر پلانا بھی بیحد مفید ہے

## ۶۹ فتیلہ برائے محبت

ہفتہ کے دن کبوتر سیاہ کے خون سے لکھکر روئی لپیٹ کر فتیلہ بنائیں اور کورے چراغ میں رکھکر جلائیں تلی کے تیل سے

ع ۱۲۵۲۱۱۶ وول ۸۶۱۱۱۹۹

ع ۱۱۱۵۱۵۶۱ وومم ۸۱۶۱۱۱

## ۷۰ فائدہ

خون سائل شریعت مطہرہ کے نزدیک نجس ہے اعمال محبت و تفریق اور آیات قرآنی وغیرہ نجاست سے لکھنا ناجائز وحرام ہے۔ پس اس کا طریقہ یہ ہے کہ جمی ہو خون منجمد پاک ہے کوٹ کر اس سے تحریر کریں یا آہنی

قلم کلچی میں کوپخ کر لکھیں۔ اس صورت میں حقیقۃً خون ہی سے لکھنا ہوگا۔

نوٹ:۔ محبت کے بعض اعمال چہل اسماء کے بیان میں یا خاصیت آیات کے بیان میں مذکور ہوں گے۔ اس باب کے اعمال بہت زیادہ ہیں مفید و مجرب چن لئے گئے ہیں۔ باقی آئندہ انشاء اللہ تعالیٰ۔ یہ خیال رہے کہ کبھی ناجائز کام کے لئے ان اعمال کو نہ کرے ورنہ فیض سے محروم رہے گا۔

## (۷۱) نقش مخمس

مستخرجہ سیدی الکریم

حضور مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم العالیہ ایک طرف نقش تحبیر جنہ مع سہ مثلث جو آگے نقل ہوگا۔ دوسری طرف یہ نقش مخمس مربعہ جس کے نیچے یا چاروں طرف یہ عبارت ساعت سعد میں کندہ کرا کے استعمال کریں۔ تسخیر کے لئے بے نظیر ہے ←

۸۸۴

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱ | ۲۲۴ | ۲۲۷ | ۲۱۳ |
| ۲۲۶ | ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۲۸ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اللہ یا رحمن یا رحیم دل ما را کن مستقیم بحق ایاک نعبد وایاک نستعین یا حی یا قیوم لا الٰہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظٰلمین برحمتک استغیث یا ارحم الراحمین یا لطیف یا رؤف یا عطوف ذا القوۃ المتین اعطف علیٰ قلوب العٰلمین بجاہ حبیبک سیدنا محمد طٰہٰ ویٰسین و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم

## (۷۲) تسخیر عوام الناس مثلث محیط الاسرار از حروف مقطعات

کے مختصر فوائد و برکات در شرف آفتاب و در شرف مشتری بہتر ہے شرف آفتاب یا اس کے اوج میں چاندی کے پتر پر اور بدرجۂ مجبوری تانبے کے پتر پر کندہ کرا کے سونے یا چاندی کی قلعی کرا کے اپنے

پاس رکھے۔ امراء و سلاطین و حکام و ملوک و فضلاء و فقراء کے یہاں عزیز و بزرگ ہو
اور کسی قسم کا سحر و جادو اس پر اثر نہ کرے اور شیاطین کے شر اور ظالموں کے ظلم اور
ناگہانی موت اور ہر قسم کے آسیب و دیو، پری وغیرہ سے حق تعالیٰ کی امان میں ہو
اور کسی کا محتاج نہ ہو اور ہمیشہ ہمیشہ اپنے مقصد میں کامیاب رہے۔

## تکسیر جنہ

**(۷۳) تکسیر جنہ** | چاہیے کہ اس نقش کو ریشم کے کپڑے میں کہ مثل دائرہ ہو لکھکر نگاہ رکھے اور وقت ضرورت حاکم کے سامنے جانا ہو تو اس تعویذ کو پانی میں دھوکر پی کر حاکم کے پاس جائیں حاکم مہربان ہوگا اگرچہ خون کئے ہو تو بھی حاکم معاف کرے گا اور مہربانی سے پیش آئے گا انشاء المولیٰ تعالیٰ مجرب ہے۔



نوٹ: تکسیر جنہ جب نقش مخمس کی پشت پر کندہ ہوتا ہے تو یہ تینوں مثلث اس کے بیچ میں کندہ کئے جاتے ہیں۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۲۶۰ | ۲۶۵ | ۲۵۸ |
| ۲۵۹ | ۲۶۱ | ۲۶۳ |
| ۲۶۴ | ۲۵۷ | ۲۶۲ |

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۱۲۶۶ | ۱۲۷۱ | ۱۲۶۴ |
| ۱۲۶۵ | ۱۲۶۷ | ۱۲۶۹ |
| ۱۲۷۰ | ۱۲۶۳ | ۱۲۶۸ |

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۳۱۴ | ۳۰۷ | ۳۱۲ |
| ۳۰۹ | ۳۱۱ | ۳۱۳ |
| ۳۱۰ | ۳۱۵ | ۳۰۸ |



محیط الاسرار



# باب العداوۃ

**(۷۴) حصار قوی** | اس حصار کو ہر روز تین مرتبہ پڑھکر دم کرلیں پھر بفضل خدا ہر آفات و بلیات اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ ملا ثمانِ الرَّحْمٰنِ آیرثمان الرَّحِیْمِ حیثمانِ جمعیثانِ یَا حَافِظُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ٥

**(۷۵) مجرّب حصار** | ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھکر شہادت کی انگلی پر دم کرکے انگلی کو داہنے کان کے گرد تین مرتبہ پھرائیں مگر بلند سے مَس نہ ہو۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق والامر تبارک اللہ رب العٰلمین ٥

گردمن وگرد خانۂ من وگرد زن فرزندان من وگرد دوستان من وگرد مال واسباب من حاضر شدہ وحصار شوی ونگہدار باشی یا اللہ بحق سلیمن بن داؤد علیہما السلام وبحق اھیا اشراھیا وبحق علیقا ملیقا تلیقا انت تعلمہا فی القلوب بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وبحق یا مومن یا مھیمن وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وصحبہ وسلم یہ حصار جمیع بلیات سے حفاظت کے لئے اکسیر ہے اور مشائخ کے معمولات سے ہے۔

## (۷۶) دشمنوں کے شر سے نجات

ہزار بار اس آیت کریمہ کو پڑھکر دشمن کے تصور کے ساتھ زمین پر دستک دے اور ہر روز پڑھے مگر شروع نزول ماہ سے کرے آیت کریمہ یہ ہے۔ ومن شر حاسد اذا حسد ٥

## (۷۷) عمل سورۂ اخلاص برائے دفع شر دشمناں

دشمنوں کے دفع کے لئے نزول قمر میں اس طرح پڑھنا بہت اثر رکھتا ہے اگر طلوع سے قبل اور نماز فجر کے بعد ہفتہ کے دن نقش پر کرے اور اسی پر فریقین کا نام مع ماں کے نام کے خشک قلم سے لکھے الٰہی ببرکت لسین کلام پاک کے ان میں موافقت کر پھر اسے مطلوب کو پلادے اور شیرینی پر لکھکر کھلائے کسی امر حرام کے لئے نہ کرے تعداد ایک ہزار اول آخر درود شریف ۱۰۰-۱۰۰ بار۔

## (۷۸) عمل سورۂ کوثر برائے مقہوری اعداء وتفریق

دشمن کا نام لکھکر سامنے رکھے اول وآخر درود شریف ۱۱-۱۱ مرتبہ سورۂ کوثر ہزار بار باتسمیہ ایک مجلس میں پڑھے جب سو پر پہونچے نیم کی لکڑی پر دم کرے اسی طرح دس مرتبہ یعنی ہر سیکڑہ پڑھکر دم کرتا جائے۔ فارغ



ہونے کے بعد اس لکڑی کو ویران کنویں میں ڈالدے انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مقہور ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔

## (۷۹) نقش سورۂ تبت یدا

کہ عداوت و تفریق کے لے بے نظیر ہے اور بارہا کا مجرب ہے ←

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۷۱ | ۲۰۶۶ | ۲۰۷۳ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۷۰ | ۲۰۶۸ |
| ۲۰۶۷ | ۲۰۷۴ | ۲۰۶۹ |

عداوت فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بنت فلاں بود

## (۸۰) دیگر ترکیب

سورۂ مذکور کو تین ہفتہ تک روزانہ لکھکر آگ میں ڈالے دونوں کے درمیان جدائی ہوجائے گی۔ اور پلیتہ بناکر جلائے تو زیادہ موثر ہے۔

## (۸۱) جدائی وتفریق کا آزمودہ عمل

ہ ۔۔ ۱۹۲۲۶۱ ۔۔۔ ۶۶ ۔۔ ۲۷۱۱۱ ط
وو الاط ۱۱ ح ۷۸ ط درمیان فلاں بن فلاں اور فلاں بن فلاں جدائی شود والحمد للہ رب العلمین

انڈے کی زردی وسپیدی نکال کر اس کے اندر اس نقش کو رکھکر قبر میں دفن کرے مجرب ہے۔

## (۸۲) زبان بندی دشمنان

اگر دشمنوں کی زبان بند کرنا مقصود ہو تو اس نقش کو لکھکر اپنے سامنے رکھے یا بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہوگی ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |

## (۸۳) دیگر

۴۱ بار چوب گز پر سورۂ یٰس شریف پڑھکر دشمنوں کا نام لے کر دم کرے اور پاک جگہ دفن کرے۔

## (۸۴) دفع شر دشمناں وقوت دل

جو شخص اس نقش کو ہرن کی کھال پر لکھکر اپنے پاس رکھے دشمن اس پر قادر نہ ہو اور جو شخص اس کو گلاب زعفران سے لکھکر سوتے وقت اور صبح کو پی لے اس کا دل اسقدر قوی ہو جائے کہ دیو پری سے بھی نہ ڈرے گا۔ سورۂ یونس کا نقش لکھے جو آئندہ مذکور ہوگا۔

## (۸۵) برائے عداوت

اس مثلث کو لکھکر خالی خانہ میں ہر دو نام کے اعداد لکھے اور ان میں سے کسی کے گھر میں ایسی جگہ دفن کرے کہ وہاں سے گذریں ←

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳۱۸ | خالی خانہ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۴ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۹ |
| ۱۳۲۳ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۵ |

۱۳۲۶

## (۸۶) برائے عداوت بارہا کا آزمودہ

اس نقش کو لکھکر لیمو میں رکھکر خاردار درخت جس کے پھل کھٹے ہوتے ہوں دفن کرے۔ (معمولات عزیزیہ)

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۴ |
| ۸ | ۵ | ۲ |
| ۶ | در فلاں و فلاں عداوت شود | ۹ |

## (۸۷) عداوت کے دو نقش جو بے حد مفید ہیں

ہبوط ماہ میں ہفتہ یا منگل کو ان دونوں نقشوں کو پر کر کے ان کے نیچے دونوں فریق کا نام مع والدہ کے نام کے لکھکر پرانی قبر میں دفن کرے۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقینا | بینھم | العداوۃ | والبغضاء |
| بینھم | العداوۃ | والبغضاء | الی |
| العداوۃ | والبغضاء | الی | یوم |
| البغضاء | الی | یوم | القیمۃ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقاھر | ذاالبطش | الشدید | انت الذی |
| ذاالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| الشدید | انت الذی | لایطاق | انتقامہ |
| انت الذی | لایطاق | انتقامہ | یاقاھر |

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیمۃ العداوۃ بین فلاں بن فلاں وفلاں بن فلاں



## (۸۸) برائے تفریق واہلاک

آب نارسیدہ کوزہ پر اکتالیس [۴۱] بار سورہ یٰس شریف دم کر کے تفریق وتہلیک کی نیت سے بغضہ زمین پر زور سے مارے پھر اس کے ٹکڑے جمع کر کے قبرستان میں دفن کرے۔ انشاء المولیٰ تعالیٰ تفریق واقع ہوگی۔

## (۸۹) دیگر

خاک چوراہا لیکر گیارہ بار سورۂ فیل دم کر کے قبرستان میں دفن کرے یا پاک کپڑے میں لپیٹ کر دونوں کی گزرگاہ میں دفن کرے۔

## (۹۰) برائے زبان بندی مخالفان وہلاکت ایشاں

بعد فرض نماز اسی جگہ بیٹھکر سورۂ تبت یدا سات بار پڑھکر اپنے ناخون پر دم کر کے زمین پر مارے مگر مغرب میں تین مرتبہ پڑھے اسکے بعد سنتیں ادا کرے بارہا کا آزمودہ ہے۔

## (۹۱) اہلاک دشمن

مگر لازم ہے کہ خدا سے ڈرے اور جو قابل کرنے کے ہو اس کیلئے پڑھے اور وہ بھی جب کوئی چارۂ کار نہ ہو مجرب المجرب ہے۔ سنت وفرض فجر کے درمیان سورۂ الم ترکیف اکتالیس [۴۱] بار اور یہ عزیمت اکتالیس بار پڑھے اور دشمن کا مع اس کے والدین کے نام لے کر اور تصور کر کے اس کے دفعیہ کی دعا خدا سے مانگے درود شریف اول وآخر لازم جانے۔ اللّٰہ القادر المقتدر القاہر کل جبار عنید ناصر الحق حیث کان بہ الحول والقوۃ ان کانت الاصیحۃ واحدۃ فاذا ھم خامدون۔

## (۹۲) دیگر

نیز برائے دیگر حاجت از حضرت سید ناشاہ مخدوم صفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آدھی رات کے وقت وضو کر کے سر برہنہ ہو کر دو رکعت نماز ہدیۃ الروح برائے آنجناب ادا کرے پھر گیارہ سو [۱۱۰۰] بار ان اشعار کو پڑھکر دعا کرے ؎

| دل ظالم بقصد کشتن ماست<br>او در اندیشہ تا بما چہ کند | دل مظلوم ما بسوئے خداست<br>من دریں فکر تا خدا چہ کند |
|---|---|

## ⑨۳ دیگر

یہ مجرب ہے ائمہ اطہار سے حضرت خواجہ محمد پارسا قدس سرہٗ العزیز نے نقل فرمایا ہے روزانہ چالیس۴۰ بار خلوت میں پڑھے کسی سے کلام نہ کرے اور دوسرے سے نہ بتائے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ ارْمِ اَعْدَائِیْ بِسَھْمِكَ الصَّائِبِ وَادْفَعْھُمْ بِشِھَابِكَ الثَّاقِبِ وَمَزِّقْھُمْ بِجُنْدِكَ الْغَالِبِ وَبَدِّدْ شَمْلَھُمْ فِیْ جَمِیْعِ الْمَسَالِكِ وَالْمَذَاھِبِ وَلَا تُرْفَعْ لَھُمْ رَایَۃٌ وَاجْعَلْھُمْ لِمَنْ خَلْفَہٗ اٰیَۃً اَللّٰھُمَّ فُتَّ عَضُدَ اَعْدَائِیْ وَاکْسِرْ اَرْکَانَھُمْ وَاخْذُلْ اَعْوَانَھُمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَھُمْ وَنَکِّسْ اَعْلَامَھُمْ وَرُدَّ مَکْرَھُمْ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَاسْتَدْرِجْھُمْ مِنْ حَیْثُ لَا یَعْلَمُوْنَ کُلَّمَا اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَأَھَا اللّٰہُ۔

## ⑨۴ تفریق زوجین

اگر مرد و عورت میں ناجائز تعلق ہو اور جدائی کرنی ہو تو بکری کے شانے کی ہڈی پر تعویذ لکھ کر کسی کنویں میں ڈالیں یا قبرستان میں دونوں میں جدائی ہوگی مجرب و آزمودہ ہے۔ لعلك العداوۃ والبغضآء الی یوم القیمۃ ورب الاعلیٰ بلیا وانا لہ مظلمون ۱۱۷۷۸۱۸۱۱ و ۵ ۵

کھیعص بحق حمعسق جدائی و تفریق فلاں بن فلاں و فلاں بن فلاں بود

## ⑨۵ برائے تفریق مجرب المجرب ہے

۱۱۸۶۱۱ط ۱۱۶۵ وال وا ۵ و د ۶۱

فرق بین فلاں بن فلاں و فلاں بن فلاں



اس عزیمت کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر دونوں فریقین کے نام تحریر کرے پھر کتے کو کھلائے۔

## ⑨۶ برائے عداوت و اخراج دشمناں از مکان یا از دوکان یا شہر

منگل کے دن مریخ کی ساعت میں کوری سکوری پر مفردات سورہ ہمزہ لکھ کر اس کے نیچے یہ مثلث لکھ کر دونوں فریق مع والدین کے نام لکھ کر قبرستان میں یا اسی مکان میں دفن کرے اور اسے چار منگل تک برابر کرے۔

| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

## ⑨۷ برائے عداوت و اخراج

مفردات سورہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ لکھ کر دو ٹکڑے کرے اور ایک حصہ مطلوب کے گھر میں دوسرا قبرستان میں دفن کرے۔ فقیر راقم الحروف نے بارہا تجربہ کیا حیرت انگیز مجرب پایا ہے۔ (مجموعہ معمولات عزیزیہ)

## ⑨۸ اس عزیمت

کو لکھ کر قبر کہنہ میں دفن کرے دونوں شخصوں کے درمیان جدائی ہوگی اسم اعظم یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم العارعہ ما العارعہ وما ادرٰك ما العارعہ البغض ضب ض الحامہ ما الحامہ وما ادرٰك ما الحامہ اذا زلزلت الارض زلزالها وعادکرست عودہ الطامہ طاطسا طوطاطہ طہ طصۃ لطامہ ومک ۱۱۱۲۱۱۰۱ ماللّٰہ ۱۱۱۱ کر ہ و ۷ ی مٹ ۱۰۱۱۸ مع العمطططہ ۸۸ علی البغض فلاں بن فلاں۔

## ⑨۹ ہلاکت دشمن کا مجرب عمل

اگر دشمن کے گھر کو برباد کرنا چاہے تو ہزار بار سورہ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ مٹی کے پاک ڈھیلے پر پڑھ کر دریا میں ڈالے۔

### (۱۰۰) ہلاکت وبربادی کا عمل

پوست خربزہ پر یہ نقش لکھکر قبر کہنہ میں دفن کرے فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ اس آیت کریمہ کے اعداد مثلث یا مربع پرکرکے عمل کرے دشمن خراب وبرباد ہوگا۔

## جمیع حاجات

### (۱۰۱) برائے جمیع حاجات

اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا شَرِيْكَ لَهٗ آٹھ سو چوہتر ۸۷۴ بار اول وآخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار اسقدر عدد معین باوضو قبلہ رو دوزانو بیٹھ کرتا حصول مراد پڑھیں اور اسی کلمہ کو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے وضو وبے وضو ہر حال وہر پاک جگہ بے گنتی بیشمار ورد زبان رکھیں۔ مجرب وآزمودہ ہے

### (۱۰۲) برائے کل مطالب

يَا رَحِيْمَ كُلِّ صَرِيْخٍ وَّمَكْرُوْبٍ وَّغِيَاثَهٗ وَمَعَاذَهٗ يَا رَحِيْمُ تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار اول وآخر درود شریف ۳-۳ مرتبہ لازم جانیں اور سب سے کم تعداد ۴۱ بار ہے۔

### (۱۰۳) ہر حاجت وضرورت کے لئے مجرب ہے

يَا رَحْمٰنَ كُلِّ شَيْءٍ وَّرَاحِمَهٗ يا رحمٰن ہر مطلب کے لئے بے جالی ہے۔ تعداد تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار یا کم از کم اکتالیس ۴۱ بار پڑھیں۔ اور کسی خاص واہم مطلب کے لئے پڑھنا ہو تو ہزار ۱۰۰۰ دانہ گندم لے کر ہر دانہ پر ایک ایک مرتبہ پڑھیں اور مطلب کا تصور دل میں رہے اور مٹی کی ایک ہانڈی میں بھرکر پانی سے پرکرکے معمولی جوش دیں پھر دریا میں ڈالیں ایک ہفتہ ایسا ہی کریں۔ اور



عروج ماہ جمعرات کے دن سے شروع کریں۔

### (۱۰۴) ہر حاجت کا مجرب عمل

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھکو جب کوئی مشکل پیش آتی تو حضرت جبریل امین علیہ السلام آتے اور کہتے یوں کہو تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ۝

### (۱۰۵) ہر مقصد کی کامیابی کا عمل

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۝ چار سو پچاس ۴۵۰ بار بعد نماز عشا باوضو قبلہ رو دوزانو بیٹھکر حاجت پوری ہونے تک پڑھا کریں اول آخر درود شریف لازم ہے اتنا بطریق عمل ویسے ہر وقت کثرت سے پڑھیں مجرب المجرب ہے۔

### (۱۰۶) عمل نادعلی برائے حصول جملہ مقاصد

اول لادس ۱۰ بار اعتصام پڑھیں اور وہ یہ ہے اَللّٰهُ صَمَدِيْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِيْ وَعَلَيْكَ مُعْتَمَدِيْ اس کے بعد ایک سو گیارہ بار نادعلی پھر اعتصام دس بار۔ اعتصام یہ ہے يَا اَبَا الْغَيْثِ اَغِثْنِيْ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِيْ بِسَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعِتْرَتِهِ الطَّاهِرِيْنَ ۝

### (۱۰۷) برائے شفائے امراض

ان چھ آیات کو سفید چینی کی رکابی پر لکھکر مریض کو دے ذرا سے پانی سے دھوکر پلائیں اور مولیٰ تعالیٰ سے شفا کی امید رکھیں۔ ويشف صدور قوم مومنين ۝ شفاء لما فی الصدور ۝ يخرج من بطونها شراب مختلف الوانه فيه شفاء للناس ۝ وننزل من القرآن ما هو شفاء ورحمة للمؤمنين ۝

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۝ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۝
آیات شفا انھیں کو کہتے ہیں۔

# بعض قرآنی آیات وسور کی خاصیت

## (۱۰۸) فضائل واعمال بسم اللہ شریف

ہر مطلب ومقصد کے لئے سات سو چھیاسی ۷۸۶ بار ورد رکھے اور اگر درمیان فرض وسنت فجر کے نوے مرتبہ مداومت رکھے ہر مقصد وحاجت پوری ہوگی۔
بہتر یہ ہے کہ پہلے زکاۃ ادا کرے اور تعداد زکاۃ اعلیٰ سوا لاکھ ہے اور یہ زکاۃ کبیر ہے اور اکبر الکبائر انیس۱۹ لاکھ ہے جتنی مدت میں چاہے پورا کرے اور کسر آخری دن زیادہ کرے۔ اور ادنیٰ درجہ کی زکاۃ اکیس۲۱ ہزار نوے ہے جتنی مدت میں چاہے پورا کرے اور پرہیز صرف جلالی سے کرے، روزہ شرط نہیں اگر رکھے بہتر ہے۔

## (۱۰۹) نماز استخارہ از بسم اللہ شریف

تجربہ شدہ ہے۔ چہار شنبہ، پنجشنبہ، جمعہ دوشنبہ کی کسی رات میں سونے کے وقت وضو کرکے کسی سے کلام نہ کرے اور دو۲ رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھ کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھکر مقصد کی دعا کرکے قبلہ رو ہوکر سو جائے اگر ایک رات میں معلوم ہوجائے بہتر ہے ورنہ تین رات تواتر کرے۔

## (۱۱۰) ایک آسان طریقہ

ہر مشکل وہم کے لئے ۷۸۶ مرتبہ پڑھے بعد ۱۳۶ مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل دور ہوگی۔



## (۱۱۱) عمل بسم اللہ شریف برائے قضائے جمیع حاجات

عروج ماہ میں نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے اور انگور یا کشمش یا خرما سے افطار کرے اور اگر نہ ہو تو شیرینی سے افطار کرے پھر بعد نماز مغرب ایک سو اکیس ۱۲۱ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے پھر نماز عشاء پڑھکر بستر خواب پر بسم اللہ شریف اسی قدر پڑھکر سو جائے صبح کو اٹھکر نماز فجر پڑھکر اسی قدر پڑھے اور نقش مظہر اور مضمر لکھکر اپنے پاس رکھے۔ (معمولات)

نقش مظہر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | الله | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحیم | الرحمٰن | الله | بسم |
| الله | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | الله |

نقش مضمر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |

## (۱۱۲) ایضاً

ہر حاجت ومقصد کے لئے اس دعا کو کاغذ پر لکھ کر دریا میں ڈالے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الملک الحق المبین من العبد الذلیل الی المولی الجلیل مسنی الضر وانت ارحم الراحمین اس کے بعد تین بار پڑھے الٰہی بحرمۃ کن فیکون فتبارک اللہ احسن الخالقین پھر گھر میں واپس آکر پہلی دعا سو مرتبہ پڑھے یہ عمل اکیس دن کرے۔

## (۱۱۳) نقش مثلث دو پایہ ہر حاجت ومقصود مجرب ہے

## (۱۱۴) برائے کفایت مہمات

بہت سریع الاجابت ہے ہر روز درمیان سنت و فرض فجر کے نوسؤ مرتبہ پڑھے اول و آخر درود شریف اور چالیس چالیس مرتبہ وقت صبح و استواء و غروب کے پڑھنا بہت زیادہ موثر ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۸ | ۵۷۴ | ۶۶ |
| ۱۳۲ | ۲۶۴ | ۳۹۴ |
| ۴۵۸ | اجب یا جبرئیل بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جملہ حاجات رواں گردانی و مقصود یا ب الدعا بر آوردان گرداں | ۳۲۸ |

## (۱۱۵) خواص سورۂ فاتحہ

اس سورت کے فضائل و برکات بیشمار ہیں۔ حدیث میں ہے فاتحۃ الکتاب شفاء من کل داء سورۂ فاتحہ ہر مرض سے شفا ہے۔ درد چشم و درد شقیقہ و بخار و چیچک و نسیان و سحر و قضاء حاجت کے لئے مجرب ہے۔

## (۱۱۶) عمل سورۂ فاتحہ

درمیان سنت و فرض کے بسم اللہ شریف کو سورۂ فاتحہ سے ملا کر اکتالیس بار پڑھنا شفائے امراض اور حاجت پوری ہونے کے لئے مفید ہے۔ اور درد چشم کے لئے اسی وقت پڑھکر اپنے لعاب دہن پر دم کر کے آنکھوں میں لگالے۔ اور بخار کے لئے سات مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے مریض کو پلادے اور تھوڑا سا سینہ اور سر پر چھڑک دے۔ اور بچھو ڈنک مار دے تو پانی میں تھوڑا سا نمک ڈال کر اس جگہ پر ملے اور سورۂ فاتحہ سات بار دم کرے اور تھوڑا سا پانی پلا بھی دے۔ اور چیچک و خسرہ کے لئے نقش مطہر و معطر لکھکر گلے میں ڈالیں اور نسیان کے لئے چینی کے برتن میں زعفران گلاب سے لکھکر چالیس دن پلائیں اور رد سحر کے لئے یہی ترکیب مجرب ہے۔



موافق نقل معمولات

نقش معطر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۲ | ۲۵۴۵ | ۲۵۴۹ | ۲۵۵۵ |
| ۲۵۶۸ | ۲۵۵۴ | ۲۵۶۱ | ۲۵۴۴ |
| ۲۵۵۷ | ۲۵۷۱ | ۲۵۴۲ | ۲۵۶۰ |
| ۲۵۴۳ | ۲۵۵۹ | ۲۵۵۸ | ۲۵۷۰ |

نقش مطہر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یوم الدین مالک | الرحیم | الرحمٰن | رب العالمین الحمد للہ |
| نستعین | وایاک | نعبد | ایاک |
| انعمت | الذین صراط | المستقیم | الصراط اھدنا |
| آمین | الضالین علیھم ولا | ب غیر المغضو | علیھم |

## (۱۱۷) سورۂ انعام برائے قضائے حاجات

چند آدمی ملکر اکیس بار پڑھیں اور بیچ میں نہ بولیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔

## (۱۱۸) سورۂ کہف کے فوائد

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو کوئی جمعہ کے دن یا جمعہ کی شب میں سورۂ کہف پڑھے اس کو نور پڑھنے کے مقام سے مکہ تک عنایت ہوگا اور دوسرے جمعہ تک مع تین دن زیادہ کے گناہ معاف ہوں گے اور ستر ہزار فرشتے اس کی مغفرت کے لئے دعا کریں گے اور اس کے خواص میں سے ہے کہ درد سر اور جذام او رجمیع بلیات سے محفوظ رہے اور جو کوئی اس کی دس آیتیں اول و آخر کی یاد کرے فتنہ و فساد سے محفوظ رہے۔

## (۱۱۹) سورۂ یٰس شریف کی برکتیں

جو شخص یٰس شریف کو پڑھے اس کے لئے تمام دروازے جنت کے کھل جائیں گے کہ جس میں سے چاہے اندر چلا جائے۔ اور اس کے لکھنے اور پڑھنے کا ثواب مثل دس قرآن مجید کے ہے اور آپ نے فرمایا کہ اس سورۃ کو اپنے مردوں پر پڑھا کرو وقت جانکندنی کے۔ اور اس کا پڑھنا وقت چاشت کے حاجات کے لئے مفید ہے اللہ جس کو

معاش کی تلاش ہو اس کو چاہئے کہ اتوار کے روز سے اس کا عمل شروع کرے اس طرح کہ اکتالیس بار اول و آخر درود شریف پڑھے بعدہٗ اس سورت کو اول سے لفظ مبین ۰ تک پڑھے پھر مبین سات مرتبہ کہکر شروع سے پھر پڑھے اور دوسری مبین پر پھر ایسا ہی کرے پھر شروع سے پڑھکر تیسری مبین ۰ پر ایسا ہی کرے یہاں تک کہ سب مبین پوری ہوجائیں پھر ایک بار پوری سورت کو پڑھکر بعد درود شریف کے دعا مانگے چالیس روز ایسا ہی کرے اور طلوع آفتاب سے قبل یہ عمل کرے یعنی نماز صبح کے پڑھنے کے بعد اس طرح پڑھا کرے کہ آفتاب نکلنے سے پہلے عمل ختم ہوجایا کرے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔ اور لڑکیوں کی شادی کے انجام معلوم کرنے کے لئے اکتالیس بار پڑھے اور دھو کر پلانا وجع مفاصل کے لئے مفید ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔

## (۱۲۰) فضائل سورۂ مزمل شریف

تمنائے دلی ظاہری و باطنی کے لئے سورۂ مزمل شریف ہر روز اکتالیس بار پڑھے اور اگر نہ ہوسکے تو گیارہ بار پڑھ لیا کرے اور اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار۔

## (۱۲۱) عمل سورۂ مزمل برائے دفع حاجات

سو مرتبہ درود شریف۔ ایک مرتبہ الحمد شریف، ایک بار یہ سورت پڑھے اسی طرح گیارہ بار پوری کرے اول تین روز پڑھکر زکات دے بعدہٗ چلہ بھر ہر مقصد کے لئے پڑھے۔

## (۱۲۲) مسان کے تخلل کے لئے

حاملہ عورت کے قد کے برابر اکتالیس تار دھاگہ ناکتخدا لڑکی کے ہاتھ کا کتا ہوا لے رنگوا کر اول و آخر درود شریف پڑھکر ایک دفعہ یہ سورت پڑھکر ایک گرہ اس تاگے میں دے



اس طرح اکتالیس گرہ دے کر اس عورت کے گلے میں ایام حمل میں ڈال دے اور بعد بچہ پیدا ہونے کے بچہ کے گلے میں ڈالے بعونہ تعالیٰ محفوظ رہے گا ضائع نہ ہوگا۔

## (۱۲۳) فضائل سورۂ اخلاص

اس سورت کا پڑھنا تلاش معاش کے لئے مع بسم اللہ شریف کے ایک ہزار بار اول و آخر درود شریف سو سو بار عروج قمر میں نہایت موثر ہے اور دفع اعداء کے لئے نزول قمر میں اسی طرح تاثیر رکھتا ہے اس سورت کو نقش میں طلوع سے پہلے بعد تمام نماز صبح شنبہ کے روز لکھے اور اس پر خشک قلم سے دونوں فریقین کا نام مع ان کی والدہ کے لکھے۔ حضرت امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے منقول ہے کہ سورۂ اخلاص اس ترتیب پر لوح محفوظ میں لکھی ہوئی ہے۔

## (۱۲۴) سورۂ اخلاص

کے پچیس فوائد ہیں (۱) یہ کہ لکھکر آب جاری سے دھوکر پلائے پیٹ کے ہر مرض کے لئے شفا ہے خصوصاً درد شکم۔ (۲) غائب کو بلانے کے لئے اس نقش کو لکھکر مسجد کے صحن میں دفن کرے (۳) بخار والے کے لئے لکھکر اس کے سیدھے بازو پر باندھے شفا ہوگی۔ (۴) دیوانہ کے لئے لکھکر اس کے بازو پر باندھے دیوانگی ختم ہوگی۔

یاجبرئیل — بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — یامیکائیل

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا | احد |

یاعزرائیل — یااسرافیل

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ سیدنا و مولانا محمد والہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم۔

(۵) آسیب والے کو یہ نقش باندھے نجات ہوگی (۶) درد سر والے کے سر میں باندھے درد دور ہو (۷) اس نقش کو لکھکر کلام پاک میں رکھے چور کو خواب میں دیکھے (۸) اگر لکھکر دریا میں ڈالے جو مراد ہو اللہ تعالیٰ پوری فرمائے ہر روز چالیس نقش لکھے اور ایک چلہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مراد پوری ہوگی (معمولات) (۹) لکھکر پرانی قبر میں ڈالے دشمن مقہور ہوں (۱۰) نیک ساعت میں شیرینی پر لکھکر یا دم کر کے مطلوب کو کھلائے یک لحظہ جدائی گوارا نہ کرے (۱۱) اگر گونگے بچے کو کھلائیں بولنے لگے (۱۲) ہر قسم کے درد والا اس نقش کو دیکھتا رہے درد دور ہو جائے (۱۳) لکھکر اپنے پاس رکھے فراخی رزق نصیب ہو ہر روز بعد نماز صبح ۱۰۰ بار پڑھے (معمولات) (۱۴) اگر لکھکر بازو پر باندھے اور جنگ میں جائے فتح و نصرت کے ساتھ لوٹے (۱۵) اس نقش کے پہننے والے کے دشمن دوست ہو جائیں (۱۶) اگر لکھکر مردہ کے کفن میں رکھے عذاب قبر سے محفوظ رہے (۱۷) اس نقش کا باندھنے والا مخلوق کی نظر میں عزیز و مکرم ہوگا (۱۸) اگر اس نقش کو لکھکر اپنی عورت کو کھلائے اس کا دل کسی اور کی طرف مائل نہ ہو (۱۹) جو شخص اس نقش کو اپنے پاس رکھے دنیا سے بے ایمان نہ جائے گا (۲۰) اگر اس نقش کو لکھکر سوئی ہوئی عورت کے سینہ پر رکھے جو کچھ اس کے دل میں ہو بیان کر دے گی (۲۱) دریا کے پانی سے دھوکر پیئے ابلیس کے شر سے محفوظ رہے (۲۲) اگر ہرن کی کھال پر لکھکر اپنے پاس رکھے ہرگز معصیت میں گرفتار نہ ہو اور کوئی گناہ صادر نہ ہو (۲۳) اگر لکھکر نافرمان عورت کے گلے میں یا بازو پر باندھے مہربان ہو جائے (۲۴) جو شخص اپنے پاس اس نقش کو رکھے تمام عالم علوی و سفلی اس کے مطیع و فرماں بردار ہوں (۲۵) دفعِ نسیان کے لئے جمعہ کے دن لکھکر گلے میں باندھے انشاء المولیٰ تعالیٰ خلل دور ہوگا۔ نیز اس کے رکھنے والے کو بہت سے فوائد حاصل ہوں گے۔ سلطان و حکام وغیرہ کے سامنے جائے تو عزت کریں گے۔ جنگ میں مظفر و منصور ہوگا۔ دشمنان مغلوب و مقہور ہوں بلیات سے امان ہوگی۔



حاجات پوری ہوں گی سحر اور چور سے محفوظ رہے۔ گھر میں آویزاں کرے تو آگ سے گھر محفوظ رہے۔ کسی بلا و سختی میں گرفتار ہے تو دھو کر پیئے۔ زخم پر باندھے صحت ہو۔ مفلس در محتاج ہو تو آٹھ نقش لکھکر دریا میں ڈالے محتاجی دور ہو اور ایک تختی پر لکھکر اس پر نگاہ رکھے روشنی بصر زائد ہو۔ مگر اولاً نیاز مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی دلا کر کام میں لائے اور شیرینی کو غریبوں میں بانٹ دے۔

## (۱۲۵) تعویذ ٹھلیا برائے امراض مزمنہ

ایک تعویذ لکھکر درود شریف پڑھکر تہ کریں تہ ذرا دراز رکھیں اور تعویذ پر گیارہ تار سوت لیکر اس طرح لپیٹیں کہ یہ شکل پیدا ہو + سوت میں تعویذ لپیٹ کر مریض کے گلے میں ڈالیں ایسا کہ تعویذ چھپا رہے نیچے نہ لٹکے اور اس کی نقل ٹھلیا یا گھڑے میں ڈالنے کو دیدیں مریض کے کھانے پینے دوا غرضیکہ مریض کے ہر چیز میں یہی پانی خرچ کریں ہر تیسرے دن اس میں ایک نقل ڈالتے رہیں چالیس نقلیں ڈالیں۔ ایک دن بیچ کر کے۔ علاوہ بخار ہر مرض کے لئے نافع ہے گھڑا بدلتے رہیں جب دوسرا تعویذ ڈالنا ہو تو دوسرے گھڑے میں پانی لیں پہلے کو خشک کر لیں تمام مہلک امراض دق وغیرہ کے لئے نافع ہے مرد کے لئے دینا ہو تو عبدك لکھیں اور اوامتك نہ لکھیں اور عورت کے لئے دینا ہو تو عبدك او نہ لکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی الدین اجب یا جبرئیل عجل یا بدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۴۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳۴۵ |
| ۶ | ۹ | اللھم اشعف عبدك اوامتك فلان بن فلان | ۳ |
| ۱۳۴۶ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## (۱۲۶) قضائے حاجات کا مجرب عمل

بعد نماز فجر اس ورد کو سو مرتبہ

پڑھے ایک ہفتہ تک جس نیک کام کے لئے طبیعت چاہے انشاء المولیٰ تعالیٰ ضرور پورا ہوگا اور اگر مطلب نہ نکلے روز قیامت دامن گیر ہو اسمائے مذکور یہ ہیں۔ اتوار کو یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ پیر کو یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ منگل کو یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بدھ کو یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ جمعرات کو یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ جمعہ کو یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ ہفتہ کو یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ۔

## ۱۲۷ عمل قضائے حاجات

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ بارہ سو ۱۲۰۰ مرتبہ ہر روز بارہ دن تک پڑھا جائے اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار پڑھیں بارہ دن میں انشاء اللہ تعالیٰ مدعا حاصل ہوگا۔ پرہیز، گھی، تیل و گوشت و مچھلی و پیاز و لہسن وغیرہ مجرب ہے۔

## ۱۲۸ دفع مصائب کا بہترین عمل

وقت معین پر باوضو بیشمار درود بدرینہ طیبہ کرکے پڑھے اول آخر درود شریف۔

رُباعی ہے

اے فخر رُسل کہ در بلا ہا مددے | وز خلق حسن شفیع ہر نیک و بدے
از پا افتادہ پریشاں حالم | فریاد رسا غذ بیدی غذ بیدی

## ۱۲۹ جمیع امراض

یہ نقش موم جامہ کرکے بچوں کے گلے میں ڈالے بخار کے سوا ہر مرض کو نافع ہے۔ نقش یہ ہے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰۳ | ۱۱۰۶ | ۱۱۰۹ | ۱۰۹۶ |
| ۱۱۰۸ | ۱۰۹۷ | ۱۱۰۲ | ۱۱۰۷ |
| ۱۰۹۸ | ۱۱۱۱ | ۱۱۰۴ | ۱۱۰۱ |
| ۱۱۰۵ | ۱۱۰۰ | ۱۰۹۹ | ۱۱۱۰ |

## ۱۳۰ برائے جمیع امراض و ہر مطلب کے لئے مجرب ہے

روز جمعہ ہر مطلب کے لئے کافی ہے چاہئے کہ بروز جمعہ بعد نماز عصر کسی سے کلام نہ کرے اور اسی نشست پر بیٹھکر



آنکھیں بند کرکے حضور قلب کے ساتھ بے تعداد یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ پڑھتا رہے جب آفتاب غروب ہو جائے دعا مانگ کر نماز مغرب ادا کرے انشاء اللہ ضرور کامیاب ہوگا اگر پہلے جمعہ کو مقصد حاصل نہ ہو دوسرے اور تیسرے جمعہ کو بھی کرے۔ فقیر راقم الحروف نے بارہا تجربہ کیا مجرب پایا۔

## ۱۳۱ جمیع امراض کے لئے مفید و مجرب ہے

۷۸۶

ابوبکر | محمد | عمر
صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وآلہ وخلفائہ
اجمعین
عثمان | علی

لکھنے سے پہلے تین سو مرتبہ درود شریف پڑھے پھر لکھے۔

## ۱۳۲ نقش سُورۂ ناس برائے جمیع امراض

نقش سورۂ ناس بکسر ہر مرض کے لئے بیحد مفید ہے پانی میں گھول کر مریض کو پلائے اور ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۴ | ۱۳۲۸ | ۱۳۱۴ |
| ۱۳۲۷ | ۱۳۱۵ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۵ |
| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۹ |
| ۱۳۲۳ | ۱۳۱۸ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |

## ۱۳۳ قضائے حاجات کا مجرب ہے

ہزار بار یَا شَیْخ عَبْدَ الْقَادِرِ شَیْئًا لِلّٰہِ پڑھے اول و آخر درود شریف ۱۰-۱۰ بار پڑھکر اپنے ہاتھ پر دم کرکے زیر کلہ رکھکر سو جائے ہر حاجت و مراد پوری ہوگی۔

## ۱۳۴ شفائے امراض

اللھم صل علی سیدنا محمد طب القلوب ودوائھا وعافیۃ الابدان وشفائھا ونور الابصار وضیائھا وعلی آلہ واصحابہ وبارک وسلم باوضو مریض کو لکھکر دیں کہ زبان سے چاٹے یا پانی میں گھول کر پلا دیں شفا ہونے تک یہ

عمل برابر کرتے رہیں باذن اللہ موت کے سوا ہر مرض کو مفید ہے۔

## (۱۳۵) شفائے امراض کا مجرب و آسان عمل

یاسلام ایکسو گیارہ بار پڑھکر مریض پر دم کرے صحت ہوگی اور اگر مریض غائب ہو تو جس سمت ہو اس طرف دم کرے مجرب ہے۔

## (۱۳۶) دیگر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝ وبالحق انزلنا وبالحق نزل وما ارسلنك الا مبشرا ونذیرا ۝ ستر بار بعد عشاء وردر کھے۔ انشاءاللہ مرض دور ہوگا صحت ہوگی۔

## (۱۳۷) عمل قضائے حاجات

امیرالمومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ دو رکعت نماز تازہ وضو سے پڑھے ہر رکعت میں بعد فاتحہ فدعا ربہ انی مغلوب فانتصر ففتحنا ابواب السماء بماء منهمر گیارہ بار پڑھے بعد سلام اسی نشست پر بیٹھکر ستر مرتبہ نادعلی اور سو مرتبہ درود شریف پڑھکر دعا مانگے حاجت بفضل خدا پوری ہوگی۔

## (۱۳۸) شفائے جمیع امراض

جس پر سحر کر دیا گیا ہو اور ہر اس مرض کے لئے جس کے علاج سے حکما رعاجز ہوں یہ دعا لکھکر پانی سے دھوکر پلائیں اور چالیس روز متواتر کریں اور بعض حضرات اس کے ساتھ سورۂ فاتحہ بھی لکھتے ہیں۔ اور اگر مشک و زعفران سے لکھیں بہتر ہے دعا یہ ہے یا حی حین لا حی فی دیمومة ملکه وبقائه یا حی۔

## (۱۳۹) ہر قسم کے بخار کے لئے

ایک تعویذ لکھکر نیلے دھاگے میں جس کے اندر گیارہ تار ہوں گلے میں

| ۸ | ۱۱ | ۱۲۶۶ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۵ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ |  | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۲۶۷ |

۱۲۶۸



باندھے اور ایک تعویذ کسی برتن میں ڈال کر پانی بھر دیں اور اسی پانی کو تین دن پلائیں انشاءاللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔

## (۱۴۰) برائے شفا جمیع امراض

زعفران سے لکھکر ایک حصہ مریض کو کھلائیں اور ایک حصہ اس کے بدن پر ملیں بفضل خدا صحت ہوگی

| ۱۵۷۵۲ | ۱۵۷۵۵ | ۱۵۷۵۸ | ۱۵۷۴۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷۵۷ | ۱۵۷۴۶ | ۱۵۷۵۱ | ۱۵۷۵۶ |
| ۱۵۷۴۷ | ۱۵۷۶۰ | ۱۵۷۵۳ | ۱۵۷۵۰ |
| ۱۵۷۵۴ | ۱۵۷۴۹ | ۱۵۷۴۸ | ۱۵۷۵۹ |

## (۱۴۱) عمل قضائے حاجات مجرب

خاص خاندانی عمل ہے بعد نصف شب وضو و غسل کر کے زیر سایۂ آسمان حضور قلب اور اضطرار و خشوع و خضوع کی حالت میں پڑھے اور معنی معلوم نہ ہوں تو معلوم کر کے اس کی طرف دھیان لگائے تاکہ خشوع زیادہ ہو اگر بتی وغیرہ بخورات روشن کرے زیادہ سے زیادہ تین دن میں حاجت پوری ہوگی امن یجیب المضطر اذا دعاه ویکشف السوء۔

## (۱۴۲) عطیہ شفائے بیماراں

شفائے بیماراں کے لئے یہ دعا اکسیر اعظم ہے اور تحفۂ خاص عطیہ سیدنا ابوالعلیٰ اکبرآبادی سید کالپوی کا ہے چاہئے کہ زعفران و گلاب سے لکھکر علی الصباح مریض کو پلائیں۔ امراض کہنہ و مزمنہ دور ہوں گے چالیس دن بلاناغہ یہ عمل کریں الٰهی قلبی محجوب وعقلی مغلوب ونفسی معیوب ولسانی مقر بالذنوب فکیف حیلتی یا ستار العیوب ویا غفار الذنوب یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم برحمتك یا ارحم الراحمین ۝

## (۱۴۳) نماز پرازرحمت نہایت بابرکت برائے ہر حاجت

کاشف الاسرار شریف میں ہے کہ ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ چار رکعت نماز اس طرح پڑھے ہر حاجت ضرور پوری ہوگی۔ چار رکعت بدو سلام پہلی رکعت میں بعد فاتحہ ربنا اتنا من لدنک رحمۃ وھیئ لنا من امرنا رشدا ○ دوسری رکعت میں رب اشرح لی صدری ویسرلی امری ○ تیسری رکعت میں فستذکرون ما اقول لکم وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد ○ چوتھی رکعت میں ربنا اتمم لنا نورنا واغفرلنا انک علی کل شئ قدیر ○ ہر ایک دس مرتبہ۔ بعد سلام سجدہ میں جائے اور آیت کریمہ لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین ۴۱ بار پڑھے پھر سجدہ سے سر اٹھا کر فاستجبنا لہ ونجینٰہ من الغم وکذلک ننجی المومنین ○ دس بار پڑھکر پھر سجدہ میں جائے اور اپنی حاجت عرض کرے باذن اللہ تعالیٰ ضرور حاجت پوری ہوگی اور یہ عجیب نماز ہے بہت بابرکت اس سے غافل نہیں ہونا چاہئے۔ راقم الحروف نے بارہا تجربہ کیا مجرب پایا۔

## (۱۴۴) نماز قضائے حاجات

دو رکعت نماز بعد مغرب پڑھے اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ سورۂ اخلاص گیارہ بار بعد سلام درودِ غوثیہ بعد ازاں یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ وَامْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ گیارہ بار پھر گیارہ قدم عراق شریف کی طرف چلیں اور ہر قدم پر یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ یَا کَرِیْمَ الطَّرَفَیْنِ اَغِثْنِیْ وَ اَمْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پھر دعائے مطلب کریں۔ بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔



## (۱۴۵) برائے ہر کار و مہم

اس نقش کو لکھکر پشت پر مطلب لکھیں اور دو پھول اور دو پارہ شکر رکھکر علی الصباح کنوئیں میں ڈالیں۔

۷۸۶

| ۸ | ۲ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

## (۱۴۶) قضائے حاجات کے لئے مجرب المجرب ہے

دو رکعت نماز قضائے حاجت ادا کریں ہر رکعت میں بعد فاتحہ گیارہ گیارہ بار سورۂ اخلاص بعد سلام درودِ غوثیہ وکلمۂ طیبہ وسورۂ اخلاص اور یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ ہر ایک ۱۱۱-۱۱۱ بار اس کے بعد اسمائے گرامی حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا شیخ محی الدین یا ولی محی الدین یا سید محی الدین یا سلطان محی الدین یا بادشاہ محی الدین یا مخدوم محی الدین یا مولانا محی الدین یا خواجہ محی الدین یا محبوب محی الدین یا مرجع الفقراء محی الدین یا محب المساکین محی الدین یا غوث الثقلین محی الدین اغثنی امددنی فی قضاء حاجتی اشفع یا ولی اللہ کن واسطۃ بینی وبین اللہ۔ پھر یا سید محی الدین ہر ایک گیارہ گیارہ بار اس کے بعد فاتحہ اس ترتیب سے پڑھے درود غوثیہ شریف ۱۱ بار پھر سورۂ فاتحہ ۱ بار پھر قل ھو اللہ شریف ۱۱ بار پھر درود غوثیہ ۱۱ بار یا کم از کم تین بار پڑھکر ختم کرے اور حاجت کی دعا مانگے اور نیاز بقدر استطاعت با۶۳ عدد یا بیس یا گیارہ اشرفی یا گیارہ روپیہ یا ایک سو گیارہ روپے کی دلائے اور ترتیب عمل یہ ہے کہ ختم شریف پڑھنے کے وقت صالح دوستوں کے ساتھ سفید چاندنی بچھائے اور اس پر رقم مذکور کی نیاز کے لئے حلوا بنا کر رکھے اور خوشبو وغیرہ ملکر پڑھنے میں مشغول ہو اور یہ عمل اتوار کے دن بہتر ہے ورنہ جمعہ کی شب میں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## ⑭⑦ توشہ حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جمیع مقاصد کے لئے مفید مجرب ہے

یہ توشہ اگر ممکن ہو تو نصف پہلے کرے اور نصف بعد حصول مقصد کے۔ میدہ گندم۔ شکر۔ گھی۔ مغز بادام۔ پستہ۔ کشمش۔ ناریل۔ قرنفل (لونگ)۔ الائچی خورد۔ دار چینی۔
ان سب چیزوں کو حلوے میں شامل کرے اور فاتحہ دے کر پرہیزگار لوگوں کو کھلائے اور سب باوضو بنہایت احتیاط کے ساتھ کھائیں اور بعد میں مقصد کے لئے دعا کرائے۔

## ⑭⑧ عمل اَللّٰہُ الصَّمَدُ ہر کام کے لئے مجرب ہے

اَللّٰہُ الصَّمَدُ ایک ہزار ایک بار اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار ایک چلہ بلاناغہ وقت معینہ پر پڑھیں کسی بزرگ کے مزار کے پاس یہ عمل کریں تو بہت موثر ہے۔ فقیر راقم الحروف نے کئی شخصوں کو بتایا چلہ پورا ہونے سے پہلے مقصد حاصل ہو گیا والحمد للہ علیٰ ذٰلک۔

---

# دفع آسیب و سحر

## ⑭⑨ امتحان آسیب

مریض کا تین شبانہ روز پہنا ہوا کپڑا لے کر لمبائی میں ناپ لے اس کے بعد یہ عزیمت تین مرتبہ پڑھ کر کپڑے پر دم کرے پھر اس کپڑے کو چہرہ و سینہ بلکہ پیشانی کے سرے سے لیکر ناف تک دونوں جانب بقوت سے پھر اس کپڑے کو ناپ لے اگر ایک انگل کم ہو دیو کا اثر ہے اور دو انگل کم ہو پری اور تین انگل کم ہو سحر ہے اور چار [illegible] نت وجودی ہے اللہ تعالیٰ امان بخشے اور اگر کپڑا اسی حال پر رہے کم نہ ہوا ہو تو [illegible] ب اور زندگی کی امید زیادہ علاج کرائے۔ عزیمت



یہ ہے۔ می خوانم بر جامہ فلاں بن فلاں بجہت آنکہ سبب آزار فلاں بن فلاں بریں بہانہ ظاہر گردد وقربۃً الی اللہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا اللہ وحدہٗ لا شریک لہٗ الٰہ واحد الاحد احد صمدا وترا باقیا لم یتخذ صاحبۃ ولا ولدا ولم یکن لہ من الذل وکبرہٗ تکبیرا لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد ٥

## ⑮⓪ امتحان آسیب

ان حروف کو مریض کے ہاتھ پر سیاہی سے لکھے اور اس سے کہے کہ اپنے ہاتھ پر نظر جاؤ اگر آسیب ہو گا بفرمان الٰہی حروف سرخ نظر آئیں گے اور اگر آسیب نہ ہو گا بدستور سیاہ نظر آئیں گے۔ حروف یہ ہیں۔ س، ص، ط، ر، ی، م، و، سی۔ مجرب ہے۔

## ⑮① امتحان آسیب کا مجرب عمل

مٹی کی کوری طشتری پر اس طلسم کو لکھ کر مریض پر سے سات مرتبہ اتار کر کوئلے کی آگ پر رکھ کر سرخ کریں بعد سرد ہونے کے دیکھیں اگر حروف غائب ہو جائیں تو آسیب و دیو خبیث ہے اور اگر سفید ہوں بجادو ہے اور سرخ ہوں تو چڑیل اور سیاہ رہیں تو مرض ہے

۱۱۳۲۵۳۷۴۵۴۳۲۲۱۱۱

## ⑮② حاضرات

یامعشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموات والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطن ٥ یا جُتَمَّ یَا وَتُوْیَا سَالِمِیْنَ یَا اِبْرَاھِیْمُ حاضر شو۔ اس کو ہر روز تین سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھ لیا کرے مع ترک گوشت، انڈا، مچھلی، لہسن، پیاز وغیرہ اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ پھر جس وقت آسیب کا حاضر کرنا منظور ہو کر مریض کے سر پر اگر گفتگو کرے گیارہ بار یا اکیس مرتبہ عطر یا پھول پر دم کر کے مریض کو سنگھا دے

انشاءاللہ تعالیٰ آسیب حاضر ہوکر کہے گا میں فلاں بن فلاں ہوں۔ جو کچھ عامل کہے گا تابعداری کرے گا۔

## ۱۵۳ حفاظت از آسیب

حضرت مولیٰ المسلمین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے منقول ہے کہ جو اس نقش کو لکھکر موم جامہ کرکے سیدھے بازو پر باندھے آسیب وبلاء سے محفوظ رہے گا ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۸۱۷ | ۵۶۸۲۰ | ۵۶۸۲۳ | ۵۶۸۱۰ |
| ۵۶۸۲۳ | ۵۶۸۱۱ | ۵۶۸۱۶ | ۵۶۸۲۱ |
| ۵۶۸۱۲ | ۵۶۸۲۶ | ۵۶۸۱۸ | ۵۶۸۱۵ |
| ۵۶۸۱۹ | ۵۶۸۱۴ | ۵۶۸۱۳ | ۵۶۸۲۵ |

## ۱۵۴ دیگر طریقہ

دفع آسیب کیلئے مرد ٹوپی میں اور عورت چوٹی میں باندھے اور تسخیر حاکم کیلئے عمامہ کے بیچ میں باندھے مجرب ہے بفضل خدائے تعالیٰ ↑

## ۱۵۵ دفع آسیب

ولقد فتنا سلیمٰن والقینا علیٰ کرسیہ جسداً ثم اناب ۝ جس شخص پر آسیب کا خلل ہو اس کے کان میں سات بار یہ آیت پڑھے خدا چاہے دفع ہو۔

## ۱۵۶ فتیلہ برائے آسیب زدہ

بفضل خدا مجرب ہے اس میں سورۂ مزمل شریف وغیرہ کا نقش ہے اور حضرت سلطان مسعود قدس سرہٗ کی جانب منسوب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۹۸۶۶۴ | ۱۴۹۸۶۶۸ | ۱۴۹۸۶۷۱ | ۱۴۹۸۶۵۷ |
| ۱۴۹۸۶۷۰ | ۱۴۹۸۶۵۸ | ۱۴۹۸۶۶۳ | ۱۴۹۸۶۶۹ |
| ۱۴۹۸۶۵۹ | ۱۴۹۸۶۷۲ | ۱۴۹۸۶۶۶ | ۱۴۹۸۶۶۲ |
| ۱۴۹۸۶۶۷ | ۱۴۹۸۶۶۱ | ۱۴۹۸۶۶۰ | ۱۴۹۸۶۷۲ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّالِہٖ سوختم دیواں و پریاں جناں وجنیاں بھوتاں وبھتنیاں چڑیلاں وکفاران



وسحر وجادو و ہرسہ جانب در اندام فلاں بن فلاں سخت شدہ باشد الٰہی دریں فتیلہ آرد بسوز و خاکستر گردان بحق حلیقا ملیقا انت تعلم مافی قلوبہم حقیقتاً تپ وتپ ولرزہ درد سر و درد ہم سر آنچہ در اندام ہذا باشد بحق یابدوح یابدوح یابدوح العجل العجل العجل الساعہ الساعہ الساعہ

پشت پر یہ نقش رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

(نوٹ) یہ عمل بارہا تجربہ کیا گیا بہت مفید ثابت ہوا۔

## ۱۵۷ ردسحر وآسیب اور شفائے جمیع امراض کیلئے آزمودہ ہے اور مجنوں کیلئے مفید ہے

نقش چہار قل، بیری کے سات پتے ثابت لیکر دو صاف پتھروں کو خوب دھوکر باریک پیس لیں اور ایک کٹورے میں پانی ڈال کر کسی قلم یا پاک چیز سے جنبش دیں کہ مل جائے۔ اور جنبش دیتے وقت الحمد شریف، آیۃ الکرسی، ایک ایک بار تینوں قل تین تین بار اول وآخر درود شریف پڑھکر دم کریں۔ ان کے پڑھنے تک جنبش برابر جاری رہے پھر اس میں سے تین گھونٹ مریض کو یا جس پر احتمال سحر ہو پلائیں اور باقی ایک گھڑے پانی میں ڈال دیں جسے نہانا منظور ہو پھر علٰحدہ پانی سے استنجا کرے اور مکان کے گوشے میں گڑھا کھود کر اس پانی سے غسل کرے پانی گڑھے سے باہر نہ ہو پھر گڑھا بند کردیں تین روز متواتر یہ عمل کریں اور پہلی مرتبہ میں اگر فائدہ نہ ہو تو دوبارہ سہ بارہ کریں کیسا ہی سحر ہوگا دفع ہوگا اور آسیب ومرض سے نجات ملے گی یہ نقش پہلے سے لکھکر بیری والے پانی میں ملادیں ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۰۱ | ۳۷۰۴ | ۳۷۰۷ | ۳۶۹۴ |
| ۳۷۰۶ | ۳۶۹۵ | ۳۷۰۰ | ۳۷۰۵ |
| ۳۶۹۶ | ۳۷۰۹ | ۳۷۰۲ | ۳۶۹۹ |
| ۳۷۰۳ | ۳۶۹۸ | ۳۶۹۷ | ۳۷۰۸ |

## (۱۵۸) دفع سحر

قولہ تعالیٰ واتبعوا ما تتلوا الشیطین علی ملک سلیمن وما کفر سلیمن ولکن الشیطین کفروا یعلمون الناس السحر وما انزل علی الملکین ببابل ھاروت وماروت ط وما یعلمن من احد حتی یقولا انما نحن فتنۃ فلا تکفر ط فیتعلمون منھما ما یفرقون بہ بین المرء وزوجہ ط وما ھم بضارین بہ من احد الا باذن اللہ ط ویتعلمون ما یضرھم ولا ینفعھم ط ولقد علموا لمن اشترٰہ ما لہ فی الاخرۃ من خلاق ط ولبئس ما شروا بہ انفسھم لو کانوا یعلمون ٥ اس آیت کریمہ کو تانبے کی طشتری پر لکھکر لوبان کی دھونی دے کر دھو کر سحر زدہ کو پلائیں صحت ہوگی اور اسی پلیٹ میں کھانا بھی کھائیں سحر کا اثر نہ ہوگا اور زخم چشم کے لئے بھی مفید ہے۔ اور کندہ کرالیں تو زیادہ آسان و بہتر ہے۔

## (۱۵۹) چھوٹا چراغ اقطاب اربعہ شافی شفا شفا شافی برائے حفاظت اطفال از بلیات و نظر بد و جملہ آفات باذن اللہ تعالیٰ

ہر مہینے کی چوتھی شب کو یہ چراغ خوشبودار روغن اور چار بتی ڈال کر اس طرح روشن کرے کہ چراغ کا رُخ سمتوں کی طرف رہے یعنی چراغ میں جہاں مشرقی لکھا ہے وہ رُخ پورب کی طرف اور جہاں مغربی لکھا ہے وہ رخ پچھم کی طرف اور جہاں جنوبی لکھا ہے وہ رُخ دکھن کی طرف اور جہاں شمال لکھا ہے وہ رخ اتر کی طرف رہے اور جب روشن کر چکیں تو اس کی روشنی میں اپنے سب بچوں کو بٹھائیں اور بہتر یہ ہے کہ ہر روز اپنے کھانے میں سے ایک مٹھی آٹا نکال کر علٰحدہ رکھتے جائیں جتنا آٹا ہر مہینے پر جمع ہو اس کی روغنی روٹی پکائیں اور کچھ حلوا



پکائیں اس پر فاتحہ دے کر ان چاروں بزرگوں کی جن کے اسمائے گرامی چراغ میں کندہ ہیں انکی ارواح کو بخشیں تاکہ رزق میں برکت ہو پھر کعبے کی طرف مونھ کر کے اس طرح بیٹھکر کہ چراغ اپنے سامنے رہے ایکسو چھتر بار یا غنی یا کریم یا احد یا منعم پڑھے اول و آخر درود غوثیہ شریف ۱۰۰ بار پھر گیارہ بار یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئًا للہ پڑھے پھر سونہ مرتبہ یا سادا تنا عبد الکریم المغربی وعبد الجلیل الجنوبی وعبد الرحیم الشرقی وعبد الرشید الشمالی اغیثونا بحق غوثنا وغوثکم الشیخ عبد القادر الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنھم پڑھکر بچوں اور سب گھر والوں پر دم کر کے ایک ایک گھونٹ پیئے اور سب کو پلائے ہر مہینے اسی طرح کرے اور ہر سال رجب کی ۱۴ تاریخ کہ ان چاروں سلاطین کے عرس کی تاریخ ہے فاتحہ وغیرہ میں خاص اہتمام کرے پھر برکت اس چراغ کی دیکھے۔ اسی چراغ کی بدولت باذن اللہ تعالیٰ ایسے ایسے مریضوں کو شفا ہوئی جن کو اطباء جواب دے چکے تھے۔

## (۱۶۰) برائے شفائے امراض

اگر بیمار کی صحت کے لئے روشن کرے اور جس طرح پڑھنے کو لکھا ہے اسی طرح پڑھے جب پڑھ چکے تو پندرہ ہزار چار سو پینتالیس بار کہے شافی شفا شفا شافی اول و آخر درود شریف ۱۱ بار پڑھتے وقت مریضوں کا اس کی روشنی میں بیٹھنا ضروری ہے اگر نہ بیٹھ جا سکے تو لیٹ سکتے ہیں جب پڑھ چکے تو ایک مریض ہو یا دو جتنے بھی ہوں سب پر دم کرے اور وجود واحکیم دیتا ہو اس پر دم کرے مولیٰ تعالیٰ کے فضل سے شفا پائے گا۔

چراغ خورد اگلے صفحہ پر

دیکھئے

چراغ خورد یہ ہے

بی کا نشان

پچھم

یا غنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۸ | ۳۹۲ | ۳۸۸ | ۳۸۵ |
| ۳۸۹ | ۳۸۴ | ۳۷۹ | شافی |
| ۳۸۳ | ۳۸۶ | ۳۹۴ | ۳۸۰ |
| ۳۹۳ | شفا | ۳۸۲ | ۳۸۷ |

## (۱۶۱) عمل فراخی رزق

ماہ ثابت عروج ماہ میں بعد مغرب تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز صلاۃ الاسرار پڑھے ہر رکعت میں بعد فاتحہ سورۂ اخلاص گیارہ بار پڑھیں بعد سلام درود غوثیہ پڑھیں گیارہ بار اس کے بعد یَا نَبِیَّ اللّٰہِ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ وَامْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ گیارہ بار پھر گیارہ قدم چلیں اور ہر قدم پر یَا غَوْثَ الثَّقَلَیْنِ وَیَا کَرِیْمَ الطَّرَفَیْنِ اَغِثْنِیْ وَامْدُدْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پھر طاق بار دعائے مطلب اور اس چراغ صغیر کو چار فتیلہ کے ساتھ موافق جہات کے جلائیں اور اس کے



سامنے قبلہ رو بیٹھیں اور گیارہ بار درود غوثیہ اور سولہ بار یا سادات نا الخ اور گیارہ بار یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ پڑھ کر پندرہ سو تینتالیس بار یا غنی یا کریم یا احد یا منعم پڑھ کر گیارہ بار درود غوثیہ پڑھ کر ختم کریں اور اکتالیس راتیں خالی مکان میں اور خوشبو روشن کریں پھر ہر مہینے کی ۱۴ تاریخ کو یہ عمل خالی مقام پر کریں اور بعد چلہ ختم ہونے کے ۵، ۷ مرتبہ اسمائے مذکورہ کا پڑھنا کافی ہوگا مگر چار رجب کو پوری تعداد پڑھیں۔

## ترکیب فاتحہ

اول درود غوثیہ ۷ بار الحمد شریف ایک بار آیۃ الکرسی ایک بار قل ہو اللہ شریف گیارہ بار پھر درود غوثیہ ۷ بار پڑھ کر بارگاہِ رب العزت میں عرض کریں کہ الٰہی میرے اس پڑھنے اور (جو شیرینی یا حلوا ہو) کا ثواب اپنے کرم عمیم سے عطا فرما وہ ہماری طرف سے بارگاہ رسالت علیٰ صاحبہا الصلاۃ والسلام میں ہدیہ ہے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے طفیل میں تمام انبیاء کرام ملائکہ عظام پھر صحابہ کرام و اہلبیت کرام بعد ازاں تمام مومنین و مومنات کی ارواح کو پہونچے خاص کر حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ و اقطاب اربعہ و حضور اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہٗ اور آپ کے جملہ مشائخ کرام کی ارواح مقدسہ کو پہونچے الٰہی اس عمل کی برکت سے رزق میں برکت عطا فرما اور دولت و غنا نصیب فرما۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا محمد وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

# تسخیر ہمزاد

نوٹ:۔ اس باب کے عملیات عوام کے لئے نہیں بایں خیال اس باب کو ترک کرنے کا خیال تھا مگر کتاب کی تکمیل کے لئے من و عن مجموعہ شریف سے نقل

کر رہا ہوں جو صاحب اہل ہوں وہ فائدہ اٹھائیں۔ نا اہل کو ایسے عملیات سے بچنا لازم ہے ورنہ ضرور نقصان ہوگا۔ (مؤلف)

**(۱۶۲) تسخیر ہمزاد**
باید کہ این اسماء دعوت کنندہ ۳ ماہ بدین طور کہ تا سہ ماہ اسم یا سمیع در تمازت آفتاب پشت دادہ و نظر خود بہ زنخدان سایہ قائم کردہ یکصد و یازدہ بار بخواند و ہر روز یگان یگان بار زیادہ کردہ خواندہ باشد چون سایۂ خود را دیدہ عمل مذکور قرارت کند چون باز سایہ غائب شود آن شکل را دیدہ مانند چون تعداد عمل تمام شود قرارت موقوف کردہ بمقام خود مراجعت کند چون عرصہ سہ ماہ گذرد ہمین طور سہ ماہ دیگر اسم یا بصیر خواند بعدہ ہمین طور باز تا سہ ماہ یا سمیع را بخواند در این مدت مسخر خواہد شد۔

**(۱۶۳) تسخیر ہمزاد**
اول ۱۱ بار درود بخواند۔ اللھم صل علیٰ سیدنا محمد وعلیٰ آل سیدنا محمد بعدد کل ذرۃ مائۃ الف الف مرۃ وبارک وسلم بعدہ کلمہ تمجید ۱۱ بار بعدہ چہل و یکبار این آیۃ اللہ نور السموات والارض مثل نورہ کمشکوۃ فیھا المصباح ط بخواند و آفتاب پس پشت دادہ این عمل کند و از ہر دو چشم نگاہ در گوش راست سایہ خود قائم دارد و چشم برہم نزند و وقتیکہ آیت مذکورہ تمام کند از ہمون چشم در ہوا دست راست نظر کند شکل آدم طولانی بنظر خواہد آمد و شرح این امور بوقت نمودن این عمل بفہم خواہد آمد ہمچنین تا مدتے کہ سایہ اصلی مسخر شدہ قول و قرار نکند این عمل خواندہ باشد۔

**(۱۶۴) تسخیر ہمزاد**
پاسے از روز آمدہ آفتاب را پشت دادہ ایستادہ اولاً نظر در سایہ خود کردہ بخواند اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم بعدہ نظر بسوئے مغرب کردہ بخواند یا حی یا قیوم و نظر سوئے مغرب



تا دیر قائم نماید بعدہ باز بسایہ نظر کند تا قیام نظر بر سایہ ہمین ۲۰ اسمائے مذکور بخواند بعدہ باز بمغرب بیند و ہمین اسماء مذکور تا قیام نظر بسوئے مغرب خواندہ باشد اما بسوئے مغرب اکثر بیند و سایۂ خود را اکثر از آن ہمین سان این عمل تا تواند بکند چندان کہ کثرت خواہد نمود زود تر مؤثر خواہد شد۔

**(۱۶۵) تسخیر ہمزاد**
باید کہ در تمازت آفتاب نشستہ سایۂ خود را دیدہ نظر بر کمر سایہ قائم کردہ این عمل را یکصد و یازدہ بار بخواند و بر آسمان بیند اگر احیاناً غبار باشد در کوٹھری چراغ روشن کردہ در روشنی آن نشستہ عکس خود را دیدہ ایستادہ ہر دو دست بر سر خود نہادہ عمل مذکور بخواند و وقت قرارت او بعد طلوع آفتاب بقدر ربع بشمس و اگر احیاناً در این وقت ناغہ شود بوقت دوپہر یعنی عین زوال بخواند عمل این ست بحق یا لطیف مسخر ہمزاد و تعین۔ مدت قرارت نیست تا وقتیکہ مطلب حاصل نشود خواندہ باشد اما تا نہ ماہ خواندہ باشد۔

**(۱۶۶) عمل تسخیر موکل و این عملیست عجیب و غریب**
مؤثر ہر مطلب از عالم غیب از تصانیف

حضرت پیر و مرشد مدظلہ العالی (نور اللہ مرقدہم) اول باید کہ این عزیمت را کہ عددش ۱۰۹۳ ہست تا چہل روز با ترک حیوانی مع جمیع شرائط دعوۃ ادا کند ہر روز این عزیمت را ایک ہزار و نود و سہ بار تا مدت چہل روز خواندہ باشد روز آخر در حجرۂ خالی بسیار بخور روشن کند و این عزیمت خواندن بگیرد ناگاہ عقرائیل موکل دما فظ دانہائے سلیمانی تابع این عزیمت بصورت خوب حاضر شود و سلام کند باید کہ بجز جواب سلام دیگر ہیچ کلام نہ کند تا آنکہ او خود در کلام آید و گوید کہ از طلبم مقصود چیست آن وقت بعد فراغ قرارت عمولی عزیمت جواب دہد کہ مقصود حضور و تسخیر تو است کہ مدام حاضر باشی و با من بقسم کلام ممری عہد وثق کن کہ ہر گاہ کہ

طلبم حاضر آئی چوں ایں عہد واثق شود او را رخصت کند و ایں عزیمت را ہر روز سہ صد و نود بار مدام ورد دارد و عزیمت ایں است اجب یا صقرائیل بحق یا صمد یا قیوم یا رب و اگر در یک چلہ مسخر نشود سہ چلہ ہمیں طور بجا آورد تا سوم انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مسخر خواہد شد و چوں خواہد کہ دانہ سلیمانی کدامی مطلب طلب کند طریقش اینست کہ در جائے خلوت بخور سوختہ غسل کردہ جامۂ پاک پوشیدہ ایں عزیمت را بتعداد سہ صد و نود بار بخواند چوں او حاضر و سلام کند باید کہ بعد جواب سلام حکم طلب دانۂ مطلوبہ خود کند فوراً برائے آوردن آں از نظر پنہاں شود تا آمدن او در آنجا مقیم ماند وقتیکہ حاضر شدہ دانہ مذکور را دہد باید کہ بتعظیم گیرد و بر سر و چشم نہد و از نظر حائض و جنب محفوظ دارد و لازم داند کہ برائے کار خلاف شرع نطلبد چراکہ موکل در تسخیر نخواہد ماند و مضرت خواہد رساند از ہمچنیں فرمائش باطلہ۔

## ۱۶۷ مایکتب علی المسامیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم ○ والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق والامر تبارک اللہ رب العلمین ○ گرد من و گرد خانۂ من و گرد زن و فرزندان من و گرد مال و دوستان من حاضر شدہ حصار شوی و نگہدار باشی یا اللہ بحق سلیمن بن داؤد علیہما السلام و بحق اھیا اشر اھیا و بحق علیقا ملیقا تلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم و بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ و بحق یا مومن یا مھیمن ○ چار کیلیں چاروں گوشے مکان کے لئے ہر کیل سوا بالشت لمبی ہو اور وزن ایک پاؤ کی کیل ہو اور گول نہ ہو بلکہ چوپہل ہو اس پر مندرجہ بالا عبارت چاروں طرف کھود دی جائے نوک ضرور ہے اس پر ہلدی سے رنگا ہو کپڑا لپیٹیں اس طرح کہ کیل معلوم نہ ہو اس پر سرخ کلاوہ اس طرح لپیٹیں کہ پیلا پن کپڑے کا ظاہر نہ ہو اور اس کو بانس کی پونگی میں رکھیں اور بانس کی پونگی مٹی کی



پونگی میں اور مٹی کی پونگی رکابی میں اس پر سے دوسری رکابی ڈھک دیں اور سوا ذراع شرعی زمین کھود کر ایک ایک چاروں کونوں میں دفن کریں نوک کیل کی اوپر رہے قبل دفن تین شب متواتر تلاوت سورۂ بقرہ اور سب سے پہلے سات راتیں متواتر اذانیں بلند آواز سے کہیں پیٹے اور کھودتے اور دفن کرتے وقت آیۃ الکرسی شریف برابر پڑھتے رہیں اگر مکان میں کوئی اور گوشہ ہو تو ایک کیل کا اضافہ کریں پائخانے کے دروازے پر اور مکان کے دروازے پر ایک ایک کیل ضرور گاڑی جائے۔

# بَابُ النِّسَآءِ

## ۱۶۸ برائے حفاظت حمل

سوئیوں کا تعویذ حفاظت حمل کے لئے بارہا کا تجربہ شدہ ہے کہ ابتدائے حمل سے چار ماہ تک یہ تعویذ ضرور باندھ دیا جائے بوقت بندش سوا گیارہ آنے کی شیرینی پر بڑے پیر صاحب اور بزرگان دین کی نیاز دے کر بچوں کو تقسیم کر دیا جائے، تعویذ موم جامہ کر کے باندھ دیا جائے تاگہ اتنا لمبا ہو کہ گلے میں ڈالنے کے بعد ناف تک تاگا اور تعویذ ناف کے نیچے رہے تعویذ کی عبارت کم از کم سات سطروں میں لکھی جائے ہر سطر پر ایک سوئی رکھ کر تعویذ لپیٹا جائے اگر سات سطروں سے زائد ہو جائے تب بھی کوئی حرج نہیں، ہر سوئی پر ایک بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کریں، تعویذ یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم واذ قالت امرأت عمران رب انی نذرت لک ما فی بطنی محررا فتقبل منی انک انت السمیع العلیم ○ الٰہی بحرمت سورہ ہود الٰہی بحرمت سورہ یونس الٰہی بحرمت سورہ یوسف الٰہی بحرمت سورہ یٰس الٰہی بحرمت

سورہ مزمل الٰہی بحرمت سورہ مدثر الٰہی بحرمت سورہ اذ الشمس کورت الٰہی بحرمت سورہ والشمس وضحٰھا الٰہی بحرمت سورہ والضحٰی الٰہی بحرمت سورہ الم نشرح الٰہی بحرمت سورہ قل یاایھا الکفرون لا اعبد ما تعبدون ولا انتم عبدون ما اعبد ولا انا عابد ما عبدتم ولا انتم عابدون ما اعبد الٰہی بحرمۃ این آیاتہا انچہ مسان ومسانی کہ در بدن طفل فلانہ بن فلانہ باشد دور شود فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین ۝ تعویذ لکھنے میں اس امر کا خیال رہے کہ جتنے چشم دار حروف ہیں ان کی آنکھیں کھلی رہیں مثلاً واو۔ قاف۔ ھاء۔ میم وغیرہ فلانہ بنت فلانہ کی جگہ حاملہ اور اس کی ماں کا نام لکھے۔

## (۱۶۹) استقاط حمل سے حفاظت کیلئے مجرب المجرب ہے

جس عورت کے حمل ضائع ہو جاتے ہوں یا بچہ جیتا نہ ہو اس کے لئے دوشنبہ کے دن دوپہر کو اجوائن اور کالی مرچ پر سورۃ والشمس کو چالیس بار پڑھے ہر بار اول وآخر درود شریف پڑھے اور اجوائن اور مرچوں کو حاملہ ایام حمل سے دودھ چھڑانے تک برابر کھایا کرے۔

## (۱۷۰) حفاظت حمل

اس نقش متبرک کو لکھ کر کنوئیں کے پانی میں حل کر کے روزانہ نوش کریں پیدائش کے بعد بھی ڈیڑھ مہینہ تک نوش کرتی رہے ←

۷۸۶

| ۲۵ | ۲۰ | ۲۱ |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۲ | ۲۶ |
| ۲۳ | ۲۴ | ۱۹ |

## (۱۷۱) جس عورت کا حمل غائب ہو جائے

یہ تعویذ لکھکر پلائے بعنایت مولیٰ تعالیٰ



پھر ظاہر ہوگا۔ موم جامہ کر کے ناف کے نیچے باندھے انشاء اللہ تعالیٰ ظاہر ہوگا ←

یا بسم اللہ الرحمن الرحیم حی

| ۸ | ۲ | ۶ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۲ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۸ | ۱ | ۶ |
| ۲ | ۵ | ۴ | ۷ |

یاحی حین لاحی فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یاحی

## (۱۷۲) استقرار حمل کیلئے مجرب ہے

اگر حمل گر جاتا ہو تو آیۂ کریمہ اور سورۂ کافرون کسم کے رنگے تاگے کے گیارہ تار جو عورت کے سر سے پاؤں کے انگوٹھے تک ہوں پڑھ پڑھ کر گرہ دیتا جائے نو گرہیں لگائے یہ گنڈہ عورت کے گلے میں ڈالے واصبر وما صبرک الا باللہ ولا تحزن علیھم ولا تک فی ضیق مما یمکرون ۝ ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون ۝

## (۱۷۳) استقرار حمل وزن عقیمہ کیلئے

جو عورت بانجھ ہو اس کے لئے ہرن کی جھلی پر لکھ دیں کہ گردن میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ صاحب اولاد ہو۔ ولو ان قرانا سیرت بہ الجبال او قطعت بہ الارض او کلم بہ الموتی بل للہ الامر جمیعا افلم یئس الذین کفروا ان لو یشاء اللہ لھدی الناس جمیعا ۝

## (۱۷۴) معین حمل و حمل خام کی روک کیلئے

یہ آیت کریمہ لکھکر کمر میں باندھے اور سات دن روزانہ حاملہ کو پلائیں۔ ان کل نفس لما علیھا حافظ فلینظر الانسان مم خلق خلق من ماء دافق ۝ فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین ۝

۱۹ اور دو ہے تو خانہ ۱۸ اور تین ہو تو خانہ ۱۷ اور چار ہو تو خانہ ۱۶ اور پانچ ہو تو خانہ ۵۱ میں اور چھ ہو تو خانہ ۴۱ میں اور سات ہو تو خانہ ۳۱ میں اور آٹھ ہو تو خانہ ۲۱ میں اور نو ہو تو خانہ ۱۱ میں ایک ایک عدد کا اضافہ کرکے پُر کریں نقش مشتری یہ ہے

۷۸۶

| ۹ | ۵ | ۱۴ | ۱۷ | ۹۱ | ۹۲ | ۹۵ | ۱۰۱ | ۱۰۳ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۴ | ۲۸ | ۳۱ | ۷۷ | ۷۸ | ۸۲ | ۸۵ | ۲۳ | ۱۰ |
| ۹۶ | ۸۰ | ۴۱ | ۳۷ | ۶۳ | ۶۹ | ۷۱ | ۴۰ | ۲۷ | ۱۱ |
| ۸۹ | ۷۵ | ۶۵ | ۵۳ | ۵۶ | ۵۹ | ۴۶ | ۴۲ | ۳۲ | ۱۸ |
| ۸۶ | ۷۲ | ۶۴ | ۵۸ | ۴۷ | ۵۲ | ۵۷ | ۴۳ | ۳۵ | ۲۱ |
| ۲۰ | ۳۴ | ۴۵ | ۴۸ | ۶۱ | ۵۴ | ۵۱ | ۶۲ | ۷۳ | ۷۸ |
| ۱۹ | ۳۳ | ۳۹ | ۵۵ | ۵۰ | ۴۹ | ۶۰ | ۶۸ | ۷۴ | ۸۸ |
| ۱۳ | ۲۶ | ۶۷ | ۷۰ | ۴۴ | ۳۸ | ۳۶ | ۶۶ | ۸۱ | ۹۴ |
| ۷ | ۸۴ | ۷۹ | ۷۶ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۵ | ۲۲ | ۸۳ | ۱۰۰ |
| ۹۹ | ۱۰۲ | ۹۳ | ۹۰ | ۲۴ | ۱۵ | ۱۲ | ۶ | ۴ | ۹۸ |

۵۳۵

# عامل اور دعوت

## عامل کے شرائط

(۱) ایسے عامل سے اجازت دعوت حاصل کریں جس کا سلسلہ صحیح ہو اور اسے اجازت صحیحہ حاصل ہو ورنہ ممکن ہے کہ عمل باعث رجعت ہو جائے۔

(۲) عامل ان باتوں پر کاربند ہو۔ حلال کمائی سے کھائے اور حلال کمائی



میسر نہ ہو تو کسی سے قرض حسنہ لے تاکہ دورانِ عمل جو کچھ کھائے وہ کسب خبیث نہ ہو سچ بولے اور روزہ رکھے (دورانِ عمل) کم کھانا، کم سونا، کم بولنا، اپنا نصب العین رکھے، اور اگر کہیں نابینا کسی خادم کے ذریعہ ہو تو خادم متعین ہو اور اپنے اوقات کو وظائف کے لئے مقرر رکھے اور گناہوں سے دور رہے اور عمل کے دوران گوشت سے نظر محفوظ رکھے اور دل کو حسد، کینہ، غرور وغیرہ مذموم صفات سے پاک رکھے اور خلوت اختیار کرے۔ اور خلوت حقیقیہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ کی جانب متوجہ رہے، اور کپڑا اور جائے عمل پاک رکھے حجرہ جہاں عمل کرے تنگ و تاریک و مصفا ہو، اور عطر وغیرہ خوشبو کا استعمال رکھے اور نامحرموں سے اپنے کو دور رکھے، طہارت بدن اور تصفیہ باطن میں تام ہو، اور تعظیم دعوت کرے یعنی ادعیہ کو تکیہ لگا کر نہ پڑھے یا پیر دراز کر کے یا کرسی یا چارپائی پر بیٹھ کر بھی نہ پڑھے اور نشست چار زانوں نہ ہو، مگر بصورت مجبوری، کوئی تخت یا چوکی اس کے لئے خاص کرے اور جن عملوں میں زمین پر بیٹھنے کی شرط ہے وہاں مصلے خاص بچھا کر بیٹھے، اور اگر دورانِ عمل سفر درپیش ہو جائے تو وہ مصلی ہمراہ لے جائے اور درمیان قرأت کلام نہ کرے بہت حاجت ہو تو اشارہ سے کام لے، اور اپنے اندر جرأت و شجاعت پیدا کرلے اور جو اسرار ظاہر ہوں انہیں چھپائے اور ترک حیوانات کرے، اور غذا میں نانِ جَو یا گندم۔ مونگ کی دال نمک لاہوری بہتر ہے، وقت کی رعایت رکھے یعنی روزانہ وقت مقررہ پر شروع کرے تعین دن کا بھی لحاظ رکھے مثل روز پنجشنبہ، جمعہ، دوشنبہ اوقات مثل صبح، تہجد، عشاء۔

تعین ماہ بھی بعض عمل میں ضروری ہے۔

**فائدہ:** ماہ ثابت۔ اگہن۔ پھاگن۔ جیٹھ۔ بھادوں۔

ماہ منقلب۔ ماگھ۔ بیساکھ۔ ساون۔ کاتک۔

ماہ ذوجسدین۔ پوس۔ چیت۔ اساڑھ۔ کنوار۔

**فائدہ:** عروج ماہ قمری چاند کی پہلی تاریخ سے ۱۴ تک کو کہتے ہیں۔
عروج ماہ ثابت ۲۲ اپریل تا ۲۲ مئی۔ ۲۲ جولائی تا ۲۲ اگست۔ ۲۲ اکتوبر تا ۲۲ نومبر۔ آفتاب برج ثابت میں رہتا ہے۔ (کاشف الاسرار ص ۱۹۰)

**پرہیز جلالی** مثلاً گوشت، مچھلی، انڈا، شہد، ہڈی، سیپ کا چونا، اونی ریشمی کپڑے چمڑے کا استعمال۔ لہٰذا ایسی کتابیں نہ چھوئے جس میں چمڑے کی جلد ہو۔ اس نل سے پانی نہ پیئے جس کا واشل چمڑے کا ہو۔ دوران عمل جماع سے بھی پرہیز رکھے بلکہ دواعی جماع بھی ترک کرے۔ مرچ سیاہ، سرخ پیاز، لہسن ہینگ۔ تمباکو، سرکہ اور ہر بدبودار چیزوں سے بھی۔ جانوروں کو مارنے سے احتیاط کرے، روزہ اس میں شرط ہے۔

**پرہیز جمالی** گوشت، مچھلی، دودھ، دہی، گھی، تیل، سرکہ، نمک، خرما، میوہ جات، فواکہات، سلا کپڑا، نہ پہنے مثل احرام رہے، تیل سرسوں کا اگر باحتیاط ملا جائے تو استعمال کر سکتا ہے، اگر تمباکو کھانے پینے سے مجبور ہے تو رفتہ رفتہ ترک کر دے ورنہ بعد استعمال مسواک غرارہ ضرور کرے، اور چلہ کے اندر ممنوع ہے۔

**فائدہ:** اگر کبھی گوشت وغیرہ کھائے تو دعائے رجعت تین مرتبہ پڑھ لے اور پانی پر دم کر کے پی لے اور گڑ تھوڑا سا کھا لے اور غسل کر لینا بھی بہتر ہے اور چلہ کے اندر جماع ممنوع ہے اور بعد چلہ اپنی اہلیہ سے جائز ہے، دعائے رجعت یہ ہیں۔

۱۔ صبح سنت و فرض فجر کے درمیان سورۂ فاتحہ اکتالیس بار بسم اللہ شریف کے ساتھ۔



۲۔ یہ عمل بعد نماز عشاء یا جس وقت ممکن ہو کرے۔ اوّل یہ درود شریف اللھم صل علی سیدنا محمد وعلی آل سیدنا محمد نبی الرحمۃ وشفیع الامۃ وکاشف الغمۃ تین بار پھر گیارہ بار وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ ۝ يَا حَمِيدَ الْفِعَالِ ذَا الْمَنِّ عَلَىٰ جَمِيعِ خَلْقِهِ بِلُطْفِهِ يَا حَمِيدُ پھر مذکورہ درود شریف ۲ بار پڑھے۔

۳۔ گیارہ بار یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط عَلِيْمًا مَلِيْكًا خَالِقًا مَخْلُوقًا كَافِيًا شَافِيًا رَقِيْبًا مُرْتَضِيًا بِحَقِّ يَا بُدُّوْحٍ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ۝ اَو بِحَقِّ اَسْمَائِنَا اَلَا اَنَا تُوْشَا يَا شَيْخ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِيْلَانِيْ شَيْئًا لِّلّٰهِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔

**شرائط دعوت:** اول تین دن روزہ رکھے۔ اگر اسم جلالی ہو ہفتہ، منگل، اور دو شنبہ یا جمعرات اور اگر مشترک ہو تو اتوار کے دن روزہ رکھنا شروع کرے اور کھانا نہ کھائے تو بہتر ہے اور اگر بھوک کا غلبہ ہو تو کم کھائے۔ پھر وضو کرے اور استغفار کرے اور تہجد و تحیۃ الوضو پر مداومت کرے اور دو رکعت نماز کشف الارواح کی نیت سے پڑھے۔ عمل پڑھنے کے وقت دل میں خیال رکھے کہ میں ایسے مالک کے روبرو حاضر ہوں جسے میرا مقصد پورا کرنے کا اختیار کامل ہے اور مطلب کا دھیان رکھے۔

**فائدہ:** اگر کسی عمل کی صحیح تعداد معلوم نہ ہو تو بہ نیت شرائط ایک ہزار ایک بار پڑھے۔

**ترکیب نماز کشف الارواح** ۔ نیت نَوَيْتُ اَنْ اُصَلِّيَ لِلّٰهِ رَكْعَتَيْ صَلٰوةِ كَشْفِ الْاَرْوَاحِ مُتَوَجِّهًا اِلٰى جِهَةِ الْكَعْبَةِ ۝ اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ ۳ مرتبہ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ پڑھے اور سلام کے بعد ہزار مرتبہ

دُعائے ملکیہ پڑھے آہ دَآہ دَآیہ پھر جب صبح صادق ہو نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب
کے وقت غسل کر کے دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھے پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد شہد
اللہ انہ لا الہ الا ھو والملئکۃ واولوا العلم قائما بالقسط لا الہ الا ھو العزیز
الحکیم ان الدین عند اللہ الاسلام اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہٗ لا شریک لہ
واشہد ان محمداً عبدہٗ ورسولہ اور دوسری رکعت میں ۷ مرتبہ ادعونی استجب
لکم ان الذین یستکبرون عن عبادتی سیدخلون جہنم داخرین سبحٰن اللہ والحمد
للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۵ پھر بعد
سلام ۷ مرتبہ واذا سألك تائبۃ شُدّدُون پڑھ کر اس کا ثواب حضور پرنور صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں پہنچا کر دوسرے انبیاء و اولیاء و تمام مسلمانوں کو بخشے
خصوصاً سادات غوثیہ وسہروردیہ اس کے بعد دو رکعت نماز سلامتی مرشد کے لئے
ادا کرے اگر مرشد بحیات ہو ورنہ اس کی روح کو ایصال ثواب کرے بعد سلام ۷ بار
درود شریف اور استغفار ۱۰ مرتبہ پڑھے۔

**فائدہ:۔** اگر درمیان عمل بیمار ہو جائے تو سورۂ فاتحہ آیت الکرسی ایک
ایک بار پڑھ لیا کرے اور پڑھنے کی طاقت نہ ہو تو تصور کرے اور اس کی بھی طاقت
نہ ہو تو کسی سے اپنے سامنے ہر روز ۳۔۳ بار پڑھوائے اور خود سنے اس صورت
میں جہاں سے ترک ہوا ہے باقی کو پورا کرے ورنہ شروع سے شروع کرے۔

## زکات

زکات کے بارے میں کتابوں میں طویل کلام مذکور ہے اور مجموعہ میں کوئی تفصیل
نہیں ہے البتہ کاشف الاستار شریف و معمولات عزیزیہ سے چند سطور منقول ہیں۔



اس کا مدار خاص کاملین کے ارشاد پر منحصر ہے اور بعض عملیات میں اس کی تصریح
ہے اور اس کا معلوم کرنا آسان کام نہیں ہے دعوت کے مختلف طریقے ہیں اور ان
کی زکات کے مختلف طریقے ہیں اور عوام کے حال کے مناسب نہیں ہے لہذا آسان
طریقہ زکات کا یہ ہے کہ اسمائے الٰہی یا دُعا کی زکات معلوم کرنے کی ضرورت ہو مندرجہ
ذیل طریقہ سے معلوم کریں پھر پڑھنے کے لئے صاحب اجازت سے اجازت لے کر
زکات کی پانچ صورتوں میں کسی ایک کے مطابق پڑھیں اور سب صورتوں پر عمل
زیادہ مفید ہے۔

قسم اوّل۔ زکات صغیر سے اصل عدد مراد ہے مثلاً لفظ ودود کے عدد بیس ہیں تو
زکات صغیر کے عدد بیس ہوئے۔

قسم دوم زکات کبیر۔ اصل اعداد کو چار سے ضرب دینے پر جو حاصل ضرب ہو اسے کہتے ہیں
جیسے ۲۰ × ۴ = ۸۰

قسم سوم زکات اکبر۔ کبیر کے عدد کو چار سے ضرب دینے پر جو حاصل ضرب ہو وہ اکبر ہے
جیسے ۸۰ × ۴ = ۳۲۰

قسم چہارم زکات اکبار۔ اکبر کے عدد کو چار سے ضرب دینے پر جو حاصل ضرب ہو وہ
اکبار ہے جیسے ۳۲۰ × ۴ = ۱۲۸۰

قسم پنجم زکات اکبر الکبائر۔ اکبار کے عدد کو چار سے ضرب دینے پر حاصل ضرب کو کہتے
ہیں جیسے ۱۲۸۰ × ۴ = ۵۱۲۰

ان پانچوں طریقے میں سے کسی طریق سے ورد کرنا موجب کامیابی ہے اور اگر دُعا
کبیر ہے تو پڑھنے کے لئے تین طریقے ہیں۔ اوّل موافق غذ حرفاً قل الفاً یعنی ہر حرف
کے بدلے ایک ہزار پڑھے۔ دوم موافق مائۃ یعنی ہر حرف کے بدلے سو مرتبہ پڑھے،

سوم موافق عشر یعنی ہر حرف کے بدلے دس مرتبہ پڑھے۔ تو ان تینوں میں سے جو ہو سکے اس کے موافق قرأت اختیار کرے مثلاً حروف تہجی مع ہمزہ والف لام کے تیس ہوتے ہیں اس کے عدد پہلی صورت میں تین ہزار ہوئے یہ مجموعہ بہ نیت نصاب پڑھے اور اس کا نصف (۱۵۰۰) بہ نیت زکات اور اس کا نصف ۷۵۰ بہ نیت عشر اور اس کا نصف ۳۷۵ بہ نیت قفل اور دور مدور برابر نصاب کے اور بذل تین سو بار پڑھے۔

**فائدہ:** کنیت سے لفظ ابو مثل ابوالخیر وابو محمد و لام تعریف مثل رکن الدین میں ال اور حرف مشدد اور لفظ یا جمل کے حساب میں شمار نہیں ہوتے ہیں البتہ اسم جلالت کا مشدد شمار میں آتا ہے۔

**فائدہ:** جس اسم کی تعداد زکات معلوم نہ ہو تو بہ نیت شرائط ایک ہزار ایک بار پڑھنا مفید ہے۔

اوپر کی تفصیل سے ظاہر ہے کہ ان اقسام کی سات صورتیں درج کی ہیں۔ ان کو شرائط دعوت کہتے ہیں۔

**نصاب۔** اسم یا آیت کے حروف شمار کر کے ہر حرف کو دس مرتبہ لے یا سو مرتبہ یا ہزار مرتبہ شمار کرنے سے نصاب مرتب ہوتا ہے مثلاً اسم بدوح کے حروف بیس ہوئے پس ہر حرف کو سو مرتبہ شمار کرنے سے نصاب دو ہزار ہوا۔ دعوت حرفی میں نصاب کا نصف کر کے نصاب میں زیادہ کرنے سے زکات مرتب ہوتا ہے یہاں زکات تین ہزار ہوئی اور اس نصف کا نصف زیادہ کرنے سے عشر مرتب ہوتا ہے یعنی تین ہزار پانچ سو اور عشر میں جو تعداد زیادہ کی گئی تھی اس کا نصف قفل ہوتا ہے اور عشر اور قفل کا دوگنا کرنے سے دور مدور ہوتا ہے اور بذل دعوت حرفی میں سات ہزار، اور ختم ایک ہزار دو سو مرتبہ ہے اور یہ بزرگوں سے منقول۔ اور آسان طریقہ یہ ہے کہ



نصاب کی نصف زکات اور اس کا نصف عشر اور اس کی نصف قفل اور اس کے نصف کو دور مدور اور قفل کے نصف کو بذل اور بذل کے نصف کو ختم کہتے ہیں۔

اور کاشف الاسرار میں ہے کہ شرائط میں نو چیزیں ہیں نصاب، زکات، عشر، دور مدور اور قفل باقی تکمیل کے لئے ہے۔ اور صاحب جواہر خمسہ نے فرمایا ہے کہ تنہا دور مدور تکمیل کے لئے باقی کو عاملین نے فرمایا ہے اور ہزار پر دس مرتبہ زیادہ پڑھنا بھی تکمیل کیلئے ہے اور صاحب کشف الانوار نے فرمایا کہ تکمیل کے لئے ہر ہزار پر تیس مرتبہ یا چالیس مرتبہ پڑھنا اولیٰ ہے۔ اور جب عامل شرائط دعوت مع تکمیل پورا کر لے اس کے بعد اگر اس سے کوئی گناہ کبیرہ شامت نفس سے صادر ہو جائے تو عمل ختم نہیں ہوتا ہے تو بہ کے بعد باقی رہتا ہے ورنہ از سر نو کرنا چاہیئے اور بے ادائے شرائط دعوت کرنے کی صورت میں ہلاکت جان کا خطرہ ہے۔

**فائدہ:** نصاب کے بعد یا دکیل ۶۶ بار اور زکات کے بعد یا مجیب ۵۵ بار اور عشر کے بعد یا ولی ۴۶ بار اور قفل کے بعد یا فتاح ۴۸۹ بار اور دور مدور کے بعد یا معطی ۲۹ بار اور بذل کے بعد یا وھاب ۱۴ بار اور ختم کے بعد یا ھادی ۲۰ بار پڑھ لیا کرے تاکہ فوائد و تصرف میں کمال حاصل ہو۔

# تسخیر الکواکب السبع السیارہ

---

**تسخیر زحل** باسم اُد اُم یعنی یارب ہر روز دہ ہزار بار بخواند تا مدت سی و شش روز زحل برنگ سیاہ حاضر آید چہار دست دارد و برنگ خالص طلا نماید بغایت جمیل و باہیبت ست

ازدیدنش خوف خیزد باید کہ دل راقوی دارد واسم مذکور باواز بخواند از خود در سخن آید آن زمان

از وے عہد گیرد کہ بوقت حاجت آمدہ باشی۔

**تسخیر مریخ** اسم هُوَ۔ اَمْ یعنی یاقدیر ہماقدر وی و پنج روز خواند مریخ بہیبت تمام بر

برگاؤ یا شتر سوار حاضر آید و دو دست دارد و رنگ سرخ بیکدست نیزہ و دگر دست شمشیر

از نیام برکشیدہ بعد دیرے ظہور نماید واز زحل خوف دریں زیادہ باشد باید کہ نترسد پس

از ساعتے مریخ بسخن در آید و مطلب پرسد ہیچ پاسخ نہ دہد و بخواندن مشغول باشد و اگر کلام

کند بگوید کہ حضوری شہامی خواہم عہد کردہ برود کہ برائے ہر مطلبے کہ مرا طلب داری حاضر

آیم

**تسخیر مشتری** باسم دَحِیْمٌ یعنی یاخالق ہر روز پنج ہزار بار بخواند تا چہل روز مشتری پس از

دیری بر طاؤس سوار حاضر آید جمال تاباں و روئے درخشاں دارد و رنگ در یش سفید مائل

بزردی بغایت خوش و خنداں آید واز صحبت او بسط پیدا آید و بسیار نوادر علوم القا فرماید

وزود تمام در صحبت او دست دہد۔

**تسخیر شمس** باسم قَسْہِیْن سَوْیُن یعنی یاکریم یارحیم ہر روز دہ ہزار بار بخواند تا بست و پنج روز

آفتاب ظہور ظاہر گردد رنگش سرخ است مائل بزردی چوں برق از تسخیر او صاحب عمل

عجیب پیدا شود و جملہ بزرگان نیاز بردست در نظر او می آیند باید کہ دریں کار ہوشیار باشد

و فروتنی شیوہ سازد و دریں عمل از کلمات منکر محروم می شود بلکہ ایشاں می بیند و انواع فتوحات

دست دہد۔

**تسخیر زہرہ** باسم اَہْرَشا یعنی یاجمیل ہر روز دہ ہزار بار بخواند تا چہل روز زہرہ حاضر آید از

دیدنش فرحت روئے نماید واز تسخیر او جملہ جن و انس دارند۔

**تسخیر عطارد** باسم بَدُمْ یعنی علیم ہر روز دہ ہزار تا مدت سی و پنج روز عطارد حاضر



شود رنگش سپید ست مائل بسرخی بغایت جمیل در دست او کاغذ بود مطالعہ نماید از صحبتش ہمہ

نوادر مکشوف شود و جملہ جن و انس بوی گیرایند و محتاجش گروند۔

**تسخیر قمر** باسم اِهْيَا یعنی یاحی ہر روز دہ ہزار بار تا پنجاہ روز قمر حاضر آید رنگش سپید و

گاہی زرد نماید از دیدنش تقویت دست دہد و متصرف عالم گردد عجائب و غرائب ہر گز ندیدہ

باشد اینجا بیند۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**نوٹ:۔** یہ عمل مجموعہ اعمال کے صفحہ ۳۰۵ سے منقول ہے، بعض امور

وضاحت طلب ہیں خواص جو اس کے اہل ہوں وہ فائدہ اٹھائیں عوام کو احتراز چاہیئے،

**زکات نقوش:۔** نقوش کی زکات کا ایک آسان طریقہ یہ ہے کہ ہر نقش کو روز

آنہ چالیس عدد لکھ کر دریا میں ڈالے ممکن نہ ہو تو سب کو جمع کر کے دریا میں ڈالے اور ایک

طریقہ یہ ہے کہ روزآنہ ایک نقش لکھ کر دریا میں ڈالے یا ایسے کنوئیں میں جس کا پانی نہ پیا

جاتا ہو یہ عمل ایک سال تک کرے،،، بعض نقوش کی زکات کا طریقہ آئیندہ مذکور ہوگا

# بَابُ الْاِسْتِخَارَہ وَزِیَارَتُ النَّبِی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

(۴۴۳) زیارت۔ جو شخص جمعہ کی رات میں دو رکعت نماز پڑھے اور پہلی رکعت میں بعد

فاتحہ آیۃ الکرسی گیارہ بار سورۂ اخلاص گیارہ بار۔ اور دوسری رکعت میں اذا جاء گیارہ

بار اور سورۂ اخلاص گیارہ بار پڑھے اور بعد سلام سو بار اس درود شریف کو اللھم صل

علی محمد النبی الامی وآلہ پڑھے اور سو جائے تو خواب میں زیارت اقدس سے

مشرف ہوگا اور چاہیئے کہ تین یا پانچ جمعہ اس عمل کو کرے اور درود شریف آتنا پڑھے

کہ نیند غلبہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ زیارت سے مشرف ہوگا۔

(۴۲۵) زیارت۔ جمعہ کی رات میں با طہارت سورۂ کوثر ہزار بار پڑھے اور سو جائے بیشک زیارت اقدس سے مشرف ہوگا۔ اے رحمۃ اللعالمین کجائی ؛؛ بیمار شدیم از جدائی ؛؛ دل طاقت ہجر تو ندارد ؛؛ تا کے بفراق دم برآرد ؛؛ از وصل خودم چوں رہ نمودی ؛؛ آرام زجان و دل ربودی ؛؛ بازم نہ کنی بہ ہجر دم ساز ؛؛ اے سرور انبیاء سرافراز ؛؛ خجلت زدہ ام زکردہا خویش ؛؛ عاجز شدہ ام از نفس بدکیش ؛؛ شیطان زدہ ز نفس شوم ؛؛ ایں بود نصیب گاہ مقصودم ؛؛ در ہر سرائے رو سیاہم ؛؛ برابتر حال کن نگاہم ؛؛ امید بجز شفاعت نیست ہر چند کہ ذرہ طاعتم نیست ؛؛ ز اندازہ بروں شد گناہم ؛؛ تاریک شبے است صبح گاہم ؛؛ اے سرور انبیاء ترحم ؛؛ تا خطرہ معصیت شود گم ؛؛

## (۴۲۶) درود ماہی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْخَلَائِقِ وَاَفْضَلِ الْبَشَرِ وَشَفِیْعِ الْاُمَّةِ یَوْمَ الْحَشْرِ وَالنَّشْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّکَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی کُلِّ مَلٰٓئِکَةِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۰

ایک بزرگ دریا کے کنارے وضو کر رہے تھے کہ ایک مچھلی حاضر آئی اور اس نے یہ درود شریف پڑھا انھوں نے دریافت کیا کہ اسے کس نے سکھا اس مچھلی نے جواب دیا کہ ایک دفعہ دریا کے کنارے تھی میں نے ایک فرشتہ کو پڑھتے سنا اور یاد کر لیا اسی روز سے ہر آفت و بلا سے محفوظ ہوں۔

## (۴۲۷) درود شریف برائے سلامتی ایمان۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللھم صل علی سیدنا محمد و ابینا آدم علیہ السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد



ونبیك شیث علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك ادریس علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك نوح علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك ھود علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك صالح علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك ابراھیم علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك لوط علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك اسمٰعیل علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك اسحاق علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك یعقوب علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك یوسف علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك خضر علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد و نبیك شعیب علیه السلام ۰ اللھم صل علی محمد ونبیك موسیٰ علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك ھارون علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد و نبیك الیاس علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك الیسع علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك ایوب علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد و نبیك ذی الکفل علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك داؤد علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك سلیمان علیه السلام ۰ اللھم صل علی سید محمد و نبیك ارمیاء علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك شعیا علیه السلام ۰ اللھم صل علی سید محمد ونبیك جرجیس علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك حزقیل علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك دانیال علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك عزیر علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك یونس علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك زکریا علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد ونبیك یحییٰ علیه السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد و

نبیٹ عیسیٰ علیہ السلام ۰ اللھم صل علی سیدنا محمد وعلی جمیع الانبیاء والمرسلین و علی ملائکۃ المقربین وعلی عبادک الصالحین وعلی اھل طاعتک اجمعین وارحمنا معھم یا ارحم الراحمین ۰

(۴۲۸) **استخارہ عجیبہ** ۔ یہ عمل مجموعہ شریف میں شرح شرعۃ الاسلام سے منقول ہے بعض مشایخ کرام رحمہم اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہ جس شخص کو کوئی اہم حاجت پیش ہو وہ سونے کے وقت وضو کرے پھر پاک بستر پر بیٹھ کر تین بار درود شریف پڑھے، پھر سورۂ فاتحہ دس مرتبہ۔ سورۂ اخلاص دس مرتبہ پھر درود شریف تین بار پڑھے پھر داہنی کروٹ پر قبلہ رو سو جائے اور داہنی کہنی رخسار کے نیچے رکھے تو اسے خواب میں اس مہم کا حال معلوم ہوگا اور اس سے خلاصی کی صورت بھی ظاہر ہوگی ۔ اور بہت سے مشائخ نے تجربہ کیا ہے اور اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ میں نے بھی اس کا تجربہ کیا تو مجرب پایا۔

(۴۲۹) **استخارہ** ۔ سونے کے وقت وضو کر کے پاک بستر پر بیٹھ کر سورۂ اخلاص ، سورۂ شمس ، سورۂ واللیل ، سورۂ والتین ، سات سات بار پڑھے سات رات تک ایسا ہی کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ حاجت پوری ہوگی یا پہلی دوسری تیسری رات میں اس کام کی تدبیر معلوم ہوگی ۔

(۴۳۰) **استخارہ** ۔ اپنے حال کو دریافت کرنے کے لئے اس دعا کو اپنے داہنے ہاتھ پر لکھ کر سر کے نیچے ہاتھ رکھ کر سو جائے خواب میں اپنا حال ملاحظہ کرے گا بسم اللہ الرحمن الرحیم سمعھا جۃ یا حی یا قیوم ممجشیا و غنیا و سیخیا اللھم مغفرتک اوسع من ذنوبی و رحمتک ارجی عندی من عملی وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۰

(۴۳۱) **استخارہ** ۔ وضو کرے اور پاک لباس پہنے اور داہنی کروٹ پر قبلہ رو



یٹ کر سورۂ والشمس ، مرتبہ اور سورۂ واللیل ، مرتبہ سورۂ والتین ، مرتبہ سورۂ اخلاص ، مرتبہ ۔ اور بعض روایت میں بجائے سات کے تین بار ہے پھر یہ پڑھے ۔ اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کَذَا وَکَذَا وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعْوَتِیْ سات رات کے اندر انجام ظاہر ہو جائیگا۔

(۴۳۲) **برائے خلاص از گناہ** ۔ اگر کوئی شخص کسی گناہ کا عادی ہو اور کسی وجہ سے نہ چھوڑتا ہو وہ اس دعا کی مداومت کرے اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِنَا وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَیْنِنَا وَاھْدِنَا سُبُلَ السَّلَامِ وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَی النُّوْرِ وَجَنِّبْنَا الْفَوَاحِشَ مَا ظَھَرَ وَمَا بَطَنَ رَبَّنَا بَارِکْ لَنَا فِیْ اَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا وَاَزْوَاجِنَا وَذُرِّیَّاتِنَا وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ وَاجْعَلْنَا شَاکِرِیْنَ لِنِعْمَتِکَ مُثْنِیْنَ بِھَا قَابِلِیْھَا وَاَتِمَّھَا عَلَیْنَا ۔

(۴۳۳) **بری سے بری عادت چھڑانے کا عمل** ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم سنۃ اللہ التی قد خلت من قبل ولن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا ۰ وھو الذی کف ایدیھم عنکم و ایدیکم عنھم ببطن مکۃ من بعد ان اظفرکم علیھم وکان اللہ بما تعملون بصیرا ۰ گیارہ بار اور یہ درود شریف اللھم صل علی سیدنا محمد سید الصالحین وسید المتقین وسید الزاھدین ۰ گیارہ گیارہ بار مرتبہ اول و آخر بعد مغرب اکتالیس دن تک پڑھنے سے بری سے بری عادت چھوٹ جاتی ہے جیسے سگریٹ ، حقہ ، بیڑی ، شراب ، افیون وغیرہ ۔

# مفید و مجرب دعائیں

(۴۳۴) **دعائے جامع** ۔ جب کسی کو کوئی حاجت ہو تو وضو کرے اور دو رکعت

نماز پڑھے اور بعد سلام اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے اوّل و آخر درود شریف پڑھے اور یہ دعا پڑھے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَسْئَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِکَ وَالْعِصْمَۃَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا کَرْبًا اِلَّا نَفَّسْتَہٗ وَلَا دَیْنًا اِلَّا قَضَیْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَھَا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

**(۴۳۵) دعائے ملائکہ** ۔ جس کے ایکبار پڑھنے والے کے لئے صبح سے شام تک فرشتے دعا کریں اور شام سے صبح تک اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ تین بار پھر یہ آیتیں ھو اللہ الذی لا الٰہ الا ھو علم الغیب والشہادۃ ھو الرحمٰن الرحیم ۝ ھو اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الملک القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر ۝ سبحان اللہ عما یشرکون ۝ ھو اللہ الخالق الباری المصور لہ الاسماء الحسنٰی یسبح لہ ما فی السمٰوٰت والارض وھو العزیز الحکیم ۝ حدیث میں ہے کہ اگر کوئی صبح کے وقت تین بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے لئے ستر فرشتے مقرر فرماتا ہے کہ شام تک اس کے لئے دعا کریں اور اگر مغرب کے وقت پڑھے تو صبح تک ۔ اور اگر اس روز مرے تو شہید مرے گا ۔

**(۴۳۶) زہر کے اثر سے بچنے کیلئے دعا** ۔ کھانا کھانے سے پہلے یہ دعا پڑھ لے بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝ حدیث شریف میں ہے کہ اگر اس کھانے میں زہر ہو باذنہٖ عزوجل مضر نہ ہو ۔ کھانا کھانے کے بعد شکر کے لئے یہ دعا پڑھے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنِیْ وَسَقَانِیْ وَجَعَلَنِیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ۝



**(۴۳۷) دعا برائے دفع آندھی** ۔ جب آندھی آئے تو آندھی کی طرف منہ کرکے پڑھے مولیٰ عزوجل کے فضل سے اس آندھی کے شر سے محفوظ رہے اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ مَا فِیْھَا وَخَیْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِہٖ وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّ مَا فِیْھَا وَشَرِّ مَا اُرْسِلَتْ بِہٖ بادل اٹھتے دیکھ کر بھی پڑھے ۔

**(۴۳۸) دعا دفع شر بجلی و کڑک** ۔ جب بادل گرجے تو پڑھے سُبْحٰنَ اللّٰہِ الَّذِیْ یُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ خِیْفَتِہٖ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ جب چمک ہو تو پڑھے اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِکَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِکَ اِنَّکَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

**(۴۳۹) جب پانی برسے** ۔ اَللّٰھُمَّ نَسْئَلُکَ خَیْرَہٗ وَخَیْرَ مَا فِیْہِ وَخَیْرَ مَا اُرْسِلَ بِہٖ وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّہٖ وَشَرِّ مَا فِیْہِ وَشَرِّ مَا اُرْسِلَ بِہٖ پانی برسنا شروع ہو تو یہ دعائے خیر کرے کہ وقت قبول ہو ۔

**(۴۴۰) دعا نیا چاند دیکھے تو پڑھے** اَللّٰھُمَّ اَھِلَّہٗ عَلَیْنَا بِالْیُمْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالسَّلَامَۃِ وَالْاِسْلَامِ وَالتَّوْفِیْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی ۝ چاند کی طرف خطاب کرکے کہے رَبِّیْ وَرَبُّکَ اللّٰہُ ھِلَالُ خَیْرٍ وَّرُشْدٍ پھر درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ نَسْئَلُکَ خَیْرَ ھٰذَا الشَّھْرِ وَخَیْرَ الْقَدَرِ وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّہٖ وَشَرِّ مَا بَعْدَہٗ مہینہ انشاء اللہ تعالیٰ خیریت سے گزرے گا ۔

**(۴۴۱) دعا بیمار کو دیکھ کر پڑھے** ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاکَ بِہٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی کَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا ۝

**(۴۴۲) دعا وقت روانگی سفر** ۔ بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِکَ مِنْ اَنْ نَّزِلَّ اَوْ نُزَلَّ اَوْ نَذِلَّ اَوْ نُذَلَّ اَوْ نَضِلَّ اَوْ نُضَلَّ اَوْ نَظْلِمَ

اَوْ نَظْلِمَ اَوْ نُجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَيْنَا اَحَدٌ ٥

(۲۲۲) **دعا وقت سوار ہونے کے** ۔ ہر سواری میں بیٹھنے کے وقت پڑھے ،

بِسْمِ اللّٰہِ تین بار سُبْحَانَ اللّٰہِ تین بار اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ تین بار اَللّٰہُ اَکْبَرُ تین بار لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ ٥ وَاِنَّا اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ٥

(۲۲۳) **دعا مجلس سے اٹھتے وقت** ۔ سُبْحَانَکَ اللّٰہُمَّ وَبِحَمْدِکَ اَشْہَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ اس مجلس میں جو نیک باتیں کی ہونگی اوس پر حفاظت کی مہر ہو جائے گی اور جو لغو و بیہودہ بیجا و ناروا باتیں کی ہوں گی وہ محو ہو جائیں گی ۔

(۲۲۵) **دعا جب نیا کپڑا پہنے** ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَسَانِیْ مَا اُوَارِیْ بِہٖ عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِہٖ فِیْ حَیَاتِیْ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَسَانِیْ ھٰذَا الثَّوْبَ وَرَزَقَنِیْہِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّۃٍ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی اَجْمَلِ اَنْبِیَائِہٖ وَاٰلِہٖمْ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ ٥

(۲۲۶) **دعا کشتی** ۔ کشتی میں سوار ہوتے وقت پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىھَا وَمُرْسٰھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ اس کے بعد یہ پڑھے وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ اِذْ قَالُوْا مَا اَنْزَلَ اللّٰہُ عَلٰی بَشَرٍ مِّنْ شَیْءٍ ط قُلْ مَنْ اَنْزَلَ الْکِتٰبَ الَّذِیْ جَآءَ بِہٖ مُوْسٰی نُوْرًا وَّھُدًی لِّلنَّاسِ تَجْعَلُوْنَہٗ قَرَاطِیْسَ تُبْدُوْنَھَا وَتُخْفُوْنَ کَثِیْرًا ٥ وَعُلِّمْتُمْ مَّا لَمْ تَعْلَمُوْا اَنْتُمْ وَلَا اٰبَآؤُکُمْ ٥ قُلِ اللّٰہُ ثُمَّ ذَرْھُمْ فِیْ خَوْضِہِمْ یَلْعَبُوْنَ ٥

(۲۲۷) **دعا دفع باراں** ۔ کیسا ہی پانی برستا ہو اگر اس آیت شریفہ کو باہر نکل کر برستے میں کھڑے ہو کر پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ بند ہو جائے وَیُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ خِیْفَتِہٖ ٥

(۲۲۸) **دُعا رجعت** ۔ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ

يا عزيز يا جليل بحق يا بدوح يا باسط هو الله الذي لا اله الا هو علم الغيب والشهادة
هو الرحمن الرحيم اجيبوا دعواتي واقضوا حاجاتي الهي من اراد بنا بسوء فرده ومن
كادنا بكيد فكده ومن دعا علينا بهلكة فاهلكه واحفظنا من بين ايدينا ومن
خلفنا ومن شر ايماننا وشمائلنا ومن شر جميع بليات السموات السبع والارضين وما
فيهن بحق اهيا اشر اهيا الهي تقبل دعاءنا بكل دعوة واستجب دعاءنا بحق ادعوني
استجب لكم واقض مطالبنا بمفاتيح الغيب التي لا يعلمها الا هو واكشف ضرنا بحق لا
كاشف له الا هو وبحق المص وطه ويس ون والقلم وما يسطرون يا غياثي عند
كل كربة ومجيبي عند كل دعوة ومعاذي عند كل شدة ومونسي عند كل وحشة
ورجائي حين لا تنقطع حيلتي يا غياثي ٥

**(۲۴۹) آیت قطب۔** بسم الله الرحمن الرحيم ٥ ثم انزل عليكم من بعد
الغم امنة نعاسا يغشى طائفة منكم وطائفة قد اهمتهم انفسهم يظنون بالله غير الحق
ظن الجاهلية ط يقولون هل لنا من الامر شيء قل ان الامر كله لله ط يخفون في انفسهم
ما لا يبدون لك ط يقولون لو كان لنا من الامر شيء ما قتلنا ههنا ط قل لو كنتم في بيوتكم
لبرز الذين كتب عليهم القتل الى مضاجعهم وليبتلي الله ما في صدوركم وليمحص
ما في قلوبكم ط والله عليم بذات الصدور ٥

**(۲۵۰) آیت غوث۔** محمد رسول الله والذين معه اشداء على الكفار
رحماء بينهم تراهم ركعا سجدا يبتغون فضلا من الله ورضوانا سيماهم في وجوههم
من اثر السجود ط ذلك مثلهم في التوراة ومثلهم في الانجيل ج كزرع اخرج شطئه
فازره فاستغلظ فاستوى على سوقه يعجب الزراع ليغيظ بهم الكفار ط وعد الله
الذين آمنوا وعملوا الصلحت منهم مغفرة واجرا عظيما ٥

# تسخیرِ حکام

(۲۵۱) **تسخیرِ حکام** ۔ حلیۃ المتقین میں مذکور ہے کہ ایک شخص حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ میں حاکم شہر سے ڈرتا ہوں کہ وہ مجھے قتل نہ کر دے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ انگوٹھی ساعت قمر میں تیار کرو اور نگینہ کی جگہ پر یہ عبارت تین سطروں میں اس طرح کندہ کراؤ اور نگینے کے نیچے دو سطروں میں یہ عبارت اٰمنت باللہ وکتبہ اور سطر دوم میں ابی واثق باللہ ورسولہ اور دَور نگینہ میں اشھد ان لا الٰہ الا اللہ مخلصاہ کندہ کراؤ ہر حاجت کے لئے کافی ہے اور ہر خوف سے امن دلائے گی اور نجاست اور خون سے حفاظت کرنا اور پاخانے میں نہ لے جانا۔

| اشھد |
| --- |
| اعوذ بجلال اللہ |
| اعوذ بکلمت اللہ |
| اعوذ برسول اللہ |

ان لا الٰہ الا اللہ مخلصاہ

(۲۵۲) **عمل سورۂ جمعہ برائے تسخیرِ حاکم و خواص و عوام** ۔ منقول از حضرت سیدنا شاہ ابوالحسین احمد نوری میاں صاحب قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سورہ جمعہ بعد نماز فجر تاریخ طاق سے جمعرات کے دن اول ماہ سے گیارہ دن تک ہر روز گیارہ بار پڑھے اور اول و آخر درود تنجینا پڑھے۔

(۲۵۳) **عمل برائے تسخیر و محبت وغیرہ** ۔ صبح کے وقت یا بعد نماز مغرب چھ رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھیں اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے آیۃ الکرسی شریف ایکبار اور سورۂ اخلاص شریف گیارہ بار اور ہر دو رکعت کے بعد حمد الٰہی و درود شریف دس دس بار اور یا ارحم الراحمین تین بار پھر نیچے لکھی ہوئی دعا سات بار اور پھر



ایک مرتبہ دعا کے بعد درود شریف ایک مرتبہ پڑھیں جب سات مرتبہ دعا پڑھ لیں تو پھر درود شریف دس بار پڑھیں اور تین مرتبہ آمین کہیں۔ ہر دو رکعت کے بعد اسی طرح کریں ایک ہفتہ یا دو ہفتہ یا تین ہفتہ تک پڑھیں اور کام سخت ہو تو چالیس دن تک، اگر چند آدمی ہوں تو قلبہ کی جگہ قلبھم اور دو ہوں قلبھما اور ینطق کی جگہ ینطقان اور ینطقون اور فانہ کی جگہ فانھما اور فانھم پڑھیں اور ناصیہ کے بجائے ناصیتھما اور نواصیھم پڑھیں اور فلاں کی جگہ نام مع نام والدہ کے لیا جائے دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْکَبِیْرُ وَاَنَا عَبْدُکَ الضعیف الذلیل الذی لاحول ولا قوۃ لہ الا بک اللھم سخر لی فلانا کما سخرت فرعون لموسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام ولین لی قلبہ کما الینت الحدید لداؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام فانہ لا ینطق الا باذنک وناصیتہ فی قبضتک وقلبہ فی یدک جل ثناء وجھک یا ارحم الراحمین ٥

(۲۵۴) **تسخیر** ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللھم یا عزیز تعززت بالعزۃ والعزۃ فی عزۃ عزتک یا عَزِیْزُ سات بار بعد نماز عشاء پڑھے اور چہرہ پر ملے اور پورے بدن پر ہاتھ پھیرے، اس کے بعد دستک دے اور اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

(۲۵۵) **تسخیر** ۔ اگر کوئی کسی کا قصوردار ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اپنے عمامہ میں ماتھے کی نوک پر رکھ کر اس کے سامنے جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا قصور معاف کر دے گا۔

۷۸۶

ایاک

وحونو

(۲۵۶) **تسخیر اور مطلوب کو بلانے کا عمل** ۔ کوری ٹھیکری پر لکھ کر طالب و مطلوب کا نام مع ان کے ماں کے

نام لکھ کر سورج کے مقابل رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب
مطیع و منقاد ہو کر حاضر ہوگا اور مجرب ہے۔

۴۸۶

| ۳ | ۱۶ | ۱ |
|---|---|---|
| ۷ | یابدوح | ۱۳ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ |

یاجبرئیل یادردائیل یاتنکفیل یادرفمائیل

(۲۵۷) **اپنی بات منوانے کیلئے** ۔ جب کسی
کے پاس جائے تو راستہ بھر گفتگو نہ کرے اور دل میں یابدوح
پڑھتا جائے جب اس کے سامنے جائے تو السلام علیکم یا
بدوح کہے اور سات مرتبہ وَاَمَّا السَّائِلَ فَلَا تَنْھَرْ دل میں پڑھے اور یہ کہے ۔ الٰہی سوال
من ردنہ شود و قبول شود ۔ اس کے بعد اپنا مطلب ظاہر کرے انشاء اللہ تعالیٰ مطلب حاصل
ہوگا۔

(۲۵۸) **تسخیر** ۔ حاکم کے پاس جانا ہو تو چھ بار یہ پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحیم واللہ
المستعان علی ما تصفون ٥ اور دونوں ہاتھوں پر دم کرکے چہرہ پر مل لے اور ساتویں بار
شہادت کی انگلی سے لب تر کرکے پیشانی پر یہ لکھے واللہ المستعان علی ما تصفون ٥ پھر
حاکم کے پاس جائے۔

(۲۵۹) **تسخیر** ۔ عروج ماہ میں ساعت سعد میں کہ قمر نحوست سے بری ہو اس نقش
کو لکھ اپنے سامنے رکھ کر آیت کریمہ والھکم الٰہ واحد لا الٰہ الا ھو الرحمن الرحیم ۲۱۵۱
بار پڑھے اکتالیس دن اور روزانہ اس نقش کو رکھ کر سامنے
رکھے بعد اکتالیس دن کے ان نقوش کو دریا میں ڈال دے
اور وقت معین اور موضع معین میں قرأت کرے انشاء اللہ
تعالیٰ مخلوق اس کی مسخر ہوگی ←

۴۸۶

| ۲۳۱ | ۲۳۴ | ۲۲۷ | ۲۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۶ | ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۱۸ |

(۲۶۰) **تسخیر** ۔ اسم یابدوح اکیس بار صبح و شام بلا
ناغہ پڑھ لیا کریں اس طرح اجب یاتنکفیل اجب یادرفمائیل اجب یادردائیل اجب



یاجبرئیل احضر والمسخرات فلاں بن فلاں بحق یابدوح ۔ اور اگر کسی دشمن کی ہلاکت
کا خیال ہو تو یوں پڑھیں احضر واللعد او ہ فلاں بن فلاں ٥

(۴۶۱) **برائے تسخیر و فتوح** ۔ المص ۔ ان حروف کو یا ان کے ساتھ دیگر مقطعات
قرآنیہ کو ماہ ثابت عروج ماہ میں مبارک دن میں مثلاً دوشنبہ، چہارشنبہ، پنجشنبہ، جمعہ کو چاندی
کی انگوٹھی میں نقوش کندہ کرا کے با ادب پہنیں۔

(۴۶۲) **تسخیر** ۔ مثلث بدوح عمل شاہ حسن رسول نما ۔ اگر مطلوب کو حاضر کرنا مقصود
ہو اس نقش کو کوری ٹھیکری پر لکھ کر چولہے میں دفن کریں مگر
باموکل لکھیں اور تسخیر کے علاوہ دوسرے کاموں کے لیے بھی
مفید ہے ←

یاجبرئیل ۴۸۶

| ۱۲ | ۷ | ۱ |
|---|---|---|
| ۶ | خاد عب | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۵ |

(۴۶۳) **محبت و تسخیر** ۔ اگر مرد عورت کو نہیں
چاہتا ہے تو اس نقش کو لکھ کر شہد یا شکر میں ملا کر اسے
کھلائے ←

۴۸۶

| ۶ | ۶ | ۶ |
|---|---|---|
| ۲ | ۶ | ۷ |
| ۵ | ۷ | ۳ |

(۴۶۴) **تسخیر** ۔ منقول از مفتاح الدعوات شیخ وجیہ
الدین گجراتی ۔ اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے یابدوح لکھ کر حاکم کے سامنے یا جہاں
خوف ہو جائے اور ہر نماز کے بعد اس عمل کو کیا کرے تو زیادہ بہتر ہے۔

# محبت کے اعمال

(۲۶۳) **محبت** ۔ اس عزیمت کو ہفتہ کے دن خود لکھ کر سات دن یا تین دن فتیلہ بنا کر چراغ میں جلائے اللہ نے چاہا تو محبوب اس کی جانب رجوع لائے گا۔

۲۳۸۱ ۱۱۱۱۱۱۱۱۱۱۱ ۱۱۷ دوہ ۱۱ ۵ ۱۱۱۱ ۴۲ ۱۱۱۱۸ ۵ ۱۱۱۱۱۷ ادوہ ۱۱۱۱ ۹ ۱۱۷ ۱۱۱

حب فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بن بحق بدوح العزیمت غالب محبت گرداں زود زود

(۲۶۴) **محبت میں دیوانہ بنانیکا عمل** ۔ اس عزیمت کو مطلوب کے کپڑے پر لکھ کر چراغ میں جلائے اور چراغ کا رخ مطلوب کے مکان کی طرف رکھے ہفتہ کی رات سے شروع کرے ہفتہ بھر عزیمت یہ ہے۔

ی ۱۱۱۱ ط ۱۱ ط ۱۱ طا ر لو ہ ای ہ ۔ ک ۱۱۱ ط ۷ ا ۱۱ و م ہ ی ۱۱ ۱سلو ۔ ک ۱۱۱ ہ ۵ ۱۱ ط مط مر صلاح ۱۱۱

حب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

(۲۶۵) **برائے محبت** ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اوحی الی انہ استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرآنا عجبا یھدی الی الرشد فامنا بہ ولن نشرک بربنا احدا بحق کھیعص حمعسق ھیا اشراھیا و بحق توریت و انجیل و زبور و فرقان و صحف ابراھیم و بحق حروف و کلمۃ و کلمۃ حب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق چہار فرشتگان و بحق آدم و حوا و بحق محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و آلہ اجمعین روزانہ ایک سو گیارہ ۱۱۱ بار پڑھے یا اس کا تعویذ بنا کر گلے میں پہنے۔

(۲۶۶) **محبت** ۔ سورۂ فاتحہ اکیس مرتبہ مع نام والدین طالب و مطلوب اور اپنے دونوں کے پڑھ کر سرمہ پر دم کر کے آنکھوں میں لگا کر جائے۔

(۲۶۷) **محبت** ۔ اس نقش کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے مطلوب مطیع و فرماں



بردار ہوگا ←

(۲۶۸) **محبت** ۔ چالیس گول مرچوں پر ہر مرچ پر سات بار پڑھ کر دم کرے اور آگ میں جلائے مطلوب بیقرار ہوگا۔ لا الٰہ الا اللہ اجعل قلب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۵

۴۸۶

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱ | ۱۸ | ۲۳ | ۶ | ۱۸ | ۱۴ | عہ |
| ۹ | ۲۱ | ۱۲ | ۱۹ | ۲۲۳ | عہ | ۱۰ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱۵عہ | ۷ | ۱۷ | ۲ |

(۲۶۹) **محبت** ۔ لقد فتنا سلیمٰن و القینا علی کرسیہ جسداً ثم اناب لکھ کر مطلوب کو کھلائے یا ۵۷ مرچ سیاہ پر دم کر کے آگ میں جلائے۔

(۲۷۰) **محبت** ۔ پان یا پھول پر سات بار پڑھ کر جس کسی کو کھلائے محبت جانی ہو۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم سدا فاغشینٰھم فھم لا یبصرون ۵ یہ عمل سیدنا امیر حیدر گورے میاں مارہروی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے اور آپ نے فرمایا کہ میں نے خود تجربہ کیا ہے۔

(۲۷۱) **محبت** ۔ دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھے اور اس کے بعد یہ آیت پڑھے۔ عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ واللہ قدیر واللہ غفور الرحیم ۵ بعد سلام ستر بار پڑھے اللھم الین قلب فلاں بن فلاں کما الینت الحدید لداؤد علیہ السلام ۵ اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پھر آسمان کی طرف منھ کر کے دعا مانگے۔

(۲۷۲) **محبت** ۔ بعد نماز عشاء دو زانوں بیٹھ کر اپنے بائیں جانب ایک کونڈی گاڑے کلمہ کی انگلی سے اور اس میں تصور اس شخص کا کرے جس کے واسطے عمل کیا جائے جہاں تک ہو سکے تصور اس کی صورت کا جما دے۔ اور اول و آخر گیارہ گیارہ

بار درود شریف پڑھے پھر گیارہ بار یہ آیت کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ ۰ پڑھ کر دائرہ پر دم کرے اس طرح گیارہ بار دم کرے۔ اگر کسی حاکم کے لئے پڑھا جائے تو یہ آیت کریمہ بجائے گیارہ مرتبہ کے اکیس مرتبہ پڑھے۔

(۲۷۲) **مفاتیح القلوب**۔ اس نقش میں سورۂ جن و مزمل و ق و چہار قل اور چہل اسم و مکتوب حضور سید المرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہ وعلی آلہ اور عزیمت حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور آیۃ الکرسی اور حروف مقطعات اور ہفت سلام اور آیت قل اللّٰھم اور سورۂ والشمس و سورۂ یوسف و سورۂ فتح شریف کے اعداد ہیں۔ مجرب بفضل خدا ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۲۱۷۴۶ | ۴۲۱۷۴۱ | ۴۲۱۷۴۸ |
| ۴۲۱۷۴۷ | ۴۲۱۷۴۵ | ۴۲۱۷۴۳ |
| ۴۲۱۷۴۲ | ۴۲۱۷۴۹ | ۴۲۱۷۴۴ |

(۲۷۳) **برائے محبت**۔ پرانی قبر کی مٹی پر سات بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر مطلوب کے گھر میں ڈال دے بیقرار ہو۔

(۲۷۴) **محبت**۔ نماز یا ودود کی نیت ہے۔ اول چار رکعت اس ترتیب سے پڑھے نیت می کنم نماز یا ودود عشق من از ناخن پائے آں تا سر شش رود اللہ اکبر اور ہر رکعت میں الحمد ایک بار اور دو سو بار درود شریف اور بارہ بارہ بار سورۂ اخلاص، بعد نماز پانسو مرتبہ یا ودود بحق سلیمان بن داؤد و بحق صبر ایوب و بحرمت آب چشم یعقوب فلاں را بمن رساں امروز بحو باد بحو ودود یا معبو۔

(۲۷۵) **محبت**۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ط اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا ۰ نمک کی سات کنکریوں پر سات سات بار پڑھ کر آگ میں ڈالے اتوار سے شروع کرے اور شروع ماہ میں یہ عمل چڑھتی دھوپ میں پڑھے اور آگ کو منہ سے نہ پھونکے اول و آخر درود شریف لازم جانے اور ہر بار بسم اللہ شریف پڑھے مجرب المجرب ہے



(۲۷۶) **محبت**۔ عروج ماہ میں جمعرات سے شروع کرے اکیس دانہ مرچ سیاہ پر پڑھ کر دم کرکے آگ میں ڈالے ایک چلہ چلہ برابر عمل کرلے لا الہ لادے الا اللہ ملادے یا رسول اللہ فلاں کے بغیر فلاں کو کل نہ پڑے۔

(۲۷۷) **محبت و خواب بندی**۔ اس دعا کو لکھ کر روئی کی شاخ میں کرکے آب جاری میں ڈالے محبوب عاشق ہوگا اور اس کی نیند ختم ہو جائے گی فمن یرد اللہ ان یھدیہ یشرح صدرہٗ للاسلام وھو علی نور من ربہ فویل للقاسیۃ قلوبھم من ذکر اللہ انا اعطینٰک الکوثر ۰ فصل لربک وانحر ۰ ان شانئک ھو الابتر ۰

(۲۷۸) **برائے محبت و تسخیر**۔ بہت زود اثر ہے۔ اپنے نام کے اعداد اور آیۂ کریمہ لقد جاءکم الآیہ کے اعداد جمع کرکے ساعت موافق میں مربع میں پر کرکے محفوظ رکھے جب قمر ناظر بصعود ہو اتوار یا بدھ کی رات میں جب لوگ مشغول بخواب ہوں وضو کرکے دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ یہی کریمہ ۲۰ بار پڑھے بعد سلام سو بار درود شریف پڑھ کر سجدہ میں جائے اور بیس باریوں کہے یارحیم فلاں را مہربان من گرداں مطلوب بغایت مہربان ہوگا۔

(۲۷۹) **محبت**۔ منگل کے دن کاغذ پر تحریر کرکے مطلوب کے مکان کے دروازے میں دفن کرے یا مغربی دیوار میں چسپاں کردے اور مراد پوری ہو جانے پر نکال لے انشاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوگی۔

محمعمعشات رفان لاهعال حلہ
ی
مھلحمو

نوٹ :۔ دونوں کو ایک ہی سطر میں لکھیں۔

(۲۸۰) **برائے محبت مجرب المجرب**۔ ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ اس آیت کریمہ کو چالیس دن میں تصور مطلوب کے ساتھ پڑھیں اور پرہیز نہیں ہے مجرب ہے اور اگر اس مدت میں کام نہ ہو قیامت کے دن دامن گیر من باشد آیت یہ ہے واذا سالک

عادی عی ولی قریب ○

(۲۸۱) **محبّت** ۔ اس آیت کریمہ کو خوشبودار پھول پر سات مرتبہ دم کر کے سونگھا یا پان پر دم کر کے کھلائے مطلوب در محبت دیوانہ شود فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق ۔ اس کے بعد آیت کریمہ پڑھیں حتم اللہ علی قلوبھم و علی سمعھم و علی ابصارھم غشاوۃ ولھم عذاب عظیم ○

(۲۸۲) **محبت** ۔ اگر کسی کو اپنی محبت میں وارفتہ بنانا ہو تو نمک سنگ پر اس آیت کریمہ کو پڑھ کر آگ میں جلائے وہ بیقرار ہو گا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ان الذین آمنوا وعملوا الصٰلحٰت سیجعل لھم الرحمن ودًّا ○

**نوٹ** :۔ یہ عمل اوپر گزرا ہے صرف ترکیب میں قدرے اختلاف ہے۔

(۲۸۳) **محبّت کا بے نظیر عمل** ۔ اگر مطلوب کو بلانا مقصود ہو تو اس نقش کو گھوڑے کی نعل پر اتوار کے دن دونوں جانب طالب و مطلوب مع نام ماں کے تحریر کرے اور آگ میں ڈالے اور ڈالنے کے وقت اس عزیمت کو سات بار پڑھے ، وہ شخص حیران ہو کر آئے گا۔ عزیمت یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم آتش سوزاں نعل آمد تفتان باد آمد پراں ابر آمد باراں برق درخشاں رعد آمد غراں فیل آمد خراماں اسپ آمد تازاں مار آمد غلطاں کژدم آمد گرداں نہ آتش آمد سوزاں نہ نعل آمد تفتان نہ باد آمد پراں نہ آمد باراں نہ برق آمد درخشاں نہ رعد آمد غراں نہ فیل آمد خراماں نہ اسپ آمد تازاں نہ مار آمد غلطاں نہ کژدم آمد گرداں فلاں بن فلاں آمد دل بریاں چشم گریاں و خاک بر سر افشاں از عشق و محبت و دوستی فلاں بن فلاں العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ

| احروف فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں |
|---|



(۲۸۴) **محبت و خواب بندی** ۔ اس نقش کو لکھ کر آگ میں جلائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب بغیر دیکھے بیخود و بیقرار رہے گا۔

۲۹۹۲۱۱ ۹۱۱۱۹ ۲ ۱۱ ۱۱ ———— ۱۱ع او ع دل حدہ و اوسم

خواب و آرام فلاں بن فلاں (بنت فلاں)

(۲۸۵) **برائے محبت** ۔ ان آیات کو مع نام طالب و مطلوب اور ان کی ماں کے لکھ کر کسی بوتل میں بند کر کے زمین میں دفن کر دیں وہ شخص دیوانہ و بیقرار ہو جائے گا مجرب ہے یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ ولو یری الذین ظلموا اذ یرون العذاب ان القوۃ للہ جمیعا و ان اللہ شدید العذاب ۔ احیا اشراھیا ۔ زین للناس حب الشھوات من النساء والبنین والقناطیر المقنطرۃ من الذھب والفضۃ والخیل المسومۃ والانعام والحرث ط

(۲۸۶) **محبّت** ۔ اگر کسی عورت سے نکاح کرنا چاہتا ہے اور وہ انکار کرتی ہے تو دو مغز بادام ایسے لے جو ایک ہی پوست سے نکلے ہوں ان پر سات بار سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر دم کرے اور ان دونوں کا نام لے کر ان دونوں مغزوں کو ملا کر ہرے ریشم کے دھاگے سے باندھ کر کسی پھل دار درخت میں لٹکاوے اور اس کے نیچے خوشبو سلگائے سات دن تک ۔ مجرب المجرب ہے۔

(۲۸۷) **محبّت** ۔ نوچندی جمعرات یا جمعہ کو چورا ہے اکتالیس سنگریزے لا کر ہر ایک پر ایک ایک بار سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر مطلوب کا نام لے کر ایک نئے کوزہ میں رکھ کر بند کر کے چولھے میں دفن کر دے اس طرح کہ آگ روشن کرنے پر گرمی پہنچے اور اثر کرے۔

(۲۸۸) **محبّت** ۔ اکتالیس دانہ مرچ سیاہ لیکر تین بار یا سات بار سورۂ یٰسین شریف

پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کا نام لے پھر انھیں باریک پیس کر مطلوب کے کپڑے میں لپیٹ کر نئے چراغ میں رکھ کر تل کے تیل میں جلائے بہت جلد فرماں بردار ہوگا۔

(۴۸۹) **محبت۔** اتوار کے دن ظہر کی نماز کے قبل آیۂ کریمہ وضرب لنا مثلاً ونسی خلقهٗ قال من یحی العظام وھی رمیم ہ قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ وھو بکل شیٔ علیم ہ الذی جعل لکم من الشجر الاخضر نارا فاذا انتم منہ توقدون ہ پچاس بار پڑھ کر نمک پر دم کرے اور کہے بستم دل وجان فلاں بن فلانہ بمحبت فلاں بن فلاں بحق ایاک نعبد وایاک نستعین سات دن تک اسی طرح کرے اور مطلوب کو کھلائے انشاءاللہ تعالیٰ محبت جانی پیدا ہوگی

۶۹۰

| ۱۷۲ | ۱۷۵ | ۱۷۹ | ۱۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۸ | ۱۶۶ | ۱۷۱ | ۱۷۶ |
| ۱۶۷ | ۱۸۱ | ۱۷۳ | ۱۷۰ |
| ۱۷۴ | ۱۶۹ | ۱۶۸ | ۱۸۰ |

(۴۹۰) **تعویذ برائے محبت۔** یہ تعویذ لکھ کر اس کی پشت پر یہ عبارت لکھے اور گلے میں پہنے عبارت یہ ہے فلاں بن فلانہ زود تابعدار فلاں بن فلاں بود ←

(۴۹۱) **برائے محبت۔** یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر اور لپیٹ کر روئی میں لپیٹے اور بتی بنائے اور نیا چراغ لے کر رکھے اور تل کے تیل میں جلائے اور چراغ کا منہ مطلوب کے مکان کی جانب رہے اور اس کی روشنی میں بیٹھ کر ان دونوں آیتوں کو دو سو آٹھ مرتبہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور مراد حاصل ہوگی۔ دونوں آیتیں یہ ہیں لو انفقت ما فی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبھم ولکن اللہ الف بینھم انہ عزیز حکیم عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ واللہ غفور الرحیم ہ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار۔ روزانہ تیل نیا ہو اور جو تیل بچ جائے اسے اپنے جسم اور سر پر مل لے اور پورا فتیلہ روزانہ جلائے



اور پڑھنا بتی کے ختم کے ساتھ ختم ہو ←

روشن کر کے بتی جلا

| ۲۰۴۰ | ۲۰۴۳ | ۲۰۴۶ | ۲۰۳۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴۵ | ۲۰۳۳ | ۲۰۳۹ | ۲۰۴۴ |
| ۲۰۳۴ | ۲۰۴۸ | ۲۰۴۱ | ۲۰۳۸ |
| ۲۰۴۲ | ۲۰۳۷ | ۲۰۳۵ | ۲۰۴۷ |

(۴۹۲) **محبت۔** اگر مرد عورت کو دوست نہیں رکھتا اس تعویذ کو لکھ کر شہد یا دودھ یا شکر میں ملا کر اس کو کھلائیں ←

اس طرح لکھیں

| ۶ | ۶ | ۶ |
|---|---|---|
| ۲ | ۶ | ۷ |
| ۵ | ۷ | ۳ |

(۴۹۳) **عمل مجرب برائے محبت۔** اکتالیس سیاہ مرچ لے کر ہر ایک پر اکتالیس بار سورۂ اخلاص پڑھے اور کہے یا اللہ فلاں بن فلاں را بدون من آرام نگردد و پریشان و بیقرار و بے آرام گشتہ حاضر آید انشاءاللہ تعالیٰ مرچ پر دم کرے یہ دور کے واسطے ہے اگر قریب ہو تو یہ کہے کہ فلاں بن فلاں کو بدون من آرام نہ ملے اور دم کر کے مرچوں کو آگ میں ڈالے اور پڑھتے وقت ایک کٹورا پانی سے بھر پاس رکھے یا کنویں پر بیٹھ جائے جب سب مرچیں جل جائیں دعا مانگ کر چلا آوے،

(۴۹۴) **برائے محبت۔** اس تعویذ کو لکھ کر چاندی یا ٹین کی تعویذ میں کر کے سیدھے بازو پر باندھے۔ یہ نقش نظر بد کے دفع کے لئے اور بیمار کی شفا کے لئے اور زوجین میں محبت کے لئے اور دو مخالفین کے درمیان کے لئے محبت و مہربانی پیدا کرنے کے لئے شرف

۷۸۶

| ح | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کما انزلنا | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م | الرحیم | ھو الرحمن | والشہادۃ عالم الغیب | ھو لا الہ الا | ھو اللہ الذی | ہ |
| ع | [illegible] | من حمیم ما للظالمین | کاظمین الحناجر | لدی القلوب اذ | یوم الازفۃ | ی |
| س | [illegible] | عسعس واللیل اذا | الجوار الکنس بالخنس | فلا اقسم ما احضرت | علمت نفس | ع |
| ق | وشقاق | فی عزۃ | کفروا بل الذین | ذی الذکر | ص والقرآن | ص |

زہرہ میں لکھ کر دینا مفید ہے۔

(۴۹۵) **برائے محبت** ۔ اس نقش کو لکھ کر پتھر کے نیچے دبائے بہت مفید ہے اور بارہا کا تجربہ شدہ ہے ←

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د ح | د د | د د | د ب |
| د ب | د د | د د | د ح |
| د د | د ح | د ب | د د |
| د د | د ب | د ح | د د |

فلاں بن فلاں رونہ تابعد از فلاں بن فلاں بود

(۴۹۶) **برائے محبت** ۔ جمعہ کے دن ہرن کی کھال پر لکھ کر عود ولوبان کی دھونی دے کر لپیٹے اور سرخ ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر ناک کے پیٹر میں لٹکائے بہت مفید ہے ←

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | | ۱ |
| ۲ | ۵ | ۸ |
| ۹ | | ۶ |

فلاں بن فلاں زعا بعداد

(۴۹۷) **برائے محبت** ۔ سات عدد اخروٹ لے کر ہر ایک پر سات سات بار اس دعا کو پڑھ کر دم کرے پھر حلوا تیار کر کے اس میں ان کو ملا دے اور مطلوب کو کھلائے۔ اللھم انی اسئلک باسماء الشریفۃ الکریمۃ ولبارکۃ المخزونۃ المکنونۃ التی لا یجاوزھن بر ولا فاجر حب فلاں بن فلانۃ علی حب فلاں بن فلاں بحق ایاک نعبد وایاک نستعین بحق اھیا اشراھیا الحیادث ال شدای سلام علی نوح فی العلمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد والہ اجمعین ۰

(۴۹۸) **برائے محبت** ۔ عروج ماہ میں زہرہ کی ساعت میں دو نقش لکھے اور موم سفید کی دو صورت بنائے مگر اعضار کی تفصیل ظاہر نہ کرے اور اس کے گردن میں دونوں نقش لٹکائیں اور اپنے سامنے کھڑی کر کے ایک بڑی سوئی اس طرح چبوئیں کہ دوسری صورت میں پیوست ہو جائے پھر ایک کوری ہانڈی میں رکھ کر چولہے کے اندر دفن کریں مگر اس کا لحاظ رکھیں کہ اتنی گرمی نہ پہونچے کہ موم پگھل جائے اور اگر مرد



کے لئے یہ تعویذ لکھنے کی ضرورت پڑے تو ساعت زہرہ کے بجائے ساعت مشتری میں تحریر کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸۳۵۸ | ۵۸۳۶۱ | ۵۸۳۴۶ | ۵۸۳۵۱ |
| ۵۸۳۶۳ | ۵۸۳۵۲ | ۵۸۳۵۰ | ۵۸۳۶۲ |
| ۵۸۳۵۳ | ۵۸۳۶۶ | ۵۸۳۵۹ | ۵۸۳۵۶ |
| ۵۸۳۶۰ | ۵۸۳۵۵ | ۵۸۳۴۸ | ۵۸۳۶۵ |

(۴۹۹) **عمل برائے تسخیر و محبت** ۔ یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ اس اسم مبارک کے نصاب کی تعداد گیارہ ہزار ہے اور زکات پانچ ہزار پانسو پچاس اور قفل دو ہزار سات سو تہتر اور دور مدور نوے ہزار چار سو پچاس اور بذل نو ہزار سات سو چھبیس ہے، ترک جلالی اور روزہ و غسل کے ساتھ ایک دن یا دو دن کے اندر شرائط سے فارغ ہو جائے پھر جس وقت کسی کی تسخیر یا محبت کا ارادہ ہو اس اسم مبارک کے ساتھ مطلوب اور اس کی ماں کے نام کو نیز اپنا نام اور اپنی والدہ کے نام ان چاروں ناموں کے اعداد نکال کر جمع کرے اور چالیس روز تک اس تعداد کے موافق پڑھے اور پڑھنے کے وقت مطلوب کی صورت کا تصور رکھے اور ہر سو بار پڑھنے کے بعد تین بار یہ پڑھ لیا کرے یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَ فلاں بن فلاں اِلَیَّ بے شک مطلوب مسخر ہوگا مجرب ہے۔ اور یہ بھی اختیار ہے کہ چالیس دن سے کم مدت میں پورا کرے۔ (کاشف الاسرار)

(۵۰۰) **عمل حضرت سجاد قدس سرہ** ۔ یَابُدُّوْحُ یَابُدُوْحُ یَابَدُّوْحُ یَابُدُّوْحِ یَابَدُّوْحُ ان اسمار میں صرف اختلاف اعراب ہے کسی ایک کو متعین کر کے تا چاروں مؤکلوں کے عمل مدت میں چاہے عدد کبیر کی مقدار پڑھے عدد کبیر آٹھ ہزار

چھ سو بیالیس ہے اس طرح اَجبُ یا جبرئیل یا دردائیل یا رقمائیل یا تنکفیل بحق یا بدوح۔ عمل فراغت کے بعد روزانہ چھ ہزار بار دن میں اور چھ ہزار بار رات میں پڑھے کہ عمل مکمل ہو جائے اور رجعت نہ ہو۔

پرہیز جلالی وجمالی روزہ وغسل لازم جانے اور ہر اسم مطلب کے لئے بیس ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے ظاہری و باطنی مدعا حاصل ہوگا مجرب ہے۔ (کاشف الاسرار شریف)

(۵۰۱) **عمل بدوح برائے محبت**۔ مردہ کی ہڈی لے کر اس پر اپنا تھوک ڈالے پھر باریک پیس کر کسی کاغذ پر مطلوب و طالب کا نام لکھ کر اس پر اسے چھڑک دے اس کاغذ کو لپیٹ کر سر کے نیچے رکھے اور مطلوب کی صورت کا تخیل کرے، ہڈی کو پیستے وقت بدوح کا ورد رکھے اور کاغذ پر ڈال کر تین مرتبہ یا بدوح پڑھے۔

# مغلوبی و مقہوری دشمنان و تفریق و عداوت کے تعویذات و عملیات

(۵۰۲) **برائے دفع شر دشمنان**۔ اس اسم کی زکات سوالا کھ ہے بشرائط معلوم پڑھے اس کے بعد بارہ سو مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھے اور پڑھتے وقت دشمنوں کا خیال رکھے اور یا اَلنِّسْرُو النَّطْرَاقِ پڑھتے وقت دشمن کا خیال کر کے دونوں ہاتھوں کی پشت سے زمین پر مارے اور تصور کرے کہ یہ دشمن کے سر پر مارتا ہوں وہ اسم اعظم یہ ہے یا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ یا اَلنِّسْرُو النَّطْرَاقِ۔



(۵۰۳) **عمل قُل ہُوَ اللہ شریف کا جو مجرب ہے**۔ دشمنوں کے دفع کیلئے نزدل قمر میں اس طرح پڑھنا بہت اثر رکھتا ہے اگر طلوع آفتاب سے قبل نماز صبح کے بعد ہفتہ کے دن اس کا نقش لکھے اور اس پر خشک قلم سے اپنا اور اپنی والدہ اور دوسرے فریق اور اس کی ماں کا نام لکھے اور یہ کہے۔ الٰہی بہ برکت اس کلام پاک کے ان میں موافقت کر پھر اسے دھو کر مطلوب کو پلا دے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ شیرینی پر دم کر کے کھلا دے اور کسی امر حرام کے لئے نہ کرے۔ قُل ہُوَ اللہ شریف ایک ہزار بار، اول و آخر درود شریف سو سو بار۔

(۵۰۴) **دشمنوں سے محفوظ رہنے کا عمل**۔ جس کو دشمنوں کا خوف ہو اس کو چاہئے کہ سورہ نحل ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ سب متفرق ہو جائینگے۔

(۵۰۵) **مغلوبی اعدا کا عمل**۔ اس رباعی کو بے تعداد پڑھے اول و آخر درود شریف کم از کم ۳-۳ بار رباعی یہ ہے۔

رو در صف دوستاں من باش مترس ÷ خاک در آستاں من باش مترس
گر جملہ جہاں قصد بخوں تو کنند ÷ دل فارغ دار از آں من باش مترس

(۵۰۶) **دشمنوں کو بھگانے کا عمل**۔ اس آیت کریمہ کو گیارہ بار تھوڑی سی مٹی لیکر دشمنوں کے مجمع میں پھینک دے وہ متفرق ہو جائینگے بسم اللہ الرحمن الرحیم وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی ولیبلی المؤمنین منہ بلاءً حسنا ان اللہ سمیع علیم ۝

(۵۰۷) **برائے تفریق**۔ مٹی کے ایک گلہڑ کو لے کر عورت کے سر کے بال کی دھونی دی جائے اور مرد اس سے پانی پئے انشاء اللہ تعالیٰ عورت اس مرد سے بے حد نفرت کرے گی۔

(۵۰۸) **دشمن کو مقہور کرنے کا مجرب عمل**۔ مقہوری دشمنان کے لئے یہ نقش




لکھا جائے اور درمیان میں دشمن کا نام لکھیں اور چولھے میں دبا دیں انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مقہور ہوگا۔

## (٥٠٩) مخالف کی زبان بند کرنیکا مجرب عمل،

اکتالیس بار سورۂ یٰس شریف پڑھ کر چوب گز پر دم کرے اور دشمنوں کا نام لے کر دم کرے اور پاک زمین میں دفن کردے انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

## (٥١٠) دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کا مجرب عمل

۔ اگر اس آیت کو لکھ کر اپنے پاس رکھے محفوظ رہے گا اور چاہئے کہ گلاب زعفران سے لکھے اور مشک ہو تو بہتر ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم ان ربکم اللہ الذی خلق السموات والارض (الی قولہ) من المحسنین ٥ اور یہ عمل آنکھ کے زخم اور سانپ بچھو اور درد دل کے لئے بھی مفید ہے،

## (٥١١) بغض وعداوت کا بہترین عمل

۔ گوگرد پر سورۂ عبس گیارہ بار مع نام ہر دو پڑھ کر دم کر کے کوئلے کی آگ میں جلائے مجرب ہے۔

## (٥١٢) ظالم کے ظلم سے محفوظ رہنے کا عمل

۔ شاہ عبدالرزاق جھنجھانوی قدس سرہٗ کا عطیہ ہے یہ دعا سوا لاکھ مرتبہ تین روز میں پڑھے خواہ تنہا یا چند آدمی ملکر مگر پڑھنے والوں کی تعداد طاق ہو اور نیاز حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دلائیں۔ دعا یہ ہے اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ النَّارِ وَمِنْ مَکْرِ الْکُفَّارِ وَمِنْ غَضَبِ الْجَبَّارِ ٥

## (٥١٣) عمل خاص

۔ یہ عمل دشمنوں کے دفع اور ان کی زبان بندی اور ان پر کامیابی پانے کے لئے مفید ہے اور ظالموں کے ہلاک کرنے کے لئے بھی مفید ہے یعنی ختم سورۂ مزمل شریف سات دن ہر دن گیارہ مرتبہ اس طریقہ سے پڑھے۔ ظہر کی سنت اور فرض کے درمیان اور عشا کے فرض وسنت کے درمیان فجر کی سنت و فرض کے درمیان کسی سے بات نہ کرے پہلے درود شریف یہ پڑھے اللھم صل علی محمد بعدد المومنین



والکافرین اللھم صل علی محمد بعدد المطر والانبیاء پھر سورۂ مزمل شروع کرے جب اس کلمہ پر پہونچے یعنی اَشَدُّ وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِیْلًا ٥ ستر مرتبہ کہے اللھم فلاں بن فلاں را دفع وھلاک گرداں پھر جب اس کلمہ پر پہونچے علی ما یقولون دس بار کہے فلاں بن فلاں را بند گرداں اور ان لن نحسوہ پر ایک بار یوں کہے خداوندا فلاں را برائے من افگندہ گرداں وموم سر گرداں ورسوا گرداں اور اوہفت اندام گرہ گرداں تا وقت مرگ بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ۔ یہ عمل مجربہ ہے بعد ختم یہ دعا پڑھے یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ یَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ وَیَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ یَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ عَلَیْنَا نِعْمَتَكَ وَهَبْ لَنَا كَرَامَتَكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ٥

## (٥١٤) تفریق

۔ روٹی کے ٹکڑے پر اس کو لکھ کر

لوا
٦١٩٩٢١٩١١٦٥٤٨٦١١

کتے کو ڈالدیں اور دونوں فریق کا نام بھی تحریر کریں۔

## (٥١٥) دشمن کو مقہور کرنیکا بہترین عمل

۔ مقہوری کا عمل کہ منسوب ہے حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جانب پہلے طالب کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ لکھیں پھر یا قہار کے بعد مطلوب کے سب ایک سطر میں ہو پھر زمام عمل کریں جب اول سطر آجائے۔ اس کا فتیلہ بنا کر نئی روئی لپیٹ کر تیل یا گھی میں جلائیں اور چراغ کو اوندھا اور فتیلہ کا منہ مطلوب کے مکان کی طرف ہو اور یا قہار پڑھتے رہیں اور فتیلہ روشن کرنے کے وقت نیاز حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دلائیں اور اس عمل کو حاصل کرنے کے لئے ایک لاکھ مرتبہ پڑھیں تین دن میں بدھ، جمعرات، جمعہ اور فتیلہ بھی جلائیں خواہ ایک ہی فتیلہ تین دن یا ہر دن علیحدہ علیحدہ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا۔

## (٥١٦) برائے تفریق

۔ ان آیات کو لکھ کر کنوئیں میں ڈال دیں والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیمۃ ۔ انما یرید الشیطن ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء

# قصیدہ غوثیہ متبرکہ

(۴۰۶) یہ قصیدۂ مبارکہ حضور سیدنا غوث الاعظم محبوب سبحانی قطب ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زبان فیض ترجمان سے ادا ہوا ہے اور ہمارے سلسلہ قادریہ میں اس کا ورد دولت ظاہری و باطنی کے حصول کا سبب ہے اس کے اشعار حسب تصریح حضور سیدنا اعلیٰحضرت فاضل بریلوی قدس سرہٗ اٹھائیس اشعار ہیں۔ اس قصیدۂ مبارکہ کا روزآنہ ورد بہت مفید ہے اور تسخیر خلائق کے لئے ازحد کارآمد ہے۔ اور قرب خداوندی کے حصول کا ذریعہ ہے۔

نمبر ۲ اس قصیدۂ مبارکہ کا ورد قوت حافظہ کو زیادہ کرتا ہے۔

نمبر ۳ اس قصیدۂ مبارکہ کے پڑھنے والے کو عربی پڑھنے میں بصیرت حاصل ہوتی ہے۔

نمبر ۴ ہر مشکل و سخت کام کے لئے چالیس روز پڑھنے سے وہ کام پورا ہو جاتا ہے۔

نمبر ۵ جو شخص اس قصیدۂ مبارکہ کو اپنے سامنے رکھے اور تین مرتبہ پڑھے مقبول بارگاہ غوثیت ہوگا اور حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زیارت فیض بشارت سے مشرف ہوگا۔

نمبر ۶ ہر مرض و تکلیف کے لئے تین بار یا پانچ بار پڑھنا مفید ہے۔

نمبر ۷ بانجھ عورت اس قصیدۂ مبارکہ کو صحیح خواں سے ۱۲ یا ۲۱ بار پڑھوا کر پانی پر دم کر کے چالیس روز پئے تو حاملہ ہو جائے اور حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی برکت سے فرزند نصیب ہوگا۔

نمبر ۸ آسیب زدہ و جن والے مریض کے لئے روغن پر دم کر کے اس کے جسم پر ملیں دفع ہوگا۔

نمبر ۹ و ۱۰ ظالم سے نجات پانے کیلئے ہر روز پڑھیں خلاصی نصیب ہوگی یونہی دشمن دفع ہو جائینگے۔

**پڑھنے کا طریقہ** جس مقصد کے لئے پڑھنا ہو اس کی نیت سے طہارت کے ساتھ قبلہ رو بیٹھ کر تین بار سورۂ فاتحہ، ایکبار آیۃ الکرسی، گیارہ بار سورۂ اخلاص اور گیارہ بار درود شریف پڑھکر اس کا ثواب حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روح کو بخشیں پھر اس قصیدۂ مبارکہ کو پڑھیں۔ اور آسان طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز صبح یا عشاء اول و آخر درود شریف غوثیہ ۳-۳ بار اور اعتصام ایک ایک بار پھر قصیدۂ مبارکہ گیارہ بار پڑھے مگر شرط ہے کہ اپنے پیر یا صاحب اجازت سے اجازت لے کر عمل کریں ورنہ ضرر کا خوف ہے۔

یہ خواص پورے قصیدۂ مبارکہ کے ہیں اب مختصر خاصیت ہر ایک اشعار کی درج ذیل ہے

شعر اول۔ سقانی الحب الخ باب معرفت کھلنے کے لئے شرائط کو بجالا کے ساتھ گیارہ روز



ہر روز ہزار بار پڑھے۔ اور رجوع محبوب کے لئے ہر روز پانسو گیارہ بار دن تک۔

شعر دوم۔ سعت ومشت الخ دینی و دنیاوی جائز مقاصد کے لئے ایک ہزار یا پانسو بار بعد نماز عشاء پڑھے تا حصول مراد پڑھتا رہے اور روزآنہ سو بار ورد رکھنا بہت سے فوائد کا حامل ہے۔

شعر سوم۔ فقلت لسائر الاقطاب الخ برائے تسخیر خاص گیارہ دن پانسو بار پڑھے۔

شعر چہارم۔ وھموا وانتم جنودی الخ علو ہمت حاصل ہونے کے لئے سو بار روز آنہ ورد رکھے۔

شعر پنجم۔ شربتم فضلتی الخ فنافی الشیخ کا مرتبہ حاصل کرنے کے لئے گیارہ دن خلوت میں تنہا اور تصور شیخ کی نیت سے آداب و شرائط کے ساتھ ایک ہزار یا پانسو بار پڑھے۔

شعر ہفتم۔ انا فی حضرۃ التقریب الخ حصول معرفت و کشف حقیقت کے لئے ہر روز ایکہزار بار پڑھے۔

شعر ہشتم۔ انا البازی اشہب الخ خلوت میں سو بار پڑھے تسخیر عام و خاص کا فائدہ حاصل ہوگا۔

شعر نہم۔ کسانی خلعۃ الخ بلندئ درجات کے لئے گیارہ دن ایکہزار یا پانسو بار پڑھے۔

شعر دہم۔ اطلعنی علی سر قدیم الخ دلوں کے ارادے کے انکشاف کے اکیس یا اکتالیس روز ایکہزار یا پانسو بار پڑھے۔

شعر یازدہم۔ وولانی علی الاقطاب جمعا۔ الخ تسخیر خلائق کے لئے پندرہ روز ہزار بار پڑھے اسکے بعد سو بار روز آنہ پڑھے۔

شعر دوازدہم سیزدہم چہاردہم۔ یعنی فلو القیت سری فی بحار الخ ولو القیت سری فی جبال۔ ولو القیت سری فوق نار۔ الخ تینوں اشعار مقہوری اعداء کے ہیں خالی مکان میں گیارہ دن ہر روز پانسو بار پڑھے۔

شعر پانزدہم۔ ولو القیت سری فوق میت الخ آشوب چشم کے لئے گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے آنکھوں میں لگائیں اور تھوڑا سا پلائیں عشق الٰہی سے دل معمور کرنے کیلئے خلوت میں ایکہزار ایک سو بار گیارہ دن تک پڑھیں۔

شعر شانزدہم۔ وما منہا شہور الخ نحوست سیارگان کے دفع کے لئے خلوت میں ہزار بار گیارہ دن تک پڑھیں۔

شعر ہفدہم۔ وتخبرنی بما یاتی الخ امر مخفی پر مطلع ہونے کے لئے گیارہ بار چالیس دن یا اکیس

روز پڑھے۔

شعر ہیجدہم۔ مهدی هم وطب اصطبح دغفی الخ دارین میں بلندئ مرتبہ کے لئے سو بار اور اپنے گناہوں کی مغفرت کے لئے بھی اسی قدر پڑھنا مفید ہے۔

شعر نوزدہم۔ مہیدی لاتخف اللہ ربی الخ برے خیالات وشیطانی وسواس کے لئے ہر روز سو بار اور جمعیت خاطر وفراخی رزق کے لئے بھی اسی قدر پڑھے۔

شعر بستم۔ مہیدی لاتخف وش فانی الخ فتح وظفر کے لئے ہر روز سو بار پڑھے اور لشکر دشمنان پر یکمشت خاک پر گیارہ بار پڑھ کر دم کرکے پھینک دے وہ ہزیمت کھا کر بھاگ جائیں گے۔ اور مقہوری دشمنان کے لئے اس شعر کو چار سو چوالیس بار پڑھ کر دعا کرے ضرور قبول ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

شعر بست ویکم۔ طبولی فی السماء الخ رجوع خلائق وشہرت کے لئے سو بار ہر روز پڑھے۔

شعر بست ودوم۔ بلاد اللہ ملکی تحت قدمی الخ جاہ ومال حاصل ہونے کے لئے ایک چلہ ہزار بار پڑھے اور وسواس وخطرات کے دفع کے لئے سو بار روز پڑھے۔

شعر بست وسوم۔ نظرت الی بلاد اللہ جمعا الخ اسرار توحید کھلنے کے لئے پانچ ہزار یا نسو بالایک یا گیارہ دن تک پڑھے۔ محبت زوجین کے لئے گیارہ بار شکر یا گڑ پر اتوار یا منگل کو پڑھ کر دم کرکے کھلائے۔

شعر بست وچہارم۔ وکل ولی لہ قدم وانی الخ حضور سرور عالم نور مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہونے کے لئے جمعرات کو رات کے وقت غسل کرکے پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر اور خوشبو سلگا کر خلوت میں بیٹھے اور ایک نشست میں اکہتر بار پڑھ کر سو جائے۔

شعر بست وپنجم۔ انا الجیلی محی الدین الخ ناموری وشہرت کے لئے اکہتر یا پانسو بار پڑھے اور اولاد زندہ رہنے کے لئے اس شعر کا نقش چاندی یا تانبا کی تختی کندہ کرا کے بچے کے گلے میں ڈالیں اور استقرار حمل کے لئے عورت زیر ناف باندھے۔

(نوٹ) باقی اشعار کے خواص معلوم نہ ہو سکے۔

ترکیب زکوٰۃ قصیدہ مبارکہ۔ زکوٰۃ کبیر چار ہزار چار سو چوالیس بار، زکوٰۃ صغیر چار سو چوالیس بار۔ زکوٰۃ اصغر چوالیس بار۔

ان میں سے کسی ایک طریقہ کی زکوٰۃ اکتالیس یا اکیس دن میں ترک حیوانات جلالی وجمالی



کے ساتھ پڑھے۔ اور کسر آخری دن میں پورا کرے اول وآخر درود شریف دس دس مرتبہ آخر میں یہ دعا ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم تین بار پڑھے۔

# قصیدہ بُردہ شریف

(۴۰۷) قصیدہ بردہ شریف مقبول بارگاہ حضور سید الکونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور اکثر علماء واولیاء اس کی برکت سے مستفید ہوئے ہیں اور زیارت اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مشرف ہوئے ہیں یہ قصیدہ حمیدہ حضرت شرف الدین ابو عبد اللہ بوصیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تصنیف ہے۔ آپ کی پیدائش سنہ ۶۰۸ھ ہے اور وفات سنہ ۶۹۴ھ ہے۔ اور سبب تالیف اس قصیدہ کے شروع میں مذکور ہے۔ شائقین وہاں سے معلوم کریں۔ بعض خواص اس کے درج ذیل ہیں ناظرین اس سے فائدہ اٹھائیں۔ جملہ حاجات ظاہری وباطنی کے لئے اکسیر ہے۔

اول برائے زیادتی عمر ایک ہزار ۱۰۰۰ بار، دوم برائے دفع بلا ۱۰۰ بار، سوم برائے دفع قحط ۳۰ بار، چہارم برائے زیادتی نعمت ودولت ۷ بار، پنجم برائے آسانی آبلہ اکتالیس بار، ششم جملہ بلاؤں سے حفاظت کے لئے ایکبار روزانہ، ہفتم بانجھ عورت کے لئے سولہ بار پڑھ کر دم کرے اور پانی پر دم کرکے پلائے۔

ہشتم۔ ایک مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرے تو عمر دراز ہو اور بلاؤں سے محفوظ رہے۔

نہم۔ لڑکیوں کے بخت کھولنے کے لئے شب جمعہ عروج ماہ میں بعد نماز عشاء سترہ بار پڑھ کر دعا کرے یہ عمل سات جمعہ کرے۔

دہم۔ سونے کے وقت جس مقصد کی نیت سے پڑھ کر سو جائے اس کے اچھے برے ہونے کی اطلاع ہو جائے گی

یازدہم۔ دشمنوں کے دفع کے لئے پرانے قبرستان میں جا کر اکتالیس بار چالیس دن تک پڑھے۔

دوازدہم۔ قوت حافظہ کے لئے ایک بار گلاب پر پڑھ کر دم کرکے پلائیں۔

سیزدہم۔ ہر مشکل امر کے لئے تین روز روزہ رکھے وہر روز اکیس بار پڑھے وہ مشکل آسان ہوگی

چہاردہم۔ اس قصیدہ مبارکہ کو مشک وزعفران سے لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھنے سے

جملہ بلاؤں سے نجات ہوگی۔

پانزدھم۔ اس قصیدۂ مبارکہ کو کمال ادب و احتیاط سے تین مرتبہ پڑھے زیارت حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا۔

شانزدھم۔ اور اس قصیدۂ مبارکہ کو پڑھکر گلاب پر دم کر کے اپنے کپڑے پر چھڑک لے تو لوگوں کی نظر میں عزیز و مکرم ہوگا۔

ہفتدھم۔ سفر میں ایک مرتبہ پڑھنے سے صعوبت سفر سے نجات رہے گی۔

ہیجدھم۔ جملہ حاجات کے لئے جمعہ کی رات میں ۷۱ مرتبہ پڑھکر علوا پر نیاز حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دلائے وہ حاجت پوری ہوگی۔

نوزدھم۔ طاعون اور وبائی امراض کے دفع کے لئے ہر روز تین مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔

بستم۔ اس کی کثرت سے زیارت اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا اور قبر میں زیارت نور محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے مستفیض ہوگا۔

بست و یکم۔ جس مکان میں یہ قصیدۂ مبارکہ پڑھا جائے سات چیزوں سے محفوظ رہے گا۔ ۱ آسیب وجن وغیرہ اس گھر سے بھاگ جائیں گے ۲ مرض آکلہ سے نجات ہوگی ۳ وبا سے نجات ملے گی ۴ زخم چشم نہ ہوگا ۵ مرض برص ۶ اچانک موت سے نجات ہوگی ۷ دین دنیا کا نقصان نہ ہوگا۔

بست دوم۔ جس کو کسی کام میں نقصان ہوتا ہو وہ اکتالیس روز تک پڑھے۔

بست وسوم۔ درد چشم و درد قولنج و درد شکم کے دفع کے لئے روز گیارہ بار پڑھے۔

بست وچہارم۔ ادائیگی قرض کے لئے ایکہزار ایک بار پڑھے۔

بست وپنجم۔ گلاب پر تین بار دم کر کے دردزہ والی عورت کی پیٹھ پر پانی مل دے فوراً بچہ پیدا ہوجائے گا اور بچہ کو اسی پانی سے غسل دے کر پھر دوسرے پانی سے نہلائیں تو بچہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا مگر ایسی جگہ نہلائیں کہ پانی پر کسی کا پیر نہ پڑے۔

بست وششم۔ اس قصیدہ کو پڑھنے سے کشتی و جہاز ڈوبنے سے محفوظ رہے گا۔

بست وہفتم۔ قید سے نجات پانے کے لئے تین مرتبہ اس قصیدہ کا پڑھنا مفید ہے۔

بست وہشتم۔ اگر کوئی شخص غائب ہو اور یہ معلوم نہ ہو کہ زندہ ہے یا مرگیا۔ تو بدھ کی رات میں تین مرتبہ پڑھکر سوجائے اس کا حال معلوم ہوگا۔

بست و نہم۔ جو زمین قابل زراعت نہ ہو اس کے لئے اس قصیدہ کو تین بار پڑھکر پانی یا بیج پر دم کرکے اس زمین میں ڈالیں۔

سی ام۔ گناہوں کی مغفرت کے لئے شب جمعہ میں تین بار پڑھے انشاء المولیٰ تعالیٰ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے اور فراخی رزق کے لئے ایک چلہ ایکسو تیس ۱۳۰ بار پڑھے پھر روزآنہ ایک مرتبہ۔

تحفہ نایاب

اعلیٰحضرت عظیم البرکت اور دیگر اکابر اہلسنت کے مجموعہ ہائے اعمال کا

لاجواب انتخاب

# شمع شبستان رضا




مرتب

## اقبال احمد نوری




شمع بک ایجنسی

اولمپک پلازہ

الکریم مارکیٹ، اردو بازار

لاہور

# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الحمد للہ العزیز الغفار الکبیر الستار والصلوٰۃ والسلام علی النبی المختار السید الابرار و علیٰ آلہ الاطہار و اصحابہ الاخیار و علیٰ من اتبعہم من التابعین والصلحاء المہتدین الی یوم الدین آمین یارب العلمین۔

امابعد رب کریم کا فضل عمیم ہے کہ مجموعہ اعمال رضا حصہ سوم ناظرین کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں اس حصہ کی ترتیب کافی عرصہ سے مکمل ہو چکی تھی مگر کتابت کی دشواریوں کے سبب اب تک منظر عام پر نہ آسکا حصہ اول و دوم کی اشاعت کئی بار ہو چکی ہے۔ اور ناظرین اس سے مستفید ہوئے ان ہی کے اصرار کے سبب حصہ سوم کو مرتب کیا گیا ہے بعض احباب نے اس جانب توجہ دلائی کہ مجموعہ اعمال رضا میں مزید تصحیح کی ضرورت ہے اور پھر سے کتابت کرائی جائے اور عمدہ کتابت و طباعت کے ساتھ پیش کیا جائے اس بنا پر حصہ اول و دوم کی دوبارہ کتابت کرا کے اور تینوں حصوں کو یکجا کر کے مجلد کرانے کا عزم مصمم ہے اور انشاء اللہ آئندہ ایڈیشن اسی طرح پیش کیا جائے گا۔

حصہ سوم میں اسماء حسنیٰ باری تعالیٰ کے خواص اور قرآن عظیم کی ایک سو چودہ سورتوں کے خواص اور ان کے نقوش درج ہیں اور چہل و یک اسماء کے خواص و فوائد نقوش نہ کورہیں نیز درود مستغاث۔ دعائے مغنی۔ مسبعات عشر کے فوائد بھی درج ہیں۔ بہرحال یہ حصہ خواص و عوام کیلئے اکسیر ہے اس حصے کی تیاری میں مجموعہ اعمال قلمی۔ کاشف الاسرار شریف۔ انوار احمدیہ فی معمولات العزیزیہ وغیرہ سے مدد لی گئی ہے اور تصحیح کا خاص خیال رکھا گیا ہے پھر بھی اگر ارباب علم و نظر کو کوئی خامی نظر آئے تو براہ کرم مطلع کر دیں تاکہ تصحیح کرا دی جائے۔ مولیٰ تعالیٰ اپنے فضل سے اس کو شرف قبولیت فرمائے۔

قاضی محمد عبد الرحیم بستوی



# فہرست مجموعہ اعمال رضا حصہ سوم

| صفحہ | مضمون | صفحہ | مضمون |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | سورہ نحل۔ تفرق جمع کفار و فجار۔ استقرار حمل | ۶۰ | سورہ احزاب۔ برائے رشتہ۔ جاہ وریست |
| ۰ | سورہ بنی اسرائیل۔ درماندگی و تکان دور ہونے کیلئے | ۰ | سورہ فاطر۔ برکت مال |
| ۵۶ | خیالات فاسدہ دور کرنے کیلئے۔ مالداری کیلئے | ۰ | سورہ والصافات۔ آسیب زدہ۔ قضائے حاجت۔ سانپ کا زہر اتارنے کا عمل |
| ۰ | سورہ کہف۔ حفاظت از بلیات۔ برکت۔ درد نیم سر۔ کتے کا زہر ختم کرنے کیلئے | ۶۱ | سورہ حم مومن۔ سوتے آدمی کا احوال دریافت کرنے کے لئے۔ درد سر کے لئے |
| ۰ | بیدار ہونے کے لئے | ۰ | سورہ شوریٰ۔ فراخی رزق |
| ۰ | سورہ مریم۔ تنگی وعسرت دور ہونے اور فراخی رزق کے لئے | ۰ | سورہ زخرف۔ صلح واتفاق پیدا کرنے کیلئے کھانسی |
| ۵۷ | درد سر | ۰ | سورہ دخان۔ مغفرت گناہ کیلئے۔ قضائے حاجت کے لئے |
| ۰ | سورہ طٰہٰ۔ سحر وجادو کے دفع کیلئے برائے رشتہ عسر البول۔ بلندی منصب۔ تیزی ذہن | ۶۲ | سورہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ویرانی خانہ ظالم |
| ۵۸ | سورہ انبیاء۔ بحث انبیاء کرام علیہم السلام تسخیر | ۰ | سورہ فتح۔ مقبول خلائق۔ کامیابی بر دشمناں |
| ۰ | سورہ حج۔ حج و زیارت کیلئے رشتہ استخارہ مجربہ | ۰ | سورہ ق۔ روشنی چشم کا عمل |
| ۰ | سورہ مومنون۔ برائے حفاظت وسلامتی دریا کے لئے۔ آسیب زدہ کے لئے | ۰ | سورہ ذاریات۔ حفاظت حمل |
| ۵۹ | سورہ فرقان۔ برائے رشتہ | ۶۳ | برائے رشتہ۔ فراخی رزق۔ آشوب چشم |
| ۰ | سورہ شعراء بھڑ یا موذی جانور کے کاٹے کو دور کرنے کے لئے | ۰ | سورہ والنجم۔ تیزی ذہن وقوت حافظہ گریہ اطفال |
| ۰ | سورہ نمل۔ چونٹیوں کے بھگانے کا عمل | ۶۴ | سورہ قمر۔ مغلوبی دشمناں عسر بول (پیشاب) کامیابی مقدمہ و دشمنوں کو زیر کرنے کیلئے |
| ۰ | سورہ قصص۔ دودھ نہ پینے کیلئے شر ظالماں دھماکوں سے بچنے کے لئے | ۰ | سورہ رحمٰن۔ حفاظت حمل۔ حفاظت از آفات و بلیات |
| ۰ | سورہ لقمان۔ گمشدہ شئی | ۶۸ | سورہ واقعہ۔ دفع فقر وفاقہ۔ فراخی رزق و برکت کا عمل۔ ہر اہم و مشکل کام کے لئے |



| صفحہ | مضمون | صفحہ | مضمون |
|---|---|---|---|
| ۶۸ | سورہ حدید۔ قضائے حاجت | ۷۴ | سورہ انفطار۔ قید سے رہائی۔ مریض بخار |
| ۰ | سورہ حشر۔ درد اعضاء قبولیت دعا | ۰ | سورہ ویل للمطففین۔ بکری زیادہ ہونے کے لئے۔ حفاظت سامان |
| ۶۹ | ۰ شفائے امراض | ۷۵ | سورہ انشقاق۔ بھڑ یا بچھو کاٹنے درد زہ کیلئے |
| ۰ | سورہ ممتحنہ۔ تلی کے لئے | ۰ | سورہ بروج۔ تپ کہنہ۔ دفع جن بچوں کا دودھ چھڑانا |
| ۰ | سورہ تغابن۔ زیادتی مال۔ برکت | ۰ | سورہ طارق۔ حفاظت احتلام |
| ۰ | سورہ تحریم۔ عورت کو ظالم سے طلاق دلوانے کا عمل | ۰ | ۰ نکسیر کیلئے۔ کتے کاٹنے کیلئے |
| ۰ | سورہ ملک۔ عذاب سے نجات | ۷۶ | ۰ گھر میں پتھر آتے ہوں |
| ۷۰ | ۰ اجابت دعا۔ امراض چشم | ۰ | سورہ اعلیٰ۔ کان میں درد یا گونج ہو۔ بواسیر اولاد نرینہ کے لئے |
| ۰ | سورہ ن۔ زخم و پھوڑے کیلئے دفع نظر و زخم چشم | ۰ | سورہ غاشیہ۔ ضرر طعام کیلئے۔ درد |
| ۰ | سورہ نوح۔ دفع احتلام | ۰ | سورہ فجر۔ نیک اولاد کے لئے |
| ۰ | سورہ جن۔ خلل آسیب و جن | ۰ | سورہ واللیل۔ تسخیر و فتوح |
| ۷۱ | سورہ مزمل۔ جملہ حاجات کیلئے۔ ہلاکی و زبان بندی دشمناں | ۷۷ | سورہ والضحیٰ۔ اپنا انجام معلوم کرنے کیلئے |
| ۰ | ۰ دعوت سورہ مزمل | ۷۸ | غائب یا بھاگے ہوئے کو بلانے کے لئے گمشدہ شئی۔ گمشدہ چوپایہ کے لئے |
| ۷۲ | ۰ جمیع حاجات و ادائیگی قرض | ۰ | سورہ الم نشرح۔ فراخی رزق |
| ۷۳ | سورہ مدثر۔ رقت قلب۔ خشوع | ۷۹ | سورہ والتین۔ ام الصبیان |
| ۰ | سورہ دہر۔ بادی کے بخار کے لئے | ۰ | سورہ اقراء۔ سفر بخیر گزرے |
| ۰ | سورہ مرسلات۔ پھوڑا پھنسی۔ اخراج ظالم | ۰ | سورہ قدر۔ تسخیر کے لئے |
| ۷۴ | سورہ النبا۔ حاکم کے شر سے حفاظت | ۰ | سورہ زلزلت۔ فالج لقوہ |
| ۰ | سورۃ النازعات۔ دفع ضرر دشمناں | | |
| ۰ | سورہ عبس۔ حفاظت راستہ | | |
| ۰ | سورہ کورت۔ آشوب چشم وجالا | | |

# اسمائے حسنیٰ باری تعالیٰ

| نمبر | اسم | نمبر | اسم | نمبر | اسم | نمبر | اسم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اللہ<br>نسبہ | ۲ | رحمٰن<br>بہت مہربان | ۳ | رحیم<br>رحم والا | ۴ | ملک<br>بادشاہ |
| ۵ | قدوس<br>نہایت پاک | ۶ | سلام (۱۳۱)<br>سلامتی دینے والا | ۷ | مؤمن<br>امان بخشنے والا | ۸ | مہیمن (۱۴۵)<br>حفاظت فرمانیوالا |
| ۹ | عزیز (۹۴)<br>عزت والا | ۱۰ | جبار (۲۰۶)<br>عظمت والا | ۱۱ | متکبر (۶۶۲)<br>بڑائی والا | ۱۲ | خالق (۷۳۱)<br>پیدا کرنے والا |
| ۱۳ | باری (۲۱۳)<br>بنانے والا | ۱۴ | مصور (۳۳۶)<br>ہر ایک کو صورت دینے والا | ۱۵ | غفار (۱۲۸۱)<br>بڑا معاف فرمانیوالا | ۱۶ | قہار (۳۰۶)<br>غالب |
| ۱۷ | وہاب<br>بہت دینے والا | ۱۸ | رزاق (۳۰۸)<br>بہت روزی دینے والا | ۱۹ | فتاح (۴۸۹)<br>مصیبت کھولنے والا | ۲۰ | علیم (۱۵۰)<br>علم والا |
| ۲۱ | قابض (۹۰۳)<br>تنگی کرنے والا | ۲۲ | باسط (۷۲)<br>کشائش کرنیوالا | ۲۳ | خافض (۱۴۸۱)<br>پست کرنے والا | ۲۴ | رافع (۳۵۱)<br>بلند کرنے والا |
| ۲۵ | معز (۱۱۷)<br>عزت دینے والا | ۲۶ | مذل (۷۷۰)<br>ذلت کرنے والا | ۲۷ | سمیع (۱۸۰)<br>سننے والا | ۲۸ | بصیر (۳۰۲)<br>دیکھنے والا |
| ۲۹ | حکم<br>حکم کرنے والا | ۳۰ | عدل (۱۰۴)<br>عدل فرمانے والا | ۳۱ | لطیف<br>پاک بڑا باریک بیں | ۳۲ | خبیر (۸۱۲)<br>خبردار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ حلیم<br>حلم والا | ۳۴ عظیم<br>۱۰۵۰<br>بڑائی والا | ۳۵ غفور<br>۱۲۸۶<br>بخشنے والا | ۳۶ شکور<br>۵۲۶<br>قدر فرمانے والا |
| ۳۷ علی<br>۱۱۰<br>بلند | ۳۸ کبیر<br>۲۳۲<br>بڑائی والا | ۳۹ حفیظ<br>۹۹۸<br>حفاظت والا | ۴۰ مقیت<br>۵۵۰<br>روزی دینے والا |
| ۴۱ حسیب<br>حساب لینے والا | ۴۲ جلیل<br>۷۳<br>جلال والا | ۴۳ کریم<br>۲۷۰<br>کرم فرمانیوالا | ۴۴ رقیب<br>۳۱۲<br>نگہبانی والا |
| ۴۵ مجیب<br>۵۵<br>دعا سننے والے | ۴۶ واسع<br>۱۳۷<br>وسعت دینے والا | ۴۷ حکیم<br>۷۸<br>حکمت والا | ۴۸ ودود<br>۲۰<br>محبت والا |
| ۴۹ مجید<br>۵۷<br>بزرگی والا | ۵۰ باعث<br>۵۷۳<br>مردہ کا زندہ کرنیوالا | ۵۱ شہید<br>۳۱۹<br>نگہبان | ۵۲ حق<br>۱۰۸<br>سچائی والا |
| ۵۳ وکیل<br>۶۶<br>کارساز | ۵۴ قوی<br>۱۱۶<br>زبردست | ۵۵ متین<br>۵۰۰<br>قدرت والا | ۵۶ ولی<br>۴۶<br>وارث خلق |
| ۵۷ حمید<br>۶۲<br>سب خوبیوں سراہا | ۵۸ محصی<br>۱۴۸<br>گھیرنے والا | ۶۰ مبدی<br>۵۱<br>ظاہر فرمانیوالا | ۶۱ معید<br>۱۲۴<br>دوبارہ پیدا فرمانیوالا |
| ۶۲ محی<br>۶۸<br>زندہ کرنیوالا | ۶۲ ممیت<br>۴۹۰<br>موت دینے والا | ۶۳ حی<br>۱۸<br>زندہ | ۶۴ قیوم<br>۱۵۶<br>قائم رکھنے والا |
| ۶۵ واجد<br>۱۴<br>پانے والا | ۶۶ ماجد<br>۴۸<br>بزرگی والا | ۶۷ واحد<br>۱۹<br>ایک یکتا | ۶۸ صمد<br>۱۳۴<br>بے نیاز |
| ۶۹ قادر<br>۳۰۵<br>قدرت والا | ۷۰ مقتدر<br>۷۴۴<br>قدرت والا | ۷۱ مقدم<br>۱۸۴<br>بڑھانے والا | ۷۲ مؤخر<br>۸۴۶<br>پیچھے کرنے والا |



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۳ اول<br>۳۷<br>قدیم ہر شی سے پہلے | ۷۴ آخر<br>۸۰۱<br>ہمیشہ رہنے والا | ۷۵ ظاہر<br>۱۱۰۶<br>ہر شی پر غالب | ۷۶ باطن<br>۶۲<br>ہر شی کا جاننے والا |
| ۷۷ والی<br>۴۷<br>کام بنانے والا | ۷۸ متعالی<br>۵۵۱<br>بلندی والا | ۷۹ بر<br>۲۰۲<br>نیکوکار | ۸۰ تواب<br>۴۰۹<br>بہت توبہ قبول کرنیوالا |
| ۸۱ منتقم<br>۶۳۰<br>بدلہ لینے والا | ۸۲ عفو<br>۱۵۶<br>معاف کرنیوالا | ۸۳ رؤف<br>۲۸۶<br>بہت مہربان | ۸۴ مالک الملک<br>۲۱۲<br>ملک کا مالک |
| ۸۵ ذوالجلال والاکرام<br>۹۹۹<br>عظمت اور بزرگی والا | ۸۶ مقسط<br>۲۰۹<br>انصاف کرنیوالا | ۸۷ جامع<br>۱۱۴<br>جمع کرنے والا | ۸۸ غنی<br>۱۰۶۰<br>بے نیاز |
| ۸۹ مغنی<br>۱۱۰۰<br>بے پرواہ کرنیوالا | ۹۰ مانع<br>۱۶۱<br>روکنے والا | ۹۱ ضار<br>۱۰۰۱<br>نقصان پہنچانیوالا | ۹۲ نافع<br>۲۰۱<br>نفع پہنچانے والا |
| ۹۳ نور<br>۲۵۶<br>روشن کرنیوالا | ۹۴ ہادی<br>۲۰<br>ہدایت کرنے والا | ۹۵ بدیع<br>۸۶<br>بغیر نمونہ دیکھے پیدا کرنیوالا | ۹۶ باقی<br>۱۱۳<br>ہمیشہ رہنے والا |
| ۹۷ وارث<br>۷۰۷<br>مالک | ۹۸ رشید<br>۵۱۴<br>سیدھی تدبیر والا | ۹۹ صبور<br>۲۹۸<br>بڑا تحمل کرنیوالا | ۱۰۰ مغیث<br>۱۵۵۰<br>مددگار |
| ۱۰۱ کافی<br>۱۱۱<br>کفایت کرنیوالا | ۱۰۲ دافع<br>۱۵۵<br>دفع کرنے والا | ۱۰۳ احد<br>۱۳<br>اکیلا | ۱۰۴ منعم<br>۲۰۰<br>بخشش کرنیوالا |
| ۱۰۵ معطی<br>۱۲۹<br>عطا کرنے والا | | | |

اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ امام ترمذی نے اس روایت کی تخریج فرمائی ہے ولید بن مسلم سے انھوں نے شعیب بن ابی حمزہ سے وہ ابی الزناد سے

وہ اعرج سے وہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ حضور پر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اور اس میں مذکورہ بالا ننانوے اسماء ہیں اور دوسری روایت بھی اسی طرح ہے مگر اس کے آخر میں کافی زیادہ ہے اور کہا گیا ہے کہ بیہقی کی روایت میں مقیت کے بدلے مغیث ہے اور بعض روایتوں میں مانع کے بجائے دافع ہے۔

اقول ویدل علیہ قولہ تعالیٰ ولولا دفع اللہ الناس بعضھم ببعض وقولہ ان اللہ یدفع عن الذین آمنوا۔ اور در منثور اور جامع کبیر میں ۳ ناموں کا اضافہ ہے۔ ۱۰۳۔ احد[۱۴] صمد سے پہلے اور منتقم سے پہلے ۱۰۴۔ امنیعم اور مانع سے پہلے ۱۰۵۔ معطی[۱۲۹] ہے۔

# فوائد و خواص اسمائے حسنیٰ باری تعالیٰ

قال اللہ تعالیٰ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم وللہ الاسماء الحسنیٰ فادعوہ بھا اور اللہ ہی کے بہترین نام ہیں تم ان ناموں کے ذریعہ اسے پکارو اور حدیث شریف میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا ان اللہ تعالیٰ تسعۃ وتسعین اسماء من احصاھا وقرأھا وعمل بھا دخل الجنۃ (ترمذی و مشکوٰۃ شریف)

یعنی بیشک اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں جو شخص انھیں یاد کرے گا اور پڑھے اور عمل کرے جنت میں داخل ہوگا۔ حضرات مشائخ کرام نے ہر ایک نام مبارک کی خاصیت اور پڑھنے کی ترکیب بیان فرمائی ہے اگرچہ وہ خواص اور ترکیب کتب حدیث میں وارد نہیں



ہیں مگر مجتہدینِ طریقت کو یہ خاصیتیں مکشوف ہوئی ہیں اور ان حضرات نے انھیں اپنی کتابوں میں تحریر فرمایا ہے تاکہ طالب صادق ان فیوض و برکات سے محروم نہ رہے حضرت شیخ محقق عبدالحق دہلوی قدس سرہٗ کا رسالہ مبارکہ "المطلب الاعلیٰ فی شرح اسماء الحسنیٰ" مشہور ہے یہ خواص حضرت شیخ کے اس رسالہ اور مخزن الدعوات وجواہر خمسہ وکاشف الاسرار وغیرہا سے منقول ہے۔

**یا اللہ** اسم ذات ہے اور تمام صفات الٰہیہ کا جامع ہے جو شخص ہزار بار روزانہ اس اسم شریف کا ورد رکھے صاحب یقین و مستجاب الدعوات ہو اور جو شخص سو مرتبہ روزانہ پڑھے اس کا باطن کشادہ ہو جائے اور اس اسم کا مربع پُر کر کے گلے میں ڈالے تو تپ ولرزہ کے لئے مفید ہے اور کند ذہن بچے کو سات دن یا گیارہ دن یا اکیس دن صبح نہار منہ تا نکا روٹی پکا کر اس پر سات مرتبہ یا اللہ لکھ کر کھلانے سے بچہ کا ذہن کھل جاتا ہے

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۴۶ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۸ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۷ |

اور شفائے امراض کے لئے ۶۶ مرتبہ لکھ کر مریض کو پلائیں اور آسیب زدہ کو بھی دھو کر پلائیں اور جو کوئی اس اسم کو کسی برتن میں بلا تعداد جس قدر اس برتن میں گنجائش ہو لکھ کر دھو کر اس کا پانی مصروع یا آسیب زدہ پر چھڑک دے تو اس کا آسیب جل جائیگا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

**یا رحمٰن** (جمالی) ۲۹۸ نسیان و غفلت اور سختی قلب دور ہونے کے لئے ہر نماز کے بعد سو مرتبہ ورد رکھے کامیاب ہو اور واسطے درد اور صحت دل و سینہ و جگر و جملہ امراض کے لئے یہ مربع مفید ہے۔

| ۲۷۲ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۲۷۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۲۷۰ |
| ۱۰ | ۲۶۹ | ۴ | ۱۵ |

## یارحیم جمالی ۲۵۸

جو شخص اس اسم مبارک کو بعد نماز صبح سو مرتبہ پڑھے مخلوق اس پر مہربان ہو اسم یارحم۔ یارحیم لوہے یا تانبے کے پتر پر کندہ کرائے انگشتری میں بجائے نگینہ رکھ کر پہنے کوئی تکلیف و مصیبت اسے نہ پہونچے اور ہر حاجت پوری ہو جمعہ کے دن کندہ کرانا بہتر ہے۔ اور ہر حاجت کے لئے جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد کسی سے کلام نہ کرے کسی جگہ بیٹھ کر ان تینوں اسمائے مبارکہ یا اللہ یارحمن یارحیم کو پڑھتا رہے۔ جب آفتاب غروب ہو جائے تو سر سجدہ میں رکھکر حاجت عرض کرے مراد حاصل ہوگی اور تاخیر ہو تو دوسرے تیسرے جمعہ کو بھی اسی طرح عمل کرے۔ یہ عمل مجرب و آزمودہ ہے اور فقیر نے کئی شخصوں کو اہم کاموں کے لئے بتایا وہ کامیاب ہوئے۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| ٢٣٢ | ١١ | ١۴ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٢٣١ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٢٢ |
| ١٠ | ٢٢٩ | ۴ | ١۵ |

## یاملک ۹۰ مشترک

تصفیۂ قلب اور تسخیر اور حصول منصب و مرتبہ کے لئے ہر روز نوے ۹۰ مرتبہ پڑھنا از حد مفید ہے اور اسم مبارک القدوس کے ساتھ ملا کر پڑھنے سے جاہ و مرتبہ قائم و باقی رہتے ہیں۔

٧٨٦

| ٢٣ | ٢۵ | ٢٨ | ١۵ |
|---|---|---|---|
| ٢٧ | ١٦ | ٢١ | ٢٦ |
| ١٧ | ٣٠ | ٢٣ | ٢٠ |
| ٢۴ | ١٩ | ١٨ | ٢٩ |

## یاقدوس ۱۷۰ مشترک

ہر روز سو بار زوال آفتاب کے وقت پڑھے صفائی قلب نصیب ہو اور جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ روٹی کے ٹکڑے پر لکھکر کھائے، صفات جمیلہ اور ملکوتیہ پیدا ہوں گے۔ فراخی رزق کے لئے ہزار مرتبہ پڑھکر کھانے پر دم کرے اس کھانے میں برکت و وسعت ہو خصوصاً دعوتوں کے کھانے میں اتنی برکت ہوگی کہ سب کو بفضل خدا کافی ہوگا۔

٧٨٦

| ۴٢ | ۴۵ | ۴٨ | ٣۵ |
|---|---|---|---|
| ۴٧ | ٣٦ | ۴١ | ۴٦ |
| ٣٧ | ۵٠ | ۴٣ | ۴٠ |
| ۴۴ | ٣٩ | ٣٨ | ۴٩ |

**عمل دیگر** :- بعد نماز صبح درود شریف سو بار اللہ اللہ تین سو بار یا قدوس

ہزار بار پڑھنا فراخی رزق کے لئے مجرب ہے۔

**یَا سَلَامُ**
۱۳۱ (جمالی)

اس اسم پاک کو ایکسو نوے ۱۹۰ مرتبہ پڑھکر شیرینی پر دم کرکے مخالف کو کھلائے۔ مہربان ہو اور بیمار کے لئے ایک سو گیارہ بار پڑھ کر دم کرے صحت ہو۔ اور گھبراہٹ۔ دل چینی کے لئے دو سو مرتبہ پڑھکر دل پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے پلائے۔ اور پڑھتے وقت دایاں ہاتھ دل پر رکھے۔ اضطراب دور ہو نیز جو کوئی تین ہزار بار تین دن تک کسی بیمار کے لئے پڑھے بیمار بہت جلد شفایاب ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۵ | ۳۹ | ۲۵ |
| ۳۸ | ۲۶ | ۳۱ | ۳۶ |
| ۲۷ | ۴۱ | ۳۳ | ۳۰ |
| ۳۴ | ۲۹ | ۲۸ | ۴۰ |

**یَا مُومِنُ**
۱۳۶ (جمالی)

اگر اس اسم مبارک کو ایکسو سرسٹھ بار روزانہ پڑھے شیطان کے شر سے محفوظ رہے اور چاندی کے نگینہ پر کندہ کرا کے پہنے تسخیر کا فائدہ حاصل ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۳۷ | ۴۰ | ۲۶ |
| ۳۹ | ۲۷ | ۳۲ | ۳۸ |
| ۲۸ | ۴۲ | ۳۵ | ۳۱ |
| ۳۶ | ۳۰ | ۲۹ | ۴۱ |

**یَا مُهَیْمِنُ**
۱۴۵ (جمالی)

اگر اس اسم کو غسل و طہارت کے ساتھ ہر روز سو مرتبہ پڑھے تو دلوں کے بھید پوشیدہ باتیں معلوم ہوں اور جملہ آفات سے پناہ میں رہے اور وہ شخص جنتی ہو جبکہ اس اسم کی مواظبت کرے۔

**یَا عَزِیْزُ**
۹۴ (جلالی)

اگر اس اسم مبارک کو روزانہ سنت و فرض فجر کے درمیان ۴۱ بار پڑھے تو محتاجی دور رہے اور اس اسم پاک کے مظہر و مضمر نقوش کو کندہ کرا کے پہننا تسخیر اور جلب منافع کے لئے بہت مفید ہے۔

یاعزیز ۷۸۶ مظہر و مضمر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ز۲۳ | ی۲۷ | ز۲۹ | ع۱۴ |
| ع۲۸ | ز۱۷ | ی۲۲ | ز۲۷ |
| ی۱۸ | ز۲۱ | ع۲۴ | ز۲۱ |
| ز۲۵ | ع۲۰ | ز۱۹ | ی۲۳ |

**یَا جَبَّارُ**
۲۰۶ (جلالی)

مقہوری دشمناں کے لئے بعد نماز جمعہ تین سو بار پڑھے اور مسبعات عشر کے

یاجبار ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱ | ۵۴ | ۵۷ | ۴۴ |
| ۵۶ | ۴۵ | ۵۰ | ۵۵ |
| ۴۶ | ۵۹ | ۵۲ | ۴۹ |
| ۵۳ | ۴۸ | ۴۷ | ۵۸ |

بعد ۱۲۱ بار پڑھنا ظالموں کے شر سے نجات کے لئے ازحد مفید ہے اور نقش کندہ کرا کے ہاتھ میں پہننا مخلوق کے اندر دبدبہ پیدا ہونے کے لئے مفید ہے۔

**یَا مُتَکَبِّرُ** (۶۶۲ جلالی) قبل از جماع دس مرتبہ پڑھے فرزند نصیب ہو اور پرہیزگار ہو اور ہر کام کے شروع میں پڑھنا حصول مراد کے لئے مفید ہے۔

**یَا خَالِقُ** (۷۳۱ جمالی) جو شخص اس اسم پاک کا ورد کثرت سے کرے اس کا دل اور منہ روشن و منور ہو اور اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ کو پیدا کرے تاکہ عبادت کرے اور اس بندہ کے حق میں دعا کرے۔ اور قیامت کے دن اس کا چہرہ نورانی ہو۔

**یَا بَارِئُ** (۲۱۳ مشترک) جو شخص اس اسم کو ہفتہ بھر سو مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ قبر میں اسے تنہا نہ چھوڑے گا بلکہ ریاض قدس میں جگہ دے گا اور اگر حکیم ڈاکٹر اس اسم پاک کا ورد رکھیں تو ان کا علاج صحیح رہے۔ اور محبت و تسخیر کے لئے خوشبودار پھولوں پر ۷۰ بار پڑھ کر اس کا اور اپنا نام لے کر دم کرے اور مطلوب کو سنگھائے تو اس کی محبت اس کے دل میں پیدا ہو۔

**یَا مُصَوِّرُ** (۳۳۶ جمالی) بانجھ عورت اور اس کا شوہر دونوں سات دن روزہ رکھیں اور افطار کے وقت اکیس بار اس اسم پاک کو پانی پر دم کرکے اسی سے افطار کریں انشاء اللہ نیک فرزند نصیب ہوگا اور جلد اول میں عمل ۱۷۵ میں نقش مذکور ہے۔

تسخیر کیلئے وضو کرنے کے وقت انگشت شہادت سے پیشانی پر لکھے جس سے ملاقات کرے وہ اس کا دوست ہو۔

**یَا غَفَّارُ** (۱۲۸۱ جمالی) بعد نماز جمعہ سو مرتبہ پڑھے یَا غَفَّارُ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ اللہ تعالیٰ اس کے سب گناہ بخش دے گا۔

**یَا قَہَّارُ** (۳۰۶ جمالی): کسی بھی مشکل و دشوار گزار کام کے لئے ہر روز سو مرتبہ پڑھے مشکل آسان



ہوگی۔ اور مقہوری دشمناں کے لئے جمعہ کے دن جمعہ کے فرض و سنت کے درمیان سو مرتبہ پڑھے تو دشمن مقہور ہو جائیں گے اور تفریق کے لئے عمل باب العداوت میں گزر چکا ہے۔

**یَا وَھَّابُ** (۱۴ جلالی) یہ اسم بہت سے کاموں کے لئے مفید و مجرب ہے۔ جو شخص نماز چاشت کے بعد سر سجدہ میں رکھکر سات بار پڑھے وہ مخلوق سے مستغنی و بے نیاز ہو جائے۔ فراخی رزق کے لئے بعد عشاء ایک ہزار ایک سو پینتیس (۱۱۳۵) مرتبہ اس طرح پڑھے۔ یَا وَھَّابُ ذَالطَّوْلِ روزی بردے فراخ شود۔

ہر اہم حاجت کیلئے جو شخص دشمن کے پنجہ میں گرفتار ہو یا قید میں ہو یا ملازمت سے معزول ہو یا انشراح صدر نہ ہوتا ہو۔ وہ تین شب متواتر آدھی رات کو اٹھکر کامل طہارت کرے اور صحن یا مسجد میں دو رکعت تحیۃ الوضو ادا کرے پھر تین سجدہ کرکے ہاتھ اٹھا کر بلند آواز سے یا وہاب سو مرتبہ پڑھے پھر دعا مانگے اور اپنی حاجت عرض کرے انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔

**عَمَلُ خَاصُ تونگری وَ فراخی رزق** جمعرات یا جمعہ کو روزہ رکھے فجر کی نماز سے پہلے سو مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد چار رکعت نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی پندرہ مرتبہ اور قل ہو اللہ شریف پانچ مرتبہ پڑھے بعد سلام یا وہاب ۱۴ بار پڑھکر دعا کرے۔

نوٹ: یہ نماز طلوع فجر سے پہلے پڑھے کہ بعد فجر نفل نماز شروع نہیں ہے۔

**دیگر:** بعد نماز عشاء یا وہاب چار ہزار چار سو چالیس بار ایک نشست میں چالیس دن تک پڑھے۔

**دیگر یا وہاب** ھَبْ لِیْ مُلْکَ عِشْقِکَ یَا وَھَّابُ ھَبْ لِیْ مُلْکَ رِزْقِکَ یَا وَھَّابُ ۱۰۰ مرتبہ روزانہ ایک چلہ پڑھے۔

**یَا رَزَّاقُ** (۳۰۸ جمالی): جو شخص صبح صادق کے بعد نماز فجر کے پہلے گھر کے ہر گوشہ میں دس مرتبہ

پڑھے وہ فقر و فاقہ سے خلاصی پائے مگر داہنے
جانب سے شروع کرے اور قبلہ رو ہو کر پڑھے۔
دیگر :۔ روزانہ پانچ سو پینتالیس بار پڑھنا فراخی
رزق کے لئے مجرب ہے اور اس کا نقش اپنے پاس
رکھنا بھی مفید ہے اور اسم رزاق کی دعوت کا طریقہ
جلد اول صہ ۹۲ پر ہے۔

۸۶

| ان اللہ | ھو الرزاق | ذوالقوۃ | المتین |
|---|---|---|---|
| المتین | ذوالقوۃ | ھو الرزاق | ان اللہ |
| ھو الرزاق | ان اللہ | المتین | ذوالقوۃ |
| ذوالقوۃ | المتین | ان اللہ | ھو الرزاق |

## یا فتاح
۴۸۹ جمالی

صفائی قلب و نورانیت کے لئے مفید ہے چاہیئے کہ بعد نماز صبح سینہ پر ہاتھ رکھکر سات یا ستر مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھے۔

دیگر :۔ برائے فراخی رزق ۴۸۹ بار روزانہ بعد فجر ورد رکھے۔

## یا علیمُ
مشترک ( ۱۵۰ )

اس اسم پاک کی کثرت معرفت باری تعالیٰ کے لئے مفید ہے اور یا علیم اکیس مرتبہ پانی پر دم کرکے چالیس دن تک نہار منہ پلانے سے بچہ صاحب علم ہوگا اور حافظہ اس کا روشن ہو جائے گا۔

دیگر :۔ امر مخفی کے معلوم کرنے کے لئے تین راتیں متواتر وضو کرکے دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھے پھر اس اسم پاک کو ڈیڑھ سو مرتبہ پڑھکر درود شریف پڑھتا ہوا سو جائے وہ امر ظاہر ہوگا۔

دیگر :۔ جمعہ کی شب میں اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں چار سو پچاس مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھکر دعا کرے جو مشکل کام ہوگا آسان ہو جائے گا۔

## یا قابضُ
( ۹۰۳ )

عذاب قبر سے حفاظت کے لئے چالیس دن تک روٹی کے ٹکڑے پر لکھکر کھائے اور اسی طرح عمل کرنے سے فاقہ سے بھی محفوظ رہے گا۔

دیگر :۔ مقہوری دشمناں کے لئے تین راتیں متواتر ہزار بار مقہوری کی نیت سے پڑھے اور نکسیر یا حیض یا بواسیر کے خون کو روکنے کا تعویذ جلد اول میں گذر چکا ہے۔

## یَابَاسِطُ
(۲۷) (جمالی)

فراخی رزق کے لئے صبح کو ہاتھ پھیلا کر دس مرتبہ پڑھے اور ہاتھوں کو چہرہ پر مل لے انشاء اللہ کسی کا محتاج نہ ہوگا اور روزانہ گیارہ سو بار پڑھنا تنگدستی سے نجات دلاتا ہے۔

**دیگر:۔** بعد نماز صبح یا عشا گھر کے صحن یا مسجد میں ایسی جگہ کھڑا ہو کہ آسمان اور اس کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو اور سر برہنہ ہو کر اول سو مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سو مرتبہ یا باسط پڑھے اور قبلہ کی طرف دم کرے بعد ازاں سو مرتبہ یا باسط پڑھکر مغرب و شمال کے گوشہ کی جانب دم کرے اس کے بعد شمال کی جانب اس کے بعد شمال و مشرق کے گوشہ کی جانب پھر مشرق کی طرف اس کے بعد مشرق و جنوب کے گوشہ کی جانب پھر جانب جنوب پھر جنوب و مغرب کے گوشہ کی طرف ہر دفعہ سو سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے بعد ازاں آسمان کی طرف پھر زمین کی جانب سو سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے سب مجموعہ ایک ہزار ایک مرتبہ ہوا پھر سو مرتبہ درود شریف پڑھکر فراخی رزق کے لئے بارگاہ رب العزت میں دعا کرے یہ عمل چالیس روز کرے اگر مراد کو پہنچے تو مداومت کرے ورنہ بعد تین چلے کے ترک کر دے۔ پرہیز گوشت گاؤ، مچھلی، لہسن، پیاز سے کرے۔

## دیگر برائے دفع سحر

اگر کسی پر سحر کا اثر اس طریقہ کا ہو کہ جسم میں سوئی کی طرح چبھن معلوم پڑتی ہو تو اس اسم کو لکھکر گرم پانی میں ڈالے اور سر اور داڑھی اسی پانی سے دھووے انشاء اللہ صحت کلی ہو اور اجرائے حیض کے لئے جلد اول صفحہ ۶۳ میں نقش مذکور ہے۔

## یَاخَافِضُ
جمالی (۱۴۸۱)

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ہر روز سات ہزار بار پڑھنا مفید ہے۔

**عمل دیگر:۔** تین دن روزہ رکھے اور ان ایام میں بے تعداد جس قدر ہو سکے پڑھے۔

چوتھے دن روزہ رکھکر خلوت میں دو رکعت نماز نفل ادا کرکے ستر ہزار بار ایک جلسہ میں پڑھکر سجدہ میں جاکر دعا دفع اعدا کے لئے کرے۔

**یَا رَافِعُ** جلالی (۳۵۱) دوپہر کو یا آدھی رات کو ہر روز سو بار پڑھے۔ برگزیدہ اور تونگر ہو جائے۔

**یَا مُعِزُّ** جلالی (۱۱۷) جو شخص شب جمعہ یا دوشنبہ کو بعد نماز مغرب اکتالیس بار پڑھے۔ مخلوق کی نظر میں اس کی عزت و حرمت و ہیبت زیادہ ہو اور جو شخص یا عزیز یا معز عزنی بعزتک کثرت سے پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو عزیز فرمائے۔

**یَا مُذِلُّ** جلالی (۷۷۰) جو شخص کسی ظالم یا دشمن کے درمیان گرفتار ہو جائے وہ اسم پاک کو پچھتر مرتبہ پڑھکر سجدہ میں جاکر یہ دعا کرے۔ الٰہی مرا از شر فلاں امان دہ۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی امان میں فرمائے گا۔

دیگر:۔ اگر دشمناں کسی کے ملک پر قبضہ کریں اور اس کو مقابلہ کی قوت نہ ہو اسے چاہئے کہ روزانہ دس ہزار مرتبہ پڑھکر دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ دشمنوں کو دفع فرمائے گا۔ یہ عمل اکتیس دن پڑھے۔

**یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ** جلالی (۱۸۰) جمالی (۳۰۲) جو شخص جمعرات کے دن اس اسم پاک کو نماز چاشت کے بعد یا سمیع پانچسو مرتبہ پڑھے اور بعضوں نے فرمایا کہ ہر روز سو مرتبہ پڑھے وہ مستجاب الدعوات ہو۔ اور جو شخص یا بصیر کو صبح کے فرض و سنت کے درمیان سو مرتبہ پڑھے عنداللہ مقبول و منظور ہو۔

دیگر:۔ اور جو شخص ان دونوں ناموں کو ہر روز چار سو اسی بار پڑھے کسی کا محتاج نہ ہو۔



دیگر:۔ اور جو شخص صبح کی نماز کے بعد سات مرتبہ یہ پڑھ لیا کرے۔ اس کے تمام کام پورے ہوں۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

دیگر:۔ جو شخص بعد نماز یا بصیر تین سو دو مرتبہ پڑھے اس کے کام بلا سعی کے پورے ہوں۔

**یَا حَکَمُ** جلالی (۶۸) جو شخص جمعہ کی شب میں اس اسم پاک کو اس قدر پڑھے کہ بیخود ہو جائے اللہ تعالیٰ اس کے باطن کو معدن اسرار کرے۔

**یَا عَدْلُ** جلالی (۱۰۴) جو شخص جمعہ کی شب میں روٹی کے اکیس ٹکڑوں پر اس اسم کو لکھ کر کھائے مخلوق اس کی تابع فرمان ہو۔

**یَا لَطِیْفُ** جمالی (۱۲۹) محتاجی دور ہونے کے لئے اور مرض قوی کے دفع ہونے کے لئے اور لڑکی کا شوہر ملنے کے لئے مفید ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ طہارت کرکے تنہائی میں دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھکر سو بار یا لطیف پڑھے تا حصول مراد جاری رکھے ان شاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔

دیگر:۔ سخت دشوار امور کے لئے منگل، بدھ، جمعرات کو روزہ رکھے اور بدھ کی رات میں آدھی رات کے بعد غسل کرکے تحیۃ الوضو پڑھکر دو رکعت نماز پڑھکر حضرت مخدوم جہانیاں و حضرت شاہ قطب عالم قدس سرہ العزیز کی روح کو ایصال ثواب کرے۔ ہر رکعت میں بعد فاتحہ آیۃ الکرسی آمن الرسول تا الیہ المصیر اور سورہ اخلاص تین تین بار پڑھے بعد سلام دعا حصول حاجات اور مرشد کی حیات کی دعا کرے اگر مرشد زندہ نہ ہو تو دوگانہ کے ثواب میں انھیں بھی شریک کرے بعد ختم دعا پانچ ہزار پانچسو ستائیس بار یا لطیف پڑھے پھر اس دعا کو تینتالیس بار پڑھے اسی طرح جمعرات و جمعہ کی شب میں بھی کرے ان شاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِلٰهِيْ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ اللَّطِيْفِ الَّذِيْ لِلَّطِيْفِ

يَامَنْ وَسِعَ لُطْفُهُ أَهْلَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ أَسْئَلُكَ أَنْ تَلْطُفَ بِيْ مِنْ خَفِيِّ لُطْفِ الْخَفِيِّ الْخَفِيِّ الَّذِيْ أَذَا لَطَفْتَ بِهٖ لِأَحَدٍ مِنْ عِبَادِكَ لَكَفَى فَإِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ . اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ اُلْطُفْ بِيْ اَللّٰهُمَّ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ يَاخَفِيَّ الْاَلْطَافِ نَجِّنَا مِمَّا نَخَافُ بِحَقِّ سُوْرَةِ الْاَعْرَافِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ه اور اس کا ایک مجرب عمل جلد اول میں ہے۔

**یاخبیر** ناری (۸۱۲)
جو شخص اپنے نفس بدکیش میں گرفتار ہو وہ اس اسم شریف کی کثرت کرے نجات پائے گا۔

**یاحلیم** جمالی (۸۸)
غصہ کو دفع کرنے کے لئے سومرتبہ پڑھنا مفید ہے۔ اور اگر کھیتی کے لئے کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر کھیت میں چھڑکے تو کھیتی کو کوئی آفت نہ پہونچے۔ اور بیمار کے سرھانے سورہ فاتحہ ایک بار یاحلیم گیارہ بار پڑھ کر دم کرے صحیح و تندرست ہو جائے اور اختلاج قلب کے لئے سینہ پر ہاتھ رکھکر دو سو مرتبہ پڑھے شفا ہو اور یہ ممکن نہ ہو تو پانی پر دم کر کے پلائے۔

**یاعظیم** جمالی (۱۰۲۰)
جو شخص اس اسم پاک کو کثرت سے پڑھے خلائق کی نظر میں مکرم و معظم ہو۔

**یاغفور** جمالی (۱۲۸۶)
صفائی قلب کے لئے بیحد مفید ہے اور جو شخص سجدہ میں سر رکھکر تین بار یارب اغفرلی پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرمائے۔ اور جس شخص کو درد سر یا اور کوئی مرض شدید ہو جائے اس اسم کو نو مرتبہ لکھکر کھلائیں صحت ہو۔ لکھنے میں ف کا سر کھلا رہے۔ (یاغفور) اور جسے بخار آتا ہو یا سر میں درد ہو۔ (۱۵ س) اسم پاک کو کاغذ پر لکھکر اس کی گیلی سیاہی پر روئی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روئی میں جذب کرے

اور اس ٹکڑے کو کھائے۔ تین دن میں شفا ہوگی۔

**یَاشَکُورُ**
جمالی (۵۲۶)

یہ اسم تنگی معاش کے لیے پڑھنا مفید ہے اور تیزی بصر کے لیے اسم مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے آنکھوں میں وہ پانی ڈالیں اور چہرہ پر ملیں۔ بصارت زیادہ ہو اور تنگی جاتی رہے۔

**یَاعَلِی**
جلالی (۱۱۰)

جو شخص اس اسم پاک کو ایک سو پندرہ مرتبہ پڑھے جو غربت نصیب ہو اور سفر میں پڑھے تو خیر و عافیت وطن واپس آئے۔ اور خونی بواسیر کیلئے ایک ہزار مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاء اللہ سات روز میں خون بند ہوگا۔ اور اولاد ہونے کے لیے تین سو بار پڑھکر دم کرنا مفید ہے۔

**یَاکَبِیرُ**
جمالی ۲۳۲

جو شخص اس اسم کو ایک سو بار پڑھے لوگوں کی نظر میں مہیب و باوقار ہو جائے اور اس سے کام نہیں۔

**یَاحَفِیظُ**
جمالی ۹۹۸

جو شخص جلنے، ڈوبنے اور نظر بد سے خوف رکھتا ہو ہر روز اس اسم پاک کو سولہ مرتبہ پڑھے اور اس کا نقش لکھ کر بازو پر باندھے ہر آفت سے بے خوف ہو جائے گا اور اگر اس نقش کے مفردات نقش اجل کے ساتھ تانبا یا چاندی کے پتر پر کندہ کرائے بچوں کے گلے میں ڈالیں ہر بلا سے محفوظ رہیں۔

**یَامُقِیتُ**
جلالی (۵۵۰)

جو بچہ بری عادت رکھتا ہو اور روتا ہو اس کے لیے اس اسم پاک کو سات مرتبہ پڑھکر ایک خالی کوزہ میں دم کر کے اس سے پانی پلائیں۔ اور جو شخص روزہ رکھنے سے خوف ہلاکت محسوس کرتا ہو وہ پھولوں پر گیارہ بار پڑھکر دم کرے تو قوت نصیب ہوگی اور روزہ رکھ سکے گا۔

**یَاحَسِیبُ**
جمالی (۸۰)

جو شخص چور یا پڑوسی یا زخم چشم سے پریشان ہو وہ سات روز صبح و شام ستہتر مرتبہ روزانہ اس طرح پڑھے۔ حسبی اللہ الحسیب ـــــ

لیکن جمعرات سے شروع کرے ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

**یا جلیل** (جمالی ۷۳) جو شخص مشک و زعفران سے اس اسم پاک کو لکھ کر اپنے پاس رکھے خلائق کی نظر میں مکرم و معظم ہو۔

**یا کریم** (جمالی ۲۷۰) جو شخص اس اسم مبارک کو سونے کے وقت کثرت سے پڑھے اور سو جائے فرشتے اس کے حق میں یہ دعا کرتے رہیں گے۔ اکرمک اللہ یہاں تک کہ وہ خلائق کی نظر میں مکرم ہو جائے گا۔

**یا رقیب** (جمالی ۳۱۲) جو شخص روزآنہ اس اسم پاک کو سات مرتبہ پڑھ کر زن و فرزند اور اپنے اوپر دم کرے سب آفت و بلاء سے محفوظ رہیں۔

**یا مجیب** (جلالی ۵۵) جو شخص اس اسم پاک کو بکثرت پڑھے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے جو دعا کرے قبول ہو۔

**یا واسع** (جلالی ۱۳۷) اس اسم پاک کے پڑھنے والے کو قناعت و برکت حاصل ہوگی۔

**یا حکیم** (جمالی ۷۸) جس کو کوئی سخت حاجت پیش آئے، اس اسم کی مداومت کرے پوری ہوگی۔

**یا ودود** (جمالی ۲۰) میاں بیوی کی محبت کے لئے یا دو شخصوں کے درمیان عداوت ہو اس اسم پاک کو ایک ہزار ایک بار شیرینی یا کھانے پر دم کرکے کھلائیں محبت و اتفاق ہو اور دوسری ترکیبیں پہلے گذر چکی ہیں۔

**یا مجید** (جمالی ۵۷) آبلہ، جذام و برص کے لئے مفید ہے جاہئے کہ [illegible] ایام بیض یعنی ۱۳، ۱۴، ۱۵ کو روزہ رکھے افطار کے وقت اس اسم کی کثرت کرے یا اس کے اعداد کے مطابق پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لے [illegible] ہوگی یا سات ہزار مرتبہ اس نام پاک



کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لے اور سات مرتبہ یہ دعا ہاتھ اٹھا کر پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَمِنْ سَیِّئِ الْاَسْقَامِ اور جو شخص لوگوں کی نظر میں بے عزت ہو صبح کے وقت ننانوے مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ معظم و مکرم ہو جائے۔

**یا باعث** (جمالی ۵۷۳) دل میں نور پیدا ہونے کے لئے دو سو ایک مرتبہ سینہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھے اس کا دل منور ہو جائے۔

**یا شہید** (جمالی ۳۱۹) جس کے بچے نافرمان ہوں وہ صبح کے وقت ان کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر اور آسمان کی طرف منہ کرکے اکیس بار پڑھے اللہ تعالیٰ انھیں نیک کر دے گا۔

**یا حق** (جلالی ۱۰۸) جس کا سامان چوری ہو جائے یا گم ہو جائے وہ یہ نقش لکھ کر سامان کی تفصیل اندر رکھے اور آدھی رات کو اٹھ کر وضو کرکے وہ نقش ہاتھ میں لے کر آسمان کی طرف منہ کرکے یا حق ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھے اور اس اسم مبارک کو بارگاہ خداوندی میں شفیع بنا کر سامان ملنے یا پتہ لگنے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ حاصل ہوگا

یا حق
یہاں سامان کی
تفصیل
لکھی جائے

دیگر:- جو شخص قید ہو گیا ہو وہ آدھی رات کو سر برہنہ ہو کر ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھ کر دعا کرے خلاصی نصیب ہو۔

**یا وکیل** (جمالی ۶۶) بجلی کی کڑک کے وقت یا آندھی و تیز بارش کے وقت یا آگ لگنے کے وقت اس اسم کی کثرت بہت مفید ہے اور سب آفتوں سے نجات رہے گی۔

**یاقوی** جلالی (۱۱۶)

دشمن کو دفع کرنے کے لئے باوضو سفید کپڑا پہن کر قبلہ رو بیٹھکر ایک ہزار ایک آٹے کی گولیوں پر یاقوی لکھے پھر طشت میں رکھ کر چھت پر رکھدے تاکہ پرند کھا جائیں۔ دشمن دفع ہوں گے اگر کوئی شخص لکھنا نہ جانتا ہو تو وہ ہر ایک گولیوں پر ایک ایک مرتبہ پڑھکر دم کرکے پرندوں کو ڈالدے مگر پہلی صورت زیادہ بہتر اور مجرب ہے۔ در جمعہ کے دن اس اسم مبارک کو سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد تین ہزار بار پڑھے نسیان دور ہوگا اور سات جمعہ تک عمل جاری رکھے۔

**یامتین** جمالی (۵۰۰)

جس بچے کا دودھ چھڑادیا گیا ہو اسے یامتین کاغذ پر لکھکر پلا دیں۔ تسلی ہوگی اور ماں کا دودھ کم ہو تو اسی اسم پاک کو لکھکر پلادیں دودھ زیادہ ہوگا۔

**یاولی** جمالی (۴۶)

جس کی عورت نافرمان و بدعادت ہو اس اسم کی کثرت کرے خصوصاً ملاقات سے پہلے۔

**یاحمید** جمالی (۶۲)

جو شخص فحش گو ہو اور زبان محفوظ نہ رہتی ہو وہ اس اسم پاک کو پیالے میں لکھکر پاکندہ کرائے اور اسی سے پانی ہمیشہ پیے انشاء اللہ زبان محفوظ ہوجائے گی اور عبارت یوں لکھے۔ یاحمید الفعال ذاالمن علی جمیع خلقہ بلطفہ یاحمید

**یامحصی** جلالی (۱۴۸)

جو شخص اس اسم پاک کو شب جمعہ میں ایک ہزار ایک بار پڑھے عذاب قبر اور عذاب محشر سے بے خوف ہوجائے۔

**یامبدئ** جلالی (۵۶)

جس عورت کا حمل گر جاتا ہو اسے چاہئے کہ جب حمل سے ہوجائے روزانہ نوسو مرتبہ صبح کو پڑھکر شہادت کی انگلی پر دم کرکے شکم کا حصار کرے حمل ساقط ہونے سے محفوظ رہے گا۔ اور اس کی مداومت کرنے والا صدق و صواب کا حامل ہوگا۔



**یامعید** جمالی (۱۲۴)

اگر کوئی غائب ہوگیا ہو اس کے لئے سونے کے وقت مکان کے چاروں گوشوں میں ستر ستر مرتبہ یامعید پڑھکر یہ کہے۔ یَامُعِیْدُ رُدَّ عَلَیَّ فُلَانًا فلانا کی جگہ اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لے انشاء اللہ جلد آجائیگا۔ یا اس کی خبر آجائے گی۔ اور کسی نے قرض لے لیا ہو اور نہ دیتا ہو تو اس کے نام کے عدد کے برابر پڑھے انشاء اللہ دیدے گا۔

**یامحی** جلالی (۶۸)

بدن میں درد ہو یا عورت کو درد خاص ہو تو سات دن ہر روز سات سات مرتبہ پڑھکر اپنے اوپر دم کرے شفا ہوگی۔

**یاممیت** جلالی (۴۹۰)

جو شخص نفس امارہ سے عاجز ہو وہ سونے کے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کر اس اسم پاک کو پڑھتے ہوئے سوجائے اس کا نفس مغلوب ہوگا۔

دیگر:۔ ہلاکی دشمن کے ہفتہ کی رات میں چار سو نوے مرتبہ پڑھے۔ دشمن مقہور ہوگا۔

**یاحی** جلالی (۱۸)

جو شخص بیمار رہتا ہو ہر روز ستر مرتبہ پڑھکر دم کرے یا کسی سے دم کرائے اگر ہر روز ستر بار پڑھے عمر دراز ہو اور اسی قوت روحانیہ زیادہ ہو اور بعض کے نزدیک یاحی یاقیوم اسم اعظم ہے۔

**یاقیوم** جلالی ۱۵۶

صبح کو اس اسم کی کثرت قوت تصرف پیدا کرتی ہے اور مہمات کے لئے بھی مفید ہے۔

**یاواجد** جلالی (۱۴)

تونگری کے لئے اس اسم پاک کی کثرت مفید ہے اور اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوجائے تو اس اسم پاک کو لکھ کر ہاتھ میں رکھکر یاواجد پڑھتے ہوئے تلاش کرے مل جائے گی۔ اور کھانے کے وقت ہر نوالہ کے ساتھ پڑھنے سے وہ کھانا پیٹ میں نور ہوجاتا ہے۔

**یاماجد** جلالی (۴۸)
جو شخص اس اسم پاک کی کثرت کرے اللہ تعالیٰ اس کے دل میں نور پیدا کرے گا۔

**یاواحد یااحد** جلالی ۱۹ - ۱۳
جو شخص خائف ہو وہ اس اسم پاک کو ایک ہزار ایک بار پڑھے اس کے دل سے خوف زائل ہوگا اور مقرب بارگاہ ہوگا۔ اور اگر فرزند کی آرزو ہو تو اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

دیگر:۔ اولاد نرینہ پیدا ہونے کے لئے اس اسم پاک کے نقش کو زن و شوہر دونوں اپنے پاس رکھیں۔

**یاصمد** جلالی (۱۳۴)
جو شخص آدھی رات کو یا صبح کے وقت سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے وہ صادق الحال والقال ہوگا۔ اور ہرگز کسی ظالم کے ہاتھ میں گرفتار نہ ہوگا اور اس کی کثرت فقر و فاقہ کو دور کرتی ہے اور اللہ الصمد کا عمل جلد دل میں گزرا کہ ہر اہم کام کے لئے مجرب ہے۔

دیگر:۔ مالداری کے لئے اس کی کثرت مفید ہے۔

دیگر:۔ حصول غنا کے لئے اس طرح پڑھے کہ اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف اور درمیان میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھکر سورہ اخلاص شروع کرے۔ قل ھو اللہ احد اللہ الصمد اللہ الصمد کو سو مرتبہ پڑھے آخری مرتبہ لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد پڑھے پھر اسی طرح شروع کرے گیارہ سو مرتبہ اللہ الصمد گیارہ مرتبہ میں پڑھے انشاء اللہ جلد مقصود حاصل ہو۔

دیگر:۔ ایک چلہ تک روزانہ تین ہزار ایک سو پانچ مرتبہ اول و آخر درود شریف ۲۵-۲۵ بار پڑھے اور پرہیز جلالی کرے۔

**یاقادر** جلالی (۳۰۵)
حل مشکلات کے لئے اکتالیس بار پڑھکر دعا کرنے سے قبول ہوگی۔



دیگر:۔ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یاقوی یاقادر ایک ہزار ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار پڑھے۔

**یامقتدر** جلالی (۷۴۴)
جو شخص بیدار ہونے کے وقت آنکھیں بند کر کے اکیس بار پڑھے دل سے غفلت دور ہو اور سب کام ٹھیک سے انجام کو پہنچیں۔

**یامقدم** جلالی (۱۸۴)
جو شخص جنگ یا کسی خوف کی جگہ ہو اور دل میں استقلال نہ ہو تو اس اسم پاک کو کثرت سے پڑھے۔ اور اس کی کثرت طاعت الٰہی کی جانب متوجہ کرتی ہے۔

**یامؤخر** جلالی (۸۴۶)
جو شخص ہر روز سو بار پڑھے اس کا دل اللہ تعالیٰ کی محبت اور اس کی یاد میں رہے اور ہر روز اکتالیس بار پڑھنے سے اس کا نفس مطیع ہوگا۔

**یااول** جلالی (۳۷)
جس کے اولاد نہ ہوتی ہو وہ ہر روز اکتالیس بار چالیس دن پڑھے اس کی مراد بر آئے۔

**یاآخر** جلالی (۸۰۱)
جو شخص آخر عمر کو پہنچ گیا ہو اور کوئی نیک عمل نہ کر سکا ہو وہ اس اسم پاک کو کثرت سے پڑھے انشاء اللہ عاقبت بخیر ہوگی۔

**یاظاہر** جلالی (۱۱۰۶)
جو شخص اشراق کے وقت پانچسو مرتبہ پڑھے اس کی آنکھ روشن ہوگی۔ اور جو استوار (ٹھیک دوپہر) کے وقت اکتالیس بار پڑھا کرے ہر شخص اپنے دل کی بات بیان کر دیا کرے اور گھر کی دیوار پر لکھے تو دیوار سلامت رہے۔

**یاباطن** مشترک ۶۲
جو شخص نماز فجر کے بعد تینتیس بار پڑھے اسرار الٰہی کا جاننے والا ہو جائے اور اس کی مداومت تسخیر قلوب کا فائدہ دیتی ہے۔

**یاوالی** جلالی (۴۷)
جو شخص کورے پیالہ پر لکھکر اس میں پانی بھر کر گھر کے در و دیوار پر ڈالے وہ گھر تمام آفتوں سے محفوظ رہے۔

دیگر:۔ تسخیر کے لئے گیارہ بار پڑھکر کسی کے سامنے جائے وہ مسخر ہوگا۔

**یا متعالی**
جلالی ۵۵۱

دشوار گزار کاموں کے لئے اس کی کثرت بیحد مفید ہے اور عورت حائضہ اس اسم کی کثرت کرے تو اس کی آفتوں سے خلاصی پائے گی۔

**یا بَرُّ**
جلالی ۲۰۲

جو شخص سات مرتبہ پڑھکر بچے پر دم کرے اللہ تعالیٰ کی سپردگی میں دیدے بالغ ہونے تک وہ بچہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔

دیگر:۔ اور جو شخص شراب پئے یا بدکاری میں مبتلا ہوا سے ہر روز سات بار پڑھکر اپنے دل پر دم کرے اس کا دل ان افعال سے بیزار ہو جائے گا۔

**یا تواب**
جمالی (۴۰۹)

جو شخص چاشت کی نماز کے بعد تین سو ساٹھ بار پڑھے اللہ تعالیٰ اسے توبۃ النصوح نصیب فرمائے گا۔ اور جو شخص اس کی کثرت کرے اس کا نفس اصلاح و طاعت کی طرف مائل ہو۔

**یا منعم**
جمالی (۲۰۰)

اس اسم پاک کی کثرت و مداومت سے غنی ہوگا۔ اور اگر دوشنبہ کو مغرب و عشاء کے درمیان دو سو پانچ بار پڑھے صاحب نعمت و جاہ ہوگا۔

دیگر:۔ فتوحات کثیرہ کے لئے ماہ ثابت میں سے پہلی تاریخ کو بعد نماز فجر دریا جائے اور دریا میں غسل کرے قبلہ رو کھڑے ہو کر یا منعم چار ہزار چار سو چوالیس بار پڑھے پھر پورب کی طرف منہ کرکے طلوع آفتاب کے وقت نقش منعم لکھے اور ہاتھ میں لے کر دو سو بار یا منعم پڑھے۔ اس کے بعد نقش ٹوپی میں رکھکر مکان چلا آئے جب دوسرا دن ہو طلوع آفتاب کے بعد اس نقش کو ٹوپی سے نکال کر پانی سے دھو کر پی لے اور دوسرا نقش لکھ کر ہاتھ میں لے کر مشرق کی طرف منہ کرکے دو سو بار یا منعم پڑھے اور نقش ٹوپی میں رکھ لے پھر تیسرے دن اسی طرح کرے اور اسی طرح روزآنہ کرے اور ہر عروج ماہ میں تجدید دعوت کر لیا کرے۔ اور دریا جانا ممکن نہ ہو تو گھر میں غسل کرکے عمل کرے اور خانہ خالی میں چار آنہ لکھے ایک



سال تک اور سال دوم میں ایک روپیہ اور سال سوم میں ایک اشرفی لکھے نقش یہ ہے۔۔۔

۴۸۶

| ۴۲ | ۶۰ | ۹۸ | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۴ | ۳۶ | ۴۶ |
| ۱۲ | ۱۱۰ | ۳۸ | ۳۰ |
| ۵۴ | ۲۴ | ۸ | ۱۰۴ |

**یا منتقم**
جمالی (۶۳۰)

دشمن کو دوست بنانے کے لئے تین جمعہ ان کے اعداد کے موافق پڑھے۔

دیگر:۔ برائے انتقام دشمن انار کی اکیس ٹہنی لیکر ہر ایک پر تین تین بار یا منتقم پڑھ کر دم کر کے دشمن پر یا اس کی جانب ڈالے دشمن تباہ ہوگا مگر حرام سے بچے

**یا عفو**
شرکی (۱۵۶)

جس کے گناہ بہت ہوں وہ اس اسم شریف کی کثرت کرے اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے اس کے سب گناہ معاف فرمائے گا۔

**یا رؤف**
جمالی (۲۸۶)

کسی ظالم کے پنجے سے مظلوم کو چھڑانے کے لئے اس اسم پاک کو دس مرتبہ پڑھ کر اشارہ سے ظالم کے منہ پر دم کرے اور اس مظلوم کی شفاعت کرے وہ مہربان ہو کر مان لے گا اور اس کی مداومت کرنے والے کا دل مہربان ہوگا۔

**یا مالک الملک**
جلالی (۲۱۲)

**یا ذا الجلال والاکرام**
جلالی (۱۰۹۴)

اس اسم شریف کی کثرت تونگری بخشتی ہے اور عزت و جاہ نصیب ہوتی ہے۔ ہر کام بنتے ہیں اور اس کے ساتھ دعا کرنے سے مقبول ہوتی ہے اور آصف بن برخیا نے حضرت بلقیس کا تخت لانے کے لئے اسی اسم کو پڑھا تھا۔

**یا رب**
جمالی ۲۰۲

اگر کسی شخص کو بیگانوں میں معظم کرنا ہو تو اس کو بھیجنے کے بعد گھر میں حصار کر کے اس اسم کی کثرت کرے وہ ان کے درمیان معظم ہوگا۔

**یا مقسط**
جلالی (۲۰۹)

وسوسہ شیطانی سے محفوظ رہنے کے لئے اس اسم پاک کو سو مرتبہ پڑھنا از حد مفید ہے۔

دیگر:۔ حصول مقصد کے لئے سات سو مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔

**یَاجَامِعُ** جلالی ۱۱۴

جو شخص اپنے کسی عزیز سے دور ہو اور ملاقات چاہے وہ اتوار کے دن چاشت کے وقت غسل کر کے پاک کپڑے پہن کر آسمان کی جانب منہ کر کے اس اسم کو دس مرتبہ پڑھے اور ہر مرتبہ ایک انگلی بند کرے پھر دونوں ہاتھوں کو منہ پر مل لے جلد ہی مہجور سے ملاقات ہوگی۔

دیگر:۔ حصول مراد کے لئے بعد نماز جمعہ ایک سو بیالیس ۱۴۲ مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔

**یَاغَنِیُّ** جلالی ۱۰۶۰

جو شخص طمع میں مبتلا ہو اور اس سے نجات چاہتا ہو اس اسم کو گیارہ یا اکیس یا اکتالیس بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ہر عضو پر مل لے چھٹکارا نصیب ہوگا۔

دیگر:۔ اور حصول غنا کے لئے ہر روز ستر مرتبہ پڑھے کسی کا محتاج نہ ہوگا اور مال میں برکت ہوگی۔

**یَامُغْنِیُّ** جمالی ۱۱۰۰

جو شخص اس اسم پاک کو دس جمعوں تک ہر جمعہ کو دو ہزار بار پڑھے۔ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے۔ اور بعض حضرات نے ایک ہزار بار کہا ہے۔

**یَامُعْطِی** ۱۲۹

جو شخص یا مُعطِیَ السَّائِلِیْنَ کی کثرت کرے فقر و فاقہ سے نجات حاصل ہو جائے اور کسی کا محتاج نہ ہو۔

**یَامَانِعُ** جلالی ۱۶۱

موافقت زوجین کے لئے جب بستر پر لیٹے اکیس بار پڑھے حق تعالیٰ خفگی کو دور کر دے گا۔

**یَاضَارُّ** جلالی ۱۰۰۱

جو شخص کسی منصب بلند پر ہو اور اس پر ثابت رہنا چاہے وہ ہر شب جمعہ اور ایام بیض میں سو سو مرتبہ پڑھا کرے اور بعضوں نے کہا کہ یا ضار یا نافع ہر ایک سو سو مرتبہ پڑھے۔

**یَانَافِعُ** جمالی ۲۰۱:۔ جو شخص سفر میں جاتا ہو وہ ہر روز اس اسم پاک کو چالیس مرتبہ پڑھ لیا

کرے محفوظ رہے۔ اور اگر سفر دریا میں غرق کا خوف ہو تو ہزار بار پڑھے کسی کام کو شروع کرنا چاہے تو اکتیس بار پڑھکر شروع کرے سب کام بنیں گے۔

**یانور** جمالی (۲۵۶) جو شخص جمعہ کی شب میں سات بار سورۂ نور اور ایک ہزار ایک بار یانور پڑھے اس کا دل منور ہو جائے اور جو صبح کو پڑھے اس کا دل روشن ہو۔

**یاھادی** جمالی (۲۰) جو شخص آسمان کی جانب منہ کرکے ہاتھ اٹھا کر یاہادی بلا تعداد پڑھے اور ہاتھ منہ اور آنکھوں پر مل لے اہل معرفت کے مرتبہ کو پہنچے۔

**یابدیع** جلالی (۸۶) جس شخص کو کوئی سخت مہم ہو اور ہزار بار یا سات ہزار بار اس اسم پاک کو اس طرح پڑھے یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اس کی مہم آسان ہو جائے اور اگر سونے کے وقت باوضو قبلہ رو پڑھتے پڑھتے سو جائے خواب میں جو چاہے دیکھے۔

**یاباقی** (۱۱۳) جلالی جو شخص جمعہ کی رات میں سو مرتبہ پڑھے اس کے سب عمل مقبول بارگاہ خداوندی ہوں اور بیماری و تکلیف میں اس کی کثرت مفید ہے۔

**یاوارث** (۷۰۷) جمالی جو شخص اس اسم کو طلوع آفتاب کے وقت ہر روز پڑھے کوئی زحمت نہ پہنچے اور اگر بلا تعداد اس کی کثرت کرے اپنے جیسے لوگوں میں تفوق حاصل ہو۔

**یارشید** جمالی (۵۱۴) جو شخص کسی کام کی تدبیر نہ جانتا ہو وہ مغرب و عشا کے درمیان ہزار بار پڑھے صحیح تدبیر اس کے قلب میں القا ہوگی اور اس اسم کی بلا تعداد کثرت ہر کام کو بے سعی انجام پانے میں معین ہے۔

**یاصبور** (۲۹۸) جلالی جو شخص کسی سخت مصیبت یا بیماری میں گرفتار ہو وہ بعد عشا ۳۳ ہزار مرتبہ پڑھے وہ مصیبت یا بیماری دور ہوگی۔

دیگر۔ دشمنوں اور حاسدوں کے شر سے محفوظ رہنے اور ان کی زبان بندی کے لئے آدھی رات کو اس کی کثرت مفید ہے۔

# جدول حروف ابجد مکتوبی و ملفوظی مع اعداد

| حروف مکتوبی | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عدد مکتوبی | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ |
| حروف ملفوظی | الف | با | جیم | دال | ہا | واو | زا | حا | طا | یا | کاف |
| عدد ملفوظی | ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ |
| حروف مکتوبی | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت |
| عدد مکتوبی | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ |
| وف ملفوظی | لام | میم | نون | سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا |
| عدد ملفوظی | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۲۰ | ۴۰۱ |
| حروف مکتوبی | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | | | | |
| عدد مکتوبی | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | | | | | |
| حروف ملفوظی | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین | | | | | |
| عدد ملفوظی | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ | | | | | |

# جدول نود و نہ ۹۹ نام باری تعالیٰ

| اسماء | احد | وہاب | واجد | حی | واحد | ودود | ہادی | اول | ولی | بدی | والی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد مکتوبی | ۱۳ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۰ | ۳۷ | ۴۶ | ۵۶ | ۴۷ |
| اعداد ملفوظی | ۱۵۵ | ۱۳۳ | ۱۱۲ | ۲۰ | ۱۴۸ | ۹۶ | ۱۴۳ | ۱۹۵ | ۹۵ | ۱۳۹ | ۲۰۶ |
| اسماء | ماجد | مجیب | مجید | باطن | حمید | اللہ | وکیل | حکم | مجی | باسط | جلیل |
| اعداد مکتوبی | ۴۸ | ۵۵ | ۵۷ | ۶۲ | ۶۲ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۸ | ۶۸ | ۷۲ | ۷۳ |
| ملفوظی | ۲۸۹ | ۱۵۷ | ۱۸۹ | ۲۳۰ | ۱۴۵ | ۲۵۹ | ۱۹۶ | ۱۸۱ | ۱۶۱ | ۱۳۳ | ۲۰۶ |
| اسماء | حکیم | حسیب | بدیع | حلیم | ملک | عزیز | عدل | حق | علی | باقی | جامع |
| اعداد مکتوبی | ۷۸ | ۸۰ | ۸۶ | ۸۸ | ۹۰ | ۹۴ | ۱۰۴ | ۱۰۸ | ۱۱۰ | ۱۱۳ | ۱۱۴ |
| ملفوظی | ۱۹۲ | ۱۴۳ | ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۲۶۲ | ۱۵۷ | ۲۳۶ | ۱۹۰ | ۲۰۲ | ۳۰۶ | ۳۵۴ |

| اسماء | قوی | معز | معید | لطیف | معطی | سلام | صمد | مؤمن | واسع | مہیمن | محصی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد مکتوبی | ۱۱۶ | ۱۱۷ | ۱۲۴ | ۱۲۹ | ۱۲۹ | ۱۳۱ | ۱۳۴ | ۱۳۶ | ۱۳۷ | ۱۴۵ | ۱۴۸ |
| ملفوظی | ۲۰۵ | ۲۲۸ | ۲۶۶ | ۱۷۳ | ۲۴۱ | ۳۹۲ | ۲۲۰ | ۲۹۹ | ۳۷۴ | ۳۰۳ | ۲۰۵ |
| اسماء | علیم | قیوم | عفو | نور | مانع | قدوس | سمیع | مالک الملک | مقدم | صادق | منعم |
| اعداد مکتوبی | ۱۵۰ | ۱۵۶ | ۱۵۶ | ۲۵۶ | ۱۶۱ | ۱۷۰ | ۱۸۰ | ۱۸۱ | ۱۸۴ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ملفوظی | ۳۰۲ | ۲۹۵ | ۳۲۴ | ۳۲۰ | ۴۳۷ | ۳۴۹ | ۳۵۱ | ۸۱۷ | ۳۹۶ | ۴۲۲ | ۴۱۶ |
| اسماء | نافع | بر | رب | جبار | مقسط | باری | کبیر | رحیم | کریم | رؤف | رحمن |
| اعداد مکتوبی | ۲۰۱ | ۲۰۲ | ۲۰۲ | ۲۰۶ | ۲۰۹ | ۲۱۳ | ۲۳۲ | ۲۵۸ | ۲۷۰ | ۲۸۶ | ۲۹۸ |
| ملفوظی | ۴۲۸ | ۲۰۴ | ۲۰۴ | ۳۴۸ | ۴۰۱ | ۳۳۶ | ۳۱۶ | ۳۱۱ | ۴۰۳ | ۵۰۶ | ۴۰۱ |
| اسماء | صبور | بصیر | قادر | قہار | رزاق | رقیب | شہید | مسعود | رافع | تواب | فتاح |
| اعداد مکتوبی | ۲۹۸ | ۳۰۲ | ۳۰۵ | ۳۰۶ | ۳۰۸ | ۳۱۲ | ۳۱۹ | ۳۳۶ | ۳۵۱ | ۴۰۹ | ۴۸۹ |
| ملفوظی | ۳۱۲ | ۳۱۰ | ۵۲۸ | ۴۹۹ | ۵۰۱ | ۳۹۶ | ۴۱۲ | ۳۹۹ | ۵۲۳ | ۵۲۸ | ۶۰۲ |

| اسماء | ممیت | متین | رشید | شکر | مقیت | متعالی | باعث | منتقم | ستار | متکبر | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد مکتوبی | ۴۹۰ | ۵۰۰ | ۵۱۴ | ۵۲۶ | ۵۵۰ | ۵۵۱ | ۵۷۳ | ۶۳۰ | ۶۶۱ | ۶۶۲ | |
| ملفوظی | ۵۹۲ | ۶۰۸ | ۶۰۷ | ۶۷۵ | ۶۸۳ | ۸۱۴ | ۷۳۵ | ۸۶۸ | ۸۳۳ | ۷۹۶ | |
| اسماء | وارث | خالق | مقتدر | مذل | آخر | مؤخر | قابض | حفیظ | ضار | عظیم | |
| اعداد مکتوبی | ۷۰۷ | ۷۳۱ | ۷۴۴ | ۷۷۰ | ۸۰۱ | ۸۴۶ | ۹۰۳ | ۹۹۸ | ۱۰۰۱ | ۱۰۵۰ | |
| ملفوظی | ۸۲۶ | ۹۶۴ | ۹۰۸ | ۸۹۲ | ۹۱۳ | ۱۰۰۳ | ۱۱۰۰ | ۱۰۰۲ | ۱۱۱۷ | ۱۱۳۲ | |
| اسماء | ذوالجلال والاکرام | غنی | مغنی | غفار | غفور | خافض | خبیر | | | | |
| اعداد مکتوبی | ۱۰۳۲ | ۱۰۶۰ | ۱۱۰۰ | ۱۲۸۱ | ۱۲۸۶ | ۱۴۸۱ | ۸۱۲ | | | | |
| ملفوظی | ۲۰۴۱ | ۱۱۷۷ | ۱۲۶۷ | ۱۳۵۳ | ۱۳۵۵ | ۱۵۹۸ | ۸۱۶ | | | | |

# اِسمِ اعظم

اسم اعظم کی تحقیق میں علمائے محققین وائمہ دین رضی اللہ عنہم نے بہت کاوش کی ہے مگر یہ ان اسرار سے ہے جس کے اظہار کا حکم نہیں تھا۔ اسی لئے اس کے بارے میں اختلاف ہے۔ اور شب قدر ساعت جمعہ کی طرح اس میں اقوال بہت ہیں۔ حضور اعلیٰحضرت فاضل بریلوی قدس سرہٗ نے اپنے والد ماجد حضرت مولانا نقی علی خاں صاحب قدس سرہٗ کی کتاب مستطاب احسن الدعا لآداب الدعا کے حاشیہ مسمی بہ ذیل المدعا میں مفصل کلام فرمایا ہے جس کا خلاصہ درج ذیل ہے تاکہ ناظرین اس سے فائدہ اٹھائیں۔

۱۔ امام احمد بن حنبل اور ترمذی ونسائی اور حاکم اور بیہقی اور ضیا نے مختارہ میں اس حدیث کو روایت فرمایا اور بلفظ حاکم کے ہیں۔ حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، کیا میں تمہیں اللہ تعالیٰ کا وہ اسم اعظم نہ بتادوں کہ جب وہ اس سے پکارا جائے اجابت کرے اور جب اس سے سوال کیا جائے عطا فرمائے وہ دعا یہ ہے جو یونس علیہ السلام نے تین بار تاریکیوں میں کی تھی۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ کسی نے عرض کیا یا رسول، اللہ یہ خاص یونس علیہ الصلاۃ والسلام کے لئے تھا یا سب مسلمانوں کے لئے ہے فرمایا کیا تو نے خدائے تعالیٰ کا ارشاد نہ سنا کہ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ۔ پس ہم نے یونس کی دعا قبول فرمائی اور اسے غم سے نجات دی اور یوں ہی نجات دیں گے ایمان والوں کو۔



فائدہ:۔ حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ مستجاب الدعوات تھے جو دعا فرماتے قبول ہوتی تھی۔

۲۔ امام احمد وابن ابی شیبہ وابوداؤد وترمذی ونسائی وابن ماجہ وابن حبان وحاکم نے روایت کی کہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک شخص کو کہتے سنا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّيْ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ارشاد فرمایا خدا کی قسم تو نے اللہ تعالیٰ سے وہ اسم اعظم لے کر سوال کیا کہ جب اس سے سوال کیا جاتا ہے اللہ تعالیٰ عطا کرتا ہے اور جب اس سے دعا کی جاتی ہے قبول فرماتا ہے۔ ائمہ احادیث نے فرمایا کہ اسم اعظم کے بارے میں یہ حدیث سب احادیث سے جید وصحیح ہے اور اس کی اسناد میں کوئی طعن نہیں ہے۔

۳۔ ابوداؤد وترمذی وابن ماجہ وابن ابی شیبہ نے اسماء بنت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی کہ اسم اعظم ان دو آیتوں میں ہے الٰهكم اله واحد لا اله الا هو الرحمن الرحيم اور الٓمّٓ اللّٰه لا اله الا هو الحی القيوم۔

۴۔ حضرت سری بن مغلس قدس سرہ بعض اولیاء سے راوی میں دعا کرتا تھا اللہ تعالیٰ سے کہ مجھے اسم اعظم دکھا دے۔ مجھے آسمان میں ایک ستارہ نظر پڑا جس پر لکھا تھا۔ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔

۵۔ بعض علما نے يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ کو اسم اعظم کہا ہے۔

۶۔ امام احمد وابن ابی شیبہ اور ائمہ اربعہ وابن حبان وحاکم نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کی کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے زید بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یوں دعا کرتے سنا: اللّٰهم انی اسئلك بان لك الحمد

لا الٰہ الا انت وحدک لا شریک لک یا حنان یا منان یا بدیع السموات والارض یا ذا الجلال والاکرام یا حی یا قیوم فرمایا یہ اللہ کا وہ اسم اعظم ہے کہ جب اس سے پکارا جائے اجابت کرے اور جب مانگا جائے عطا فرمائے۔

۷۔ ابن ماجہ نے روایت کی کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے یوں دعا کی اللھم انی ادعوک اللہ وادعوک الرحمٰن وادعوک البر الرحیم وادعوک باسمائک الحسنٰی کلہا ما علمت منہا وما لم اعلم ان تغفرلی وترحمنی حضور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا ان میں اسم اعظم ہے۔

۸۔ حاکم نے ابو درداء و عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت کی یہ حضرات فرماتے ہیں اسم اعظم رَبِّ رَبِّ ہے اور اس کی مؤید یہ حدیث ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندہ یارَبِّ یارَبِّ کہتا ہے۔ رب عزوجل فرماتا ہے لبیک اے میرے بندے مانگ کہ تجھے دیا جائے (ابن ابی الدنیا نے حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی)

۹۔ حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خواب میں دیکھا کہ اسم اعظم اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ الَّذِی لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْم ہے۔

۱۰۔ ابو امامہ باہلی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شاگرد قاسم بن شامی فرماتے ہیں کہ اسم اعظم اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ہے۔

۱۱۔ امام قاضی عیاض قدس سرہ نے بعض علماء سے نقل فرمایا ہے کہ اسم اعظم کلمہ توحید ہے۔

۱۲۔ بعض صوفیاء کرام نیز امام فخر الملۃ والدین رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے کلمہ ھو کو اسم اعظم بتایا ہے۔

۱۳۔ جمہور علما نے فرمایا کہ اللہ اسم اعظم ہے حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ شرط یہ ہے کہ تو اللہ کہے اور اس وقت تیرے دل میں اللہ تعالیٰ کے سوا کچھ نہ ہو۔ (ملا علی قاری)

۱۴۔ بعض محققین علما نے بسم اللہ شریف کو اسم اعظم بتایا ہے اور حضور سرکار غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ بسم اللہ شریف زبان عارف سے ایسی ہے جیسے کُن کلام خالق سے۔

۱۵۔ حضور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم فرماتے ہیں جو ان پانچوں کلموں سے ندا کرے اللہ تعالیٰ سے جو کچھ مانگے اللہ پاک عطا فرمائے لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

۱۶۔ حدیث میں ہے کہ جو شخص یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ تین بار کہے فرشتہ کہتا ہے مانگ کہ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ نے تیری طرف توجہ فرمائی۔

۱۷۔ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ پانچ بار رَبَّنَا

۱۸۔ یہی خاصیت اسمائے حسنٰی کی ہے۔

۱۹۔ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہتے سنا فرمایا مانگ کہ تیری دعا قبول ہوئی۔

۲۰۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما مروی ہے کہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جبریل میرے پاس کچھ دعائیں لائے اور عرض کی کہ جب حضور کو کوئی حاجت پیش آئے انھیں پڑھکر دعا مانگیے یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَاصَرِیْخَ الْمُسْتَصْرِخِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَا کَاشِفَ السُّوْءِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ یَا مُجِیْبَ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ یَا اِلٰہَ الْعٰلَمِیْنَ بِکَ اُنْزِلُ حَاجَتِیْ وَاَنْتَ اَعْلَمُ بِھَا فَاقْضِھَا۔

**مسبعات عشرہ** اس کا پڑھنے والا ہر آفات دینی اور دنیوی سے محفوظ رہتا ہے اور دس موکل اس کے مال کی حفاظت کیا کرتے ہیں۔ طلوع آفتاب اور غروب سے پہلے روزانہ پڑھ لیا کرے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھکر سورہ فاتحہ سات بار آیۃ الکرسی سات بار۔ سورہ کافرون سات بار سورہ اخلاص سات بار۔ سورہ فلق سات بار۔ سورہ ناس سات بار۔ کلمہ تمجید سات بار درود شریف سات بار اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَحَبِیْبِکَ وَنَبِیِّکَ وَرَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ پھر یہ سات بار پڑھے اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْیَاءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ پھر یہ دعا سات بار پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ افْعَلْ بِیْ وَبِھِمْ عَاجِلًا وَّاٰجِلًا فِی الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ اِفْعَلْ بِنَا مَا اَنْتَ اَھْلُہٗ وَلَا تَفْعَلْ بِنَا مَا نَحْنُ لَہٗ اَھْلٌ اِنَّکَ غَفُوْرٌ کَرِیْمٌ مَلِکٌ بَرٌّ رَّؤُفٌ رَّحِیْمٌ۔

**دیگر** حضرت قطب عالم سید جلال الملۃ والدین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اگر فرصت نہ ہو تو مسبعات عشر کے بجائے اس دعا کو سات بار یا کم از کم ایک بار مع تسمیہ روزانہ پڑھ لیا کرے وہی فائدہ حاصل ہوگا بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ عَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ مَاشَاءَ اللّٰہُ کَانَ وَمَا لَمْ یَشَاْ لَمْ یَکُنْ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَاَنَّ اللّٰہَ قَدْ اَحَاطَ بِکُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا وَّاَحْصٰی کُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَابَّۃٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔

# خواص القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حدیث میں ہے کل امر ذی بال لایبدٔ فیہ ببسم اللہ فھو اقطع یعنی جو کام بسم اللہ الرحمن الرحیم سے شروع نہ کیا جائے وہ ابتر ہے۔ دوسری روایت میں ہے۔ من اراد ان ینجیہ اللہ من الزبانیۃ تسعۃ عشر فلیقرأ بسم اللہ الرحمن الرحیم ؕ جو شخص چاہے کہ زبانیہ (۱۹ فرشتے جہنم کے عذاب دینے والے) سے نجات پائے وہ بسم اللہ شریف پڑھے۔

بسم اللہ کی خاصیت بہت زیادہ ہے جس طرح بھی پڑھے خواہ ورد کرے تنہا یا بضم بعض عزائم۔

**استخارہ مجرب** متبرک راتوں میں کہ بدھ، جمعرات، جمعہ، پیر کی راتیں ہیں سونے کے وقت غسل کرکے کسی سے کلام نہ کرے اور دو رکعت تحیۃ الوضوء پڑھ کر بسم اللہ شریف سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ پڑھے اور دعائے مطلب کرے۔ قبلہ رو سر شمال کی جانب کرکے سو جائے اگر ایک رات میں معلوم ہو بہتر ہے ورنہ تین راتیں مسلسل کرے۔

دیگر :۔ برائے حصول فتوح چھ ہزار بار ایک چلہ اکیس روز میں یا تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ چالیس دن میں پڑھے کامیاب ہوگا۔

دیگر :۔ قضائے حاجات کے لئے عروج ماہ قمری میں نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے اور افطار انگور یا کشمش یا خرما سے کرے اور اگر یہ چیزیں نہ مل سکیں تو شیرینی سے پھر بعد

مغرب ایک سو بیس مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے پھر عشا کی نماز کے بعد بستر پر بسم اللہ شریف اس قدر پڑھے کہ پڑھتے پڑھتے سو جائے اور صبح کی نماز کو بسم اللہ شریف کی عدد کے برابر پڑھے اور نقش مظہر و مضمر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

دیگر۔ برائے قضائے حاجت یہ دعا کاغذ پر لکھ کر دریا میں ڈالے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الملک الحق المبین من العبد الذلیل الی المولیٰ الجلیل مسنی الضر وانت ارحم الراحمین۔ اس کے بعد ستر بار یہ دعا پڑھے۔ الٰہی بحرمۃ کن فیکون فتبارک اللہ احسن الخالقین۔ اور گھر لوٹ کر آئے اور سو مرتبہ پہلی دعا پڑھے اکیس دن تک یہی عمل کرے۔

دیگر۔ سرکش مفسدین کے دفع کے لئے نزول ماہ میں نحس دن مثل شنبہ یا سہ شنبہ ارزیز کے ٹکڑے پر نقش مظہر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھے اور اس شخص کا نام اس نقش میں داخل کرے اس کے بعد یہ دعا سات بار پڑھ کر نقش پر دم کرے بعد ازاں انگوزہ و لہسن خام کی دھوئیں دے کر چولھے کے قریب میں دفن کرے کہ گرمی نقش کو نہ پہنچے ورنہ طالب کو ضرر ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | فلاں |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمن | الرحیم | فلاں | بسم |
| الرحمن | الرحیم | فلاں | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلاں | بسم | اللہ | الرحمن |
| فلاں | بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |

اور دعا یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم انی اسئلک باسمک العظیم الاعظم وھو بسم اللہ الرحمن الرحیم الذی عنت لہ الوجوہ وخشعت لہ الاصوات ووجلت من خشیتہ القلوب ان تصلی وتسلم علی سیدنا محمد وعلی آلہ وصحبہ وان تقضی حاجتی فی



فلان (یہاں اسکا نام لے) اللھم ان کنت تعلم انہ یرجع عما ھو فیہ قاھرہ و وفقہ وان کنت تعلم انہ لا یرجع فانزل علیہ بلائک وسخطک وغضبک واھلکہ یا قاھر یا قہار یا قادر یا مقتدر یا اللہ۔ یہ عمل مارہرہ مطہرہ کی کتاب میں بھی مذکور ہے۔

دیگر۔ بخار کے لئے یہ دونوں نقش مفید و مجرب ہیں۔ مریض کے سرہانے رکھے۔



اور بسم اللہ شریف کے نقوش مظہر و مضمر و دو پایہ مثلث جلد اول میں گزر چکے ہیں۔

## خواص سورۂ فاتحہ

کہ در کتاب مارہرہ مذکور است۔ ترکیب عمل سورہ فاتحہ مطابق انتخاب حضرت شیخ ابن عربی والامام محمد غزالی علیہما الرحمہ یہ ہے اس سورۃ کو سبع مثانی کہتے ہیں یعنی سات آیت۔ ہر آیت کے لئے دو اسم ہیں۔ اس طرح۔ الحمد للہ رب العالمین یا حی یا قیوم الرحمن الرحیم یا رؤف یا عطوف مالک یوم الدین یا عالم السرائر یا مقلب القلوب والابصار۔ ایاک نعبد وایاک نستعین یا سمیع یا قریب اھدنا الصراط المستقیم یا قادر یا مقتدر صراط الذین انعمت علیھم یا حکیم یا قدیر غیر المغضوب علیھم والضالین یا قاھر یا عزیز۔ چاہئے کہ بعد ہر نماز دس سے اکتالیس مرتبہ پڑھے اس ترتیب سے کہ ہر آیت اور ہر نام کو دس دس بار پھر اس قسم کو دس بار بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم انی

اسئلک بحق سبع المثانی وبحق قرآن العظیم بسم اللہ الرحمن الرحیم وبحق کھیعص وبحق حمعسق وبحق دعاء نبیک وحبیبک سیدنا محمد و الجاء فی کھف واستوطن فی حرزک ولم یتق الا بک اقسمت علیکم یا روقائیل وجمیع الملئکۃ بعزۃ اللہ وبنور جلال وجمال وجہ اللہ الفاتحۃ کتاب اللہ اقسمت علیکم یا معشر الروحانیین من العلویۃ والسفلیۃ من خدام ھذہ السبع المثانی والقرآن العظیم ان تقضی حاجتی باسرع من لمح الطرف فانہ علی کل شئی قدیر وبالاجابۃ جدیر وصلی اللہ علی خیر خلقہ سیدنا محمد وآلہ اجمعین۔ ہر حاجت و مشکل کے آسان کرنے کے لئے مجرب ہے۔

## سورۂ بقرہ

حدیث میں ہے ان الشیطان ینفر من البیت الذی یقرء فیہ سورۃ البقر رواہ مسلم کذا فی المشکوٰۃ یعنی شیطان بھاگ جاتا ہے اس گھر سے جس میں اس سورہ کی تلاوت کی جائے نیز فرمایا اور اسکے پڑھنے میں برکت ہے اور چھوڑنے میں حسرت ہے۔

**زیادتی حافظہ کیلئے** نوچندی جمعرات کو پاک برتن میں مشک و زعفران سے لکھکر کنویں کے پانی سے رات میں دھوکر پی لے چند جمعرات ایسا ہی کرے اور دن میں روزہ رکھے قوت حافظہ زیادہ ہو۔ آیت کریمہ الٓمٓ تا مفلحون۔

**خلل ام الصبیان کیلئے** آیت کریمہ واذ قتلتم نفسا فادارأتم (الی) لعلکم تعقلون مفید ہے ترکیب یہ ہے کہ سوا بالشت نئے لیکر چاقو یا چھری لیکر جڑ کی جانب سے بچہ کے پیٹ پر پھرائے اور اس آیت کو تین بار دم

کرے پھر اس نے کو کسی گوشہ یا صحرا میں دفن کر دے دوسرے دن اسی طرح کرے تین دن یا سات دن ایسا ہی کرے صحت ہوگی۔

دیگر:۔ اگر ان دونوں آیتوں کو لکھ کر سونے والے کے سینہ پر رکھدے جو کچھ اس کے دل میں ہوگا بیان کر دے گا۔

**زیادتی شیر** اس آیت کریمہ ثم قست قلوبکم من بعد ذلک فھی کالحجارۃ او اشد قسوۃ (الی) وما اللہ بغافل عما تعملون ہ کو لکھ کر روٹی کے ٹکڑے میں ملا کر عورت کو کھلائے دودھ زیادہ ہوگا۔

**بیدار ہونے کیلئے** آیت واذ جعلنا البیت مثابۃ للناس (الی قولہ) والرکع السجود ہ چند بار سونے کے وقت پڑھکر دل پر دم کرے جس وقت چاہے بیدار ہو جائے۔

**برائے عقد اللسان** صبغۃ اللہ ومن احسن من اللہ صبغۃ ونحن لہ عابدون۔ ۱۴ بار بعدہ العجل ۳ بار البوحا ۳ بار الساعہ ۲ بار لوہے کی کیل پر دم کرے مکان میں گیاڑ دے۔

**بخار کیلئے** ذلک تخفیف من ربکم ورحمۃ فمن اعتدی بعد ذلک فلہ عذاب الیم ہ ایک لکڑی لیکر مریض بخار کو سامنے بٹھائے اور مریض کے چاروں طرف اس آیت کو ۳-۳ بار پڑھے اور ہر مرتبہ لکڑی کو زمین پر مارے بخار دور ہو جائے۔

**درد شقیقہ** یہ نقش مجرب ہے درد کی جگہ باندھے۔ ←




**جنگ میں ہزیمت نہ ہو** سورہ بقر سورہ عمران سورہ نسا سورہ مائدہ

میں چار آیتیں ہیں ہر ایک دس دس قاف پر مشتمل ہیں ان کو علم ( جھنڈے ) پر لکھ کر علم کو لشکر میں سامنے رکھے شکست نہ ہو۔ وہ آیتیں یہ ہیں۔ الم تر الی الملا من بنی اسرائیل (الی) واللّٰہ علیم بالظلمین ۔ دوم آل عمران میں لقد سمع اللّٰہ قول الذین قالوا (الی) عذاب الحریق ۔ سوم سورہ نساء میں۔ الم تر الی الذین قیل لھم کفوا ایدیھم واقیموا الصلوٰۃ واتوا الزکوٰۃ (الی) ولا تظلمون فتیلا۔ چہارم سورہ مائدہ میں واتل علیھم نباء بنی آدم بالحق (الی) من المتقین ۔

## خواص آیت الکرسی

جاننا چاہئے کہ خواص وفوائد آیت الکرسی بہت زیادہ ہیں اور حصول مراد، دفع اعداء، وتسخیر دلہا وجلب منافع وازالہ مرض اثر عظیم رکھتی ہے۔

## حصول مراد و دفع اعداء

متصل سلام فجر فرض قبلہ رو اسی جگہ بیٹھ کر پچیس مرتبہ اور اسی طرح بعد مغرب آٹھ مرتبہ پڑھے۔

## تسخیر وحصول نفع اور دفع نقصان کیلئے

بعد ہر نماز فرض دس وقت پر دس انگلیاں دونوں ہاتھوں کی بند کرے لیکن شروع دائیں ہاتھ کی چھنگلیا سے کرے اور ختم بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر کرے پھر تین بار سورہ الم نشرح مع بسم اللّٰہ اور تین بار سورہ اخلاص مع تسمیہ پڑھے اور درود شریف تین بار اور سورہ فاتحہ ایک بار اس طرح کہ بسم اللّٰہ کے الرحیم کی میم سورہ فاتحہ کی الحمد سے ضم کرے اور پڑھ کر آسمان کی جانب دم کرکے انگلیاں کھول کر جسم پر مل لے اور میان دو یار لفظ من ذالذی یشفع اشارہ محبت وتسخیر دلہا کرے اور میان دو عین لفظ یشفع عندہ اشارہ تجلیہ قلب وصفائے دل تصور میں لائے اور درمیان دو میم لفظ یعلم ما بین ایدیھم اشارہ مقہوری اعداء دل میں لائے اور بعض حضرات نے فرمایا کہ بعد فرض آیت الکرسی ایک بار عقد انگشتاں کرکے

پڑھے اور صرف دو عین کے درمیان اشارہ ہر حاجت کرے اور بعد اتمام ایک بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر دونوں ہاتھ جسم پر پھیرے۔

**برائے ازالہ مرض بلغم** نمک کی سات کنکریوں پر سات سات مرتبہ پڑھکر دم کر کے صبح کے وقت کھائے۔

**خواب پریشان کے دفع کیلئے** جب سونے چلے تو بستر پر تین مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھکر آیۃ الکرسی تین بار پڑھے اور لفظ ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم تین بار پڑھے پھر اپنے اوپر دم کر کے سو جائے۔

**برائے ہول و درد جگر و خفقان** چینی کی رکابی پر تین مرتبہ لکھکر پانی سے دھوکر پلائے اور پینے کے وقت یہ کلمہ پڑھے نویت الشفاء من العلۃ الفلانیہ اور الفلانیہ پر اس مرض کا نام لے۔

**دشمن پر مصیبت و زحمت ڈالنے کا عمل** سونے کے وقت یہ عمل کرے کہ آیۃ الکرسی دو سو مرتبہ پڑھے اور پانچ اسمائے باری کہ آیت الکرسی کے اندر ہیں یا اللہ یا حی یا قیوم یا علی یا عظیم ہر سو مرتبہ پر ایک ایک تین سو ستر بار پڑھے پھر یہ پڑھے۔ اسئلک بنور عرشک و بروح سیدنا محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم ان ترسل خادم ھذہ الآیۃ الشریفۃ الی فلاں بن فلاں فی صفتی حیلتی یشھب من ھم وحاب من نار اس کے بعد دشمن کی جانب کسی حربہ سے اشارہ کرے۔ اس کو زحمت پہونچے گی۔ پھر درود و سلام پڑھکر دعا کر کے سو جائے۔ یہ عمل ایک جمعہ کرے اگر مقصد حاصل نہ ہو تو سات جمعہ تک کرے۔

**حفظ مال کیلئے**:۔ سونے کے وقت آیۃ الکرسی و چاروں قل تین تین بار پڑھکر

شہادت کی انگلی پر دم کرکے گھر کے گرد اشارہ حصار کرے اور تین دستک دے۔

## برائے حصول جاہ و منفعت و وسعت رزق و ادائے قرض

آیت الکرسی چالیس دن تک صبح کی نماز یا عشا بعد اکتالیس یا ایک سو ایک بار پڑھے۔ اور گوشت کھائے۔ مچھلی اور جماع سے پرہیز کرے

بسم اللہ الرحمن الرحیم اعتصمت باللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم الدائم الذی لا تاخذہ سنۃ ولا نوم حاضر ناظر لہ ما فی السموات وما فی الارض قادر قدیر علی کل مخلوق من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ کریم رحیم یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم لا خلاف ولا کذب جبار قہار غفار ستار ولا یحیطون بشئ من علمہ الا بما شاء اللہ الرحمن الرحیم وسع کرسیہ السموات والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم حافظ حفیظ رقیب وکیل ناصر نصیر بحق اللہ الذی لا زوال لملکہ ولا فناء لحکمہ حکم حاکم حکیم بحق نبی اللہ حبیب اللہ اسمہ حامد احمد محمود فی التوراۃ والانجیل والزبور والفرقان محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم والصدیق والفاروق وذی النورین والمرتضیٰ ائمۃ رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین وبحق الشیخ عبد القادر الجیلانی رضی اللہ عنہ سخرلی من اہل السموات والارض لقد رتک یا اقدر القادرین وبحکمتک یا احکم الحاکمین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

**حصول مراد کیلئے** آدھی رات کو قبلہ رو ہو کر آیت الکرسی شریف ایک سو ستر بار یا تعداد اس کے حروف کے پڑھنا مفید ہے اور تین سو تیرہ مرتبہ پڑھکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے دعا کرے حاجت پوری ہوگی۔

**زیادتی حافظہ کیلئے** در زعفران سے ہتھیلی پر لکھکر چاٹے سات دن متواتر قوت حافظہ



زیادہ ہوگی۔ قولہ تعالیٰ آمن الرسول بما انزل الیہ من ربہ والمومنون آخر سورہ تک خاصیت ان دو آیتوں کی کثرت بار قرض سے سبکدوش کراتی ہے۔

**قوت حافظہ** چینی کے برتن پر لکھکر پانی سے دھوکر نہار منہ پیے قوت حافظہ زیادہ ہو۔

## سورہ آل عمران

**خاصیت** قولہ تعالیٰ الصابرین والقانتین والمنفقین والمستغفرین بالاسحار (تا) سریع الحساب۔ جو شخص ان آیات کو چند بار شکر سفید پر دم کرے شبنم کو حل کرکے چار روز متواتر ہر روز ۲½ ماشہ کھائے اور انجیر سفید بھی غذا کے ساتھ کھائے اس کے دل سے وسوسے دور ہوں اور سختی سے آسانی نصیب ہو۔

**صلاۃ الشاہد** چاشت یا مغرب یا عشا یا تہجد کے بعد دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ آیت کریمہ شھد اللہ انہ لا الہ الا ھو والملئکۃ واولوا العلم قائما بالقسط (تا) ان الدین عند اللہ الاسلام پڑھکر سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھے اور بعد سلام ہزار بار وجوہ یومئذ ناضرۃ الی ربھا ناظرۃ پڑھکر دعا کرے کہ اسرار غیب اس پر منکشف ہو جائیں۔

**خاصیت** قولہ تعالیٰ قل اللھم ملک الملک تؤتی الملک من تشاء (تا) بغیر حساب بعد نماز فرض سورہ فاتحہ، آیت الکرسی اور آیت شھد اللہ اور یہ آیات پڑھے ہر حاجت اس کی پوری ہوگی۔

**دیگر برائے دفع جنون** تل کے تیل پر بسم اللہ کے ساتھ اس آیت کریمہ کو سات مرتبہ پڑھکر دم کرے اور اس تیل کی مالش مجنون کے پورے جسم

پر کرے جنون جاتا رہے۔

خاصیت قولہ تعالیٰ ان الفضل بید اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذوالفضل العظیم ہ
جمعرات نوچندی کو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے مرد صالح کے کپڑے میں سل کر عورت اپنے
بازو پر باندھے مرد صالح سے شادی ہو جائے گی۔

خاصیت قولہ تعالیٰ۔ آیت قطب ثم انزل علیکم من بعد الغم (تا) واللہ علیم
بذات الصدور۔ اس آیت کو آیت قطب کہتے ہیں اور سورہ فتح کی آخر آیت کو آیت غوث
کہتے ہیں یعنی محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار (تا) اجراً عظیما۔
ان دونوں آیتوں میں سب حروف تہجی جمع ہو گئے ہیں اور اس کے برکات بہت زیادہ ہیں۔
اس آیت کا نصاب اکتالیس بار ہے سات دن میں اور آخری دن پانچ بار پڑھے۔ مگر اس
کے پڑھنے کے لئے استخارہ نبویہ شرط ہے۔ لہٰذا پہلے استخارہ کرے اگر اثبات میں جواب ملے
تو عمل کرے اور ترکیب پڑھنے کی یہ ہے۔ وضو تازہ کر کے خوشبو جلا کر دو رکعت نماز پڑھے
اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ آیت الکرسی ایک ایک بار پڑھے بعد سلام سو بار درود شریف
پڑھ کر آیت قطب چھ بار پڑھے اور مقصد کا دل میں خیال لائے اس کے بعد یَازَاکِیُ الطَّاهِرُ
مِنْ كُلِّ آفَةٍ بِقُدُسِهٖ یَازَاکِیُ۔ ایک بار پڑھ کر مطلب کی دعا کرے۔ اسی طرح چھ
روز پڑھے اور ساتویں دن پانچ بار پڑھے وضو کے بعد سے کسی سے کلام نہ کرے۔

مختلف مقاصد کے لئے ترکیب علیحدہ ہے جو درج ذیل ہے۔

**برائے ہلاکت و مقہوری** ۲۹ دن تک ہر روز انتیس ۲۹ بار پڑھے اور غم و الم
کے دور ہونے کے لئے ۱۹ دن تک ہر روز انیس ۱۹
بار پڑھے۔

**حصول روزگار** ۱۰ ہر روز دس بار پڑھے۔

دردِ سیرہ۔ کے لئے سات بار پڑھکر دم کرے۔

جانوروں کی بیماری کیلئے۔ آیت کریمہ کو لکھکر گلے میں ڈالے۔

تپ ولرزہ کے لئے آٹھ نقش لکھکر نیچے آیت لکھکر ایک گلے میں ڈالے اور سات سات دن پلائے۔

ایضاً۔ صحت کے لئے ہر روز پانچ بار پڑھے۔

حاجت پوری ہونے اور دشمن کے دفع کیلئے بعد فرض نماز کے ایک ایک بار پڑھے اور حاجت پوری ہونے کے لئے آیت قطب کو سو بار رات میں اور دن میں آیت غوث کو سو بار پڑھے یا رات میں دونوں آیتوں کو پڑھے اول و آخر درود شریف اور بسم اللہ کے ساتھ پڑھے چالیس روز تک۔

پھوڑے پھنسی و آبلہ وغیرہ کیلئے دونوں آیتوں کے حروف علیحدہ علیحدہ جمع کرکے چینی یا اور کسی کے برتن میں تیل ڈال کر موضع مرض پر لگائے۔

ایضاً۔ ہر سخت مہم کے لئے چالیس مرتبہ چالیس دن تک پڑھے۔

مفرور خواص آیت یایھا الذین امنوا اصبروا وصابروا۔ تا آخر سورت۔ نوکر یا عورت جو بھاگ جاتے ہوں یا بھاگنے کا اندیشہ ہو ان کو روکنے کے لئے مفید ہے۔ جو کی روٹی پکاکر اس پر آیت کریمہ کو لکھکر تھوڑا گھی ملکر کھلائیں۔

## خواص سورہ نساء

تفریق خواص آیت ۲۳۔ حرمت علیکم امھتکم: تا غفوراً رحیماً۔ ناجائز دوستی چھڑانے کے لئے۔ اردو کے آٹے سے عورت مرد کی صورت جو شخص اس کی شبیہ ہو بنائیں۔

مکمل صورت نہ بنائیں کہ تصویر جاندار بنانا حرام ہے اس پر ان دونوں کا نام اور ماں کا نام لکھیں۔ اس کے بعد ہرن کے چمڑے پر ان آیتوں کو لکھکر ہر ایک کے پتلے پر لپیٹ کر جہاں وہ رہتے ہوں دفن کر دیں انشاء اللہ دونوں میں فرقت ہوگی۔

**برائے دفینہ معلوم کرنے** اگر کہیں دفینہ ہو یا کوئی چیز دفن کر کے بھول گیا ہے کورے برتن پر لکھکر دریا کے پانی سے دھوکر جس جگہ گمان ہو وہاں چھڑک دیں انشاء اللہ ظاہر ہوگا۔

## خواص سورہ مائدہ

**جھوٹ اور برائی کی عادت چھڑانے کا عمل** آیت کریمہ یاایھا الذین آمنوا اوفوا بالعقود (الی) یحکم ما یرید۔ شیشے کے برتن میں لکھکر شہد خالص جس کا کف نہ نکالا گیا ہو سے دھوکر پلائیں انشاء اللہ یہ عیب اس سے دور ہو جائیں گے۔

**برائے زوال محبت زنا** یہ عورت کے دل سے زنا کی محبت دور کرنے کیلئے اس کے پہنے ہوئے پاک کپڑے پر اسی آیت کو لکھیں اور چند بار پڑھکر دم بھی کریں پھر یہ کلمات لکھیں بحق ھذہ الایات امح الزنا والزیغ عن قلب فلانة بنت فلانة فانک فعال لما تشاء وانت القادر علی من یشاء یا ارحم الراحمین۔ بس اس کپڑے کو کسی قبر میں دفن کریں جس کا نام معلوم نہ ہو اور یہ کلمات دفن کے وقت کہیں۔ کما مات صاحب ھذا القبر یموت الزنا وحبہ من قلب فلانة۔

**زبان بندی خاصیت آیت کریمہ** قال رجلان من الذین یخافون (الی قولہ تعالیٰ)



مومنین زعفران گلاب سے ہرن کی کھال پر لکھکر اپنے پاس رکھے اس کی زبان بند ہو جائیگی آیت کے نیچے ظالم اور اس کی ماں اور اپنا اور اپنی ماں کا نام بھی لکھے۔

**سفر کا ارادہ ملتوی کرنے کیلئے** آیت کریمہ قالوا یاموسیٰ انا لن ندخلها ابدا (الی) قاعدون. راستے کا ایک پتھر یا اینٹ کا ٹکڑا لیکر پاک کر کے یہ آیت اس کے نام کے ساتھ اس پر لکھکر ایسے کنویں میں ڈالدے جس کا پانی سوکھ گیا ہو انشاء اللہ تعالیٰ وہ سفر کا ارادہ ترک کر دے گا

## سورہ انعام

حصول مدعا اور حل مشکلات کے لئے بیحد مفید ہے طریقہ یہ ہے کہ بعد عشا غسل کرکے پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر قبلہ رو بیٹھے اور سورہ فاتحہ پڑھکر سورہ انعام شروع کرے جب اس جگہ رسل اللہ پر پہونچے تو اٹھکر دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ ہر رکعت میں بعد فاتحہ آیت الکرسی ایک بار اور سورہ کوثر دس بار پڑھے بعد سلام بقیہ سورہ انعام پڑھکر سجدہ میں جائے اور دونوں ہتھیلیاں آسمان کی جانب رکھے اور ستر بار یہ دعا پڑھے۔ الٰہی بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پھر اپنے مدعا کی دعا کرے۔ بعض دوسری آیتوں کے خواص

**موذی جانوروں سے حفاظت کا عمل** آیت الحمد للہ الذی خلق السموات والارض (الی) عنها معرضین۔ ان چاروں آیات کو شیشے کی رکابی پر لکھکر پانی سے دھوکر مکان کے چاروں کونوں میں ڈال دے جملہ موذی جانوروں سے محفوظ رہے گا۔

**غصہ و غضب دفع کیلئے** آیت ولہ ما سکن فی اللیل والنہار وھو السمیع العلیم۔ غصہ و غضب کو دور کرنے اور رنجش و اختلاف کو دور کرنے کیلئے مجرب ہے ورد کثرت سے کریں۔

## ضعف بصر اور کسی اور عضو کے کمزور ہونے کیلئے

تین روز روزہ رکھکر دودھ و شکر سے انطار کریں پھر آدھی رات کو تانبے کے ٹکڑے۔ گلاب و زعفران سے لکھکر زبان سے چبائیں صحت ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔ انما یستجیب الذین یسمعون رنا، یرجعون۔

**فتوح**۔ آیت کریمہ وعندہ مفاتیح الغیب لا یعلمھا الاھو الی، الا فی کتب مبین عروج ماہ میں یکم تاریخ سے سات تاریخ تک روزہ رکھے اور کلام نہ کرے اور اکثر یاحی یاقیوم ورد رکھے اور گیہوں کی روٹی اور نمک لاہوری کھائے۔ ساتویں روز بعد نماز عشاء اس آیت کریمہ کو پانسو بار مع بسم اللہ شریف ایک نشست میں پڑھے اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار درود شریف یہ ہے۔ اللھم صل علی سیدنا محمد و علی آل سیدنا محمد بعدد کل معلوم لک اور اس عمل کا ثواب حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پھر اپنے والدین اور تمام مومنین و مومنات کو پہونچائے نیز اپنے پیر و مرشد یا صاحب عمل کی روح کو بھی اگر وفات پا چکے ہوں ورنہ انکی سلامتی کی دعا کرے اور اگر پڑھنے کے دوران شکل نورانی نظر آئے اور کوئی چیز عطا کرے باحتیاط اپنے پاس رکھے اور جو کچھ دن بھر حاصل ہوا سے خرچ کرے اور اس عمل کو کسی سے نہ بتائے۔

**دیگر** ترکیب:۔ سات دن روزہ رکھے اور ہر روز بعد نماز عشاء اس کریمہ کو ایک سو بار اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار پڑھے اور یاحی یاقیوم سو سو بار پڑھے۔ ساتویں روز کے بعد جو کچھ فتوح ہوا سے روز صرف کرے۔

## دریا کی طغیانی اور سفر بحری کے بخیر و عافیت گزرنے کا عمل

آیت کریمہ قل من ینجیکم من ظلمت البر والبحر تا الی، وانتم تشرکون، کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور دریا

میں طغیانی ہو تو انہیں آیات کو لکھکر دریا میں ڈال دے۔

## نکسیر کے لئے

آیت کریمہ لکل نبا مستقر وسوف تعلمون اس آیت کریمہ کو لکھ کر سر میں باندھے انشاء اللہ خون نکسیر بند ہو جائے گا۔

## درخت و کھیتی کے سرسبز اور بابرکت ہونے کا عمل

آیت ان اللہ فالق الحب والنوی (الی قولہ) فانی تؤفکون ۔ اس آیت کو زعفران اور کافور سے برتن پر تحریر کر، برتن کو دھو کر بیج میں ڈالدے اور اس بیج کو بوئے یا درخت میں وہ پانی ڈالدے پیداوار خوب ہوگی۔

## سورۂ اعراف

المص دیگر مقطعات قرآنیہ کے ساتھ عروج ماہ میں کسی مبارک دن مثل دوشنبہ، جمعرات، جمعہ کو کندہ کرا کے چاندی کی انگوٹھی میں رکھ کر پہنے فتوح اور تسخیر کے لئے مفید ہے۔

نوٹ :۔ یہ انگوٹھی میری نگرانی میں تیار ہوتی ہے۔ صاحب حاجت طلب کر سکتے ہیں

ملنے کا پتہ :۔ قادری بک ڈپو۔ نو محلہ مسجد۔ بریلی

## حفاظت از فالج ولقوہ

سوتے وقت آیت کریمہ ان ربکم اللہ الذی خلق السموات والارض (الی قولہ) من المحسنین پڑھے وہ فالج لقوہ سے محفوظ رہے اور مشک و زعفران بیسکر گلاب میں حل کر کے لکھیں اور اپنے پاس رکھیں نظر بد مکر و شر دشمناں اور سانپ بچھو سے محفوظ رہیں گے نیز مرض اختلاج سے حفاظت رہے گی۔

## وسوسہ اور کاہلی و سستی دور کرنے کیلئے

آیت کریمہ واما ینزغنک من الشیطن نزغ (الی) مبصرون ۔ جمعہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت سات عدد لکھے اور روزانہ ایک ایک دھو کر پی جائے۔

**سورہ انفال** قید سے رہائی کے لئے سورہ انفال کو سات یا اکیس دن روزانہ سات سات مرتبہ پڑھیں۔

**سورہ توبہ** آیت کریمہ لقد جاءکم رسول من انفسکم (تا) رءوف رحیم۔ بعد نماز صبح دس بار پڑھکر ہتھیلی پر دم کرکے پورے بدن پر پھیرے جملہ بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ اور اہم و دشوار گزار کاموں کیلئے روزانہ ستر بار پڑھنا مفید ہے۔

**آقا یا حاکم کے خوف** سے بے پرواہ ہونے کیلئے آیت کریمہ فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم۔ انت حسبی یا رب یا رب حسبی علی فلان بن فلانۃ اعطف قلبہ لی وذللہ لی۔ شب جمعہ میں تیس بار اسے پڑھنے سے خوف جاتا رہے گا۔

**سورہ یونس** اس سورت مبارکہ یا اس کے نقش کو ہرن کی کھال پر لکھکر اپنے پاس رکھنا بہت مفید ہے خصوصاً دشمن کبھی اس پر قادر نہ ہو سکے گا نیز جو شخص اس کے نقش کو گلاب زعفران سے لکھکر صبح وشام پیئے اس کا دل قوی ہوگا۔ اور وہ دیو۔ پری، جن وغیرہ سے نہیں ڈرے گا۔

**سورہ ھود** آیت کریمہ وقال ارکبوا فیھا بسم اللہ مجریھا ومرسھا ان ربی لغفور رحیم۔ جو شخص اس کریمہ کو لکھکر کشتی میں یا دنبالہ کشتی میں رکھے وہ کشتی غرق ہونے سے محفوظ رہے اور کشتی میں سوار ہوتے وقت سات مرتبہ پڑھے تو غرق سے محفوظ رہے گا۔

**ایضاً** آیت کریمہ وھی تجری بھم فی موج کالجبال (الی) من المغرقین۔ سات کوری ٹھیکری پر ان دونوں آیتوں کو لکھکر سو مرتبہ الخ۔ آیتوں کو پڑھکر دم کرکے کنوئیں میں ڈالدے تو اس میں پانی زیادہ ہو جائے گا۔



**دفع ظلم** ۔ آیت وکذلک اخذ ربک اذا اخذ القری (الی) الیم شدید۔ اس آیت کو پرانی دیگ کے ٹکڑے پر لکھکر ظالم کے مکان میں ڈالنے سے اس کا شر ختم ہو جائے گا۔

**سورہ یوسف** حاجتوں کے پورا ہونے اور سختیوں کے دور ہونے کے لئے مفید ہے ترکیب بعد نماز عشا یا تہجد بارہ رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں ایک ایک رکوع پڑھے اور دعا کرے۔

**فراخی رزق اور محتاجی دور ہونے کیلئے** بعد نماز عشاء اول دس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر سورہ یوسف شروع کرے جب آیت کریمہ واللہ المستعان علی ما تصفون ہ پر پہونچے سو مرتبہ اسی آیت کی تکرار کرے پھر آگے پڑھنا شروع کرے جب آیت فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین ہ پر پہونچے گیارہ بار اسی آیت کو پڑھے پھر جب آیت خروا لہ سجدا پر پہنچے سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور سو مرتبہ حسبی اللہ ونعم الوکیل نعم المولی ونعم النصیر ہ پڑھکر سورہ ختم کرکے دعائے حاجت کرے۔

**برائے حاجات وکشف مہمات** بعد نماز عشاء بسم اللہ شریف پڑھکر سورہ یوسف شروع کرے جب آیت ویتم نعمتہ علیک پر پہنچے گیارہ بار تکرار کرے اور آیت واللہ المستعان علی ما تصفون کی سو بار اور آیت واللہ غالب علی امرہ بھی سو بار اور فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین سو بار پھر جب آیت قال اللہ علی ما نقول وکیل پر پہنچے گیارہ بار تکرار کرے اور آیت فھو کظیم پر پہنچے لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین و افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد دس مرتبہ اور آیت وھو

ارحم الراحمین سو مرتبہ اور وخر والہ سجدا پر سجدہ کرے اور مطلب کی دعا کرے پھر سجدہ سے سر اٹھا کر دس بار درود شریف اور اکتالیس بار حسبی اللہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر پڑھے اور آیت ان ربی لطیف لما یشاء کی گیارہ بار تکرار کرے اور تین مرتبہ یا لطیف الطفنی فی جمیع احوالی کما تحب وترضیٰ اور آیت انت ولی فی الدنیا والآخرۃ سو مرتبہ پڑھکر سورہ پوری ختم کرکے دعائے حاجت کرے۔

### سورۃ رعد

دوکان کی خیر و برکت کے لئے۔ چار ٹکڑوں پر آیت کریمہ المر تلک آیت الکتب (الی قولہ) یتفکرون لکھکر دوکان کے چاروں کونوں میں نفع کیلئے دفن کرے۔

### حالات خفیہ معلوم کرنے کیلئے

آیت کریمہ اللہ یعلم ما تحمل کل انثی (الی) کبیر المتعال۔ مریض کا حال معلوم کرنا ہو کہ صحت ہوگی یا نہیں یا حاملہ کا حال معلوم کرنا ہو کہ لڑکا ہے یا لڑکی یا دفینہ معلوم کرنا چاہے۔ دوشنبہ کو غسل کرکے خوشبو لگا کر بہ نیت روزہ رہے۔ منگل کی رات میں باوضو سوئے صبح کو قبل طلوع آفتاب اس آیت کو ہرے کپڑے پر زعفران و گلاب سے لکھکر خوشبو دیکر ایسی جگہ رکھے جہاں آفتاب کی روشنی یا ماہتاب کی چاندنی نہ پڑے۔ بدھ کی رات میں ان کلمات کو بلا تعداد پڑھے۔ یا عالم الخفیات الامور، یا من ھو علی کل شئی قدیر۔ اس کے بعد سو جائے رات میں خواب کے ذریعہ معلوم ہوگا تسہیل ولادت کے لئے گڑ پر سات مرتبہ دم کرکے درد والی کو کھلائے۔

### سورہ ابراہیم

شکوک و اوہام کو دور کرنے کے لئے آیت کریمہ الرا کتب انزلناہ الیک (الی) العزیز الحمید۔ کاغذ پر لکھکر دھو کر چند بار پی لے۔



### آسیب وجن وزخم چشم کیلئے

اگر سات مرتبہ آیت ومالنا الا نتوکل علی اللہ وقد ھدنا (الی) المتوکلون پڑھکر یہ پڑھے ان کنتم امنتم باللہ فکفوا شرکم عنا ایتھا البراغیث پڑھے اور پانی پر دم کرکے پی لے۔

### سورہ حجر

تجارت کرنے والوں کے لئے بیحد مفید ہے روزآنہ تین بار پڑھ لیا کریں۔ نفع تجارت کے لئے آیت والارض مددنھا والقینا فیھا رواسی (الی) ومن لستم لہ برازقین کو لکھکر مکان یا دوکان میں لٹکائے خیر و برکت ہوگی اور باغ کے چاروں گوشوں میں پانی پر دم کرکے چھڑک دے تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

### شر ظالماں

بارہ ہزار بار آیت انا کفینٰک المستھزءین پڑھنا مفید ہے۔

### سورہ نحل

اس سورت کے نقش کو لکھکر جہاں کفار و فجار کا مجمع ہوتا ہو دفن کرے سب متفرق ہو جائیں گے۔

### استقرار حمل

آیت واصبر وما صبرک الا باللہ (الی) محسنون۔ سرخ دھاگے لیکر تین گرہ دے اور ہر گرہ پر تین تین بار پڑھے اور عورت ناف پر باندھے استقرار حمل ہوگا۔

### سورہ بنی اسرائیل

درماندگی و تکان لاحق نہ ہوگی آیت سبحن الذی اسریٰ بعبدہ لیلا (الی)، عبدا شکورا محرم الحرام کی ۱۳، ۱۴، ۱۵۔ تاریخ میں ہرن کی کھال پر لکھکر گیارہ مرتبہ اسی کو دم کرکے باندھ لے۔ ہرگز تکان نہ ہوگی۔

**خیالات فاسدہ کے دور کرنے کا عمل** آیت وا: اقرات القرآن جعلنا بینك (الی) نفورا۔ ان آیات کو مع فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الہ الاھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم۔ کے روزانہ اکتالیس بار پڑھ لیا کرے۔

**مالداری کیلئے** آیت قل الحمد للہ لم یتخذ ولدا (الآیۃ) گیارہ مرتبہ پڑھکر آخر میں ایک مرتبہ تکبیر کہے جلد مالدار ہو جائے گا۔

**سورہ کہف** فضیلت سورہ کہف شریف کی یہ ہے کہ جو شخص قبل نماز جمعہ کے سورہ کہف پڑھے وہ دوسرے جمعہ تک بلیات سے محفوظ رہے۔

**برائے برکت** الحمد للہ الذی انزل علی عبدہ الکتب (الی قولہ) ماکثین فیہ ابدا۔ ان آیات کو اول ماہ میں مٹی کے یا چینی کے برتن پر لکھکر بارش یا دریا کے پانی سے دھوکر گھر کی چاروں دیواروں پر اس طرح ڈالے کہ پانی زمین پر نہ ٹپکے بہت برکت ہوگی اور کاغذ کے چار ٹکڑوں پر لکھکر کلہڑ میں رکھکر چاروں کونوں میں دفن کرنے سے وہ مکان و دوکان آباد رہیں گے۔

**درد نیم سر** وکلبھم باسط ذراعیہ بالوصید الی قولہ رعبا۔ لکھکر آدھی سیسی (سر) کے درد والے کو دیدے کہ درد کی جگہ باندھے۔

**ایضاً کتے کاٹے ہوئے** پر گیارہ بار پڑھکر دم کرنے سے اثر زہر ختم ہو جاتا ہے۔

**بیدار ہونے** ذلك جزاؤھم جھنم بما کفروا واتخذوا (الی آخرہ) جس وقت بیدار ہونا چاہے اس کے لئے ان آیات کو تین بار یا پانچ بار پڑھکر دل پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت بیدار ہوگا۔

**سورہ مریم** ۔ تنگی و عسرت سے رہائی کے لئے اور فراخی حاصل ہونے کیلئے اس سورہ کا سات بار چالیس روز تک پڑھنا مفید ہے۔



**درد سر** کھیعص تا دب شقیا۔ لکھکر آیت غوث لکھکر درد کی جگہ باندھے۔ سو جادو کے ذریعہ جس مرد کو باندھ دیا گیا ہو اسے اس سورت کو لکھکر دھوکر پلادے اثر دور ہوگا۔

**سورہ طٰہ** سحر جادو کے ازالہ کے لئے بعد ظہر ایک مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے پلائے سات دن تک انشاء اللہ دور ہوگا۔

**برائے رشتہ** جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے لئے سورہ طٰہ کا نقش لکھکر دے کہ پانی سے دھوکر ایک طشت میں لڑکی کو بٹھا کر اس پانی سے غسل کرائیں پھر بعد میں دوسرے پانی سے غسل کرائیں تاکہ بے ادبی نہ ہو پھر اس پانی کو دریا میں ڈالدیں یہ عمل تو چندی جمعرات سے سات جمعرات متواتر کریں انشاء اللہ جلد رشتہ مل جائے گا۔

**عسر البول** پیشاب بند ہو جائے تو آیت طٰہٰ ما انزلنا علیك القرآن تا العرش استوی زعفران گلاب سے چینی کے برتن پر لکھکر جس مریض کو پلائیں صحت ہوگی۔

**بلندی منصب کیلئے** چودہ تاریخ کو اس سورت کا نقش پتھر پر کندہ کرا کے انگوٹھی کے اندر رکھکر پہننا مفید ہے۔

**تیزی ذہن کیلئے** قولہ تعالیٰ رب اشرح لی صدری تا یفقھوا قولی ایک سو گیارہ بار پڑھ کر کسی چیز پر دم کرکے کھلائیں اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار اور اس سورہ کا نقش جو جلد اول میں مذکور ہے پہنائیں۔

**سورۂ انبیاء** برائے محبت انبیاء علیہم السلام شوق ومحبت سے پڑھنا مفید ہے اور لوگوں کی نظر میں عزیز وجلیل ہوگا۔

**سورۂ حج** حج وزیارت کے حصول کی نیت سے روزآنہ تین بار پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ حج نصیب ہوگا۔

**برائے رشتہ** اتوار کے دن پہلی ساعت میں لکھکر عورت جس کو شوہر نصیب نہ ہو بازو پر باندھے مراد حاصل ہوگی اور ہر ماہ کی چودہ تاریخ کو ہرن کی کھال پر لکھکر عورت بازو پر باندھے تو اولاد ہو آیت کریمہ یہ ہے۔
وترى الارض هامدة فاذا انزلنا عليها الماء اهتزت وربت (تا) من فى القبور

**استخارہ عجیبہ** قوله تعالى الم تر ان الله يعلم ما فى السماء والارض ان ذلك فى كتب ان ذلك على الله يسير ہ۔
نوچندی جمعرات کو سونے کے وقت چار رکعت نماز دو دو رکعت کی نیت سے پڑھے۔ پہلی میں سورہ والضحیٰ دوسری میں الم نشرح تیسری میں سورہ والتین چوتھی میں اقرا ایک ایک بار پڑھے۔ بعد سلام اس آیت کریمہ کو سو بار پڑھ کر قبلہ رو سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ تمام باتیں معلوم ہو جائیں گی۔

**سورہ مومنون** قوله تعالى فاذا استويت انت ومن معك على الفلك فقل الحمد لله الذى نجنا من القوم الظلمين ہ وقل رب انزلنى منزلا مبركا وانت خير المنزلين ہ
برائے حفاظت وسلامتی دریا کے لئے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔
ایضاً قوله افحسبتم انما خلقنكم عبثا (تا آخر سورت) آسیب زدہ ولاعلاج



مرض کے لئے سات بار پڑھ کر دم کرے اور بہتر یہ ہے کہ مریض کے کان میں بھی ۷ دن یا ۲۱ دن دم کرے۔

**سورہ فرقان برائے رشتہ** جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہے وہ ماہ عروج میں تین دن روزہ رکھے اور رات میں اس سورہ مبارکہ کو ۲۱ مرتبہ پڑھے تین ماہ یہ عمل برابر کرے نیک بیوی نصیب ہوگی۔

**سورہ شعراء** بھیڑیا یا موذی جانور کے کاٹنے پر تین بار اس آیت کریمہ کو پڑھ کر دم کرے۔ واذا بطشتم بطشتم جبارين۔

**سورہ نمل** چیونٹیوں کے بھگانے کے لئے آیت کریمہ حتى اذا اتوا على واد النمل (تا) وهم لا يشعرون ہ ۲۱ بار پانی پر دم کرکے ان کے سوراخوں میں ڈال دے یا اس سورت کا نقش لکھ کر لگائے۔

**سورہ قصص** آیت فرددنه الى امه (تا) اكثرهم لا يعلمون ہ کاغذ پر لکھکر اس بچے کے گلے میں ڈالے جو دودھ نہ پیتا ہو انشاء اللہ تعالیٰ وہ دودھ پینے لگے گا۔

**شر ظالماں وحاکماں سے بچنے کیلئے** آیت سبحن الله وتعلى عما يشركون وربك يعلم ما تكن صدورهم وما يعلنون وهو الله لا اله الا هو له الحمد فى الاولى والاخرة وله الحكم واليه ترجعون ہ کسی حاکم یا ظالم سے خوف ہو تو ان آیات کو ان کے سامنے جانے تک سات مرتبہ پڑھ کر والله غالب على امره۔ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ ان کے شر سے محفوظ ہو جائے گا۔

**سورہ لقمان** جلد اول میں سرقہ کے بیان میں مذکور ہے۔

**سورہ احزاب برائے رشتہ**
لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کے لئے آیت کریمہ یاایھا النبی انا ارسلنٰک سے وکیلا تک ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر کسی ڈبہ میں بند کرکے گھر میں رکھ دے۔

**جاہ و ہیبت کے لئے**
آیت کریمہ لئن لم ینتہ المنٰفقون سے الا رسولا تک چنبیلی کے تیل میں مشک و زعفران حل کرکے بعد نماز فجر سات دن ان آیات کو اس پر دم کرکے پھر اس تیل کو ابرو و رخساروں پر لگا کر جس کے سامنے جائے وہ اس کی عزت کرے اور سب پر اس کی ہیبت ہو۔

**سورہ فاطر**
برکت مال کے لئے آیت کریمہ ان الذین یتلون کتب اللہ واقاموا الصلوٰۃ وانفقوا مما رزقنھم (تا) انہ غفور شکور، لکھ کر مال کے اندر رکھے انشاء اللہ تعالیٰ بیحد برکت ہو۔

سورہ یٰسین، کے خواص جمیع حاجات کے باب میں مفصل مذکور ہیں۔

**سورہ والصافات**
اول سورہ سے ثاقب تک پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کرنا مفید ہے۔

ہر حاجت پوری ہونے کے لئے آیت ولقد نادٰنا نوح فلنعم المجیبون، آخر رات میں اٹھ کر وضو کرکے دو رکعت نماز پڑھے اور اس آیت کو ایک پرچہ پر لکھ کر ہاتھ پر رکھ کر حاجت پوری ہونے کے لئے دعا کرے اور یوں کہے یَارَبِّ بِحَقِّ ھٰذِہٖ اَجِبْ دُعَائِیْ اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَاءِ۔ وہ حاجت ضرور پوری ہوگی۔

مار گزیدہ سانپ کا زہر اتارنے کے لئے۔ پانی پر سات مرتبہ اسی آیت کریمہ



کو دم کرکے مار گزیدہ کو پلائے اور خود حاضر نہ ہو سکے تو کسی کو حکم کرے۔

**سورہ حم مومن**
سونے والے آدمی کے حال کو دریافت کرنے کے لئے آیت رفیع الدرجت ذوالعرش (تا) سریع الحساب۔ وضو و غسل کرکے ہرن کی کھال پر لکھ کر سونے والے کے سینہ پر رکھے وہ سب حال بیان کر دے گا۔

**رد سحر کے لئے**
آیت وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد لکھ کر چالیس دن پلائے۔

سورہ حم السجدہ، آیات شفا کا عمل جلد اول میں مذکور ہوا ہے۔

**سورہ شوریٰ**
فراخی رزق کے لئے اس آیت کریمہ کو اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز بعد نماز عشاء ایک ہزار ایک بار یا پانچسو بار پڑھے بہت مفید ہے۔

**سورہ زخرف**
آیت کریمہ ولئن سألتھم من خلق السموات والارض لیقولن خلقھن (تا) وما کنا لہ مقرنین، کاغذ کے چار ٹکڑوں پر لکھ کر مکان کے چاروں گوشوں میں دفن کرے تو اس مکان میں رہنے والوں کے درمیان صلح و اتفاق پیدا ہو۔ نیز بارش کے پانی سے اس سورت کو لکھ کر دھو کر پینے سے کھانسی کا مرض دور ہوگا۔

**سورہ دخان**
جو شخص روزانہ سورہ دخان پڑھ کر سوئے ستر ہزار فرشتے اس کے لئے استغفار کریں۔

**حاجت برآنے کیلئے**
آیت کریمہ حٰم والکتب المبین (الی) رب اٰبائکم الاولین، یکم شعبان سے ۱۵ شعبان

تک روزآنہ ۲۵ بار بعد نماز عشا پڑھے اول وآخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار ہر حاجت پوری ہوگی۔

**سورہ جاثیہ** ۔ نفع تجارت کے لئے جلد اول میں نقش مذکور ہے۔

**سورہ محمد ویرانی خانۂ ظالم** آیت وکأین من قریۃ ھی اشد قوۃ من قریتک التی اخرجتک اھلکنٰھم فلا ناصر لھم ۔ کے اعداد نکال کر پرانی ہڈی پر لکھ کر کوئلے کی آگ میں جلا کر راکھ کو ظالم کے گھر میں ڈال دے خانہ ویران ہو۔

**سورہ فتح مقبول خلائق ہونے کیلئے** آیت انا فتحنا لک فتحا مبینا (تا) نصرا عزیزا ۔ چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھوکر اس پانی سے منہ باحتیاط دھوئے۔ اور اگر مشک وزعفران سے لکھ کر بازو پر باندھے دشمنوں پر کامیاب رہے۔

**سورۂ ق** امراض چشم کے باب میں خواص گزرے نیز آیت کریمہ فکشفنا عنک غطاءک فبصرک الیوم حدید ۔ گیارہ یا اکیس یا اکتالیس بار سرمہ پر دم کرکے لگائے آنکھوں کی روشنی زیادہ ہوگی۔

**ایضاً** ۔ اور اگر سرمہ یا آنکھ کی دوسری دوا پر اس ترکیب سے پڑھیں بہتر ہوگا۔ فکشفنا عنک غطاءک فبصرک الیوم حدید ، بار اللھم متعنی بسمعی وبصری ما احییتنی ، بار یا محمد (مصطفےٰ) نوری ۱۱ بار

**ایضاً** ۔ اور اگر بعد نماز پنجگانہ اسی ترکیب سے پڑھ کر انگلیوں کے پوروں پر دم کرکے دونوں آنکھوں پر ملیں تو بہت مفید ہے۔

**سورہ الذاریات حفاظت حمل کیلئے** ۔ آیت کریمہ فاوجس منھم خیفۃ



قالوا لا تخف وبشروہ بغلام علیم فاقبلت امراتہ (تا) انہ ھو الحکیم العلیم ۔ استقرار حمل سے تین ماہ کے اندر ان آیات کو لکھ کر گلے میں پہنائیں انشاء اللہ حمل کی حفاظت ہوگی اور فرزند پیدا ہوگا۔

**کشادن بخت دختراں** جس لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو اس کے لئے آیت کریمہ ومن کل شیء خلقنا زوجین لعلکم تذکرون اللھم بحق قولک ھذا وحرمۃ نبیک محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان ترزق ھذہ المراۃ زوجا موافقا غیر مخالف بحق محمد وآلہ اجمعین ۔ لکھ کر گلے میں پہنائیں انشاء اللہ تعالیٰ جلد مراد حاصل ہوگی۔ یہ عمل جلد اول میں گزر چکا ہے۔

**فراخی رزق** آیت کریمہ ان اللہ ھو الرزاق ذو القوۃ المتین ۔ صبح صادق سے پہلے اٹھ کر وضو کے بعد خوشبو روشن کرکے ہزار بار اس آیت کو پڑھے فراخی رزق کی دولت نصیب ہو۔

**ایضاً** ۔ اور اگر اسی آیت کو ۴۱ بار پڑھ کر سرمہ یا دوا پر دم کرکے آنکھوں میں استعمال کرے تو آنکھ کی بیماری دور ہو جائے گی۔

**سورۂ والنجم برائے تیزی ذہن وقوت حافظہ** والنجم اذا ھوی (تا) من آیات ربہ الکبریٰ ۔ مشک وگلاب سے چینی کی رکابی پر لکھ کر صبح نہار منہ چٹائیں۔

**گریۂ اطفال** آیت کریمہ افمن ھذا الحدیث تعجبون وتضحکون سے آخر سورت تک لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں رونا بند کر دے گا۔ اور ان آیتوں کا نقش بھی اسی خاصیت کا حامل ہے۔

## سورہ قمر دشمن پر غلبہ پانے کیلئے

آیت کریمہ کا بانی مغلوب فانتصر ٥ دشمن سے مقابلہ کے وقت دل میں پڑھتے رہیں اور بعض خواص اس آیت کے پہلے حصوں میں ذکر ہو چکے ہیں۔

## عسر بول

یعنی پیشاب بند ہو گیا ہو آیت کریمہ وفجرنا الارض عیونا فالتقی الماء علی امر قد قدر ٥ لکھ کر موم جامہ کر کے پاک کپڑے میں سل کر ناف پر باندھ دیں۔

## دشمنوں کو زیر کرنے اور مقدمہ میں کامیابی کیلئے

آیت کریمہ سیھزم الجمع ویولون الدبر ٥ ۱۱ بار یا ایک سو گیارہ بار پڑھ کر ان کی طرف دم کرے۔

سورہ رحمن۔ تسخیر اور چیچک کے لئے سورہ رحمن کا عمل حصہ اول ۲۲ میں مذکور ہے

## گنڈہ برائے حفاظت حمل و مولود

نیلا دھاگہ لے کر سورہ رحمن پڑھے جب آیت کریمہ فبای الاء ربکما تکذبن پر پہونچے ایک گرہ لگادے اسی طرح پوری سورت پڑھے حاملہ اپنے گلے میں پہن لے جب بچہ پیدا ہو جائے تو نہلا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں گیارہ سال تک اس کے گلے میں رہے بعد ازاں گیارہ روپئے یا اکتالیس روپئے کی شیرینی تیار کر کے حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز دلائے اور گنڈہ کھول کر پاک جگہ دفن کر دیں۔

## آفات و بلیات سے حفاظت کیلئے

آیت کریمہ یا معشر الجن والانس تا فلا تنتصران

ہرن کی کھال پر لکھ کر بازو پر باندھے ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔

## سورہ واقعہ

فقر وفاقہ دور کرنے کے لئے بیحد مفید ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا جو ہر رات سورہ واقعہ پڑھے اسے کبھی فاقہ کی نوبت نہ پہونچے گی اور حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی لڑکیوں کو ہر رات میں اس سورت کے پڑھنے کا حکم دیتے تھے (مشکوٰۃ شریف، شعب الایمان) حضرات عاملین نے بعض مناسب دعاؤں کے اضافہ کے ساتھ اس سورت کے پڑھنے کا حکم فرمایا تاکہ کما حقہٗ فائدہ کا ظہور ہو۔

## عمل سورۂ واقعہ برائے فراخی رزق و برکت

ماہ ثابت عروج ماہ میں جمعہ کی رات سے دوسرے جمعہ کی رات تک ایک چلہ صغیر کرے اور مندرجہ ذیل طریقہ سے اس سورۃ کو پانچ بار ہر روز پڑھے اور آخری دن چھ بار کہ مجموعہ اکتالیس بار ہو جائے یہ زکات صغیر ہے اور زکات اکبر ہر روز بارہ بار اور آخری دن سولہ بار پڑھے کہ کل سو بار ہو جائے: جمعرات کے دن غسل کرکے نیا کپڑا مثل احرام پہنے اور خوشبو لگا کر خلوت میں بیٹھے اور اگربتی وغیرہ جلائے پھر دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھکر دو رکعت نفل پڑھکر سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روح مبارک کو ہدیہ کرے پھر دو رکعت حضرت غوث پاک رضی اللہ عنہ کی روح کو ہدیہ کی نیت سے پڑھے پھر دو رکعت اپنے مرشد برحق یا جس سے اجازت لی ہے اگر وفات پاچکے ہیں ورنہ برائے سلامتی آنجناب پڑھے اور ان دوگانوں میں ہر رکعت میں بعد فاتحہ سورہ اخلاص گیارہ گیارہ بار پڑھے یا تین تین بار اور بعد سلام

آیۃ الکرسی اور چاروں قل معہ تسمیہ تین تین بار پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کر
کے اپنے گرد حصار کر کے شروع کرے اور چلہ شروع کرنے سے پہلے اعتصام و
اختتام اول و آخر ایک ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے اور ان کے درمیان سورہ واقعہ
تعداد صغیر یا کبیر کے ساتھ درج ذیل ترتیب کے ساتھ پڑھے۔ بسم اللہ الرحمٰن
الرحیم اللھم انی توسلت الیک لاستنزال الرزق بقدرۃ کتابک
المجید واخترت لذلک السورۃ الواقعۃ اللھم عظم رغبتی فی
تلاوۃ القرآن واشرح لی صدری ویسرلی امری واقض بہ حاجتی
واکف بہ مھمی وزین بہ لسانی وجمل بہ وجھی برحمتک یاارحم
الراحمین۔ اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم بسم
اللہ الرحمٰن الرحیم اللھم صل علی سیدنا محمد وعلی ال سیدنا
محمد وبارک وسلم علی جمیع الانبیاء والمرسلین ایک بار پڑھ کر اس کے
بعد بسم اللہ سات بار پڑھ کر سورہ مذکورہ شروع کرے اذا وقعت الواقعۃ
لیس لوقعتھا کاذبۃ تو یہ دعا سات بار پڑھے اللھم عافنا من کل بلاء
الدنیا وعذاب الاخرۃ اور درود شریف جو اوپر مذکور ہوا ایک بار پڑھ کر سورہ
مذکور پڑھے جب اولئک المقربون پر پہونچے اللھم اجعلنا منھم سات بار
درود مذکور ایک بار پڑھے اور جس وقت آیت جزاء بما کانوا یعملون پر پہونچے
اللھم ارزقنا بفضلک العظیم ولطفک الجسیم سات بار اور درود مذکور ایک بار
پڑھے جب آیت لابارد ولا کریم پر پہونچے اللھم اجرنا من النار سالمین
سات بار اور درود مذکور ایک بار جب آیت کریمہ فسبح باسم ربک العظیم
پر پہونچے سبحان اللہ القادر القاھر القوی القیوم بلا معین ولا ظھیر

سات بار درود مذکور ایک بار پڑھے پھر جب دوسرے فسبح باسم ربك العظيم پر پہونچے اسی دعا کو سات بار اور درود مذکور کو ایک بار پڑھ کر پھر شروع سے پڑھنا شروع کرے جب تعداد مذکورہ چلہ صغیر یا کبیر پورا کرے ایک بار یہ اختتام پڑھے۔ اللهم يا رازق المفلسين ويا راحم المساكين ويا ذا القوة المتين ويا غياث المستغيثين ويا خير الناصرين اياك نعبد واياك نستعين ان كان رزقي في السماء فانزله وان كان في الارض فاخرجه وان كان بعيدا فقربه وان كان قريبا فيسره وان كان يسيرا فخيره وان كان خيرا فحلله وان كان حلالا فطيبه وان كان طيبا بارك لنا فيه برحمتك يا ارحم الراحمين بعد اختتام سات روز زردہ یا حلوہ پر فاتحہ حضرات مذکورہ دلاکر سات نیک لوگوں کو کھلائے اور خود بھی کھائے اور اس عمل میں گوشت وگھی اور جلالی چیزوں سے پرہیز کرے اور چلہ کے درمیان احرام اور گوشہ مکان یا مسجد شرط ہے پڑھنے کے بعد لباس تبدیل کر سکتا ہے بعد چلہ ہر روز بعد مغرب ایک بار ہمیشہ پڑھ لیا کرے۔

ایضاً۔ عروج ماہ ثابت میں نوچندی جمعہ سے جمعرات تک سات دن روزہ رکھے اور ہر روز بعد ہر نماز پچیس بار سورہ واقعہ پڑھے اور ساتویں روز بعد نماز مغرب پچیس بار پڑھ کر عشا کے وقت تک نوافل وتلاوت قرآن پاک میں مشغول رہے بعد نماز عشا اکسو پچیس بار سورہ مذکور پڑھ کر ایک ہزار بار درود شریف پڑھے عمل مکمل ہو جائے گا پھر روزانہ بعد نماز فجر وعشا ایک ایک بار سورہ مذکور پڑھ لیا کرے۔

فائدہ۔ ہر مہم ومشکل امور کے لئے سورہ مذکور کو ایک ہزار چھ سو بیاسی ۱۶۸۲

④ درازی عمر کے لئے بدھ کے دن روزہ رکھے اور ظہر کے وقت غسل کر کے بعد نماز خلوت میں بیٹھ کر تین بار درود حاضری پڑھ کر پچیس بار درود مستغاث پڑھے اس کے بعد آیۃ قطب گیارہ بار پڑھ کر دعا کرے۔

⑤ فراخی رزق و ترقی درجات کے لئے جمعرات کے دن ظہر و عصر کے درمیان غسل کر کے پچیس بار درود حاضری اور اکیس بار سورہ اذا جاء نصر اللہ پڑھکر درود مستغاث چار بار پڑھے۔

⑥ تسخیر حکام و بلندی منصب کے لئے۔ جمعہ کے دن غسل کر کے کسی سے کلام نہ کرے اور بعد نماز جمعہ نیا لباس پہنکر خوشبو لگا کر تنہائی میں درود حاضری ۹ بار پھر درود مستغاث دس بار پڑھ کر تین بار سورہ فتح پڑھ کر دعا کرے۔

⑦ ہر مطلب جلیل میں کامیاب ہونے کے لئے شنبہ کے دن شیرینی تیار کرا کے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نیاز دلائے اور کھلائے پھر غسل کر کے پاک کپڑے بدل کر خوشبو لگا کر خلوت میں اکیس بار درود حاضری اور پانچ بار آیت کریمہ وقال الذی اشتراہ من مصر لامراتہ (الی قولہ تعالیٰ) لایعلمون ۰ پڑھ کر پندرہ بار درود مستغاث پڑھکر دعائے مطلب کرے جس کام کے لئے کیا جائے گا کامیاب ہوگا۔

⑧ اولاد ہونے کے لئے۔ میاں بیوی روزہ رکھیں اور حلال کمائی سے افطار کریں پھر درود مستغاث ۲۲ بار پڑھ کر ایک سیب پر دم کر کے دو ٹکڑے کر کے ایک ایک ٹکڑا کھائیں اور شب میں ہم بستر ہوں۔

⑨ قوت حافظہ کے لئے ایک بار درود مستغاث پڑھ کر گلاب پر دم کر کے پی لیں حافظہ قوی ہوگا۔



⑩ روشنی چشم کے لئے صبح کے وقت درود مستغاث ایک مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کریں۔

⑪ جو سفر میں گیا ہو یا غائب ہو اور اس کا حال معلوم نہ ہو شام کو چھت پر چڑھ کر چار بار درود مستغاث پڑھ کر ہر چہار جانب دم کر کے یوں کہے الٰہی بحق این درود شریف فلاں بن فلاں را زود بگردان۔

⑫ گمشدہ مال کے لئے اتوار کے دن یا جس دن ضرورت پڑے غسل کر کے بے سلے کپڑے پہن کر خلوت میں نو بار درود مستغاث پڑھے۔

⑬ دردزہ والی کے لئے ایک بار پانی پر دم کر کے پشت پر ملیں اور پلا بھی دیں۔

⑭ بچوں کے مرض کے دور ہونے کے لئے تین بار پڑھ کر دم کریں۔

⑮ قیدے نجات۔ و رہائی کے لئے اکیس روز ہر روز ایک ایک بار پڑھیں۔

⑯ شب قدر میں سات بار پڑھنے سے پورا سال امن و امان سے گزرے گا۔

⑰ جن آسیب کے دفع کے لئے تین بار پڑھے۔

⑱ اگر کسی مقدمہ میں ناحق پھنس گیا ہے تو تین بار یا پانچ بار روز پڑھے۔

⑲ قرض کی ادائگی کے لئے پانچ بار مجرب ہے۔

⑳ ہر مشکل کام کی آسانی کے لئے ہفتہ یا پیر کی رات میں تین بار پڑھ کر پھر سو جائے کسی سے کلام نہ کرے۔

# تحویل آفتاب

بارہ مہینے میں آفتاب کس وقت کس برج میں رہتا ہے اس کا نقشہ درج ذیل ہے اور ہر برج کی خاصیت جداگانہ ہے اس طریقہ کو پڑھتے اور لکھتے وقت ملحوظ رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | تسخیر سلاطین و حکام کے لئے | نخوچیت: | ساعت شمس |
| ۲ | دشمن کو مقہور کرنے اور حاسدوں، ظالموں کے شر سے نجات کیلئے اور زبان بندی اعداء کیلئے | ماہ بیساکھ | ۔ عطارد |
| ۳ | گمشدہ کو حاصل کرنے اور معزولی کے لئے | ماہ جیٹھ | ۔ زہرہ |
| ۴ | زخم چشم کے دفع کیلئے اور محبت و تسخیر کیلئے | ماہ اساڑھ | ۔ مشتری |
| ۵ | بزرگی و عظمت کے حصول کے لئے | ماہ ساون | ۔ قمر |
| ۶ | تجارت و عمارت و زراعت میں نفع کے لئے | ۔ بھادوں | ۔ شمس |
| ۷ | استقامت مملکت وغیرہ کے لئے۔ | ۔ کنوار | ۔ مشتری |
| ۸ | دشمنوں و بدخواہوں کے شر سے نجات کے لئے | ۔ کاتک | ۔ زحل |
| ۹ | لشکر دشمناں کے برباد کرنے کے لئے | ۔ اگھن | ۔ مریخ |
| ۱۰ | سانپ، بچھو وغیرہ موذی جانوروں کے دفع کیلئے | ۔ پوس | ۔ مشتری |
| ۱۱ | دیو، پری، سحر وغیرہ بلاؤں کے دور کرنے کیلئے | ۔ ماگھ | ۔ |
| ۱۲ | تسخیر خلق اور دشمن کی نظر میں محبوب ہونے کیلئے | ۔ پھاگن | شمس |



## نقشہ جدول شبانہ روز برائے ساعات

| شب و روز | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہارشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب جمعہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شب شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

